# شانِ علی رضی اللہ عنہ بزبانِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

## شانِ مُرتضٰے رضی اللہ عنہ بزبانِ مُصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم




مُصنّف

الشیخ طعمہ حلبی البختری

مترجم

مفتی محمد وسیم اکرم القادری

(ایم اے، ایم فل)

# شانِ علی رضی اللہ عنہ بزبان نبی صلی اللہ علیہ وسلم

## شانِ مرتضیٰ رضی اللہ عنہ بزبان مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

اس کتاب میں خلیفہ راشد حضرت علی المرتضیٰ کی فضیلت، بچپن، جوانی، قبول اسلام، صحبت رسالت، علمیت،، ولایت، کرامات، نکاح، پرورش اولاد، کلی ومدنی دور، دور خلافت، عدل وانصاف، حفاظت بیت المال اور شہادت وقضاء جیسے بے شمار موضوعات پر مشتمل پندرہ سو سے زائد احادیث واقوال پر الشیخ طعمہ حلبی کی کتاب ''فضائل علی'' کا ترجمہ شامل ہے۔

مصنف
الشیخ طعمہ حلبی البختری

مترجم
مفتی محمد وسیم اکرمُ القادری (ایم اے۔ ایم فل)

مشتاق بک کارنر
الکریم مارکیٹ اُردو بازار لاہور

ناشر: مشتاق احمد
اہتمام: سلمان منیر



نام کتاب — شانِ علی ﷺ بزبان نبی ﷺ
(شانِ مرتضیٰ ﷺ بزبان مصطفےٰ ﷺ)

مصنف — الشیخ طعمہ حلبی البختری

ترجمہ — مفتی محمد وسیم اکرم القادری

کمپوزنگ — گُل گرافکس

اشاعت — 2012ء

ٹائٹل — عاطف بٹ

پرنٹرز — آر۔آر پرنٹرز، بند روڈ لاہور

قیمت — 500 روپے

**استدعا**

پروردگارِ عالم کے فضل، کرم اور مہربانی سے، انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کمپوزنگ، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری پوری احتیاط کی گئی ہے بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی نظر آئے یا صفحات درست نہ ہوں تو از راہِ کرم مطلع فرمادیں۔ ان شاء اللہ اگلے ایڈیشن میں ازالہ کیا جائے گا۔ نشاندہی کے لیے ہم آپ کے بے حد مشکور ہوں گے۔ شکریہ۔ (ناشر)

# انتساب

اپنے والدین کریمین

ابو جی مولانا بشیر احمد نقشبندی

امی جان خدیجہ اسماعیل

کے نام

جنہوں نے مجھے حب رسول وآل رسول واصحاب رسول کا درس دیا اور اسی نہج پر میری تربیت فرمائی۔

جزاکما اللہ احسن الجزاء فی الدنیا والاخرۃ

مزید

پرنسپل سورس گروپ آف کالجز سمبڑیال

جناب محمد ازہر محمود فتحی

کے نام

جو میرے بہت ہی شفیق دینی دوست ہیں۔

از

محمد وسیم اکرم القادری

# ابتدائیہ

## عظمت حضرت علی:

((قال النبی صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم :یا علی ماعرف اللّٰہ حق معرفتہ غیری و غیرك، وما عرفك حق معرفتك غیر اللّٰہ وغیری))

(مناقب آل ابی طالب:267/3)

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ کے اور میرے علاوہ کسی نے بھی اللہ کے مقام کو نہیں پہچانا اور کسی نے بھی سوائے اللہ کے اور میرے جس عظمت کے تم لائق ہو نہیں پہچانا۔''

## حضرت علی جنت کا حلقہ ہیں:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :علی بن ابی طالب حلقة معلقة بباب الجنة، من تعلق بها دخل الجنة))

(فرائد السمطین 180/1، احقاق الحق 168/7)

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب بہشت کے دروازے پر لگا ہوا حلقہ ہیں، جو بھی اس کو پکڑے گا وہ بہشت میں جائے گا۔''

خیر طعمہ حلبی

مترجم عرض گزار ہے کہ کتاب ہذا شیخ طعمہ حلبی البحتری کی تصنیف ہے جس میں انہوں نے شان علی رضی اللہ عنہ کے متعلق تمام رطب و یابس روایات کو اکٹھا کر دیا ہے۔ ان روایات میں کچھ صحیح ہیں، کچھ حسن اور کچھ ضعیف و موضوع۔ مصنف نے کسی قسم کی کوئی تخریج نہیں کی۔ مترجم غفرلہ کو جس حدیث کی تخریج میسر آسکی کر دی اور جس کی میسر نہ آسکی اس کا فقط ترجمہ مع عنوان کے پیش کر دیا۔ کتاب کا ایک طویل حصہ صحاح ستہ اور دیگر مشہور کتب حدیث، سیر و تاریخ سے اخذ ہے، اس لیے ان احادیث کی تخریج درج کر دی گئی ہے۔

فقط

محمد وسیم اکرم القادری

# فہرست

......☆☆☆......

# قصائد علیؓ

**قصیدة اسد الله الغالب علی ابن ابی طالب فی مدحه ذاته:**

محمد النبی اخی وصهری
وحمزه سید الشهداء عمی
وجعفر الذی یمسی ویضحی
یطیر مع الملائکة ابن امی
وبنت محمد سکنی وعرسی
منوط لحمها بدمی ولحمی
وسبطا احمد ابنای منها
فایکمو له سهم کسهمی
سبقتکمو الی الاسلام طرا
غلاما مابلغت اوان حلمی
وصلیت الصلوة وکنت فردا
فمن ذا یدعی یوم کیوم

**قصدة علی ابن ابی طالب فی صفة الجنة:**

اعمل لدار البقاء رضوان خازنها
الجار احمد والرحمن بانیها
ارض لها ذهب والمسك طینتها
والزعفران حشیش نابت فیها
انها لبن محض ومن عسل
والخمر یجری رحیقا فی مجاریها
والطیر تجری علی الاغصان عاکفة
تسبح الله جهرا فی مغانیها

من يشترى الدار بالفردوس يعمرها
بركعة فى ظلام الليل يخفيها
اوسد جوعة مسكين بشبعته
فى يوم مسغبة عم الغلافيها
النفس تطمع فى الدنيا وقد علمت
ان السلامة منها ترك ما فيها
اموالنا لذوى الميراث نجمعها
و دارنا لخراب البوم نبنيها
لادار للمرء بعد الموت يسكنها
الا التى كان قبل الموت يبنيها
فمن بناها بخير طاب مسكنه
من بناها بشر خاب بانيها
والناس كالحب والدنيا رحى نصبت
للعالمين وكف الموت يلهيها
فلا الاقامة تنجى النفس من تلف
ولا الفرار من الاحداث ينجيها
تلك المنازل فى الافاق خاويه
اضحت خرابا وذاق الموت بانيها
اين الملوك التى عن حظها غفلت
حتىٰ سقاها بكاس الموت ساقيا
افنى القرون افنى كل ذى عمر
كذالك الموت يفنى كل مافيها
نلهو نامل اما لانسربها
شريعة الموت تطوينا وتطويها
فاغرس اصول التقى ما دمت مقتدرا
واعلم بانك بعد الموت لاقيها

تجنى الثمار غدا فى دار مكرمة
لامن فيها ولا التكدير يأتيها
الاذن والعين لم تسمع ولم تره
ولم يجر فى قلوب الخلق مافيها
فياله من كرامات اذا حصلت
ويا له من نفوس سوف تحويها

**قصدة على ابن ابى طالب فى اهل اليمن:**

ولما رأيت الخيل تقرع بالقنا
فوارسها احمر النحور دوام
تيممت همدان الذين هم هم
اذا ناب امر جنتى وحسامى
فناديت فيهم دعوة فاجابنى
فوارس من همدان غير لئام
فوارس ليسو فى الحروب بعزل
غداة الوغى من شاكر وشبامى

☆☆☆

فصل نمبر 1:

# شانِ صحابہ کرام

(جنابِ علی المرتضیٰ کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب اور خاص قریبیوں میں سے ہیں اس لیے اصحاب النبی کی شان قرآن واحادیث کی روشنی میں بیان کی جاتی ہے۔)

الٰہی ہم میں پھر صدیق سا ایمان پیدا کر
اور عمر فاروق سا کوئی جری انسان پیدا کر
رگ تحریف کٹ جائے دمِ عثمان پیدا کر
علی المرتضیٰ شیر خدا کی آن پیدا کر

اللہ تبارک وتعالیٰ جل شانہ قرآن مجید فرقان حمید میں ارشاد فرماتا ہے:

"وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى"

(القرآن المجید، پارہ 27، سورۃ نمبر 57 (الحدید)، آیت نمبر 10)

"ان سب (صحابہ کرام) سے اللہ جنت کا وعدہ فرما چکا۔"

میرے نزدیک مسلمانوں کی پستی کی وجہ محض اپنے مذہب، بانی مذہب اور جملہ اکابرینِ اسلام کی تاریخ کو فراموش کر دینا ہے، کیونکہ جو قوم اپنی تاریخ اور اس کے بنانے والی مایہ ناز ہستیوں کو فراموش کر دیتی ہے اس کے جذبات اور امنگیں، حوصلے اور ولولے پست ہو جاتے ہیں جو فی الحقیقت ملل اقوام کی زندگی وتحرک اور نشوونما کا باعث ہیں۔

شیخ سعدی رحمہ اللہ تعالیٰ نے کیا خوب فرمایا:

نام نیک رفتگان ضائع مکن تا بماند نام نیکت برقرار

"نیک لوگوں کے نام اور کارناموں کو ضائع نہ کر کیونکہ نیک لوگوں کے نام کی وجہ سے تو تمہارا نام باقی ہے۔"

ملّتِ اسلامیہ کی عظیم ہستیاں جنہوں نے ہم تک دینِ اسلام پہنچایا، وہ صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین) کے نام سے جانے جاتے ہیں۔ یہی عظیم لوگ قرآن کے اولین مخاطب اور وہ واجب الاحترام ہستیاں ہیں جن کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم سے بلاواسطہ شرف تربیت حاصل ہوا۔ اشاعتِ اسلام کے داعی ومبلغ ہونے کی اولیت وافضلیت اسی گروہ کے حصہ میں آئی۔ نیز اللہ تعالیٰ، دینِ اسلام اور رسولِ اکرم پر سچی، سچی فدائیت، راہِ حق میں مخلصانہ سرفروشی اور امتحانِ الٰہی میں کامیابی کے تاج انہیں کے سر کی زیب وزینت بنے ہیں۔

صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کی جماعت وہ جماعت ہے جس نے اللہ کے کلام اور اس کے پیغمبر کی تصدیق فرمائی۔ قرآن و احادیث جیسی عظیم امانتوں کو اپنے مقدس سینوں میں محفوظ رکھا اور آنے والی نسلوں کی راہنمائی کے لیے ان کو مِن وعَن منتقل فرمایا۔

یہ وہ مقدس ہستیاں ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم کی صحبت اور تربیت نصیب ہونے کے ساتھ ساتھ قرآن کے حکم کے مطابق "صِبْغَۃَ اللہِ" میں رنگ جانے کا اعزاز ملا۔ انہوں نے جمالِ رسول کو اس درجہ محفوظ کر لیا تھا کہ یہ ہر قسم کی آلائش سے پاک ہو گئے تھے۔

انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم سے ایسی محبت کی جیسا کہ اس کا تقاضا تھا اور اس محبت کا ہونا کتاب وسنت پر عمل پیرا ہونے کے لیے حد درجہ ضروری ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے دماغ ارشاداتِ نبوی سے بھی منور و معطر تھے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کا مقدس گروہ صحبتِ نبوی اور آپ صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم کی درس گاہِ علم وحکمت کا فیض یافتہ، پروردہ اور اس میں کامیاب ہونے والا تھا۔

یہ اس درسگاہ میں پڑھے تھے جہاں قرآن کی تعلیم کے ساتھ ساتھ اخلاقی اور روحانی تربیت بھی سکھائی جاتی تھی اور وہاں کے مسند نشین رسولوں کے سالار، احمد مختار محبوب پروردگار، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم تھے۔

یہ وہ لوگ تھے جو اللہ کی رضا کی خاطر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم کی اطاعت کے لیے ہر وقت کٹنے مرنے کے لیے تیار رہتے تھے۔ یہ میدانِ جہاد میں شمشیر بکف ہوتے اور ان کے پاؤں اللہ کے دین کی سربلندی کی خاطر اشاعتِ اسلام میں گرد آلود ہوتے۔

یہ گروہِ صحابہ ہمہ وقت رسول اللہ سے کلامِ الٰہی سننے اور آپ کے ارشادات پر گوش برآواز رہتا اور ان کے دل معلّمِ کتاب واخلاق کے فرمودات کو اپنے دماغ کی لوح پر محفوظ کرنے کے لیے تیار رہتے۔ یہ وہ لوگ تھے کہ جن کی زندگی اور موت صرف اسلام کے لیے تھی۔

صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین شمعِ رسالت کے پروانے اور آسمانِ نبوت کے درخشندہ وتابندہ ستارے ہیں۔ جنہوں نے جہالت اور ضلالت کے اندھیروں کو مٹا کر دُنیا میں علم وتہذیب کی روشنی پھیلائی اور توحید کا پرچم بلند کیا۔ انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام کی جماعت کے بعد یہی وہ لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ، معزز، محترم اور محبوب ترین بندے ہیں۔ یہ وہ عظیم ہستیاں ہیں جن کا مقام ومرتبہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم کے نزدیک بہت بلند وبالا ہے۔

جیسا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید کی آیات اور رسول اللہ نے احادیثِ مقدسہ میں صاف صاف بیان فرما دیا کہ "کسی کو بھی صحابہ کے خلاف زبان درازی کی اجازت نہیں" اور گستاخِ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے لیے سخت سے سخت اور کڑی سے کڑی سزا کا حکم ہے۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''جوکوئی آدمی صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین) کی شان میں گستاخی کرے تو اسے کوڑے لگاؤ۔''

ایک جگہ ارشاد فرمایا:

''جو آدمی میرے صحابہ کرام (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کو برا کہے اس پر اللہ تعالیٰ کی لعنت بھیجو۔''

ایک اور جگہ فرمایا:

''جس نے میرے صحابہ (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کو ایذا دی اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ تعالیٰ کو ایذا دی۔''

ایک بار فرمایا:

''میرے صحابہ (رضی اللہ عنہم) کو گالی مت دو! کیونکہ تم عمل اور ثواب کے اعتبار سے ان کے مقام کو پہنچ ہی نہیں سکتے۔''

ایک اور جگہ ارشاد فرمایا:

''میرے صحابہ (رضی اللہ عنہم) کی محبت ایمان کی نشانی ہے اور ان کا بغض کفر کی نشانی ہے۔''

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی شان قرآن بھی بیان کرتا ہے اور احادیث نبویہ بھی۔

## قرآن مجید کی روشنی میں:

1: جماعتِ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین وہ جماعت ہے جس کے متعلق قرآن بھی گواہی دیتا ہے کہ وہ سچے تھے، صادق تھے، ایمان والے تھے۔ ''رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ'' اور ''اَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ'' تھے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے متعلق اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا:

''اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى''

(القرآن الجید، پارہ 26، سورۃ نمبر 49 (الحجرات)، آیت نمبر 3)

''یہ وہ لوگ ہیں جن کا دل اللہ نے پرہیزگاری کے لیے پرکھ لیا۔''

2: انہی کے متعلق قرآن بیان کرتا ہے:

''وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ط ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ o''

(القرآن الجید، پارہ 11، سورۃ نمبر 9 (التوبۃ)، آیت نمبر 100)

''اور سب میں اگلے، پہلے مہاجر اور انصار اور جو بھلائی کے ساتھ ان کے پیرو ہوئے، اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی اور ان کے لیے تیار رکھے ہیں باغ جن کے نیچے نہریں بہیں، ہمیشہ ہمیشہ ان میں رہیں، یہی بڑی کامیابی ہے o''

3: انہی کے ساتھ مالکُ الملک نے حکومت ارضِ مقدس کا وعدہ فرمایا اور پھر ابدالآباد کے لیے اوراقِ تاریخ کو ان کی صداقت پر شاہد موثق بنا دیا۔ چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے:

"وَعَدَاللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْئًا"

(القرآن المجید، پارہ 18، سورۃ نمبر 24 (النور)، آیت نمبر 55)

"اللہ نے وعدہ دیا ان کو جو تم میں سے ایمان لائے اور اچھے کام کیے کہ ضرور ان کے لیے جما دے گا ان کا وہ دین جو ان کے لیے پسند فرمایا ہے اور ضرور ان کے اگلے خوف کو امن سے بدل دے گا۔ میری عبادت کریں، میرا شریک کسی کو نہ ٹھہرائیں۔"

4: انہی کی منقبت کرتے ہوئے قرآن کہتا ہے:

"وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ"

(القرآن المجید، پارہ 2، سورۃ نمبر 2 (البقرۃ) آیت نمبر 143)

"اور بات یوں ہی ہے کہ ہم نے تمہیں کیا (بنایا) سب امتوں میں افضل کہ تم لوگوں پر گواہ ہو۔"

5: انہی کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وصحبہ وسلم کا مشیر ٹھہرا کر ان کی فضیلت وعظمت میں مزید اضافہ فرمایا اور درج ذیل آیت کریمہ کو نازل فرمایا:

"فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ"

(القرآن المجید، پارہ 4، سورۃ نمبر 3 (آل عمران)، آیت نمبر 159)

"تو (اے غیب کی خبریں دینے والے نبی) تم انہیں معاف فرماؤ اور ان کی شفاعت کرو اور کاموں میں ان سے مشورہ لو۔"

6: انہیں کی بزرگی و شرف میں چار چاند لگا کر نور افروز عالم بنا دیا گیا۔ اس پر یہ آیت شاہد ہے:

"كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ"

(القرآن المجید، پارہ 4، سورۃ نمبر 3 (آل عمران)، آیت نمبر 110)

"تم بہتر ان سب امتوں میں جو لوگوں میں ظاہر ہوئیں بھلائی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔"

7: انہی صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے اخلاقِ حسنہ کے متعلق کلام ذیل نازل فرما کر ان کے جلال سطوت اور کمال فضیلت کو اس طرح روشن اور ظاہر فرما دیا:

"مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰهُمْ

رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًاo"

(القرآن المجید، پارہ 26، سورۃ نمبر 48 (الفتح)، آیت نمبر 29)

"محمد (صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں اور ان کے ساتھ والے کافروں پر سخت ہیں اور آپس میں نرم دل۔ تو انہیں دیکھے گا رکوع کرتے، سجدے میں گرتے، اللہ کا فضل و رضا چاہتے، ان کی علامت ان کے چہروں میں ہے سجدوں کے نشان سے۔ یہ ان کی صفت تورات میں ہے اور ان کی صفت انجیل میں۔ جیسے ایک کھیتی اس نے اپنا پٹھا نکالا پھر اسے طاقت دی پھر دبیز ہوئی پھر اپنی ساق پر سیدھی کھڑی ہوئی، کسانوں کو بھلی لگتی ہے تاکہ ان سے کافروں کے دل جلیں۔ اللہ نے وعدہ کیا ان سے جو ان میں ایمان اور اچھے کام والے ہیں بخشش اور بڑے ثواب کاo"

8: اسی جماعت کے متعلق اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا یہ ارشادِ گرامی ہے:

"وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى"

(القرآن المجید، پارہ 27، سورۃ نمبر 57 (الحدید)، آیت نمبر 10)

"ان سب سے اللہ جنت کا وعدہ فرما چکا۔"

9: انہی کی عظمت وشان اور رفعتِ مکان کے صدقے میں مومن مردوں اور عورتوں کو بشارتِ عظیمہ کا مستحق ٹھہرایا گیا۔

اللہ تعالیٰ جل جلالہ قرآن کریم میں ارشاد فرماتا ہے:

"يَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ يَسْعٰى نُوْرُهُمْ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ بُشْرٰىكُمُ الْيَوْمَ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُo"

(القرآن المجید، پارہ 27، سورۃ نمبر 57 (الحدید)، آیت 12)

"جس دن تم ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو دیکھو گے کہ ان کا نور ہے ان کے آگے اور ان کے داہنے دوڑتا ہے۔ ان سے فرمایا جارہا ہے کہ آج تمہاری سب سے زیادہ خوشی کی بات وہ جنتیں ہیں جن کے نیچے نہریں بہیں، تم ان میں ہمیشہ رہو یہی بڑی کامیابی ہےo"

10: انہی کے متعلق ایک اور جگہ فرمایا:

"وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ وَالشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَنُوْرُهُمْ"

(القرآن المجید، پارہ 27، سورۃ نمبر 57 (الحدید)، آیت نمبر 19)

''وہ لوگ جو اللہ اور اسکے رسولوں پر ایمان لائے یہی وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ کے نزدیک صدیق اور شہید ہیں، ان کے لیے اجر اور نور ہوگا۔''

11: یہی وہ جماعت ہے جن کے متعلق قرآن میں فرمایا گیا ہے:

''لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِھِمْ فَاَنْزَلَ السَّکِیْنَۃَ عَلَیْھِمْ وَاَثَابَھُمْ فَتْحًا قَرِیْبًاo''

(القرآن المجید، پارہ 26، سورۃ نمبر 48 (الفتح)، آیت نمبر 18)

''بیشک اللہ راضی ہوا ایمان والوں سے جب وہ اس پیڑ کے نیچے تمہاری بیعت کرتے تھے تو اللہ نے جانا جو ان کے دلوں میں ہے تو ان پر اطمینان اُتارا اور انہیں جلد آنے والی فتح کا انعام دیا۔''

12: انہی کے متعلق فرمایا گیا:

''لَایَسْتَوِیْ مِنْکُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ الْفَتْحِ وَقٰتَلَ اُولٰٓئِکَ اَعْظَمُ دَرَجَۃً مِّنَ الَّذِیْنَ اَنْفَقُوْا مِنْ بَعْدُ وَقٰتَلُوْا وَکُلًّا وَّعَدَ اللّٰہُ الْحُسْنٰی''

(القرآن المجید، پارہ 27، سورۃ نمبر 57 (الحدید)، آیت نمبر 10)

''تم میں برابر نہیں وہ جنہوں نے فتح مکہ سے پہلے خرچ اور جہاد کیا۔ وہ مرتبہ میں ان سے بڑے ہیں جنہوں نے بعد فتح کے خرچ اور جہاد کیا اور ان سب سے اللہ جنت کا وعدہ فرما چکا۔''

13: انہی کے متعلق ارشاد فرمایا گیا:

''وَالَّذِیْنَ تَبَوَّؤُ الدَّارَ وَالْاِیْمَانَ مِنْ قَبْلِھِمْ یُحِبُّوْنَ مَنْ ھَاجَرَ اِلَیْھِمْ وَلَا یَجِدُوْنَ فِیْ صُدُوْرِھِمْ حَاجَۃً مِّمَّآ اُوْتُوْا وَیُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓی اَنْفُسِھِمْ وَلَوْ کَانَ بِھِمْ خَصَاصَۃٌ وَمَنْ یُّوْقَ شُحَّ نَفْسِہٖ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَo''

(القرآن المجید، پارہ 28، سورۃ نمبر 59 (الحشر)، آیت نمبر 9)

''اور جنہوں نے پہلے سے اس شہر اور ایمان میں گھر بنا لیا دوست رکھتے ہیں انہیں جو ان کی طرف ہجرت کر کے گئے اور اپنے دلوں میں کوئی حاجت نہیں پاتے اس چیز کی جو دیئے گئے اور اپنی جانوں پر ان کو ترجیح دیتے ہیں، اگر چہ انہیں شدید محتاجی ہو اور جو اپنے نفس کے لالچ سے بچایا گیا تو وہی کامیاب ہیںo''

14: انہی کے متعلق قرآن فرماتا ہے:

''ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْکِتٰبَ الَّذِیْنَ اصْطَفَیْنَا مِنْ عِبَادِنَا''

(القرآن المجید، پارہ 22، سورۃ نمبر 35 (الفاطر) آیت نمبر 32)

''پھر ہم نے کتاب کا وارث کیا اپنے چنے ہوئے بندوں کو۔''

15: انہی کی شان کو بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا گیا:

"لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ٥"

(القرآن المجید، پارہ 10، سورۃ نمبر 9 (التوبہ) آیت نمبر 88)

"لیکن رسول اور جو ان کے ساتھ ایمان لائے انہوں نے اپنے مالوں، جانوں سے جہاد کیا اور انہی کے لیے بھلائیاں ہیں اور یہی مراد کو پہنچے٥"

16: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے قول:

((قل الحمدللّٰہ و السلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ))

"فرما دیجئے سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں اور سلام ہو اللہ کے برگزیدہ بندوں پر، کی تفسیر نبی علیہ السلام کے صحابہ ہیں، جنہیں اللہ نے اپنے نبی کی سنگت کے لیے چن لیا۔"

ان احادیث کو خیثمہ بن سلیمان صحابی رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے۔

17: ابو صالح فرماتے ہیں کہ قول باری تعالیٰ:

((الذین ان مکنا ھم فی الارض اقاموا الصلوٰۃ))

"وہ لوگ کہ اگر ہم انہیں زمین میں حکومت دے دیں تو وہ نماز قائم کریں گے۔" سے مراد نبی علیہ السلام اور آپ کے صحابہ ہیں۔"

18: حضرت مسروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نبی علیہ السلام سے صحابہ نے عرض کیا:

"یارسول اللہ! آپ ہمیں دنیا میں تنہا چھوڑ کر نہ جائیں کیونکہ اگر آپ ہم سے جدا ہو گئے تو پھر آپ کا دیدار کیسے نصیب ہوگا۔"

تو اللہ نے یہ آیت نازل فرمادی:

((من یطیع اللہ والرسول فاولئك مع الذین انعم اللہ علیھم من النبیین و الصدیقین والشھداء والصالحین وحسن اولئك رفیقاً))

"جو اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے ہیں وہ ان لوگوں کے ساتھی ہونگے، جن پر اللہ نے انعام کیا ہے یعنی انبیاء، صدیقین، شہداء اور صالحین اور ایسے لوگوں کی سنگت بہت ہی خوب ہے۔"

19: ارشاد الٰہی ہے:

((والسبقون الا ولون من المھجرین والانصار والذین اتبعواھم باحسان رضی اللہ عنھم ورضوا عنه واعدلھم جنت تجری من تحتھا الانھر خلدین فیھا ابدًا ذلك الفوز العظیم))

(القرآن الکریم)

''سب سے پہلے اور اول مہاجروں اور انصار میں سے اور جنہوں نے نیکی میں ان کی اتباع کی اللہ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے اور اللہ نے ان کے لیے جنتیں تیار فرما رکھی ہیں جن کے نیچے نہریں رواں دواں ہیں۔ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔''

## احادیث کی روشنی میں:

1: اس جماعتِ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی عظمت کا یہ عالم ہے کہ سرکارِ کائنات صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وسلم ان کے بارے میں فرماتے ہیں:

''اَصْحَابِیْ کَالنُّجُوْمِ بِاَیِّھِمُ اقْتَدَیْتُمْ اھْتَدَیْتُمْ''

''میرے صحابہ (رضی اللہ عنہم) ستاروں کی طرح ہیں کہ تم ان میں سے جس کی بھی اقتداء کروں گے ہدایت پا جاؤ گے۔''

2: انہی کی منقبت کو سرکارِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ وسلم کے ارشادِ عالی نے اس طرح آشکار فرمایا ہے:

''خَیْرُ اُمَّتِیْ الْقَرْنُ الَّذِیْ بُعِثْتُ فِیْھِمْ''

''میری امت کے عظیم لوگ وہ ہیں جن میں مجھے بھیجا گیا ہے۔''

3: ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا:

''خَیْرُ النَّاسِ قَرْنِیْ''

''سب سے بہتر لوگ میرے زمانے کے لوگ ہیں۔''

4: ایک اور حدیث میں صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کی شانِ رفعت مکان کو اتنا بلند فرما دیا کہ اُن کے ادب، تعظیم اور احترام کو علامتِ ایمانی اور ذوقِ ایقانی قرار دیا، فرمایا:

''مَنْ سَرَّتْهُ حَسَنَتُهٗ وَسَاءَ تْهُ سَیِّئَتُهٗ فَذٰلِکُمُ الْمُؤْمِنُ''

''تم میں سے وہی مومن ہیں، جن کو صحابہ کے کام اچھے لگیں اور ان کو برا کہنا برا معلوم ہو۔''

5: صحیح مسلم شریف میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

'' لَاتَسُبُّوْا اَصْحَابِیْ فَوَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَوْاَنَّ اَحَدًا اَنْفَقَ مِثْلَ اُحُدٍ ذَھَبًا مَابَلَغَ مُدَّ اَحَدِھِمْ وَنَصِیْفَهٗ''

''میرے صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کو برامت کہو۔ مجھے اس ذات کی قسم! جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔ اگر تم میں سے کوئی شخص اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا اللہ کی راہ میں خرچ کرے گا تو وہ ان میں سے کسی ایک کے مُد (ناپنے کا ایک پیمانہ) بلکہ نصفِ مُد کے ثواب کے برابر بھی حاصل نہیں کر سکے گا۔''

6: ایک اور جگہ صحابہ کو دیکھنے والے کو جہنم سے آزادی کی نوید سنائی گئی۔ چنانچہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت

ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"لَاتَمَسُّ النَّارُمُسْلِمًارَاٰنِی اَوْرَاٰی رَاٰنِی"

''اس شخص کو (دوزخ کی) آگ نہیں چھوئے گی جس نے مجھے دیکھا ہو یا پھر اس شخص (صحابی) کو دیکھا ہو جس نے مجھے دیکھا۔''

7: صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کو امت میں وہ مقام حاصل ہے کہ اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ہمارا قائد منتخب فرمایا۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"مَامِنْ اَحَد مِّنْ اَصْحَابِیْ یَمُوْتُ بِاَرْضٍ اِلَّابُعِثَ قَائِدًاوَّنُوْرًا لَّهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ"

''میرا کوئی صحابی کسی علاقے میں انتقال کر جائے تو وہ روزِ قیامت اس علاقہ والوں کے لیے باعثِ نور اور راہنما ہوگا۔''

8: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تمہارے ساری عمر کے نیک اعمال انکی ایک لمحہ بھر کی نیکی کے برابر بھی نہیں ہوسکتے۔''

9: حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اَللّٰهُ اَللّٰهُ فِیْ اَصْحَابِیْ اَللّٰهُ اَللّٰهُ فِیْ اَصْحَابِیْ لَا تَتَّخِذُوْهُمْ غَرَضًا مِّنْ بَعْدِیْ فَمَنْ اَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّیْ اَحَبَّهُمْ وَمَنْ اَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِیْ اَبْغَضَهُمْ وَمَنْ اٰذَاهُمْ فَقَدْاٰذَانِیْ وَمَنْ اٰذَانِیْ فَقَدْاٰذَی اللّٰهَ فَیُوْشِكُ اَنْ یَّاْخُذَهٗ"

''اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو! میرے صحابہ کے معاملے میں اللہ سے ڈرو۔ میرے بعد ان کو نشانہ نہ بنانا۔ جان لو کہ جو شخص ان کو دوست رکھتا ہے تو وہ میری محبت کی وجہ سے ان کو دوست رکھتا ہے اور جو شخص ان سے دشمنی رکھتا ہے تو وہ مجھ سے بغض رکھنے کے سبب ان سے دشمنی کرتا ہے اور جس شخص نے ان کو اذیت پہنچائی تو بیشک اس نے مجھے اذیت پہنچائی اور جس شخص نے مجھے اذیت پہنچائی تو اس نے اللہ گ کو اذیت پہنچائی اور جس شخص نے اللہ کو اذیت پہنچائی تو وہ دن دور نہیں جب اللہ اس کو اپنے عذاب میں گرفتار فرمائے گا۔''

10: ایک اور جگہ صحابہ کے دشمنوں کے بارے میں ارشاد فرمایا:

"اِنَّ اَشَرَّاُمَّتِیْ اَجْرَؤُهُمْ عَلٰی اَصْحَابِیْ"

''بیشک میری امت کے بدترین لوگ وہ ہیں جو میرے صحابہ کے گستاخ ہیں۔''

11: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اِذَا رَأَیْتُمُ الَّذِیْنَ یَسُبُّوْنَہٗ اَصْحَابِیْ فَقُوْلُوْا لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلٰی شَرِّکُمْ''

''جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کو برا کہتے ہوں تو تم کہو اللہ کی لعنت ہو تمہاری اس بری حرکت پر۔''

12: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میرے صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تم میں سے اگر کوئی شخص احد پہاڑ کے برابر سونا اللہ کی راہ میں خرچ کرے تو ایک صحابی کے چار سیر بلکہ دو سیر گندم خرچ کرنے کے برابر نہیں ہوسکتا۔''

اسے بخاری و مسلم نے اور ابوبکر برقانی نے بخاری مسلم کی شرائط پر روایت کیا ہے۔

13: ابوبکر برقانی کی روایت میں یہ بھی ہے:

''میرے صحابہ کو گالی نہ دو انہیں چھوڑ دو اس لیے کہ تم میں سے کسی کا ہر روز اُحد پہاڑ کے برابر سونا راہ الٰہی میں خرچ کرنا ایک صحابی کے صرف ایک دن 4 سیر گندم خرچ کرنے کے برابر نہیں ہوسکتا۔''

14: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا:

''حضرت نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تمہارے ساری عمر کے نیک اعمال اُن کی ایک لحظہ نیکی کے برابر نہیں ہوسکتے۔''

اسے علی بن حرب طائی اور خیثمہ بن سلیمان نے روایت کیا ہے۔

15: حضرت عبدالرحمٰن بن سالم بن عبداللہ رضی اللہ عنہم (تینوں دادا باپ اور بیٹا ایک دوسرے سے متوارثا) روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء میں سے مجھے چنا اور میرے لیے ساتھی چنے، پھر انہیں میں سے میرے سسر اور مددگار بنائے تو جو انہیں برا کہے اس پر اللہ، تمام فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے۔ روز محشر اللہ تعالیٰ اس کا کوئی عمل قبول نہیں کرے گا۔''

16: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

''نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا کوئی صحابی کسی علاقے میں انتقال کر جائے تو وہ روز قیامت اس علاقہ والوں کے لیے باعث نور اور راہنما ہوگا۔''

17: حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

''نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں کے درمیان میرے صحابہ کی مثال ایسے ہے جیسے کھانے میں نمک ہوتا ہے۔''

چنانچہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے:

''ہائے افسوس قوم کا نمک جاتا رہا (صحابہ دنیا سے اٹھ گئے)۔''

18: حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے ان معاملات کے بارے میں اللہ سے سوال کیا جن میں میرے صحابہ میرے بعد اختلاف کریں گے۔ اللہ نے مجھے بذریعہ وحی فرمایا: (اے محمد!) آپ کے صحابہ میرے نزدیک ستاروں کی مانند ہیں۔ بعض کا نور دوسروں سے زیادہ ہے تو جس شخص نے صحابہ کے مابین کسی اختلافی مسئلہ کی ایک شق کو اختیار کر لیا اس کا یہ عمل میرے ذمہ پر ہوگا۔ (اس پر مواخذہ نہ ہوگا)''

اسے نظام الملک نے اپنی امالی میں بیان کیا ہے۔ اس میں یہ بات بھی معلوم ہو رہی ہے کہ ہر مجتہد کو اپنے عمل کا ثواب ضرور ملتا ہے۔

19: تمام صحابہ کرام کا ستاروں کی مانند ہونا کتب شیعہ میں صراحت کے ساتھ مذکور ہے۔ مشہور شیعہ محقق ملا باقر مجلسی امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کی روایت سے یہ حدیث نقل کرتے ہیں:

((فانما مثل اصحابی فیکم کمثل النجوم بایہا احد اہتدی و بای اقاویل اصحابی اقتدیتم اہتدیتم))

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے صحابہ کی تم میں مثال ستاروں جیسی ہے۔ جس کے پیچھے چل پڑے ہدایت مل گئی۔ میرے صحابہ میں سے جس کی بھی تم اقتداء کر لو گے ہدایت پا جاؤ گے۔''

(بحار الانوار، جلد 26 صفحہ 307 طبع جدید۔ نقلاً عن معانی الاخبار 5 طبع جدید)

20: حضرت واثلہ بن اسقع سے روایت ہے کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا:

''اے لوگو! تم بھلائی میں رہو گے جب تک کوئی ایک بھی مجھے دیکھنے اور میری سنگت کرنے والا (صحابی) تمہارے اندر موجود ہے۔ اللہ کی قسم! تم بھلائی میں رہو گے جب تک میری سنگت اور دید کرنے والے کو کوئی دیکھنے والا (تابعی) تمہارے اندر موجود ہے۔ اور اللہ کی قسم! تم بھلائی میں رہو گے جب تک کوئی ایسا شخص تم میں موجود ہے جس نے میرا دید اور میری سنگت کرنے والوں کو دیکھنے والوں کو دیکھا ہے۔ (تبع تابعی)''

21: صحابہ، تابعین اور تبع تابعین تینوں طبقات کا دوسری امت سے برتر ہونے کے بارے میں شیعہ حضرات کے ہاں بھی احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم موجود ہیں۔ دیکھیے:

((عن امیر المومنین علیہ السلام۔ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول طوبی لمن رآنی اور آی من رآنی اور آی من رآی من رآنی))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مبارک ہے اسے جس نے مجھے دیکھا یا مجھے دیکھنے والے کو دیکھا یا میرے دیکھنے والے کے دیکھنے والے کو دیکھا۔''

(امالی شیخ صفحہ 281 تا 282 (2) بحار الانوار نبینا صلی اللہ علیہ وسلم باب فضل المہاجرین والانصار، 22 صفحہ 311)

اسے حافظ سلفی نے سداسیاست میں بیان کیا ہے۔

22: حضرت ابی برزہ اسلمی کہتے ہیں کہ میں زیاد (اموی گورنر کوفہ) کے پاس گیا۔ وہاں میں نے کہا:

''سب سے برے نگہبان بادشاہ ہوتے ہیں۔''

زیاد بولا:

''خاموش! تم صحابہ کے چھلکوں کی مثل ہو۔''

میں نے کہا:

''مسلمانو! کیا نبی کے صحابہ کے چھلکے بھی تھے۔ ان کی تو مکمل ذات ہی مغز تھی۔ پھر میں نے کہا: اللہ کی قسم! میں آئندہ تیرے پاس نہ آؤں گا۔''

اسے ابوالحسن علی بن جعفر نے روایت کیا ہے۔

23: حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے ایک روایت ہے جو آپ کی مرض اور نبی علیہ السلام کی عیادت کے متعلق ہے۔ اس میں نبی علیہ السلام کی یہ دعا موجود ہے:

''اے اللہ میرے صحابہ کی ہجرت قبول فرما اور انہیں اُلٹے قدم واپس نہ پلٹا دے۔''

اسے بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے۔

24: حضرت عبدالرحمٰن بن سلم بن عبداللہ (دادا، باپ اور بیٹا ایک دوسرے سے متوارثاً) روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اللہ نے مجھے (انبیاء میں سے) چنا اور میرے لیے ساتھی چنے، انہیں سے میرے سسر اور مددگار بنائے تو جو انہیں برا کہے اس پر اللہ تعالیٰ، تمام فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔ روز قیامت اس کا کوئی عمل قبول نہ ہوگا۔''

اسے ابن مہندی نے اپنی مشیخت میں بیان کیا ہے۔

## ازالہ بدگمانی:

مسلمہ حقیقت ہے جس کو خاص و عام سب نے اپنی کتب میں لکھا ہے:

''اول من اسلم فھو ابوبکر''

''سب سے پہلے ایمان لانے والے ابوبکر صدیق ہیں۔''

(مفسر علامہ قمی شیعہ)

مردوں میں سب سے پہلے کلمہ پڑھنے والے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں، عورتوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والی حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا ہیں اور بچوں میں سب سے پہلے ایمان لانے والے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ ہیں۔

شیعہ عالم علامہ طبرسی تفسیر مجمع البیان میں لکھتا ہے:

''حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا عورتوں میں سب سے پہلے ایمان لائیں اور ان کے بعد جس نے کلمہ پڑھا وہ ابوبکر ہیں۔''

حضرت علی اسد اللہ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا:

''لوگو! ابوبکر صدیق کئی باتوں میں ہم سے سبقت لے گئے۔ وہ اسلام لانے میں سبقت لے گئے اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں اپنا مال خرچ کرنے میں ہم سے سبقت لے گئے۔''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

''اے لوگو! جب ساری کائنات میرا انکار کر رہی تھی اس وقت ابوبکر صدیق نے میری تصدیق کی۔ جب ساری دنیا میرے ساتھ عداوت کر رہی تھی، میرے ساتھ دشمنی کر رہی تھی تو اس وقت صدیق اکبر نے میری محبت کا اقرار کیا۔ جب ساری دنیا میرے خون کی پیاسی تھی تو اس وقت صدیق اکبر نے مجھ پر اپنا تن من سب کچھ نثار کر دیا۔''

امام حسن عسکری رحمۃ اللہ علیہ اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ والوں کی امانتیں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دے کر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے گھر آئے اور فرمایا:

''اے ابوبکر! میں ہجرت کرنا چاہتا ہوں ساتھ کس کو لے کر جاؤں۔''

ابھی حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کوئی جواب نہیں دیا تھا کہ حضرت جبرائیل نے آ کر کہا:

((ان الله امرك ان تصتحب ابا بکر))

''بیشک اللہ تعالیٰ آپ کو حکم دیتا ہے کہ اپنے سفر میں ابوبکر صدیق کو اپنا ساتھی بنایئے۔!''

روضۃ الشفاء کا مصنف لکھتا ہے:

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے حجرہ مبارک سے اس انداز میں نکلتے ہیں کہ دائیں طرف صدیق اکبر، بائیں طرف حضرت امیر حمزہ، درمیان میں رسول اللہ، آپ کے آگے حضرت علی اور ان کے آگے حضرت عمر فاروق جا رہے ہیں اور آپ کے پیچھے چالیس صحابہ کرام کا لشکر ہے۔ جب یہ لوگ کعبہ کے قریب پہنچے تو کافر کہنے لگے: آج تمہارا کیا ارادہ ہے۔؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کہنے لگے: آج ہم اللہ تعالیٰ کا نام خانہ کعبہ میں لیں گے۔ وہ کہنے لگے: ہمارے ہوتے ہوئے کوئی ایسا نہیں کر سکتا۔ جب مکہ والوں نے یہ کہا کہ ہمارے ہوتے اللہ تعالیٰ کا نام کوئی نہیں بلند کر سکتا تو اس وقت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہے کوئی اپنی اولاد کو یتیم کرنے والا تو آئے اور عمر کے ساتھ مقابلہ کرے۔ لوگو! آج عمر اسلام کی آغوش میں آ گیا ہے۔ آج عمر اللہ کا نام بلند کر کے ہی رہے گا۔''

جب صفِ اسلام میں فاروق اعظم آ گئے
کافروں کے دلوں پر مایوسی کے بادل چھا گئے
حق کو پھیلانے کی خاطر اس کی سرگرمی نہ پوچھ
اس کی نگاہ اٹھی تو باطل کو پسینے آ گئے

روضۃ الشفاء کا مصنف مزید لکھتا ہے:

''کعبہ کے اندر سب سے پہلے جس نے علی الاعلان نماز باجماعت پڑھی وہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ تھے۔''

بعض حضرات کہتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کے محبوب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وصال فرما گئے تو تین صحابہ کے علاوہ باقی تمام صحابہ مرتد ہو گئے تھے۔ نعوذ باللہ من ذلک الکفر۔

یہ بات ''کتاب رجال کشی'' میں موجود ہے۔ ان کی کتاب احتجاج طبرسی جلد اول میں موجود ہے۔ اس میں لکھا ہے:

((کان الناس بعد النبی ﷺ اھل ردۃ الاثلاثۃ))

''وصال نبی کے بعد تین صحابہ کے علاوہ باقی سب مرتد ہو گئے تھے۔''

وہ جو تین صحابہ بزعم ان کے اسلام پر قائم رہے تھے ان کے نام یہ ہیں:

1: حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ۔
2: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ۔
3: حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ عنہ۔

میں (مصنف کتاب) ان (دشمنان صحابہ) سے پوچھتا ہوں کہ جو صحابہ کرام مرتد ہونے سے بچ گئے تھے کیا ان میں حضرت علی تھے۔؟

((وروی: ان الجنۃ تشتاق الی ابی بکر و عمر وعثمان و علی و سلیمان))

''مروی ہے کہ ابوبکر، عمر، عثمان، علی اور سلیمان فارسی ایسے لوگ ہیں کہ جنت ان کی مشتاق ہے۔''

☆☆☆

فصل نمبر 2:

# غزوہ بدر اور صلح حدیبیہ میں شریک صحابہ کے فضائل

(جناب علی المرتضیٰ کیونکہ غزوہ بدر اور صلح حدیبیہ میں شامل تھی اس لیے ان صحابہ کی شان قرآن واحادیث کی روشنی میں بیان کی جاتی ہے جو ان مقامات پر موجود تھے۔)

1: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اور میرے ساتھ حضرت زبیر، حضرت طلحہ اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہم کو بھیجا:

''فلاں باغ میں جاؤ وہاں ایک عورت ہوگی جس کے پاس ایک خط ہے وہ خط اس سے لے آؤ۔''

چنانچہ ہم گھوڑے دوڑاتے وہاں پہنچے وہ عورت وہاں موجود پائی۔ ہم نے کہا:

''خط ہمارے حوالے کردے!''

کہنے لگی:

''میرے پاس کوئی خط نہیں ہے۔''

ہم نے اسے دھمکی دی:

''خط نکال نہیں تو ہم تیری جامہ تلاشی لیں گے۔''

تب اس نے اپنے بالوں سے خط نکالا جس کا مضمون یہ تھا:

''حاطب ابن ابی بلتعہ کی طرف سے مشرکین مکہ کی طرف یہ خط ہے۔ نبی علیہ السلام تم پر حملہ کرنے والے ہیں۔''

جب یہ خط نبی علیہ السلام کو پیش کیا گیا تو آپ نے حاطب سے مخاطب ہو کر فرمایا:

''یہ کیا ہے؟''

انہوں نے عرض کیا:

''ذرا ٹھہریئے! میری بات سن لیجئے۔! میں مکہ سے ہجرت کر کے یہاں مدینہ چلا آیا جب کہ میں نسباً قریش میں سے نہ تھا اور آپ کے دیگر مہاجرین ساتھی قریش میں سے ہیں جس کی وجہ سے ان کے اہل وعیال کی نگہداشت قریش نے اپنے ذمہ لی ہے اور میرے گھر والوں کا کوئی پرسان حال نہیں تو میں نے قریش پر ایک احسان کرنا چاہا کہ اس کی وجہ سے میرے گھر کو کچھ تحفظ مل جائے اور میں نے یہ کام دین سے برگشتہ ہو کر نہیں کیا۔ کیونکہ مجھے تو اسلام کے دامن رحمت میں پناہ مل چکی ہے۔''

نبی علیہ السلام نے فرمایا:

''حاطب سچ کہتا ہے۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:

''یارسول اللہ! مجھے اجازت دیں کہ اس منافق کا سر اتار دوں۔''

نبی کریم علیہ السلام نے فرمایا:

''حاطب بدر میں شریک تھا اور تم کیا جانو اللہ نے بدریوں پر نظر کرم فرمائی اور فرمایا: تم جو چاہو کرو میں نے تمہیں بخش دیا ہے۔''

2: سہل بن مالک اپنے والد سے اور وہ سہل کے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا:

''اللہ تعالیٰ نے بدر اور حدیبیہ والوں کی بخشش فرمادی ہے۔''

اسے خلعی اور حافظ دمشقی نے اپنے اپنے معجم میں بیان کیا ہے۔

3: حضرت اُم مبشر رضی اللہ عنہا نے روایت کیا ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا جبکہ آپ سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں تشریف فرما تھے:

''جس شخص نے بھی درخت کے نیچے (حدیبیہ) میری بیعت کی ہے انشاء اللہ وہ جہنم میں نہ جائے گا۔''

میں نے عرض کیا:

''ہاں! یارسول اللہ!''

سیدہ حفصہ نے کہا:

''اللہ تو فرماتا ہے:

((وان منکم الا واردھا))

''تم سے ہر کوئی جہنم پر وارد ہوگا۔''

نبی کریم علیہ السلام نے فرمایا:

''ساتھ ہی اللہ نے یہ بھی فرمایا ہے:

((ثم ننجی الذین اتقوا ونذر الظالمین فیھا جثیا))

''پھر ہم تقویٰ والوں کو بچالیں گے اور ظالموں کو وہیں چھوڑ دیں گے۔''

اسے مسلم نے روایت کیا ہے۔

4: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم علیہ السلام نے حضرت حاطب رضی اللہ عنہ کے واقعہ میں حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

''تمہیں کیا پتہ؟ اللہ نے بدر والی جماعت پر نظر رحمت فرمائی ہے اور فرمایا ہے: جو چاہو کرو تمہاری بخشش

ہوگئی ہے۔''

اسے بھی صرف مسلم نے ہی روایت کیا ہے۔

5: یہی روایت اہل تشیع کی معتبر کتاب ناسخ التواریخ حالات پیغمبر، جلد اول، صفحہ 275 میں یوں موجود ہے:

((فقد وجبت لکم الجنة))

''اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اہل بدر کی فضیلت بیان کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں: ''بے شک اللہ تعالیٰ نے اہل بدر کی طرف نظر رحمت فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ تم جو چاہو عمل کرو میں نے تمہیں بخش دیا ہے۔'' اور ایک روایت میں ہے کہ تمہارے لیے جنت واجب ہوگئی ہے۔''

6: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت حاطب کا غلام نبی کریم علیہ السلام کے پاس ان کی شکایت لایا اور کہا:

''اللہ کی قسم! حاطب ضرور جہنم میں جائے گا۔''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''تم جھوٹ کہتے ہو! حاطب نے بدر اور حدیبیہ میں شرکت کی ہے۔''

یہی روایت بالفاظ الناسخ التواریخ حالات پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم جلد سوم صفحہ 12 پر موجود ہے۔

7: حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جبریل علیہ السلام نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تشریف لائے اور عرض کیا:

''آپ کے صحابہ میں افضل کون شمار ہوتے ہیں؟''

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''بدری صحابہ!''

جبرائیل نے عرض کیا:

''یونہی آسمانوں میں وہ فرشتے سب سے افضل ہیں جو بدر میں مسلمانوں کی امداد کو اترے تھے۔''

اسے ابن بشران نے روایت کیا ہے۔

بدر میں شریک ملائکہ کا تمام دیگر ملائکہ سے افضل ہونا ناسخ التواریخ حالات پیغمبر جلد اوّل صفحہ 275 پر موجود ہے۔

8: حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے نبی علیہ السلام کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے:

''جس نے بھی درخت کے نیچے بیعت کی ہے وہ دوزخ میں نہ جائے گا۔''

9: اسے ترمذی نے بیان کیا ہے اور اسے حسن صحیح قرار دیا ہے۔ اور اپنی سیرت میں اسے بیان کیا ہے۔ ''اور حدیبیہ میں'' کا لفظ بڑھایا ہے اور ساتھ ہی یہ لفظ لکھے ہیں:

''نبی علیہ السلام نے فرمایا: آگ میں داخل نہ ہوگا وہ شخص جس نے مجھے دیکھا اور ایمان لایا یا ایمان کے ساتھ میرے دیکھنے والے کو دیکھ لیا۔''

فصل نمبر 3:

# عشرہ مبشرہ صحابہ کے فضائل

(جناب علی المرتضیٰ کیونکہ عشرہ مبشرہ (ایسے دس صحابہ جن کو جنت کی خوشخبری کی گئی) میں سے ہیں اس لیے ان صحابہ کے فضائل قرآن واحادیث کی روشنی میں بیان کیے جاتے ہیں۔)

## دس صحابہ کے لئے جنت کی بشارت:

1: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''ابوبکر جنت میں جائیں گے، عمر جنتی ہیں، عثمان جنتی ہیں، علی جنتی ہیں، طلحہ جنتی ہیں، زبیر جنتی ہیں، عبدالرحمٰن بن عوف جنتی ہیں، سعد بن ابی وقاص جنتی ہیں، سعد بن زید جنتی ہیں اور ابوعبیدہ بن جراح جنتی ہیں۔''

2: حضرت سعید بن زید سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''دس آدمی جنتی ہیں: ابوبکر، عمر، عثمان، علی، طلحہ، زبیر، عبدالرحمٰن بن عوف، ابوعبیدہ بن جراح، سعد بن ابی وقاص اور حضرت سعید بن زید۔''
نو افراد گن کر دسویں کا ذکر کیے بغیر آپ چپ ہو گئے۔ لوگوں نے کہا:
''آپ کو اللہ کی قسم! دسویں کا نام لیں۔''
فرمایا:
''تم نے مجھے اللہ کی قسم دے دی ہے اس لیے بتلاتا ہوں کہ وہ دسواں ابوالاعور (سعید بن زید) ہے۔''

3: اسے ترمذی نے روایت کرتے ہوئے کہا ہے:
''امام بخاری نے اس باب میں اسے سب سے صحیح حدیث قرار دیا ہے یعنی سابق الذکر حدیث عبدالرحمٰن بن عوف سے بھی یہ حدیث زیادہ قوی ہے۔''
حضرت سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''قریش میں سے دس افراد جنتی ہیں: ابوبکر، عمر، عثمان، علی، طلحہ، زبیر، عبدالرحمٰن بن عوف، سعد بن مالک اور ابوعبیدہ بن جراح۔''
حضرت سعید بن مسیب فرماتے ہیں:
''حضرت سعید نے فرمایا: دس جنتیوں میں ایک صحابی اور بھی ہے۔ اور غالباً وہ خود حدیث کے راوی

(حضرت سعید بن زید خود) ہیں۔"

اس حدیث اور اس جیسی دیگر احادیث کا یہ مفہوم ہرگز نہیں کہ صرف دس صحابی جنتی ہیں اور باقی جنتی نہیں بلکہ اس کا مفہوم یہ ہے کہ دس وہ صحابی ہیں جنہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنتی کہا ہے۔ یہ وہ خوش نصیب جنتی ہیں جنہیں زبانِ نبوت سے مژدہ جنت مل گیا۔

اسے دار قطنی نے روایت کیا ہے۔ انہوں نے اسے ایک اور سند سے بھی روایت کیا ہے اور طبرانی نے اپنے معجم میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت سے یہ حدیث بیان کی ہے جس میں حضرت سعید رضی اللہ عنہ کا صاف نام موجود ہے۔

: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ عائشہ کے گھر تشریف لائے اور فرمایا:

"اے عائشہ! تمہیں ایک بشارت نہ دوں؟"

انہوں نے عرض کیا:

"یارسول اللہ! کیوں نہیں؟"

فرمایا:

"تمہارے والد ابوبکر جنتی ہیں، وہاں ان کے ساتھی ابراہیم علیہ السلام ہونگے۔ عمر جنتی ہیں، ان کے ساتھ حضرت نوح علیہ السلام ہوں گے۔ عثمان جنتی ہیں ان کا ساتھی میں خود ہوں گا۔ علی جنتی ہیں ان کے ساتھ حضرت یحییٰ علیہ السلام ہوں گے۔ طلحہ جنتی ہیں وہاں ان کے ساتھی حضرت داؤد علیہ السلام ہیں۔ زبیر جنتی ہیں ان کے ساتھی حضرت اسماعیل علیہ السلام ہوں گے۔ سعد بن ابی وقاص جنتی ہیں، ان کے ساتھی سلیمان بن داؤد علیہ السلام ہوں گے۔ سعد بن زید جنتی ہیں ان کے ساتھی موسیٰ علیہ السلام ہوں گے اور ابوعبیدہ بن جراح جنتی ہیں ان کے ساتھی ادریس علیہ السلام ہوں گے۔"

پھر فرمایا:

"اے عائشہ! میں سید المرسلین ہوں۔ تمہارا والد افضل الصدیقین ہے اور تم ام المومنین ہو۔"

## عشرہ مبشرہ کا نسب:

علامہ محمد بن احمد بن خلف رحمہ اللہ نے عشرہ مبشرہ کا نسب درج ذیل عربی اشعار میں بیان کیا ہے:

صلوٰة ربی دائما والطیبین البررہ۔
علی النبی المصطفی وآلہ والعشرة
وآلہ ان فاطم ومن احیہ حیدرہ
وشیبة الحمدلهم اصل اطاب الثمرة

وبعدهم عثمان من عبدمناف الخيره

ومن قصي لحق الزبير مردى الكفره

سعد المفدى من كلاب وابن عوف آزره

صديقنا وطلحة من مرة ماشهده

فاروقنا من كعبهم سعيد بقفواثره

وعامر الامين من فهر كمال العشرة

1: اللہ تعالیٰ اور تمام پاک لوگوں کا درود وسلام ہو نبی علیہ السلام پر آپ کی آل اور دس صحابہ پر۔

2: آپ کی آل میں سیدہ فاطمہ اور آپ کے بھائی علی حیدر قرار ہیں۔ ان سب کیلئے تعریف ہے اور عبدالمطلب ایسا درخت ہے جس کے پھل بڑے عمدہ ہیں۔

3: ان کے بعد عثمان غنی ہیں جو عبد مناف میں سے بہترین انسان ہیں اور قصی سے حضرت زبیر جا ملے ہیں جو کفار کو ہلاک کرنے کا شیوہ رکھتے ہیں۔

4: جانثار نبی حضرت سعد ''کلاب'' کی اولاد میں سے ہیں اور عبدالرحمٰن بن عوف بھی بنی کلاب ہی سے ہیں۔ صدیق اکبر اور طلحہ ''مرہ'' سے مشہور ہیں۔

5: فاروق اعظم کعب سے تعلق رکھتے ہیں۔ سعید بھی ان کے پیرو ہیں اور ابوعبیدہ بن جراح ''فہر'' کی اولاد میں ہیں تو عشرہ مبشرہ مکمل ہوئے۔

حضرت علی کا نسب نبی علیہ السلام کی دوسری پشت میں آپ سے مل جاتا ہے، جبکہ عثمان غنی چوتھی، عمر فاروق آٹھویں، ابوبکر صدیق ساتویں اور ابوعبیدہ بن جراح گیارہویں پشت پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جا ملتے ہیں۔ اسی طرح دیگر افراد عشرہ مبشرہ کا نسب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مل جاتا ہے۔

## عالم ارواح اور عشرہ مبشرہ:

روایت کی گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عالم ارواح کو میں عشرہ مبشرہ کی ارواح جمع فرمایا اور ان کے انوار سے ایک پرندہ بنایا جو جنتوں میں رہتا ہے۔

اسے دیگر مصنفین نے اپنی اپنی سیرت کی کتب میں بیان کیا ہے۔

گویا عشرہ مبشرہ کو دنیا میں پیدا کرنے سے پہلے ہی عالم ارواح میں اکٹھا کر دیا تھا اور جب دنیا میں آئے تو عالم ارواح کی طرح یہاں بھی اکٹھے ہو گئے۔ نسب میں بھی، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں بھی، رشتہ مواخات میں بھی اور پھر جنت میں بھی اکٹھے ہوں گے۔ تو خوش بخت ہے وہ انسان جس نے ان سے محبت کی اور کسی ایک میں فرق نہ کیا اور اُن کے راستے پر چلا اور بد بخت ہے وہ انسان جو ان کے باہمی اختلافات میں الجھا رہا اور کسی ایک میں فرق کرنے کا

خطرہ مول لیا اور نفس کی پیروی کرتے ہوئے ایک کی گستاخی کا مرتکب ہوا۔ اللہ ہی کو حمد ہے جس نے ہمیں اس گناہ سے محفوظ رکھا۔ دعا یہ ہے کہ یہ کرم ہمیشہ ہمارے ساتھ رہے۔

## عشرہ مبشرہ میں سے کچھ کے لیے زبان رسالت سے خصوصی دعائیں:

حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اے اللہ! تو نے میرے صحابہ کی وجہ سے امت کو برکت عطا فرمائی ہے۔ تو ان سے یہ برکت واپس نہ لے۔ انہیں ابوبکر کی محبت پر اکٹھا کر دے۔ اس کا کام نہ بکھیر! کیونکہ اس نے ہمیشہ اپنی رضا پر تیری رضا کو ترجیح دی ہے۔ اے اللہ! عمر بن خطاب کو عزت' عثمان کو صبر' علی کو توفیق' طلحہ کو بخشش' زبیر کو ثابت قدمی' سعد کو سلامتی اور عبدالرحمٰن کو وقار عطا فرما۔ اے اللہ! اول مہاجرین وانصار کو اور نیکی میں ان کی پیروی کرنے والے تمام مسلمانوں کو (جنت میں) میرا ساتھی بنا دے۔''

اسے حافظ ثقفی نے اور واحدی نے مسنداً روایت کیا ہے اور واحدی نے ان الفاظ کو ان سے برکت واپس نہ لے' کے بعد یہ الفاظ زائد کیے ہیں:

''اے اللہ! تو نے میرے صحابہ کو ابوبکر کی وجہ سے برکت عطا فرمائی ہے تو ان سے یہ برکت واپس نہ لے اور ابوبکر کی محبت پر انہیں اکٹھا کر دے۔''

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میں نے اپنے رب سے صحابہ کے لیے جنت کا سوال کیا تو اللہ نے انہیں یقیناً جنت سے نواز دیا۔''

اسے ابوالخیر حاکمی قزوینی نے روایت کیا ہے۔

ابن عبدالبر نے استیعاب میں روایت کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میں نے اپنے رب جل شانہ سے سوال کیا کہ وہ شخص دوزخ میں نہ جائے جس نے مجھے سسر بنایا یا جسے میں نے سسر بنایا۔''

(لوامع التنزیل، جلد دوم صفحہ 476)

## جنت میں عشرہ مبشرہ کے مقامات رفیعہ:

حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نماز فجر کے لیے تشریف لائے اور فرمایا:

''اے محمد کے ساتھیو! آج رات میں نے جنت میں تمہارے مکانات کا اپنے مکان سے قرب دیکھا ہے۔''

یہ کہہ کر آپ حضرت علی کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا:

''اے علی! کیا تم یہ پسند کرو گے کہ جنت میں تمہارا مکان میرے مکان کے سامنے ہو جیسے دو بھائیوں کے

منازل باہم بالمقابل ہوتے ہیں؟''

انہوں نے عرض کیا:

''یارسول اللہ! کیوں نہیں؟''

یہ کہتے ہوئے حضرت علی رضی اللہ عنہ گریاں ہوگئے۔ پھر آپ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا:

''میں ایک ایسے شخص کا نام اور اس کے والدین کا نام بھی جانتا ہوں جب وہ جنت میں آئے گا تو وہاں کا ہر مکان اور پانی کا ہر گھونٹ مرحبا مرحبا پکار اُٹھے گا۔''

حضرت سلمان فارسی عرض کرنے لگے:

''یارسول اللہ! ایسا شخص ناکام کب ہوسکتا ہے۔''

فرمایا:

''وہ ابوبکر ہے۔''

پھر آپ نے حضرت عمر کی طرف التفات فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا:

''اے ابوحفص! میں نے جنت میں سفید جوہر سے بنا ایک محل دیکھا جس پر سفید موتیوں کا جڑاؤ کیا ہوا تھا۔ میں نے فرشتہ رضوان سے پوچھا: یہ محل کس کے لیے ہے؟ کہنے لگا: ایک قریشی جوان کے لیے۔ میں نے سمجھا کہ شاید میرا ہے۔ وہ خود ہی بول اٹھا: یہ عمر بن الخطاب کا ہے۔ پھر میں نے اس کے اندر جانا چاہا تو مجھے تیری غیرت یاد آ گئی۔''

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ یہ سن کر آب دیدہ ہوگئے اور عرض کرنے لگے:

''یارسول اللہ! کیا مجھے آپ پر غیرت آئے گی؟''

پھر آپ نے عثمان غنی کی طرف رخ منور کیا اور فرمایا:

''ہر نبی کا ایک ساتھی ہوتا ہے اور میرے جنت کے ساتھی تم ہو۔''

پھر عبدالرحمٰن کی طرف نگاہ التفات اٹھی تو فرمایا:

''کیا وجہ ہے کہ میں نے تمہیں تمام صحابہ سے دیر کے ساتھ آتے دیکھا ہے۔؟ کیا سبب ہے؟''

انہوں نے عرض کیا:

''مجھ سے حساب ہوتا رہا کہ فلاں مال تمہیں کہاں سے ملا؟ کہاں خرچ کیا؟ بلکہ مجھے تو گمان گزرا کہ شاید آپ کو نہ دیکھ پاؤں گا۔ میرے سو اونٹ مصر سے مال تجارت سے لدے ہوئے آئے ہیں۔ جنہیں میں مدینہ کے یتیموں اور بیواؤں میں تقسیم کرنے کا اعلان کرتا ہوں شاید کہ اسی سبب سے اللہ میرا حساب آسان کردے۔''

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت طلحہ اور زبیر کی طرف دیکھا تو فرمایا:
''ہر نبی کے حواری (مددگار) ہوتے ہیں اور میرے حواری تم دونوں ہو۔''
اسے قاضی ابوبکر یوسف بن فارس نے روایت کیا ہے۔

## وہ حدیث جو عشرہ مبشرہ میں سے بعض کی اہلیت خلافت پر دال ہے:

سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا گیا:
''اگر نبی علیہ السلام اپنے بعد کسی کو خلیفہ بناتے تو کسے بناتے؟''
فرمایا:
''ابوبکر کو۔''
عرض کیا گیا:
''(اگر بالغرض زندہ نہ ہوتے تو) اس کے بعد کسے بناتے؟''
فرمایا:
''عمر کو۔''
سوال ہوا:
''پھر کسے بناتے؟''
فرمایا:
''ابوعبیدہ بن جراح کو۔''
اس کے آگے سیدہ نے کسی کا نام نہیں لیا۔

## کچھ عشرہ مبشرہ اور کچھ دیگر صحابہ کے حق میں نازل شدہ آیات قرآنیہ:

1: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آیت کریمہ:
''جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کے حکم پر دوڑے چلے آئے۔''
ستر صحابہ کے حق میں نازل ہوئی جن میں ابوبکر صدیق اور حضرت زبیر بھی تھے۔ جنگ اُحد کے لیے جب آپ نے صحابہ کو بلایا تو وہ فوراً حاضر خدمت ہو گئے۔''
اسے واحدی اور ابوالفرج ابن جوزی وغیرہ نے روایت کیا ہے۔

2: جناب عطاء (تابعی) سے روایت ہے کہ آیت مبارکہ:
((واذاجاء ك الذين يومنون باياتنا))
''جب آپ کے پاس ہماری آیات کو ماننے والے آتے ہیں تو انہیں سلامتی کا پیغام دیجئے۔''
سے مراد ابوبکر صدیق، عمر فاروق، عثمان غنی، علی المرتضیٰ، امیر حمزہ، جعفر طیار، عثمان بن مظعون، ابوعبیدہ بن جراح،

مصعب بن عمیر' سالم' ابوسلمہ' ارقم بن ابی ارقم' عمار یاسر اور حضرت بلال بن رباح رضی اللہ عنہم ہیں۔''

اسے ابوالفرج نے اسباب النزول میں روایت کیا ہے۔

3: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ درج ذیل آیت کریمہ:

((ونزعنا مافی صدورھم من غل))

''ہم نے ان کے دلوں سے ہر قسم کا بغض و کینہ نکال پھینکا ہے۔''

کا نزول حضرت ابوبکر' عمر فاروق' عثمان غنی' علی المرتضٰی' طلحہ' زبیر' سعد بن ابی وقاص' عبدالرحمٰن بن عوف' سعید بن زید' اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم کے حق میں ہوا۔''

اسے خیثمہ بن سلیمان اور ابوصالح نے روایت کیا ہے۔

جناب ابوجعفر سے پوچھا گیا:

''اس آیت میں کینہ اور بغض سے کیا مراد ہے۔؟''

فرمایا:

''زمانہ جاہلیت میں بنو ہاشم' بنی تیم اور بنی عدی کے مابین رنجش تھی۔ جب یہ لوگ اسلام لائے تو دل و جان سے ایک دوسرے کو چاہنے والے ہو گئے۔''

4: امام حسن سے روایت ہے:

''یہ آیت اہل بدر کے حق میں نازل ہوئی ہے۔''

5: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جب حضرت ابوبکر صدیق اسلام لائے تو ان کے پاس عبدالرحمٰن بن عوف' عثمان' طلحہ' زبیر' سعید بن زید اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم آئے اور پوچھا:

''آپ نے کونسا دین اختیار کیا ہے۔؟''

جب آپ نے انہیں اپنے دین سے آگاہ کیا تو وہ بھی اسلام سے لے آئے تو یہ آیت نازل ہوئی:

((فبشر عبادالذین یستمعون القول فیتبعون احسنه))

(سورۃ الزمر، آیت نمبر 17)

''میرے ان بندوں کو خوشخبری سنا دیں جو سچی بات سن کر اس کی خوب پیروی کرتے ہیں۔''

اس آیت میں القول (سچی بات) سے مراد ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بات ہے۔

6: مفسر ضحاک سے مروی ہے کہ آیت مبارکہ:

((والذین امنوا باللہ ورسله اولئك هم الصدیقون))

(سورہ حدید، آیت نمبر 19)

''اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لانے والے ہی سچے ہیں۔''

سے مراد یہ آٹھ صحابی ہیں: حضرت ابوبکرؓ حضرت عثمانؓ حضرت علیؓ حضرت زید بن حارثہؓ حضرت طلحہؓ حضرت زبیرؓ حضرت سعد اور حضرت حمزہ۔ جب کہ حضرت عمر فاروق ان کے نوویں ساتھی ہیں۔ جنہیں اللہ نے ان کے صدق دل کے سبب ان سے ملا دیا۔"

اسے ابوالفرج نے اسباب النزول میں بیان کیا۔

7: امام جعفر صادق اپنے والد امام محمد باقر سے اور وہ اپنے آباء سے روایت کرتے ہیں کہ ارشاد الٰہی:

((محمد رسول اللہ والذین معه))

سے مراد ابوبکر صدیق ہیں۔

((آشدآء علی الکفار))

(کافروں پر سخت) سے مراد عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہیں۔

((رحماء بینهم))

(آپس میں رحم دل) سے مراد عثمان غنی رضی اللہ عنہ ہیں۔

((تراهم رکعاً سجدًا))

(تم ہمیشہ انہیں رکوع وسجدہ کرتے ہی دیکھو گے) سے مراد علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔

((یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا))

(اللہ کے فضل اور اس کی رضا کے متلاشی) سے مراد طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما ہیں۔

((سیمهم فی وجوههم))

(عبادت سے ان کی جبینوں میں محراب ہیں) سے مراد سعد بن ابی وقاص اور عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہما ہیں۔

8: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ارشاد الٰہی:

((لاتجدقوما یومنون باللہ والیوم الاخر یوادون من حاد اللہ ورسوله ولو کانوا اباوهم اوابنآء هم اواخوانهم))

(سورۃ المجادلہ، آیت نمبر 42)

"اللہ اور روز قیامت پر ایمان لانے والی قوم کو آپ ایسا نہیں پائیں گے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول سے دشمنوں سے دوستی رکھیں خواہ وہ ان کے والدین اولاد اور بھائی ہی کیوں نہ ہوں۔"

یہ آیت درج ذیل صحابہ کرام کے حق میں نازل ہوا ہے:

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جنہوں نے اپنے کافر بیٹے کو جنگ بدر میں مقابلے کیلئے للکارا اور عرض کیا: یارسول اللہ! آج مجھے سب سے پہلے قربان ہو لینے دیجئے تو آپ نے فرمایا: ابوبکر! ہمیں اپنی جان کے

ساتھ نفع بہم پہنچایئے۔ جانتے نہیں ہو کر تمہاری حیثیت میرے لیے کانوں اور آنکھوں کی ہے۔
حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ جنہوں نے جنگ بدر میں اپنے ماموں عاص بن ہشام کو تہہ شمشیر کر ڈالا۔
حضرت علی المرتضیٰ اور امیر حمزہ رضی اللہ عنہما جنہوں نے شیبہ بن ربیعہ اور ولید بن عتبہ کو بدر میں فنا فی النار کیا۔
حضرت ابو عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ جنہوں نے غزوہ اُحد میں اپنا باپ عبداللہ بن جراح مار ڈالا۔
حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ جنہوں نے غزوہ اُحد میں اپنے بھائی عبیدہ بن عمیر کو جہنم رسید کیا، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''وہ لوگ اللہ اور رسول کے دشمنوں کو دوست نہیں بناتے خواہ وہ ان کے والدین اولاد بھائی یا عزیز رشتہ دار ہوں۔''

اسے واحدی اور ابوالفرج نے بیان کیا ہے۔

## عشرہ مبشرہ صحابہ کے درجات:

1: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا:

''یارسول اللہ! لوگوں میں سے کون آپ کو زیادہ محبوب ہے؟''

فرمایا:

''عائشہ۔''

میں نے عرض کیا:

''مردوں میں کون۔؟''

فرمایا:

''ابوبکر۔''

میں نے پھر عرض کیا:

''ان کے بعد کون؟''

فرمایا:

''عمر۔''

میں نے کہا:

''پھر کون؟''

فرمایا:

''عثمان۔''

میں نے کہا:

میں سوال کیا تو امام باقر نے فرمایا:

''وہ دونوں عدل کرنے والے حکمران تھے۔ تم ان سے دوستی رکھو اور ان کے دشمنوں سے نفرت کرو۔''

یہ کہہ کر آپ اپنے بیٹے (امام جعفر) کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا:

''اے جعفر! کیا تمہارا نانا صدیق اکبر نہیں؟ مجھے اپنے نانا نبی علیہ السلام کی شفاعت نصیب نہ ہو اگر میں حضرت ابوبکر صدیق و حضرت عمر سے دوستی اور ان کے دشمنوں سے نفرت نہ رکھوں۔''

2: حضرت امام باقر سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا:

''ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی فضیلت نہ جاننے والا شخص سنت نبوی سے جاہل رہا ہے۔''

3: امام باقر سے سوال کیا گیا:

''شیخین (حضرت ابوبکر و عمر) کے بارے میں آپ کی رائے کیا ہے۔؟''

آپ نے فرمایا:

''وہ میرے محبوب ہیں۔ میں ان کے لیے استغفار کرتا ہوں اور میں نے تو اپنے خاندان اہل بیت میں جسے بھی دیکھا ابوبکر و عمر کا گرویدہ ہی پایا ہے۔''

4: حضرت امام باقر رحمۃ اللہ علیہ سے اس قوم کے بارے میں سوال کیا گیا جو ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کو گالی دیتی ہے تو آپ نے فرمایا:

''یہ لوگ اسلام سے برگشتہ ہو گئے ہیں۔''

5: امام باقر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

''شیخین (حضرت ابوبکر و عمر) میں شک کرنے والے نے سنت نبوی میں شک کیا ہے۔ شیخین کا بغض بھی منافقت ہے اور انصار صحابہ کا بغض بھی منافقت۔ بنو ہاشم بنی تیم (خاندان صدیق اکبر) اور بنی عدی (خاندان عمر فاروق) میں اسلام سے پہلے رنجشیں تھیں، مگر اسلام کے بعد یہ ایک دوسرے کے جانی دوست ہو گئے۔ اللہ نے ان کے دلوں سے تمام عداوتیں سلب کرلیں۔ حتی کہ ایک بار ابوبکر صدیق کے پہلو میں درد تھا تو علی مرتضیٰ آگ پر ہاتھ تپا تپا کر ان کے پہلو پر پھیرتے تھے تا کہ ان کا درد جلد ختم ہو۔ انہی کے بارے میں یہ آیت نازل ہے:

((ونزعنا مافی صدورهم من غل اخوانا علی سرر متقبلین))

(سورة الحجرات:47)

''ہم نے ان کے دلوں سے ہر کدورت نکال لی ہے۔ اور وہ روز قیامت جنت میں تختوں پر ایک دوسرے کے سامنے بیٹھے ہوں گے۔''

6: جناب جابر جعفی کہتے ہیں کہ مجھے امام باقر نے فرمایا:

''جابر! مجھے اطلاع ملی ہے کہ عراق کے کچھ لوگ ہماری محبت کا دعویٰ کرنے کے باوجود ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کی گستاخی کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ میں نے انہیں اس کا حکم دیا ہے۔ انہیں میری یہ بات پہنچا دے کہ میں ان سے بری ہوں۔ اس اللہ کی قسم! جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ اگر مجھے حکومت مل جائے تو میں ایسے گستاخوں کا خون بہا کر اللہ کی رضا حاصل کروں گا۔ اگر میں شیخین سے محبت نہ رکھوں تو روز قیامت مجھے اپنے نانا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت حاصل نہ ہو۔''

7: جابر جعفی کہتے ہیں کہ مجھے امام باقر نے فرمایا:

''کوفیوں شیعوں کو بتلا دے کہ میں اس شخص سے بیزار ہوں جو ابوبکر و عمر سے بیزار ہے۔''

8: امام جعفر روایت کرتے ہیں کہ امام باقر نے فرمایا:

''نبی علیہ السلام کے دور مبارک میں ابوبکر صدیق کی آل آل محمد کہلاتی تھی۔ خیبر فتح ہوا تو وہاں کی کھجوریں اور چھوارے مہاجرین و انصار کے مابین تقسیم کیے گئے، جبکہ گندم اور جو بنو ہاشم میں بانٹے گئے اور ابوبکر صدیق کی آل کو بنو ہاشم کے ساتھ رکھا گیا، کسی اور کو ساتھ نہیں ملایا گیا۔''

9: امام باقر نے فرمایا:

''بے شک ابوبکر صدیق نے تلوار پر زیور چڑھایا ہوا تھا۔''

ایک شخص بولا:

''آپ ابوبکر کو صدیق کہتے ہیں؟''

آپ غصے سے اچھل پڑے فرمایا:

((ومن لم یقل له الصدیق فلاصدق الله له قولاً فی الدنیا ولافی الآخرة))

''ہاں! وہ صدیق ہے اور جو انہیں صدیق نہ کہے اللہ اسے دنیا و آخرت میں جھوٹا کرے۔!''

(کشف الغمہ، جلد 2، صفحہ 147)

## زید شہید بن زین العابدین اور خلفائے راشدین:

1: حضرت زید شہید پسر امام زین العابدین فرماتے ہیں:

''جو ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما سے بیزار ہے وہ حضرت علی سے بھی بیزار ہے۔ اب جو چاہے آگے آئے یا پیچھے ہٹ جائے۔''

2: حضرت زید شہید رحمۃ اللہ علیہ سے ایک بار سوال ہوا:

''آپ حضرت ابوبکر و حضرت عمر کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں؟''

آپ نے فرمایا:

''میں انہیں اپنا محبوب رکھتا ہوں۔''

عرض کیا گیا:

''انہیں جو تبرا کرتا ہو؟''

فرمایا:

''میں موت تک اس سے بیزار ہوں۔''

3: ابی ابن ابی رود حسن مغیرہ واسطی کہتے ہیں کہ حضرت زید شہید رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک جماعت حاضر ہوئی اور عرض کرنے لگی:

''رسول اللہ کے بیٹے! آپ ابوبکر صدیق اور عمر فاروق پر تبرا کرتے ہوئے حکومت وقت سے علم بغاوت بلند کریں۔''

آپ نے فرمایا:

''ہرگز نہیں!''

وہ کہنے لگے:

''ہم پھر آپ سے بیزار ہیں۔ بصورت دیگر آپ شیخین کی عداوت کے ساتھ خروج کریں تو ہمارے ساٹھ ہزار سر آپ کے قدموں میں ہوں گے اور تلواریں انہیں اڑا چکی ہوں گی۔''

آپ نے جواب دیا:

''ٹھہرو! میں تمہیں نبی کی حدیث سناؤں۔ میرے والد امام زین العابدین اپنے والد امام حسین سے اور وہ اپنے والد حضرت علی سے روایت کرتے ہیں کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا: اے علی! تجھے بشارت ہو تم اور تمہارے محب جنت میں جائیں گے۔ مگر یاد رکھو! ایک قوم تمہیں چاہنے والی آئے گی وہ اپنی زبانوں پر اسلام ظاہر کریں گے' مگر اسلام سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے' ان کا لقب رافضی ہوگا۔ اے علی! اگر انہیں تم پاؤ تو قتل کر دو! وہ مشرکین ہیں۔''

اس کے بعد حضرت زید بن امام زین العابدین نے فرمایا:

''اللہ کی قسم! وہ قوم تم ہو۔''

پھر کہا:

''اے اللہ! یہ لوگ دنیا و آخرت میں میرے دشمن ہیں۔''

اس کے بعد آپ نے اس قوم کے لیے بددعا کی۔

4: حضرت زید بن زین العابدین سے باغ فدک کے غصب کیے جانے کی بابت سوال کیا گیا۔ (کہ حضرت ابوبکر صدیق نے سیدہ فاطمہ سے ان کا فدک نامی باغ ناحق طور پر چھین لیا تھا؟) آپ نے فرمایا:

''سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ابوبکر صدیق سے کہا تھا کہ یہ باغ نبی علیہ السلام مجھے دے گئے ہیں۔

انہوں نے کہا: اپنے اس دعویٰ پر گواہ لائیں تو وہ ایک مرد اور ایک عورت کو لے آئیں۔ ابوبکر صدیق نے کہا: نہیں! یہ گواہی ناکافی ہے۔ ایک مرد اور لائیں یا ایک عورت اور لائیں، تاکہ مرد کے ساتھ مرد مل کر یا مرد اور عورت کے ساتھ دوسری عورت مل کر گواہی کا نصاب پورا ہو جائے اور اسلامی عدل و انصاف کے مطابق فدک آپ کے حوالہ کر دیا جائے تو سیدہ فاطمہ یہ بات پوری نہ کر سکیں۔"

اس کے بعد حضرت زید نے فرمایا:

"اللہ کی قسم! اگر فدک کا معاملہ میرے سامنے فیصلہ کے لیے لایا جاتا تو میں وہی فیصلہ کرتا جو ابوبکر صدیق نے کیا۔"

(شرح نہج البلاغہ مصنفہ ابن ابی حدید، جلد 4 صفحہ 82) (شرح نہج البلاغہ مصنف ابن میثم، جلد 5، صفحہ 107)

5: دوسری روایت میں ہے کہ حضرت زید بن زین العابدین نے فرمایا:

"صدیق اکبر نے فرمایا: نبی علیہ السلام باغ فدک سے تم اہل بیت کے لیے روزی بھر مال علیحدہ کر کے باقی غرباء میں تقسیم کر دیتے تھے میں بھی ایسے ہی کروں گا۔

((فرضيت فاطمة بذالك واخذت العهد عليه))

"سیدہ فاطمہ یہ فیصلہ سن کر راضی ہو گئیں اور اس پر عہد لے لیا۔"

((ثم قال زيد وايم الله لو رجع الامر الى لقضيت فيه بقضاء ابى بكر))

"پھر حضرت زید نے کہا: اگر یہ معاملہ فدک میرے پاس لایا جاتا تو میں بھی ابوبکر والا ہی فیصلہ کرتا۔"

6: حضرت زید بن زین العابدین فرماتے ہیں:

"جس نے ابوبکر صدیق و عمر فاروق کو گالی دی اس پر اللہ تعالیٰ، تمام فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے۔

## امام جعفر صادق بن محمد باقر اور خلفائے اربعہ:

1: مفضل بن عمر اپنے باپ سے اور مفضل کے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ سے صحابہ کے متعلق سوال کیا گیا۔ آپ نے فرمایا:

"ابوبکر صدیق کا دل مشاہدہ ربوبیت سے بھرا تھا اور آپ اللہ کے سوا سب کچھ غیر موجود پاتے تھے۔ اسی لیے آپ ہر وقت یہ کہتے رہا کرتے تھے: لا الہ الا اللہ۔ عمر فاروق کی نگاہ میں ماسوئی اللہ سب کچھ حقیر و صغیر تھا۔ اس لیے آپ کا تکیہ کلام تھا: اللہ اکبر۔ عثمان غنی اللہ کے سوا ہر ایک چیز کو ناپائیدار اور فانی سمجھتے تھے اور تمام صفات کا جامع صرف اللہ ہی کو جانتے تھے۔ اسی لیے اکثر کہتے رہا کرتے تھے: سبحان اللہ۔ اور حضرت علی بن ابی طالب سمجھتے تھے کہ جہان اللہ ہی سے ہے، اللہ ہی کے ارادہ کے ساتھ قائم ہے اور اللہ ہی کی طرف لوٹ جائے گا۔ اس لیے آپ الحمد للہ سے رطب اللسان رہتے تھے۔"

اسے خجندی نے اربعین میں روایت کیا ہے۔

2: امام جعفر خود فرماتے ہیں:

''مجھے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے دوبارہ جنا ہے تو کیا کوئی آپ اپنے باپ کو گالی دے سکتا ہے۔؟''

(احقاق الحق، صفحہ 7) اور ناسخ التواریخ حالات امام جعفر ج 1 صفحہ 11)

3: امام جعفر سے ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں سوال ہوا تو آپ نے فرمایا:

''جو ان سے بیزار ہے میں اس سے بیزار ہوں۔''

عرض کیا گیا:

''شاید آپ یہ بات بطور تقیہ فرما رہے ہیں؟''

فرمایا:

''نہیں اس طرح تو میں اسلام سے نکل جاؤں گا اور مجھے نبی علیہ السلام کی شفاعت حاصل نہ ہوگی۔''

4: امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''جتنی مجھے حضرت علی کی شفاعت کی آرزو ہے اسی قدر میں ابوبکر صدیق کی شفاعت کا طلب گار ہوں۔''

5: امام جعفر صادق کا ارشاد ہے:

''حضرت ابوبکر صدیق و عمر فاروق پر تبرا کرنے والے سے اللہ تعالیٰ بیزار ہے۔''

6: امام جعفر سے کسی نے کہا:

''سنا ہے کہ آپ ابوبکر و عمر سے بیزار ہیں۔؟''

آپ نے فرمایا:

''ایسے شخص سے تو اللہ تعالیٰ بیزار ہوتا ہے۔ مجھے تو امید ہے کہ ابوبکر صدیق سے میری رشتہ داری کا نفع اور برکت مجھے اللہ تعالیٰ عطا فرمائے گا۔ مجھے جب کوئی تکلیف ہوتی ہے تو اپنے ماموں عبدالرحمٰن بن قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق سے رابطہ قائم کرتا ہوں۔''

7: امام جعفر صادق فرمایا کرتے تھے:

'میں انتخاب نہیں کر سکتا کہ اپنے کس دادا کی شفاعت کی دعا کروں۔ ابوبکر صدیق کی یا علی مرتضیٰ کی۔ اور جو شخص ابوبکر کا لقب صدیق نہیں سمجھتا اللہ تعالیٰ اسے ہر مقام پر جھوٹا کرے۔''

8: امام جعفر صادق نے بستر علالت پر فرمایا:

''اے اللہ! میں ابوبکر و عمر سے محبت رکھتا ہوں۔ اگر میرے دل میں اس کے سوا کچھ ہو تو مجھے محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب نہ ہو۔''

9: امام جعفر سے شیخین کے بارے میں سوال ہوا تو آپ نے فرمایا:

''ایسے انسانوں کے بارے پوچھ رہے ہو جو جنت کے پھل کھا رہے ہیں؟''

10: اہل تشیع کی مشہور کتاب فروغ کافی، کتاب الروضہ، باب غلامات قیام القائم میں ہے کہ امام جعفر صادق نے فرمایا:

''ہر روز شام کو آسمانوں میں ندا ہوتی ہے کہ حضرت عثمان غنی اور اس کے پیرو جنتی ہیں اور کامیاب۔''

## حضرت موسیٰ کاظم اور خلفائے راشدین:

امام موسیٰ کاظم فرماتے ہیں:

''میرے والد ماجد امام جعفر صادق نے فرمایا: ابوبکر میرا نانا ہے اور عمر میرا داماد۔ تو کیا میں اپنے نانا اور داماد کو گالی دوں۔؟''

یہ تمام احادیث جو ائمہ اہل بیت کے مذکورہ اقوال پر مشتمل ہیں حافظ ابوسعید رازی نے الموافقہ کتاب میں بیان کی ہیں۔

☆☆☆

## فصل نمبر 5:

# صحابہ کرام سے محبت، ان کے باہمی اختلافات میں نہ پڑنے اور انہیں برا نہ کہنے اور مواخات کا بیان

## صحابہ کو محبوب رکھنے والا جنت میں صحابہ کے ساتھ ہوگا:

1: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نبی علیہ السلام کے پاس آیا اور عرض کیا:

''یارسول اللہ! اس شخص کے بارے میں کیا خیال ہے جو کسی قوم سے محبت کرتا ہے مگر ان میں شامل نہیں۔''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''روز قیامت انسان اس کے ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت کرتا ہے۔''

اسے بخاری و مسلم نے روایت کیا۔

2: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نبی علیہ السلام کے پاس آیا اور عرض کیا:

''یارسول اللہ! قیامت کب آئے گی۔''

آپ نے فرمایا:

''تو نے اس کے لیے کیا تیار کر رکھا ہے؟''

اس نے عرض کیا:

"میں نے اللہ اور اس کے رسول کی محبت تیار کر رکھی ہے۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"تو پھر تو اپنے محبوب کے ساتھ ہوگا۔"

3: حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

"اسلام لانے کے بعد ہمیں اس سے بڑھ کر کبھی خوشی نہ ہوئی جتنی نبی علیہ السلام کے اس ارشاد پر ہوئی کہ آدمی اپنے محبوب کے ساتھ ہوگا۔ میں (حضرت انس) تو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق وحضرت عمر رضی اللہ عنہما سے محبت رکھتا ہوں اور مجھے امید ہے کہ میرا حشر اُن کے ساتھ ہوگا، اگرچہ اُن جیسے میرے اعمال نہیں ہیں۔"

اسے مسلم نے روایت کیا ہے۔

4: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی اسی مضمون کی ایک اور روایت بھی مسلم میں موجود ہے۔

صحابہ سے بھلائی کرنے کا حکم:

1: حضرت ابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ جابیہ (ایک جگہ) میں آئے اور فرمایا:

"ایک بار نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھی میری طرح کھڑے تھے اور فرما رہے تھے: میرے صحابہ کے ساتھ بھلائی کرو اور پھر انہیں دیکھنے والوں کے ساتھ بھی بھلائی کرو۔"

اسے مخلص ذہبی نے روایت کیا ہے اور حافظ ناصر سلامی نے اسے روایت کر کے کہا:

"یہ حدیث صحیح ہے اور اس کے راوی بخاری ومسلم کے راوی ہیں۔"

اس میں امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت ہے کہ مومنو! صحابہ سے محبت کرو اور ان کے لیے استغفار کر کے بھلائی کرو اور ان کے باہمی اختلافات میں نہ الجھو۔

2: حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"میرے صحابہ کی عزت کرو اور پھر ان کی جو ان کے بعد آئیں گے (تابعین) پھر ان کی جو اُن کے بعد (تبع تابعین) آئیں گے۔"

اُسے عمر بن سماک رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے۔

3: حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی تھیں:

"لوگوں کو حکم تو یہ تھا کہ نبی علیہ السلام کے صحابہ کے حق میں استغفار کریں لیکن انہوں نے انہیں گالیاں دینا شروع کر دیں۔"

اسے مسلم اور ابومعاویہ نے روایت کیا ہے۔

یہ حدیث اس بات کی تائید کرتی ہے کہ صحابہ کے ساتھ بھلائی کرنے کے حکم سے مراد اُن کے لیے استغفار کرنا بھی ہے۔

4: عبدالرحمٰن بن زید العمی کہتے ہیں کہ مجھے میرے والد نے بتایا کہ ہم نے چالیس بڑے تابعین سے ملاقات کی ہے جو کئی صحابہ اکرام سے روایت کرتے تھے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''جس نے میرے تمام صحابہ سے محبت کی ان سے پیار کا رشتہ جوڑا اوران کیلئے استغفار کی اللہ اسے صحابہ کے ساتھ جنت میں جگہ دے گا۔''
اسے ابن عرفہ عبدی نے روایت کیا ہے۔

5: حضرت عبداللہ بن حسن بن علی المرتضٰی رضی اللہ عنہم سے حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں سوال ہوا تو آپ نے فرمایا:
''میں ان کی فضیلت کا قائل ہوں اوران کے لئے استغفار کرتا ہوں۔''
عرض کیا گیا:
''ممکن ہے آپ یہ بات بطور تقیہ کہہ رہے ہوں جب کہ آپ کے دل میں یہ بات نہ ہو۔''
آپ نے فرمایا:
''اگر ایسا ہو تو مجھے نبی علیہ السلام کی شفاعت نہ ملے۔''

## صحابہ کے متعلق اچھی گفتگو کرنا:

1: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''جس نے میرے صحابہ کے متعلق اچھی بات کہی وہ منافقت سے بری ہو گیا اور جس نے ان کے متعلق بری بات کہی وہ میری سنت کا مخالف اور جہنم کا حق دار ہے اور یہ بہت برا انجام ہے۔''
اسے ابوسعد نے شرف النبوۃ میں روایت کیا ہے۔

2: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''جس نے میرے صحابہ کے بارے میں بہتر بات کہی وہ مومن ہے۔''
اسے ابن غیلان نے روایت کیا ہے۔

3: ایک اور حدیث میں صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کی شانِ رفعت مکان کو اتنا بلند فرما دیا کہ اُن کے ادب، تعظیم اور احترام کو علامتِ ایمانی اور ذوقِ ایقانی قرار دیا، فرمایا:
((مَنْ سَرَّتْهُ حَسَنَتَهٗ وَسَاءَ تْهُ سَيِّئَتَهٗ فَذٰلِكُمُ الْمُؤْمِنُ))
''تم میں سے وہی مومن ہیں، جن کو صحابہ کے کام اچھے لگیں اور انکو برا کہنا برا معلوم ہو۔''

## مسلمان صحابہ کے اختلاف میں نہ پڑیں:

1: حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''میرے بعد میرے صحابہ سے (ممکن ہے کہ) لغزش ہو مگر اللہ اسے معاف کر دے گا۔ بایں سبب کہ وہ میری صحبت کے شرف کے ساتھ تمام امت سے سبقت حاصل کر چکے ہیں، مگر ان کی لغزش پر کچھ لوگ اپنا عمل کریں گے۔ اللہ انہیں منہ کے بل گھسیٹ کر جہنم میں اوندھا کر کے پھینکے گا۔''
اسے رازی نے اپنے فوائد میں روایت کیا ہے۔

2: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''میرے صحابہ کی شکایت نہ پہنچایا کرو کیونکہ میں چاہتا ہوں کہ جب میں اپنے صحابہ کے پاس آؤں تو میرے دل میں ان کے بارے میں کوئی میل نہ ہو۔''

3: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''جب تقدیر میں لوگ الجھیں تو تم خاموش رہو اور جب میرے صحابہ کے بارے میں ایسا کریں (کہ کون افضل ہے؟) تو بھی تم خاموش رہو۔''

4: حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''میں نے ان معاملات کے بارے میں اللہ سے سوال کیا جن میں میرے صحابہ میرے بعد اختلاف کریں گے۔ اللہ نے مجھے بذریعہ وحی فرمایا: (اے محمد!) آپ کے صحابہ میرے نزدیک ستاروں کی مانند ہیں۔ بعض کا نور دوسروں سے زیادہ ہے تو جس شخص نے صحابہ کے مابین کسی اختلافی مسئلہ کی ایک شق کو اختیار کر لیا اس کا یہ عمل میرے ذمہ پر ہوگا۔ (اس پر مواخذہ نہ ہوگا)''
اسے نظام الملک نے اپنی امالی میں بیان کیا ہے۔ اس میں یہ بات بھی معلوم ہو رہی ہے کہ ہر مجتہد کو اپنے عمل کا ثواب ضرور ملتا ہے۔

## صحابی کی گستاخی اور تبراء کا گناہ:

1: حضرت سہل بن مالک اپنے باپ سے اور وہ سہل کے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''اے لوگو! میرے داماد عثمان ذی النورین اور علی المرتضیٰ اور سسر ابوبکر صدیق اور عمر فاروق اور میرے کسی صحابی کی گستاخی نہ کرو۔ ایسا نہ ہو کہ اللہ اس کا حساب تم سے لے لے، کیونکہ یہ گناہ کبھی معاف نہیں کیا جائے گا۔ اے لوگو! مسلمانوں کی عیب جوئی نہ کیا کرو اور کسی کے مر جانے کے بعد اسے بہتری سے یاد کیا کرو۔''

2: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو! میرے صحابہ کے بارے میں۔ میرے بعد ان سے خودغرضی مت کرنا۔ جس نے ان سے محبت کی اس نے مجھے محبوب بنایا جس نے ان سے بغض کیا اس نے مجھ سے بغاوت کی۔ انہیں ایذا دینا مجھے ایذا دینا ہے اور مجھے ایذا دینا اللہ کو ناراض کرنا ہے اور اللہ کو ناراض کرنے والا ممکن ہے کہ جلد گرفتارِ عذاب ہو جائے۔''

اسے مخلص ذہبی نے روایت کیا ہے۔

3: حافظ دمشقی نے اپنے معجم میں اسی روایت کو یوں لیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جس کسی نے میرے صحابہ سے محبت کی تو اس لیے کہ وہ میرا محبوب ہے اور جس نے ان سے بغض کیا تو اس وجہ سے کہ وہ میرے نزدیک مردود ہے۔''

حافظ دمشقی نے اس روایت کے ابتدائی اور آخری الفاظ اس سے قبل والی حدیث کی مثل بیان کیے ہیں۔

یہ روایت حافظ نے ابن شریط سے لی ہے جیسا کہ اس نے اس سے قبل والی روایت حضرت عبداللہ بن معقل رضی اللہ عنہ سے لی ہے۔

4: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جو میرے صحابہ کو برا کہے اس پر اللہ، تمام فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے اور اللہ اس کا کوئی عمل قبول نہیں فرماتا۔

5: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جس نے میرے صحابہ کو گالی دی اور انہیں دکھ دیا اس نے مجھے دکھ دیا ہے۔''

6: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جس نے میرے صحابہ کو گالی دی اسے کوڑے لگاؤ۔''

ان تمام احادیث کو خثیمہ بن سلیمان اور ثالث بن سماک نے روایت کیا ہے۔

7: یہ حدیث بعینہ انہیں الفاظ کے ساتھ اہل تشیع کی نہایت معتبر کتاب جامع الاخبار صفحہ 182 فصل نمبر 125 میں موجود ہے جس کے الفاظ یہ ہیں:

((قال علیهما السلام من سبنی او اصحابی فقد کفر ومن سب اصحابی فاجلدوه))

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے مجھے یا میرے صحابہ کو گالی دی وہ کافر ہو گیا اور اسے کوڑے لگاؤ۔''

8: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''کسی بھی نبی کی گستاخی کرنے والے کو قتل کر دو اور میرے کسی صحابی کو جو گالی دے اسے کوڑے لگاؤ۔''

9: صحیح مسلم شریف میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"لَاتَسُبُّوْا اَصْحَابِیْ فَوَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِهٖ لَوْاَنَّ اَحَدًااَنْفَقَ مِثْلَ اُحُدٍ ذَهَبًا مَابَلَغَ مُدَّاَحَدِهِمْ وَنَصِیْفَهٗ"

"میرے صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کو برامت کہو۔ مجھے اس ذات کی قسم! جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔ اگر تم میں سے کوئی شخص اُحد پہاڑ کے برابر بھی سونا اللہ کی راہ میں خرچ کرے گا تو وہ ان میں سے کسی ایک کے مُد (ناپنے کا ایک پیمانہ) بلکہ نصفِ مُد کے ثواب کے برابر بھی حاصل نہیں کر سکے گا۔"

10: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تمہارے ساری عمر کے نیک اعمال انکی ایک لمحہ بھر کی نیکی کے برابر بھی نہیں ہوسکتے۔"

11: حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اَللّٰهُ اَللّٰهُ فِیْ اَصْحَابِیْ اَللّٰهُ اَللّٰهُ فِیْ اَصْحَابِیْ لَا تَتَّخِذُوْهُمْ غَرَضًا مِّنْ بَعْدِیْ فَمَنْ اَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّیْ اَحَبَّهُمْ وَمَنْ اَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِیْ اَبْغَضَهُمْ وَمَنْ اٰذَاهُمْ فَقَدْاٰذَانِیْ وَمَنْ اٰذَانِیْ فَقَدْاٰذَی اللّٰهَ فَیُوْشِكُ اَنْ یَّاْخُذَهٗ"

"اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو! میرے صحابہ کے معاملے میں اللہ سے ڈرو! میرے بعد ان کو نشانہ نہ بنانا۔ جان لو کہ جو شخص ان کو دوست رکھتا ہے تو وہ میری محبت کی وجہ سے ان کو دوست رکھتا ہے اور جو شخص ان سے دشمنی رکھتا ہے تو وہ مجھ سے بغض رکھنے کے سبب ان سے دشمنی کرتا ہے اور جس شخص نے ان کو اذیت پہنچائی تو بیشک اس نے مجھے اذیت پہنچائی اور جس شخص نے مجھے اذیت پہنچائی تو اس نے اللہ کو اذیت پہنچائی اور جس شخص نے اللہ کو اذیت پہنچائی تو وہ دن دور نہیں جب اللہ اس کو اپنے عذاب میں گرفتار فرمائے گا۔"

12: ایک اور جگہ صحابہ کے دشمنوں کے بارے میں ارشاد فرمایا:

"اِنَّ اَشَرَّاُمَّتِیْ اَجْرَؤُهُمْ عَلٰی اَصْحَابِیْ"

"بیشک میری امت کے بدترین لوگ وہ ہیں جو میرے صحابہ کے گستاخ ہیں۔"

13: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اِذَارَاَیْتُمُ الَّذِیْنَ یَسُبُّوْنَ اَصْحَابِیْ فَقُوْلُوْا لَعْنَةُاللّٰهِ عَلٰی شَرِّكُمْ"

"جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کو برا کہتے ہوں تو تم کہو اللہ کی لعنت ہو تمہاری اس بری حرکت پر۔"

14: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''میرے صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تم میں سے اگر کوئی شخص احد پہاڑ کے برابر سونا راہِ الٰہی میں خرچ کرے تو ایک صحابی کے چار سیر بلکہ دو سیر گندم خرچ کرنے کے برابر نہیں ہو سکتا۔''
اسے بخاری و مسلم نے اور ابو بکر برقانی نے بخاری مسلم کی شرائط پر روایت کیا ہے۔

15: ابو بکر برقانی کی روایت میں یہ بھی ہے:
''میرے صحابہ کو گالی نہ دو۔ انہیں چھوڑ دو اس لیے کہ تم میں سے کسی کا ہر روز اُحد پہاڑ کے برابر سونا راہِ الٰہی میں خرچ کرنا ایک صحابی کے صرف ایک دن 4 سیر گندم خرچ کرنے کے برابر نہیں ہو سکتا۔''

16: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا:
''حضرت نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو گالی نہ دو کیونکہ تمہارے ساری عمر کے نیک اعمال اُن کی ایک لحظہ نیکی کے برابر نہیں ہو سکتے۔''
اسے علی بن حرب طائی اور خیثمہ بن سلیمان نے روایت کیا ہے۔

17: حضرت عبدالرحمٰن بن سالم بن عبداللہ رضی اللہ عنہم (تینوں دادا' باپ اور بیٹا ایک دوسرے سے متوارثا) روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء میں سے مجھے چنا اور میرے لیے ساتھی چنے، پھر انہیں میں سے میرے سسر اور مددگار بنائے تو جو انہیں برا کہے اس پر اللہ تمام فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہے۔ روزِ محشر اللہ تعالیٰ اس کا کوئی عمل قبول نہیں کرے گا۔''

18: حضرت عبدالرحمٰن بن سلم بن عبداللہ (دادا' باپ اور بیٹا ایک دوسرے سے متوارثا) روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''اللہ نے مجھے (انبیاء میں سے) چنا اور میرے لیے ساتھی چنے۔ انہیں سے میرے سسر اور مددگار بنائے تو جو انہیں برا کہے اس پر اللہ تعالیٰ، تمام فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہے۔ روزِ قیامت اس کا کوئی عمل قبول نہ ہو گا۔''
اسے ابن مہدی نے اپنی مشیخت میں بیان کیا ہے۔

19: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
''اے مسلمانو! اگر تم عبادت کرتے کرتے کمانوں کی طرح کوز پشت ہو جاؤ اور مسلسل روزہ رکھتے رکھتے کانوں کی طرح سوکھ جاؤ اور نماز ادا کرنے کے لیے قافلوں سے بچھڑے پھرو۔ پھر بھی اگر تم میں سے کسی نے عشرہ مبشرہ صحابہ میں سے کسی سے بغض رکھا تو اسے ناک کے بل گھسیٹ کر جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔''

اسے حضرت ابوسعد نے شرف النبوت میں بیان کیا ہے۔

20: سیدنا امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے سامنے ایک گروہ نے صحابہ کے متعلق نازیبا الفاظ کہے۔ آپ نے ان سے فرمایا:

"اے صحابہ پر اعتراض کرنے والو! کیا تم مہاجرین میں سے ہو جن کے متعلق قرآن یہ کہتا ہے:

((الذین اخرجوا من دیارھم واموالھم یبتغون فضلًا من اللہ ورضوانًا وینصرون اللہ ورسولہ اولئك ھم الصدقون))

عراقی وفد نے جواب دے دیا:

"ہم مہاجرین میں سے نہیں ہیں۔"

امام زین العابدین رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"کیا تم انصار میں سے ہو جن کی عظمت قرآن میں یوں مذکور ہے:

((الذین تبوئوا الدار والایمان من قبلھم))

وفد نے جواب دیا:

"ہم انصار میں سے بھی نہیں۔"

آپ نے فرمایا:

"پھر تمہیں ان مقدس ہستیوں کے متعلق اعتراضات کرنے کا کیا حق ہے؟"

((اخرجوا فعل اللہ بکم))

"میری آنکھوں سے دور ہو جاؤ! اللہ تمہیں اس بری حرکت کی سزا دے۔"

(کشف الغمہ، جلد دوم، صفحہ 78۔ جلاء العیون، جلد اول، صفحہ 393)

21: حضرت عبداللہ بن امام حسن نے ایک رافضی (شیعہ) سے فرمایا:

"اگر تم ہمسائے نہ ہوتو تمہیں قتل کر دینا بہت بڑا اجر ہے۔"

22: جابر جعفی کہتے ہیں کہ امام جعفر صادق نے فرمایا:

"جابر! مجھے اطلاع ملی ہے کہ عراق کے کچھ لوگ ہماری محبت کا دعویٰ کرنے کے باوجود صحابہ کی گستاخی کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ میں نے انہیں اس کا حکم دیا ہے۔ انہیں میری یہ بات پہنچا دے کہ میں ان سے بری ہوں۔ اس اللہ کی قسم! جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ اگر مجھے حکومت مل جائے تو میں ایسے گستاخوں کا خون بہا کر اللہ کی رضا حاصل کروں گا۔"

23: جابر جعفی ہی کہتے ہیں کہ مجھے امام باقر نے فرمایا:

"کوفیوں کو بتلا دے کہ میں اس شخص سے بیزار ہوں جو صحابہ سے بیزار ہے۔"

## صحابہ کرام آپس میں بھائی بھائی ہیں:

1: حضرت زید بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں مسجد میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''فلاں بن فلاں کہاں ہے؟''

آپ نے صحابہ کے چہرے ملاحظہ فرما کر ان میں سے کچھ کو غیر حاضر پایا تو انہیں بلا بھیجا۔ جب تمام اکٹھے ہو گئے تو آپ نے اللہ کی حمد و ثنا کہی۔ پھر فرمایا:

''آج میں تمہیں ایک بات کہنے والا ہوں، اسے یاد کر لو اور بعد میں آنے والوں کو آگاہ کر دو۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق میں سے بعض کو برگزیدہ بنایا۔''

پھر یہ آیت تلاوت فرمائی:

((اللہ یصطفی من الملائکۃ رسلا و من الناس))

''اللہ فرشتوں سے رسول چن لیتا ہے اور انسانوں میں سے بھی۔''

اور میں بھی تم (صحابہ) میں سے بعض کو زیادہ محبوب رکھتا ہوں اور تمہارے درمیان بھائی چارہ قائم کرنے والا ہوں جیسا کہ اللہ نے فرشتوں کے مابین اخوت کے رشتے بنائے ہیں۔ تو اے ابوبکر! اٹھو اور میرے سامنے کھڑے ہو جاؤ۔ مجھ پر تمہارے کئی احسانات ہیں جن کا بدلہ اللہ ہی تمہیں دے گا۔ اگر میں کسی کو اپنا خلیل (دوست) بناتا تو تمہیں بناتا۔ تم میرے ساتھ وہ نسبت رکھتے ہو جو قمیض کو بدن سے ہوتی ہے۔''

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ایک طرف کھڑے ہو گئے۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''عمر! میرے قریب آ جاؤ۔''

وہ قریب آ گئے تو آپ نے فرمایا:

''عمر تم سب سے زیادہ ہماری مخالفت کیا کرتے تھے۔ میں نے اللہ سے دعا کی کہ تمہاری ساتھ یا ابوجہل بن ہشام کی ساتھ اسلام کو شوکت دے دی جائے تو اللہ نے میری دعا کو تمہارے حق میں قبول فرمایا۔ تو تم میرے ساتھ جنت میں ہو گے۔ ساری امت میں سے تیسرے نمبر پر جنت میں داخل ہونے والے۔''

یہ سن کر عمر فاروق رضی اللہ عنہ ایک طرف ہٹ گئے تو نبی علیہ السلام نے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا۔ پھر عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو بلایا گیا اور ارشاد فرمایا:

''اے ابوعمرو عثمان! میرے قریب آ جاؤ۔''

وہ آہستہ آہستہ قریب ہونے لگے، حتیٰ کہ نبی علیہ السلام کے گھٹنوں سے اپنے گھٹنے ملا لیے۔ تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھائی اور تین بار سبحان اللہ العظیم کہا۔ پھر عثمان غنی کو دیکھا تو ان کی چادر کھلی ہوئی تھی۔ آپ نے اپنے ہاتھوں سے وہ چادر باندھ دی اور فرمایا:

''چادر کے دونوں پلو سینے کے اوپر سے گزار لو۔! آسمانوں میں تمہاری تعریف کی جاتی ہے۔ تم روز قیامت میرے پاس حوض کوثر پر آؤ گے جب کہ تمہاری گردن کی رگوں سے خون بہتا ہوگا۔ میں کہوں گا تمہارے ساتھ یہ حشر کس نے کیا ہے؟ تم کہو گے: فلاں فلاں نے۔ یہی بات ہوتی ہوگی کہ کوئی آواز دینے والا آسمانوں سے آواز دے گا: یاد رکھو! عثمان تمام مظلومین کا امیر ہے۔''

چنانچہ عثمان غنی رضی اللہ عنہ ایک طرف ہو گئے تو نبی علیہ السلام نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کو بلایا اور فرمایا:

''اے اللہ کے امین! میرے قریب آؤ! تم اللہ کے امین ہو۔ آسمانوں میں تمہیں امین کہا جاتا ہے۔ جو تمہارا حق ہے اللہ اس پر تمہیں ضرور قبضہ دے گا۔ میرے پاس تمہارے لیے ایک دعا ہے جو ابھی تک میں نے بارگاہ الٰہی میں پیش نہیں کی۔''

انہوں نے عرض کیا:

''یارسول اللہ! پیش کر دیجئے۔''

آپ نے فرمایا:

''تم نے مجھ پر ایک امانت لا رکھی ہے (دعا کی قبولیت اور طلب کردہ چیز کا حصول)''

پھر فرمایا:

''عبدالرحمٰن! تمہارا ایک مقام ہے۔ اللہ تمہیں کثرت سے مال عطا فرمائے۔''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مال کی کثرت کو اپنے ہاتھ پھیلا پھیلا کر تعبیر فرمایا۔ چنانچہ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ ایک طرف ہو گئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اور حضرت عثمان غنی کے درمیان بھائی چارہ قائم کر دیا۔

پھر حضرت طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما کو بلایا گیا۔ ارشاد ہوا:

''قریب آجاؤ''

وہ قریب آ گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''تم دونوں عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں کی طرح میرے حواری ہو۔''

پھر دونوں کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا تو وہ ایک طرف ہو گئے۔

پھر حضرت عمار بن یاسر اور حضرت سعد کو بلایا گیا اور فرمایا:

''تمہیں باغی گروہ قتل کرے گا۔''

پھر ابودرداء اور سلمان فارسی رضی اللہ عنہما کو بلایا گیا اور فرمایا:

''تم ہمارے اہل بیت میں سے ہو۔ اللہ نے تمہیں پہلا اور آخری علم اور پہلی اور آخری کتاب عطا فرمائی ہے۔''

پھر فرمایا:

''ابودرداء! کیا اللہ نے تمہیں راہ حق عطا نہیں فرمادی؟''

عرض کیا:

''ہاں یارسول اللہ! آپ پر میرے والدین قربان۔''

فرمایا:

''اے ابودرداء! اگر تم گم ہو جاؤ گے تو امت تمہیں تلاش کرے گی۔ اگر تم انہیں چھوڑ دو گے تو وہ تمہیں نہ چھوڑیں گے۔ تم بھاگو گے بھی تو وہ تمہیں ڈھونڈ لیں گے۔ اس لیے اپنی عزت کو فقر والے دن کے لیے ادھار دے دو (آج لوگوں کے کام آؤ کل وہ تمہارے کام آئیں گے) اور جاؤ کہ اعمال کی جزا آنے والی ہے۔''

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے اور حضرت سعد کے درمیان بھائی چارہ کر دیا۔ پھر صحابہ کے دمکتے ہوئے چہروں کو دیکھ کر فرمانے لگے:

''صحابہ! تمہیں مبارک ہو! تمہاری آنکھیں ٹھنڈی رہیں۔ تم ہی سب سے پہلے حوض کوثر پر میرے پاس آؤ گے۔ جنت میں تمہارے گھر بہت بلند و بالا ہونگے۔''

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو دیکھ کر فرمایا:

''اللہ ہی کی حمد ہے۔ جسے وہ اپنا محبوب بنالے اسے گمراہی سے نجات دے دیتا ہے۔''

اب حضرت علی رضی اللہ عنہ بولے:

''میری تو جان نکل گئی تھی اور کمر ٹوٹ گئی تھی جب میں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے سوا سب کی تعریف کر رہے اور بھائی چارہ قائم کر رہے ہیں۔ اگر مجھ پر کوئی ناراضگی ہے تو جیسے آپ کی مرضی۔''

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''مجھے اللہ کی قسم! جس نے مجھے نبی بنایا۔ میں نے تمہیں سب سے پیچھے رکھا ہی صرف اپنا بھائی بنانے کے لئے ہے۔ تمہارا مجھ سے وہی تعلق ہے جو ہارون علیہ السلام کا موسیٰ علیہ السلام سے تھا، البتہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔ تم میرے بھائی اور وارث ہو۔''

اس حدیث کو حافظ ابوالقاسم دمشقی نے چالیس لمبی حدیثوں کے مجموعہ میں بیان کیا ہے۔

2: ابوسعد نے کتاب شرف النبوۃ میں عقبہ بن عامر جہنی رضی اللہ عنہ سے مختلف الفاظ کے ساتھ حدیث مواخات روایت کی ہے۔ جس کے بعض الفاظ یہ ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اے ابوبکر و عمر! مجھے حکم ملا ہے کہ تم دونوں کو ایک دوسرے کا بھائی بناؤں۔ تم دنیا و آخرت میں باہم بھائی

بھائی ہو، لہٰذا دونوں ایک دوسرے کو سلام کہو اور مصافحہ کرو۔"
تو تعمیل حکم کرتے ہوئے دونوں نے مصافحہ کیا۔ پھر فرمایا:
"اے زبیر و طلحہ! آؤ میں تمہیں بھائی بنا دوں۔ تم دونوں دنیا اور آخرت میں بھائی بھائی ہو۔ دونوں سلام کہو اور مصافحہ کرو۔"
انہوں نے حکم کی تعمیل کی۔ پھر ابی بن کعب اور عبداللہ بن مسعود کو بلایا گیا اور انہیں بھائی بھائی بنا دیا۔ پھر ابوعبیدہ بن جراح اور سالم مولیٰ ابی حذیفہ کے درمیان بھائی چارہ قائم کیا گیا۔ پھر ابودرداء اور سلمان فارسی کو باہم بھائی قرار دیا گیا۔ پھر سعد بن ابی وقاص اور حضرت صہیب رومی کے مابین مواخات کا رشتہ استوار ہوا۔ پھر ابوایوب انصاری اور حضرت بلال کو ایک دوسرے کا بھائی بنایا گیا۔ پھر اسامہ بن زید اور ابوہندالحجام کو نبی علیہ السلام نے باہم بھائی بھائی قرار دیا۔
پھر فرمایا:
"مجھے یہ حکم ہے کہ فاطمہ اور ام سلیم کے مابین رشتہ اخوت استوار کروں اور عائشہ کو ابوایوب انصاری کی بیوی کی بہن بنا دوں۔ اللہ تعالیٰ ابوطلحہ اور ابوایوب انصاری کی آل کو اللہ کے رسول کی طرف سے بہتر جزا عطا فرمائے۔"

3: مؤرخ ابن اسحاق نے مہاجرین وانصار کے مابین مواخات کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
"اللہ کی طرف سے ہم پر نازل شدہ وحی میں سے یہ بھی ہے کہ مسلمانوں میں بھائی چارہ قائم کیا جائے۔"
یہ کہہ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کا ہاتھ تھاما اور فرمایا:
"یہ میرا بھائی ہے۔"
چنانچہ اس کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور علی مرتضیٰ ایک دوسرے کا بھائی کہلایا کرتے تھے۔ پھر حضرت امیر حمزہ بن عبدالمطلب اور زید بن حارثہ بھائی بھائی بنے۔ جعفر بن ابی طالب اور معاذ بن جبل میں بھائی چارہ قائم ہوا۔

4: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور خارجہ بن زید رضی اللہ عنہ باہم بھائی بنے۔ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ اور عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا گیا۔ ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ اور سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ بھائی بھائی کہلائے۔ عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ اور سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ میں بھائی چارہ استوار ہوا اور زبیر بن العوام رضی اللہ عنہ اور سلمہ سلامہ رضی اللہ عنہ کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا گیا۔

5: بروایت دیگر زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا گیا تھا، یونہی عثمان رضی اللہ عنہ اور اویس بن ثابت رضی اللہ عنہ کو طلحہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ اور کعب بن مالک رضی اللہ عنہ

کوسعید بن زید رضی اللہ عنہ اورابی بن کعب رضی اللہ عنہ کومصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ اور ابوایوب رضی اللہ عنہ کو ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ اور عباد بن بشر رضی اللہ عنہ کواور عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ اور حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہ کو زبان نبوت نے ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا۔

6: ایک اور روایت کے مطابق عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ اور ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ جنہیں خطیب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کہا جاتا ہے اور ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ اور منذر بن عمر رضی اللہ عنہ کے درمیان نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھائی چارہ قائم فرمایا۔

7: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ اور عریم بن سعد رضی اللہ عنہ کے مابین ،سلمان فارسی رضی اللہ عنہ اور ابو درداء رضی اللہ عنہ کے مابین، بلال موذن اور ابورویحہ رضی اللہ عنہ کے مابین رشتہ مواخات قائم کیا۔

8: ابن اسحاق نے مہاجرین وانصار کی مواخات یوں بھی لکھی ہے:

''نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر وعمر کو بھائی بنایا۔عثمان غنی اور عبدالرحمٰن کو بھائی بنایا۔طلحہ وزبیر کو بھائی بنایا۔ ابوذر اور مقداد اور امیر معاویہ اور حتات مجاشعی کے درمیان مواخات کا تعلق قائم کیا۔''

بہر حال یہ مختلف احادیث اس امر کی نشاندہی کرتی ہیں کہ مواخات قائم کرنے کا امر متعدد بار واقع ہوا ہے۔

9: حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صدیق وفاروق' امیر حمزہ وزید بن حارثہ' عبداللہ بن مسعود وزبیر بن عوام، عبدالرحمٰن بن عوف وسعد بن مالک اور خود اپنے اور میرے درمیان مواخات پیدا فرمائی۔

10: حضرت ابن عبداللہ نے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے مہاجرین کے درمیان مواخات قائم کی اور پھر مہاجرین اور انصار کے مابین مواخات کا رشتہ استوار کیا۔دونوں بار حضرت علی سے فرمایا:

''تم دنیا وآخرت میں میرے بھائی ہو۔''



فصل نمبر 6:

# اہلِ بیت

(جناب علی، آپ کی بیوی اور اولاد کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت ہیں اسی مضمون کی مناسبت سے پہلے اہل بیت کی عظمت بیان کی جاتی ہے۔)

## آل و اہل کا معنی:

لفظِ ''آل'' اصل میں ''اہل'' تھا۔ ''ھا'' کو ہمزہ میں تبدیل کیا تو بنا ''ءَاَل'' علم صرف کا یہ قاعدہ وقانون ہے کہ جب دو ہمزے اکٹھے ہوں تو ایک ہمزہ کو الف میں تبدیل کر دیا جاتا ہے۔ اس لیے جب دو ہمزے اکٹھے ہوئے تو دوسرے ہمزہ کو الف میں تبدیل کر دیا گیا اس طرح یہ بن گیا ''آل''

اہل لغت کہتے ہیں:

''اٰلُ الرَّجُلِ اَھْلُہٗ''

''آدمی کی آل سے مراد اس کے اہل ہیں۔''

اور ''اہل'' کے متعلق صاحب لسان العرب علامہ ابن منظور رقم طراز ہیں!

''اَھْلُ الرَّجُلِ عَشِیْرَتُہٗ وَذَوُوْ قُرْبَاہُ''

''آدمی کی اہل سے مراد اس کے کنبہ والے افراد اور اس کے نسبی اقرباء ہیں۔''

''وَاَھْلُ الْبَیْتِ سَکَّانُہٗ''

''اور اہل بیت سے مراد گھر میں رہنے والے ہیں۔''

''وَاَھْلُ بَیْتِ النَّبِیِّ ﷺ اَزْوَاجُہٗ وَبَنَاتُہٗ وَصِھْرُہٗ''

(لسان العرب، جلد نمبر 11)

''حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیعت سے مراد آپ کی ازواجِ مطہرات، آپ کی صاحبزادیاں اور آپ کے داماد ہیں۔''

اسی طرح موجودہ دور کی سب سے مستند ڈکشنری ''المنجد'' میں بھی اسی طرح لکھا ہے!

''اٰلُ الرَّجُلِ اَھْلُہٗ وَلَا یُسْتَعْمَلُ اِلَّا فِیْ مَافِیْہِ شَرْفٌ''

''آدمی کی آل سے مراد اس کے اہل ہیں اور لفظِ آل صرفِ اصحابِ شرف کیلئے استعمال ہوتا ہے۔''

## نبی کریم کے اہل بیت اور قرآن مجید:

اب ہم قرآن مجید سے چند آیات بیان کرتے ہیں جن سے یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے گی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات اہل بیت میں شامل ہیں۔

سورتِ نمل میں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بیوی حضرت صفورہ رضی اللہ عنہا کو آپ کی اہل فرمایا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

''اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِاَهْلِهٖۤ اِنِّیْۤ اٰنَسْتُ نَارًا''

(القرآن المجید، پارہ نمبر 19، سورۃ النمل، آیت نمبر 7)

''جب موسیٰ نے اپنی گھر والی سے فرمایا مجھے ایک آگ نظر آتی ہے۔''

اس طرح اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں حضرت عائشہ صدیقہ طیبہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اہل بیت فرمایا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

''وَاِذْ غَدَوْتَ مِنْ اَهْلِكَ تُبَوِّئُ الْمُؤْمِنِیْنَ مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ''

(القرآن المجید، پارہ نمبر 4 سورۃ آل عمران، آیت نمبر 121)

''اور یاد کیجئے یا رسول اللہ! جب آپ صبح کو اپنے دولت خانہ (حضرت عائشہ کے گھر) سے برآمد ہوئے مسلمانوں کو لڑائی کے مورچوں پر قائم کرتے۔''

اور اسی طرح قرآن مجید میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زوجہ محترمہ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کو بھی اہلِ بیت فرمایا ہے:

''قَالُوْۤا اَتَعْجَبِیْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَیْكُمْ اَهْلَ الْبَیْتِ''

(القرآن المجید، پارہ نمبر 12، سورۃ ہود، آیت نمبر 73)

''فرشتے بولے کیا اللہ تعالیٰ کے کام کا تعجب کرتی ہو اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں تم پر ہوں اے نبی کے گھر والو۔''

ان آیات سے یہ اظہر من الشمس ہو گیا کہ ازواجِ مطہرات سلام اللہ علیہن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت میں شامل ہیں۔

اب ان لوگوں کے رد میں چند آیات پیش ہیں جو آلِ رسول یعنی اولادِ رسول اور داماد رسول کو اہل بیت میں داخل نہیں جانتے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے!

''اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَیُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا''

(القرآن المجید، پارہ نمبر 22، سورۃ احزاب، آیت نمبر 33)

''اللہ تعالیٰ تو یہی چاہتا ہے کہ اے نبی کے گھر والو! کہ تم سے دور کر دے ہر قسم کی ناپاکی کو اور تمہیں پوری طرح پاک و صاف کر دے۔''

''رجس'' کے معنی گندی چیز کے ہیں۔ امام زہری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہر ناپسندیدہ چیز کو ''رجس'' کہتے

ہیں، خواہ وہ عمل ہو یا غیر عمل اور اکثر علماء کرام نے اس سے گناہ مراد لیا ہے اسی لئے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اَنَا وَاَھْلُ بَیْتِیْ مُطَھَّرُوْنَ مِنَ الذُّنُوْبِ"

(روح المعانی، جلد نمبر 22، صفحہ نمبر 12)

"میں اور میرے اہل بیت گناہوں سے پاک ہیں۔"

اس آیت تطہیر کے شانِ نزول کے بارے میں اُمّ المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو میں اپنے گھر کے دروازے کے پاس بیٹھی ہوئی تھی۔ میں نے عرض کیا:

"یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! اَلَسْتُ مِنْ اَھْلِ الْبَیْتِ"

"اے اللہ کے نبی! کیا میں آپ کے اہل بیت سے نہیں؟"

تو آپ علیہ السلام نے فرمایا!

"اِنَّکِ اِلٰی خَیْرٍ اَنْتِ مِنْ اَزْوَاجِ النَّبِیِّ"

"یقیناً آپ بھلائی پر اور نبی کی ازواج میں سے ہیں۔"

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں!

"میرے گھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ حضرت علی، حضرت فاطمۃ الزہرا اور حضرت حسنین کریمین رضی اللہ عنہم موجود تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان پر اپنی کالی دھاری دار چادر ڈال دی اور عرض کیا!

"اَللّٰھُمَّ ھٰؤُلَاءِ اَھْلُ بَیْتِیْ فَاَذْھَبْ عَنْھُمُ الرِّجْسَ وَطَھِّرْھُمْ تَطْھِیْرًا"

(تفسیر خازن، جلد نمبر 3، صفحہ نمبر 449)

"اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں تو ان سے رجس کو دور فرمادے اور انہیں خوب پاک فرمادے۔"

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس آیت کریمہ کے نازل ہونے کے بعد چالیس دن صبح فجر کے وقت حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے دروازے پر تشریف لاکر فرماتے:

"اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَھْلَ الْبَیْتِ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکٰتُہٗ اَلصَّلٰوۃُ رَحِمَکُمُ اللّٰہُ"

(اشرف المؤبد لآل محمد، صفحہ نمبر 8، مطبوعہ مصر)

"اے اہل بیت! تم پر اللہ تعالیٰ کی سلامتی، رحمت اور برکت ہو۔ نماز پڑھو خدا تم پر رحم فرمائے۔"

اسی طرح حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اس آیت مبارکہ کے نزول کے بعد چھ ماہ تک اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے بقول سات ماہ تک جب بھی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نماز فجر کیلئے حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے گھر کے دوازے کے پاس سے گزرتے تو آپ بلند آواز سے فرماتے:

"يَآ اَهْلَ الْبَيْتِ اَلصَّلٰوةُ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا"

(تفسیر در منثور، از امام جلال الدین سیوطی، جلد نمبر 5، صفحہ نمبر 189)

"اے اہل بیت! نماز کا وقت ہے، نماز پڑھو، اللہ تعالیٰ تو یہی چاہتا ہے کہ اے نبی کے گھر والو تم سے دور کر دے ہر قسم کی ناپاکی اور اچھی طرح تمہیں پاک صاف کر دے۔"

اسی طرح امام ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب الصواعق المحرقہ، صفحہ نمبر 144 میں اس آیت تطہیر کے ضمن میں فرماتے ہیں:

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کی تلاوت کے بعد دعا فرمائی اور پھر فرمایا!

"اَنَا حَرْبٌ لِّمَنْ حَارَبَهُمْ وَسَلْمٌ لِّمَنْ سَالَمَهُمْ وَعَدُوٌّ لِّمَنْ عَادَاهُمْ"

"جو ان (اہل بیت) سے جنگ کریں گے میں ان سے جنگ کروں گا اور جو ان سے صلح کریں گے میں ان سے صلح کروں گا اور جو ان سے دشمنی کریں گے میں ان سے دشمنی کروں گا۔"

پھر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان نفوس قدسیہ پہ اپنی چادر ڈال کر عرض کیا:

"اَللّٰهُمَّ هٰؤُلَاءِ اٰلُ مُحَمَّدٍ فَاجْعَلْ صَلَوَاتَكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ"

(صواعق محرقہ، صفحہ نمبر 144)

"اے اللہ! یہ آل محمد ہیں پس تو اپنی صلوٰۃ و برکات آل محمد پر نازل فرما بے شک تو ہی تعریف کیا گیا اور بزرگی والا ہے۔"

اللہ تبارک وتعالیٰ قرآن مجید فرقان حمید میں ارشاد فرماتا ہے:

"قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى"

"اے نبی! فرما دیجئے میں (اس دعوتِ حق پر) کوئی معاوضہ نہیں مانگتا سوائے اپنے قرابت داروں کی محبت کے۔"

اس آیت کریمہ کے شانِ نزول کے بارے میں حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ طیبہ میں رونق افروز ہوئے تو انصار مدینہ نے دیکھا کہ آپ علیہ السلام پر مصارف بہت زیادہ ہیں اور مال وغیرہ کچھ بھی نہیں تو انہوں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حقوق و احسانات یاد کر کے بہت سامان اسباب جمع کیا، سب کا سب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کر دیا اور عرض کیا:

"یا رسول اللہ! ہم آپ کی وجہ سے گمراہی سے ہدایت کی طرف آئے۔ آپ کی وجہ سے ہی ہمیں خدا شناسی ملی۔ ہم دیکھتے ہیں کہ آپ کے اخراجات بہت زیادہ ہیں اور آمدن کچھ بھی نہیں اس لیے یہ مال و دولت آپ کی بارگاہ میں ہدیہ کرتے ہیں قبول فرمائیں۔"

اس وقت مندرجہ بالا آیت کریمہ نازل ہوئی اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام مال واسباب واپس کر دیا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا!

''یارسول اللہ! آپ کے قرابت داروں سے کون مراد ہے؟''

تو آپ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا!

''عَلِیٌّ وَّفَاطِمَۃُ وَابْنَاھُمَا''

''علی، فاطمہ اوران کے دونوں بیٹے۔''

(تفسیر مظہری، از قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ، جلد نمبر 8، صفحہ نمبر 318)

علامہ عبداللہ بن احمد بن محمود نسفی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تفسیر میں اس آیت کے ضمن میں تحریر فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا:

''یَارَسُوْلَ اللّٰہِ! مَنْ قَرَابَتُکَ ھٰؤُلَاءِ الَّذِیْنَ وَجَبَتْ عَلَیْنَا مَوَدَّتُھُمْ''

''یارسول اللہ! آپ کے وہ قریبی کون ہیں جن کی محبت ہم مسلمانوں پر واجب ہے؟''

آپ علیہ السلام نے فرمایا:

''عَلِیٌّ وَّفَاطِمَۃُ وَابْنَاھُمَا''

''وہ علی، فاطمہ اوران کے دونوں بیٹے حسن وحسین ہیں۔''

(تفسیر روح المعانی، جلد نمبر 25 صفحہ نمبر 31) (تفسیر روح البیان، جلد نمبر 8، صفحہ نمبر 311)

اسی آیت کی تفسیر میں حضرت محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ جب آیت مودت نازل ہوئی تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا!

''اے اللہ کے رسول وہ کون سے قریبی ہیں جن کی محبت قرآن کے حکم سے ہم پر واجب ہے؟

تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا!

''علی اور فاطمہ اور حسن اور حسین اوران دونوں کی اولاد۔''

حضرت ابن عربی مزید لکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''اس شخص پر جنت حرام کردی گئی جس نے میرے اہل بیت پر ظلم کیا اور مجھے میری عزت کے بارے میں تکلیف دی۔ جس نے عبدالمطلب کے کسی بیٹے کے ساتھ احسان کیا اور وہ اس کا بدلہ نہ دے سکا تو اس کے احسان کا بدلہ کل قیامت کے دن میں دوں گا جب وہ مجھے ملے گا۔''

(تفسیر ابن عربی، از امام محی الدین ابن عربی جلد ثانی، صفحہ نمبر 433 مطبوعہ بیروت) (تفسیر روح البیان، از علامہ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ، جلد نمبر 8، صفحہ نمبر 311)

مذکورہ بالا آیات واحادیث سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں حضرت علی، حضرت فاطمۃ الزہراء، حضرت امام حسن وحسین، ان کی اولادیں اور حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام ازواج مطہرات وباندیاں بھی شامل ہیں۔

## اہل بیت اور احادیث:

اہل بیت رسول سلام اللہ علیہم کی عظمت وشان میں بے شمار فرامین رسول علیہ السلام موجود ہیں جن میں سے چند احادیث پیش کی جاتی ہیں۔

1: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر میدان عرفات میں عرفہ کے دن اپنی اونٹنی قصواء پر خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے فرمایا:

"یَاَیُّھَا النَّاسُ اِنِّی تَرَکْتُ فِیْکُمْ مَنْ اَنْ اَخَذْتُمْ بِہٖ لَنْ تَضِلُّوْا کِتَابُ اللّٰہِ وَعِتْرَتِی اَھْلِ بَیْتِی"

(سنن ترمذی، جلد نمبر 2، صفحہ نمبر 219)

"اے لوگو! میں نے تمہارے درمیان ایسی چیز چھوڑی ہے کہ اگر تم اسے پکڑے رکھو گے تو ہرگز گمراہ نہ ہو گے۔ ایک اللہ تعالیٰ کی کتاب (قرآن مجید) اور دوسرے میرے گھر والے اور عترت۔

گویا کہ ارشاد فرمایا:

"جو لوگ قرآن مجید پر عمل کرتے رہیں گے اور میرے اہل بیت سے محبت کرتے رہیں گے وہ ہرگز ہرگز گمراہ نہ ہوں گے۔"

2: امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد کیا خوب کہتے ہیں!

"یَااَھْلُ بَیْتِ رَسُوْلِ اللّٰہِ حُبُّکُمْ فَرْضٌ مِّنَ اللّٰہِ فِی الْقُرْاٰنِ اَنْزَلَہٗ کَفَاکُمْ مِنْ عَظِیْمِ الْقَدْرِ اَنَّکُمْ مَنْ لَّمْ یَصِلْ عَلَیْکُمْ لَاصَلٰوۃَ لَہٗ"

"اے اہل بیت رسول! تمہاری محبت اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ کتاب قرآن مجید میں فرض قرار دی گئی ہے۔ تمہارے عظیم المرتبت ہونے کیلئے یہ ہی کافی ہے کہ جو کوئی بھی نماز میں تم پر درود نہ پڑھے اس کی نماز ہی نہیں ہوتی۔"

3: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اَحِبُّوْا اللّٰہَ لِمَا یَغْذُوْکُمْ مِنْ نِعَمِہٖ وَاَحِبُّوْنِیْ بِحُبِّ اللّٰہِ وَاَحِبُّوْا اَھْلَ بَیْتِیْ بِحُبِّیْ"

(جامع ترمذی، جلد نمبر 2، صفحہ نمبر 219)

"اللہ تعالیٰ سے محبت کرو کہ وہ تمہیں نعمتوں سے غذا عطا فرماتا ہے اور مجھ سے اللہ تعالیٰ کی خاطر محبت کرو اور میرے اہل بیت سے میرے سبب سے محبت کرو۔"

5: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ نے کعبہ شریف کا دروازہ پکڑ کر فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

"اَلَا اِنَّ مِثْلَ اَهْلِ بَيْتِیْ فِيْكُمْ مِثْلُ سَفِيْنَةِ نُوْحٍ مَنْ رَكِبَهَا نَجَا وَمَنْ تَخَلَّفَ عَنْهَا هَلَكَ"

(مشکوٰۃ المصابیح، جلد نمبر 2، صفحہ نمبر 595)

"خبردار کہ تم میں میرے اہل بیت کی مثال حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کی طرح ہے، جو اس میں سوار ہو گیا وہ نجات پا گیا اور جو اس سے پیچھے رہ گیا وہ ہلاک ہو گیا۔"

اس حدیث شریف کی اہمیت کا اندازہ ایک تو اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس حدیث کو بیان کرنے والے صحابی حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ بیت اللہ شریف کا دروازہ پکڑ کر اسے بیان کر رہے ہیں تا کہ کسی کو بھی اس کی صحت و اہمیت پر شک نہ رہے۔ وہ ابوذر غفاری جن کے تقویٰ کو خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زہد عیسیٰ علیہ السلام کا نام دیا۔

دوسرا یہ کہ حبیب خدا علیہ التحیۃ والثناء اس بات کا اعلان فرما رہے ہیں کہ جس کسی کے ہاتھ سے بھی میری اہل بیت کی محبت کا دامن چھوٹ گیا، وہ اس دنیا میں بھی اور قیامت کے دن بھی تباہ و برباد ہو گیا۔

5: حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد عالی شان ہے:

"اَهْلُ بَيْتِیْ اَمَانٌ لِاَهْلِ الْاَرْضِ فَاِذَا هَلَكَ اَهْلُ بَيْتِیْ جَاءَ اَهْلَ الْاَرْضِ مِنَ الْاٰيَاتِ مَا كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ"

"میرے اہل بیت اہل زمین کیلئے امان ہیں۔ جب میرے اہل بیت ہلاک ہو جائیں گے تو اہل زمین کے پاس وہ نشانیاں آئیں گی جن سے انہیں ڈرایا گیا ہے۔"

6: ایک اور ارشاد مبارک ہے:

"میرے اہل بیت سارے اہل زمین کیلئے غرق ہونے سے امان ہیں اور میرے اہل بیت میرے امت کے اختلاف کی امان ہیں۔ پس جب عربوں میں سے کوئی قبیلہ ان کی مخالفت کرتا ہے تو وہ اختلاف کر کے شیطان کا ٹولہ بن جاتا ہے۔"

(الصواعق المحرقہ، صفحہ نمبر 125)

ان احادیث سے یہ بات بھی ثابت ہوئی کہ جس طرح حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی جائے امان تھی جو کوئی بھی اس میں سوار ہو گیا وہ بچ گیا اور جو کوئی اس میں سوار نہ ہوا وہ تباہ و برباد ہو گیا۔ اسی طرح جو کوئی بھی اہل بیت کی محبت سے سرشار ہو گیا وہ کامیاب ہوا اور جو کوئی بغض و عناد اہل بیت کی آگ میں جل گیا وہ نامراد ہوا

7: حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا!

"اِجْعَلُوْا اَهْلَ بَيْتِیْ مِنْكُمْ مَكَانَ الرَّاْسِ مِنَ الْجَسَدِ وَمَكَانَ الْعَيْنِ مِنَ الرَّاْسِ وَلَا

تَھْتَدِی الرَّأْسُ اِلَّا بِالْعَیْنَیْنِ"
(اشرف المؤبد لآل محمد، صفحہ نمبر 28)

"میرے اہل بیت کو اپنے درمیان وہ مقام دو جو جسم میں سر کا اور سر میں آنکھوں کا ہے اور سر تو فقط آنکھوں کے ذریعے ہدایت پاتا ہے۔"

8: حضرت امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"کوئی بندہ کامل مومن نہیں ہوسکتا جب تک مجھے اپنی جان سے اور میری اولاد کو اپنی اولاد سے اور میرے اہل کو اپنے اہل سے اور میری ذات کو اپنی ذات سے زیادہ محبوب نہ جانے۔"
(اشرف المؤبد لآل محمد، صفحہ نمبر 85)

اس حدیث مبارکہ سے معلوم ہوا کہ مصطفیٰ کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ علیہ السلام سے نسبت والی ہر چیز کو مومن اپنی جان، اولاد، مال، اپنے اعزاء واقرباء، بلکہ ہر چیز سے زیادہ محبوب رکھتا ہے۔ یہ خوش بختی اہل سنت و جماعت کے حصے میں آئی ہے کہ وہ ہر اس چیز کو اپنے سر کا تاج بناتے ہیں جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ادنیٰ سی بھی نسبت ہو۔

اس حدیث سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ حُبِّ اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بغیر ایمان نامکمل ہے اور جس کا ایمان مکمل نہیں اسے عبادات کا ڈھیر بھی کیا فائدہ دے گا۔

9: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا!

"وَعَدَنِیْ رَبِّیْ فِیْ بَیْتِیْ مَنْ اَقَرَّ مِنْھُمْ بِالتَّوْحِیْدِ وَلِیْ بِالْبَلَاغِ اَنْ لَّا یُعَذِّبَھُمْ"

"میرے رب نے میرے گھرانے کے بارے میں مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ جو بھی ان میں سے توحید و رسالت کا اقرار کرے گا میں اسے عذاب نہیں دوں گا۔"

10: یہ تو اہل بیت کا معاملہ ہے، اب ذرا اس عاشق کے متعلق بھی فرمانِ مصطفیٰ کریم علیہ السلام سنئے جو ان سے محبت کرتا ہے۔ آپ علیہ السلام نے ارشاد فرمایا!

"اَرْبَعَۃٌ اَنَا لَھُمْ مُشَفِّعٌ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ اَلْمُکْرِمُ لِذُرِّیَّتِیْ وَالْقَاضِیْ لَھُمْ حَوَائِجَھُمْ وَالسَّاعِیْ لَھُمْ فِیْ اُمُوْرِھِمْ عِنْدَمَا اضْطُرُّوْا اِلَیْہِ وَالْمُحِبُّ لَھُمْ بِقَلْبِہٖ وَلِسَانِہٖ"

"قیامت کے دن میں چار آدمیوں کی سفارش کروں گا۔ ایک وہ جو میری اولاد کی عزت کرنے والا ہوگا، دوسرا وہ جو ان کی ضروریات کو پورا کرنے والا ہوگا، تیسرا وہ کہ جب اہل بیت مجبوری کی حالت میں اس کے پاس آئیں تو وہ ان کے معاملات نپٹانے میں کوشش کرنے والا ہوگا اور چوتھا وہ جو دل اور زبان سے ان سے محبت کرنے والا ہوگا۔"

11: مصطفیٰ کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم کا ارشاد عالی شان ہے!

"مَنْ صَلّٰی صَلَاۃً وَلَمْ یُصَلِّ فِیْھَا عَلَیَّ وَعَلٰی اَھْلِ بَیْتِیْ لَمْ تُقْبَلْ مِنْہُ"

(الصواعق المحرقہ، صفحہ نمبر 233)

"جس کسی شخص نے بھی نماز پڑھی اور اس میں مجھ پر اور میرے اہل بیت پر درود نہ پڑھا تو اس کی نماز قبول نہ کی جائے گی۔"

1: حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"كُلُّ دُعَاءٍ مَحْجُوْبٌ حَتّٰى يُصَلّٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ"

"ہر دعا کو روک دیا جاتا ہے یہاں تک کہ محمد اور محمد کی آل پر درود نہ پڑھ لیا جائے۔"

(فیض القدیر، جلد نمبر 5، صفحہ نمبر 19)

ایک اور روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اللہ تعالیٰ دعا کو اس وقت تک قبول نہیں فرماتا جب تک محمد اور محمد کے اہل بیت اطہار پر درود نہ پڑھ لیا جائے۔"

ان احادیث سے یہ بات بھی ثابت ہوئی کہ اگرچہ کوئی خدا تعالیٰ کی توحید کا اقرار کرتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا بھی اقرار کرتا ہے مگر اہل بیت اطہار کے ساتھ بغض و عناد رکھتا ہے اس کی کوئی بھی عبادت قبول نہیں۔

حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب کہا!

"یا اھلبیت رسول اللہ حبکم فرض من اللہ فی القرآن انزلہ
کفا کم من عظیم القدر انکم من لم یصلی علیکم لا صلاۃ لہ"

"اے رسول اللہ کے اہل بیت تمہاری محبت اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ کتاب قرآن مجید میں فرض قرار دی گئی ہے اور تمہارے عظیم المرتبت ہونے کیلئے یہی کافی ہے کہ جو تم پر درود نہ پڑھے اس کی نماز ہی نہیں ہوتی۔"

13: حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"مَنْ لَّمْ يَعْرِفْ عِتْرَتِيْ وَالْاَنْصَارَ فَهُوَ لِاَحَدِ ثَلَاثٍ اِمَّا مُنَافِقٌ وَّاِمَّا لِزَانِيَةٍ وَاِمَّا لِغَيْرِ طُهْرٍ يَعْنِيْ حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ عَلٰى غَيْرِ طُهْرٍ"

(الشرف المؤبد لآل محمد، صفحہ نمبر 92)

"جو شخص میری عترت اور انصار کو نہیں پہچانتا (ان کی تعظیم نہیں کرتا) تو اس میں تین میں سے ایک ضرور نقص ہوگا۔ یا تو وہ منافق ہوگا یا وہ حرامی بچہ یا جب اس کی ماں اس سے حاملہ ہوئی ہوگی تو وہ پاک نہ ہوگی (یعنی حیض و نفاس والی ہوگی)۔"

اس حدیث پر وہ لوگ خاص طور پر غور کریں جن کے دل میں اہل بیت اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا بغض ہے۔

14: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مخبر صادق علیہ السلام نے فرمایا!

''اے لوگو! جو شخص اہل بیت کے ساتھ بغض رکھے گا، اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اس کا حشر یہودیوں کے ساتھ کرے گا۔''

15: وہ خوش قسمت جن کے دل میں عشق اہل بیت موجزن ہے قیامت کے دن ان کی شان دیکھنے والی ہوگی۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا!

''میرے اہل بیت اور میرے وہ امتی جو ان سے محبت رکھتے ہیں قیامت کے دن حوض کوثر پر ان دو انگلیوں کی طرح (آپ نے انگشت شہادت اور درمیانی انگلی جوڑ کر اشارہ کیا) وارد ہوں گے۔''

16: حضور رحمت عالم علیہ السلام کا ارشاد عالی شان ہے:

''میں اور میرے اہل بیت جنت کے درخت ہیں اور ان کی شاخیں دنیا میں ہیں تو جو ان شاخوں کو محبت و عقیدت کے ساتھ تھامے وہ اپنے رب کی طرف سے راستہ پائے گا۔''

(ذخائر العقبیٰ، صفحہ نمبر 16، مطبوعہ مصر)

17: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

((لَا یُحِبُّ نَاوَ اَهْلَ الْبَیْتِ اِلَّا مُؤْمِنٌ تَقِیٌّ وَّلَا یَبْغَضُنَا اِلَّا مُنَافِقٌ شَقِیٌّ))

(الصواعق المحرقہ، صفحہ نمبر 232)

''مجھ سے اور اہل بیت سے مومن اور متقی محبت رکھتا ہے اور منافق اور شقی ہم سے بغض رکھتا ہے۔''

اس حدیث مبارکہ سے مومن اور متقی اور منافق و شقی کی پہچان ہوگئی کہ جس کا دل محبت وعظمت اہل بیت اطہار سے سرشار ہے وہ مومن بھی ہے اور متقی بھی اور جس کے ماتھے پر عظمت وشان رسول و اہل بیت سن کر بل پڑ جائیں اور جس کا سینہ بغض و عناد سے جل رہا ہو وہ منافق بھی ہے اور بدبخت بھی۔

18: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

((مَنْ اَبْغَضَ اَهْلَ الْبَیْتِ فَهُوَ مُنَافِقٌ))

''جو اہل بیت کے ساتھ بغض رکھتا ہے وہ منافق ہے۔''

19: علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ علیہ نے ''الشرف المؤبد لآل محمد'' میں امام حاکم اور امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہما کے حوالے سے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا!

''اگر کوئی شخص بیت اللہ کے ایک کونے اور مقام ابراہیم کے درمیان چلا جائے اور نماز پڑھے اور روزے رکھے پھر وہ اہل بیت محمد کی دشمنی پر مرجائے تو دوزخ میں جائے گا۔''

غور طلب مقام ہے کہ بیت اللہ شریف اس دنیا میں افضل ترین مقام ہے جہاں پر ایک نماز پڑھنے کا ثواب ایک

لاکھ نمازوں کے برابر ملتا ہے اور پھر اس گھر میں بیت اللہ شریف کے بعد افضل ترین جگہ مقام ابراہیم ہے تو جس کے دل میں اہل بیت اطہار کی عداوت ہے اس کو ان مقدس ترین مقامات پر بھی عبادات کرنے کا کوئی فائدہ نہیں اور اس کی تمام مشقت بے کار ہے۔

**نتیجہ کلام:**

گزشتہ بالا سطور کا حاصل یہ ہے کہ اہل بیت اطہار سلام اللہ علیہم اجمعین کے مقام کا اندازہ کرنے کی نہ کسی قلم میں سکت ہے اور نہ کسی زبان میں طاقت۔ اگر ایک صحابی کی عظمت تک ساری امت کے اولیاء، اغواث، اقطاب، ابدال و اتاد نہیں پہنچ سکتے تو جو اہل بیت ہیں ان کی گرد پا تک کون پہنچ سکتا ہے۔؟ اب گستاخوں اور بے ادبوں میں ایک گروہ ایسا بھی ہے جو اپنے مقاصد کیلئے کبھی اولاد علی رضی اللہ عنہ کو اہل بیت سے نکالنے کی کوشش کرتا ہے تو کبھی ازواج رسول سلام اللہ علیہن اجمعین کو۔ مذکورہ بالا تحقیق سے یہ بات ثابت ہوئی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام ازواج مطہرات سلام اللہ علیہن اجمعین، تمام بیٹیاں، تمام داماد اور حضرت فاطمہ کی اولاد کی اولاد بھی اہل بیت رسول رضی اللہ عنہم میں شامل ہیں۔



**فصل نمبر 7:**

**فضائل علی فی الکتاب:**

# فضائل و مقام علی اور قرآن مجید

**انفاق فی سبیل اللہ:**

((عن الرضا عن آبائه قال :قال النبی صلی الله علیه وآله وسلم :نزلت الذین ینفقون اموالهم باللیل والنهار سرا و علانیة فی علی رضی الله عنه))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''**الذین ینفقون اموالهم باللیل والنهار سرا و علانیة**'' (وہ لوگ جو دن اور رات کو، چھپ کر یا ظاہر ہو کر اپنے مال کو اللہ کے راہ میں خرچ کرتے ہیں) یہ آیت علی کی شان میں نازل ہوئی ہے۔''

**نزول آیت:**

((عن ابی جعفر رضی الله عنه فی قوله :و مثل الذین ینفقون اموالهم ابتغاء مرضات الله قال :نزلت فی علی))

''امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ آیت مبارکہ: **و مثل الذین ینفقون اموالھم ابتغاء مرضات اللہ** (ان کی طرح جو اللہ کی رضایت کیلئے اپنے اموال کو خرچ کرتے ہیں) حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی ہے۔''

## خیرات میں جلدی کرنا:

((عن ابی جعفر رضی اللہ عنہ فی قولہ ''اولئك یسارعون فی الخیرات'' (الایة) قال: علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ لم یسبقہ احد))

''امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے آیت کریمہ: **اولئك یسارعون فی الخیرات** (وہ جو نیک عمل کرنے میں جلدی کرتے ہیں) کے بارے میں فرمایا: اس عمل میں کسی نے بھی علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ پر سبقت نہیں کی۔''

## صالح المومنین:

((بالاسناد ، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی قولہ تعالیٰ :وصالح المومنین قال :ھو علی بن ابی طالب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کے ارشاد: صالح المومنین کے بارے میں فرمایا: وہ علی بن ابی طالب ہیں۔''

## بصیرت رکھنے والے پیروکار:

((جعفر الفزاری معنعنا عن ابی جعفر رضی اللہ عنہ قال:سالتہ عن قول اللہ تعالیٰ قل ھذہ سبیلی ادعو الی اللہ علی بصیرة انا ومن اتبعنی قال من اتبعنی، علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ))

''جعفر فزاری نقل کرتے ہیں کہ میں نے امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے اس آیت: **قل ھذہ سبیلی ادعوا الی اللہ علیٰ بصیرة انا ومن اتبعنی** ''کہہ دو کہ یہی میرا سیدھا راستہ ہے، میں اور میرے پیروکار بصیرت کے ساتھ اللہ کی طرف بلائیں گے'' کی تفسیر پوچھی تو امام باقر نے فرمایا: یہاں پیروکار سے مراد علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔''

## شاہد ومشہود:

((عن عبد الرحمن بن کثیر عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ:فی قولہ تعالیٰ و شاھد و مشھود قال :النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و امیرُ المومنین رضی اللہ عنہ))

''عبداللہ بن کثیر فرماتے ہیں کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کے ارشاد: ''شاہد ومشہود'' کے

بارے میں فرمایا: اس سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور علی ابن ابی طالب ہیں۔"

## فضل اللہ اور رحمت:

((عن محمد بن الفضیل عن ابی الحسن رضی اللہ عنہ فی قولہ: ولولا فضل اللہ علیکم ورحمتہ قال: الفضل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ورحمتہ امیر المومنین رضی اللہ عنہ))

"محمد بن فضیل نے ابوالحسن رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ آیت کریمہ: لولا فضل اللہ علیکم ورحمتہ "اگر فضل اللہ اور رحمت تم پر نہ ہوتی" کے بارے میں فرمایا: فضل اللہ سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور رحمت سے مراد علی المرتضیٰ۔"

## کونوا مع الصادقین:

((عن الباقر رضی اللہ عنہ فی قولہ تعالیٰ: یاایھا الذین امنوا اتقوا اللہ وکونوا مع الصادقین قال: مع علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ))

"امام باقر رضی اللہ عنہ نے ارشاد باری تعالیٰ: یاایھا الذین امنوا اتقوا اللہ وکونوا مع الصادقین "اے مومنین! تقویٰ اللہ اختیار کرو اور سچوں کے ساتھ ہو جاؤ" کے بارے میں فرمایا: سچوں سے مراد علی بن ابی طالب ہیں۔"

## ایک چیز کی نصیحت:

((عن ابی حمزۃ قال: سالت ابا جعفر رضی اللہ عنہ عن قول اللہ تعالیٰ: قل انما اعظکم بواحدۃ فقال: انما اعظکم بولایۃ علی رضی: للہ عنہ ھی الواحدۃ التی قال اللہ تبارک و تعالیٰ: انما اعظکم بواحدۃ))

"ابوحمزہ کہتے ہیں کہ امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے ارشاد باری تعالیٰ "کہہ دو فقط تم کو ایک چیز کی نصیحت کرتا ہوں" کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا: فقط تم کو علی بن ابی طالب کو دوست رکھنے (من کنت مولاہ فعلی مولاہ) کی نصیحت کرتا ہوں۔ یہ وہی چیز ہے کہ ارشاد باری تعالیٰ ہوا: انما اعظکم بواحدۃ۔"

## حالت رکوع وسجود میں فضل اللہ کے خواہش مند:

((قدروی عن مولانا: موسی بن جعفر الکاظم رضی اللہ عنہ ان قولہ تعالیٰ: تراھم رکعاً سجدًا یبتغون فضلاً من اللہ و رضواناً سیما ھم فی وجوھم من اثر السجود نزل فی امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ))

"ہمارے مولا موسیٰ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ارشاد باری تعالیٰ: تراھم رکعا سجدا

**يبتغون فضلا من الله و رضوانا سيما هم في وجوهم من اثر السجود** (ان کو حالت رکوع اور سجدہ میں دیکھ رہے ہو کہ وہ اللہ کے فضل اور خوشنودی کے پیچھے ہیں اور سجدہ کے آثار ان کے چہروں پر نمایاں ہیں) یہ آیت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی۔"

## بالوالدین احساناً:

((عن ابی بصیر، عن ابی جعفر رضی الله عنه فی قول الله :وبالوالدین احسانا قال:ان رسول الله النبی صلی الله علیه وآله وسلم احد الوالدین وعلی الآخر))

"ابوبصیر سے نقل ہوا ہے کہ امام باقر رضی اللہ عنہ نے ارشاد الٰہی: "وبالوالدین احسانا" کے بارے میں فرمایا: (اس امت کے) ایک باپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور دوسرے باپ حضرت علی رضی اللہ عنہ۔"

## حضرت علی ہادی ہیں:

((قال ابن عباس :لما نزلت :انما انت منذر قال النبی صلی الله علیه وآله وسلم :انا المنذر و علی الهادی،وبك یا علی یهتدی المهتدون من بعدی))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جس وقت یہ آیت: **انما انت منذر** نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں عذاب الٰہی سے ڈرانے والا ہوں اور علی ہدایت کرنے والے ہیں۔ اے علی! میرے بعد راستہ ڈھونڈنے والے تیرے توسل سے راستہ ڈھونڈیں گے۔"

## الیسر سے مراد:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه فی قوله تعالیٰ :یرید الله بکم الیسر و لا یرید بکم العسر قال:فذلك الیسر امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے کلام الٰہی: **یرید الله بکم الیسر و لا یرید بکم العسر** کے بارے میں فرمایا: "یسر" (آسانی) سے مراد امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔"

## السابقون السابقون:

((عن الرضا، عن آبائه عن علی رضی الله عنه قال:السابقون السابقون نزلت فی (فی نزلت))

"امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ آیت: **والسابقون السابقون** میری شان میں نازل ہوئی ہے۔"

☆☆☆

فصل نمبر 8:

## فی ذکر بعض مقاماته و منزلته فی السنة:

# فضائل ومقام علی اور احادیث

### علم آدم، تقویٰ نوح اور عظمت موسیٰ:

((وقد روی البیهقی یرفعه بسنده الی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم، انه قال: من اراد ان ینظر الی آدم فی علمه والی نوح فی تقواه والی ابراهیم فی حلمه والی موسی فی هیبته والی عیسی فی عبادته فلینظر الی علی بن ابی طالب))

''امام بیہقی نے اپنی سند سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کوئی بھی یہ چاہتا ہے کہ علم آدم، پرہیز گاری نوح، بردباری ابراہیم، عظمت موسیٰ اور عبادت عیسیٰ پر نظر کرے تو وہ علی بن ابی طالب پر نگاہ کرے۔''

### بردباری ابراہیم:

((عن ابی عباس رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :من اراد ان ینظرالی ابراهیم فی حلمه والی نوح فی حکمه والی یوسف فی جماله فلینظر الی علی بن ابی طالب))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو حضرت ابراہیم کی بردباری، حضرت نوح کی فرمانبرداری اور حضرت یوسف کا حسن دیکھنا چاہے وہ علی کے چہرے کو دیکھ لے۔''

### قوت داؤد وحشمت سلیمان:

((وروی ان رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم نظر ذات یوم الی علی بن ابی طالب رضی الله عنه وحوله، جماعة من اصحابه فقال:من احب ان ینظر الی یوسف فی جماله، والی ابراهیم فی سخائه والی سلیمان فی بهجته ، والی داود فی قوة، فلینظر الی هذا))

''روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس چند اصحاب بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے علی

بن ابی طالب رضی اللہ عنہ پر نگاہ کی اور فرمایا: جو کوئی بھی یہ پسند کرتا ہے کہ جمال یوسف، سخاوت ابراہیم اور حشمت سلیمان اور قوت داؤد پر نگاہ کرے تو وہ اس مرد پر نگاہ کرے۔"

**مقرب فرشتوں کے اخ:**

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله و سلم :علی اخو الملائکة المقربین))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مقرب فرشتوں کا بھائی ہے۔"

**دنیا و آخرت میں سعادت مند:**

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی سعید فی الدنیا و من الصالحین فی الآخرة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اس دنیا میں نیک بخت اور آخرت میں صاحبان لیاقت میں سے ہیں۔"

**جناب علی مومنین کے سردار ہیں:**

((عن علی رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی یعسوب المومنین والمال یعسوب المنافقین))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مومنین کے سردار و رہبر ہیں اور مال منافقین کا رہبر ہے۔"

**خاندان پیغمبر سے:**

(( قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی عترة رسول الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی پیغمبر کے خاندان میں سے ہیں۔"

**خاندان رسول میں سے بہترین فرد:**

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی خیر اهل رسول الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی رسول کے خاندان میں سے بہترین فرد ہیں۔"

**بہترین بھائی:**

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی خیراخوتی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے بہترین بھائیوں میں سے ہیں۔"

**جنت کی چابیاں:**

((بالاسناد ، حدثنا انس بن مالك قال :بعثنی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :

الی ابی برزة الاسلمی:فقال له :وانا اسمعه :یا ابا برزة!ان رب العالمین تعالیٰ عهد الی فی علی بن ابی طالب عهدا فقال:علی رایة الهدی،ومنار الایمان وامام اولیائی و نور جمیع من اطاعنی، یا ابا برزة !علی بن ابی طالب معی غدا فی القیامة علی حوضی و صاحب لوائی و معی غدا علی مفاتیح خزائن جنة ربی))

''حضرت انس بن مالک کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ابو برزہ اسلمی کے پیچھے بھیجا۔اس وقت میں سن رہا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:اے ابو برزہ!رب العالمین نے علی کے بارے میں میرے ساتھ عہد کیا ہے اور فرمایا ہے کہ علی ہدایت کے پرچم اور ایمان کا ستون اور میرے دوستوں کے پیشوا اور میرے تمام فرمانبرداروں کے راستہ کے نور ہیں۔اے ابا برزہ!علی بن ابی طالب قیامت کے دن میرے حوض پر میرے ساتھ ہیں، وہ میرے پرچم دار ہیں اور قیامت کے دن پروردگار کی بہشت کی چابیاں ان کے اختیار میں ہوں گی۔''

## رسول اللہ کے وزیر و دوست:

((عن علی رضی الله عنه قال رسول الله:یا علی انت اخی لی الدنیا والآخرة، واقرب الخلائق منی فی المواقف یوم القیامة، ومنزلی یواجه منزلك فی الجنة كما یتواجه منزل الاخوین فی الله، وانت الولی، والوزیر، وانت صاحب لوائی فی الدنیا والآخرة، ولیك ولیی وولیی ولی الله وعدوك عدوی و عدوی عدو الله تعالیٰ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:اے علی! تم اس دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو اور قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے قریب ٹھہرنے والے تم ہو اور بہشت میں میرا گھر تمہارے گھر کے سامنے ہوگا اس طرح جیسے دو دینی بھائیوں کا گھر ایک دوسرے کے سامنے ہوتا ہے۔تم میرے دوست اور وزیر ہو۔تم دنیا اور آخرت میں میرے پرچم دار ہو۔تمہارے دوست میرا دوست ہے اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے۔تمہارا دشمن میرا دشمن ہے اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے۔''

## رسول اللہ کے ہاں مقام و منزلت علی:

((قال علی رضی الله عنه :كانت لی منزلة من رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لم تكن لاحد من الخلائق، فكنت آتیه كل سحر فاقول :السلام علیك یا نبی الله، فان تنحنح انصرفت الی اهلی، والادخلت علیه))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ایسا مقام اور منزلت رکھتا تھا کہ ایسی منزلت کو اور لوگ نہیں رکھتے تھے۔میں ہر صبح صادق کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس

جاتا تھا اور کہتا تھا: یا نبی اللہ! آپ پر سلام ہو۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گلہ صاف کرتے تھے تو میں گھر واپس آجاتا تھا ورنہ ان کی خدمت میں حاضر ہو جاتا تھا۔"

(سنن نسائی، خصائص علی)

## سات خصلتیں:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لعلي رضي الله عنه وضرب بين كتفيه يا علي الك سبع خصال لا يحاجك فيهن احد يوم القيامة :انت اول المومنين بالله ايمانا، واوفاهم بعهد الله، واقومهم بامر الله، وارافهم بالرعية، واقسمهم بالسوية، واعلمهم بالقضية، واعظمهم مزية يوم القيامة))

"ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے فرمایا: اے علی! تم میں ایسی سات خصلتیں پائی جاتی ہیں کہ قیامت کے دن کوئی بھی ان کے بارے میں آپ سے اظہار ناراضگی نہیں کرے گا۔ تم پہلے فرد ہو جو اللہ پر ایمان لائے ہو اور تم دوسروں سے زیادہ وعدہ الٰہی کے وفادار ہو اور دوسروں سے بہتر اللہ کے فرمان کی اطاعت کرتے ہو اور دوسروں کی نسبت رعیت کے ساتھ بہت زیادہ مہربان ہو اور مساوات کی دوسروں سے بہتر رعایت کرتے ہو اور قضاوت کرنے میں دوسروں سے زیادہ عقل مند ہو اور قیامت کے دن تمہارا مرتبہ سب سے زیادہ ہوگا۔"

## آنکھیں درد سے محفوظ:

((عن علي رضي الله عنه قال :ما رمدت منذ تفل النبي صلى الله عليه وآله وسلم في عيني))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میری آنکھ میں لعاب دہن ڈالا تو اس وقت سے میں آنکھ کے درد میں مبتلا نہیں ہوا۔"

## رسول اللہ کے قابل اعتماد:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي اميني))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے لئے قابل اعتماد ہیں۔"

## اللہ کے وعدے کے پابند:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي اوفى الناس بعهد الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی دوسرے لوگوں سے زیادہ اللہ کے وعدے کے وفادار ہیں۔"

## قیامت میں قربِ رسول:

((عن عمر، قال سمعت رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :يقول لعلى:يا على ايدك فى يدى تدخل معى يوم القيامة حيث ادخل))

''حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تمہارا ہاتھ میرے ہاتھ میں ہے، قیامت کے دن جس جگہ میں جاؤں گا تم بھی داخل ہو گے۔''

## ہاشمی خاندان کے ستارے:

((عن الرضا رضى الله عنه قال:قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم لعلى رضى الله عنه :انت نجم بنى هاشم))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم ہاشمی خاندان کے ستارہ ہو۔''

## اس امت میں سب سے برتر:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :على افضل امتى عند الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اللہ کے نزدیک میری امت میں سے برتر ہیں۔''

## سب سے پہلے حکم صدقہ پر عمل کرنے والے:

(( عن مجاهد قال :قال على رضى الله عنه:ان فى كتاب الله عزوجل لاية ماعمل بها احد قبلى ، ولا يعمل بها احد بعدى :ياايها الذين آمنوا اذا ناجيتم الرسول فقدموا بين يدى نجواكم صدقة۔ قال:فرضت ثم نسخت))

''جناب مجاہد کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کتاب اللہ میں یہ جو آیت آئی ہے کہ اے ایماندارو! جب رسول اللہ سے سرگوشی میں کوئی بات کرنی ہو تو پہلے کچھ خیرات دے دیا کرو کہ یہ تمہارے لیے بہتر اور پاکیزہ بات ہے۔ اس پر مجھ سے پہلے کسی نے عمل نہیں کیا اور نہ کرے گا کیونکہ یہ حکم پہلے واجب ہوا لیکن بعد میں منسوخ ہو گیا۔''

## رسول اللہ سے بات کرنے سے پہلے سب سے پہلے صدقہ کرنے والے:

(( عن مجاهد قال :كان من ناجى النبى صلى الله عليه و آله وسلم تصدق بدينار، وكان اول من صنع ذلك على بن ابى طالب رضى الله عنه))

''مجاہد کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جو شخص بھی سرگوشی کرتا ایک دینار خیرات کرتا اور جس نے سب سے پہلے ایک دینار صدقہ دینے کی طرح ڈالی وہ علی ابن ابی طالب ہیں۔''

## صدقہ کرنے کے بعد رسول اللہ سے سرگوشی کرنا:

((عن مجاهد قال: نهوا عن مناجاة النبي صلى الله عليه و آله وسلم حتى يقدموا صدقة،فلم يناجه الا علي بن ابي طالب رضي الله عنه فانه قد قدم دينار افتصدق به، ثم ناجى النبي صلى الله عليه و آله وسلم فساله عن عشر خصال ثم نزلت الرخصة))

''مجاہد کہتے ہیں کہ لوگوں کو صدقہ دینے سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سرگوشی میں بات کرنا منع تھا۔صرف علی رضی اللہ عنہ نے ایک دینار صدقہ دیا اور آپ سے بات کی اور آپ سے دس خصلتوں کے بارے میں پوچھا۔اس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سرگوشی کی اجازت دے دی گئی۔''

## اس امت میں علی کی مثال:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :انما مثل علي رضي الله عنه في هذه الامة مثل قل هو الله احد في القرآن))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی مثال میری امت میں ایسے ہے جیسے قل ھو اللہ احد کی مثال قرآن میں۔''

## ایک ہی نور سے پیدائش:

((عن علي بن موسى الرضا عن آبائه قال:قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم : خلقت اناو علي من نور واحد))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اور علی ایک ہی نور سے خلق کئے گئے ہیں۔''

((عن ابن عباس قال :سمعت رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم يقول لعلي رضي الله عنه :خلقت انا وانت من نور))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: میں اور تم نور سے خلق کیے گئے ہیں۔''

((عن سلمان قال :سمعت حبيبي رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم يقول: كنت انا وعلي نورا بين يدي الله عزوجل قبل ان يخلق الله آدم باربعة عشر الف عام، فلما خلق الله آدم،قسم الله ذلك النور جزئين، فجزء انا وجزء علي))

''حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ نے فرمایا: آدم علیہ السلام کے خلق ہونے سے چودہ ہزار سال پہلے میں اور علی بارگاہ الٰہی میں ایک نور تھے

جس وقت اللہ تعالیٰ نے آدم کو خلق کیا اس نور کے دو حصے کیے۔ ایک میں اور دوسرا حصہ علی رضی اللہ عنہ ہیں۔"

## حضرت علی کے سر پر عمامہ باندھنا:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال: عمم رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم علیا رضی الله عنه بیده، فسدل لها من بین یدیه وقصرها من خلفه قدر اربع اصابع، ثم قال: ادبر فادبر، ثم قال: اقبل فاقبل، فقال (ثم قال): هکذا تیجان الملائکة))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے علی رضی اللہ عنہ کے سر پر عمامہ باندھا۔ اس کی ایک طرف کو آگے لٹکا دیا اور دوسری طرف کو پشت پر چار انگلیوں کے برابر چھوڑ دیا۔ اس کے بعد ان سے فرمایا: چلیے! حضرت علی رضی اللہ عنہ چل دیئے۔ پھر فرمایا: آیئے! تو حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے۔ پھر فرمایا: فرشتوں کا تاج اس طرح کا ہے۔"

## حضرت علی چاند کی مثل ہیں:

((وقال النبی صلی الله علیه و آله وسلم: انا کالشمس وعلی کالقمر واهل بیتی کالنجوم، بایهم اقتدیتم اهتدیتم))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں آفتاب کی مثل ہوں اور علی مہتاب کی مانند ہیں اور میرا خاندان ستاروں کی مثل ہے، ان میں سے جس کی بھی پیروی کی ہدایت پالو گے۔"

## اگر علی نہ ہوتے:

((عن ابی ذر قال: سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول: لولا انا وعلی ماعرف الله، ولولا انا وعلی ما عبد الله))

"حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر میں اور علی نہ ہوتے تو (اس زمانہ میں) اللہ کی پہچان نہ ہوتی اور اگر میں اور علی نہ ہوتے تو (اس زمانہ میں) اللہ کی پرستش نہ ہوتی۔"

## اللہ کے ہاں جناب علی کا مرتبہ:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اعظم الناس عند الله مزیة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اللہ کے نزدیک لوگوں میں بلند مرتبہ کا مالک ہے۔"

## رسول اللہ کو راحت پہنچانا:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي مفرج كربتي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے غم کو دور کرتا ہے۔"

## آئمہ مطہرین کے والد:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم:علي ابو الائم الطاهرين))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی پاکیزہ ترین پیشواؤں (امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما) کا باپ ہے۔"

## حوض کوثر پر جانشین:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي على الخوص خليفتي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حوض کوثر پر میرا جانشین ہے۔"

## حوض کوثر کے مالک:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي صاحب حوضي يوم القيامة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی قیامت کے دن میرے حوض کے مالک ہیں۔"

## علم کی طرح واضح:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :جعلتك علما فيما بيني وبين امتي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: میں نے تم کو اپنے اور امت کے درمیان علم (جھنڈے) کی طرح ظاہر قرار دیا ہے۔"

## حضرت علی کی طرف دیکھنا عبادت ہے:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي باب علمي و مبين لا متي ، حبه ايمان و بغضه نفاق والنظر اليه رافة و مودته عبادة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے علم کا دروازہ ہے اور میری امت کیلئے حق بات بیان کرنے والا ہے۔ اس کی دوستی علامت ایمان اور اس کی دشمنی نفاق کی علامت ہے، اس کی طرف نگاہ کرنا مہربانی اور اس کی مودت عبادت ہے۔"

## رسول اللہ کے نزدیک قابل احترام وعزت:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي اكرم الخلق و اعزهم على رسول الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے نزدیک لوگوں میں سے قابل احترام اور عزت مند ہے۔''

## علی مجھ سے ہیں:

((عن ابی سعید الخدری قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله و سلم :علی منی و انا منه، فقال جبرائیل :یا محمد و انا منکما))

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ میں سے ہے اور میں علی سے ہوں۔ جبرائیل نے کہا: اے محمد! میں آپ دونوں میں سے ہوں۔''
(مرقات شرح مشکوۃ)

## حضرت علی کی رسول اللہ سے نسبت:

((وبالاسناد ،عن علی بن ابی طالب رضی الله عنه قال:قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی !خلق الناس من شجر شتی و خلقت انا وانت من شجرة واحدة، انا اصلها وانت فرعها والحسن والحسین اعصانها))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! لوگ مختلف درختوں سے خلق کیے گئے ہیں اور میں اور تم ایک درخت سے خلق ہوئے ہیں۔ میں اس کی جڑ اور تم اس کا تنا ہو، حسن اور حسین اس کی شاخیں ہیں۔''

## اسلام کے ابتدائی سات سال رفاقت رسول میں:

((عن ابی عباس قال قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :صلت الملائکة علی وعلی علی ،سبع سنین، قیل :ولم ذلك یا رسول الله ؟ قال :لم یکن معنی من الرجال غیره))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فرشتوں نے سات سال مجھ پر اور علی رضی اللہ عنہ پر درود بھیجا۔ آنحضرت سے پوچھا گیا: کس لئے؟ فرمایا: اس لئے کہ مردوں میں اس کے سوا میرے ساتھ (اس وقت) کوئی اور (مسلمان) نہیں تھا۔''

## حق ہمیشہ حضرت علی کے ساتھ ہوگا:

((عن ابن ابی لیلی الغفاری قال :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول : ستکون بعدی فتنة، فاذا کان ذلك فالزموا علی بن ابی طالب فانه اول من یرانی و اول من یصافحنی یوم القیامة، وهو معی فی السماء العلیا وهو الفاروق بین الحق

والباطل))

''حضرت ابن ابی لیلیٰ غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد فتنہ کھڑا ہوگا۔ اس وقت علی کے ساتھ رہو، کیونکہ وہ پہلا فرد ہے جو مجھے دیکھے گا اور پہلا فرد ہے جو قیامت کے دن مجھ سے مصافحہ کرے گا۔ وہ بلند تر آسمان پر میرے ساتھ ہے، وہ حق اور باطل کے درمیان جدائی پیدا کرے گا۔''

## مسلمانوں کے سردار:

((عن الشعبی قال :قال علی رضی الله عنه :قال لی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :مرحبا بسید المسلمین ،وامام المتقین فقیل لعلی:(فما کان) ما شرك؟قال: حمدت الله تعالیٰ علی ماآتانی،وسالته الشکر علی ما اولانی وان یزدنی مما اعطانی))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: آفرین ہو مسلمانوں کے سردار اور پرہیزگاروں کے پیشوا پر۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا گیا: کیسے اس نعمت کا شکر ادا کرو گے؟ فرمایا: جو کچھ اللہ نے مجھے عطا کیا ہے اس کا شکر کروں گا اور اس سے التماس کی ہے کہ مجھے اپنی نعمتوں کے شکر ادا کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اپنی نعمتوں کو مجھ پر زیادہ کرے۔''

## رسول اللہ کے محبوب ترین:

((بالاسناد، عن علی رضی الله عنه قال:قال لی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم : یا علی !احب لك ما احب لنفسی واکره لك ما اکره لنفسی))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے علی! جس چیز کو میں اپنے لئے پسند کرتا ہوں تمہارے لئے بھی پسند کرتا ہوں اور جس چیز کو میں اپنے لئے پسند نہیں کرتا تمہارے لئے بھی پسند نہیں کروں گا۔''

## جناب علی اور قرب رسول:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی اقرب الخلق الی النبی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی لوگوں میں سے میرے قریب تر ہے۔''

## متقی و پرہیزگار:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی اتقی الناس))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی لوگوں میں سے متقی اور پرہیزگار ہے۔''

**حوض کوثر کے کنارے رسول اللہ کی زیارت:**

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :على اول من يلقانى عند الحوض))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی وہ پہلا فرد ہے جو حوض کوثر کے کنارے میرا دیدار کرے گا۔''

**حجۃ اللہ:**

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :على حجة الله يوم القيامة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی قیامت کے دن اللہ کی حجت ہے۔''

**رسول اللہ سے نسبت:**

((بالاسناد عن جابر قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :انا وعلى من شجرة واحدة والناس من اشجار شتى))

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اور علی ایک درخت سے ہیں اور لوگ مختلف درختوں سے ہیں۔''

**اللہ تعالیٰ، جبرائیل اور رسول اللہ کی رضا:**

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لعلى :الله ورسوله وجبريل عنك راضون))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اللہ تعالیٰ، اس کا رسول اور جبرائیل تم سے راضی ہیں۔''

**سب سے اول حوض کوثر پر آنے والے:**

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :اول الناس ورودا على الحوض واولهم اسلاما على بن ابى طالب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب پہلے فرد ہیں جو حوض کوثر پر آئیں گے اور پہلے فرد ہیں جنہوں نے اسلام قبول کیا ہے۔''

**رسول اللہ کے جانشین:**

((بالاسناد عن على رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم : احب اهل بيتى الى وافضل من اترك بعدى على ابن ابى طالب))

''حضرت علی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب میرے نزدیک میرے خاندان میں سے محبوب ترین فرد ہے اور میرے بعد افضل ترین ہے۔''

## عاقل ترین شخصیت:

((بالاسناد فی حدیث قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی !انت افضل امتی فضلاً و اقدمهم سلمًا واکثر هم علمًا واوفر هم حلمًا و اشجعهم قلبًا واسخاهم کفاً))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم فضیلت کے لحاظ سے میری امت میں بہترین فرد ہو اور صلح اور دوستی کے لحاظ سے سب سے آگے ہو۔ تم ان سب سے عاقل، دلیر، علیم اور مہربان ہو۔''

## نسل پیغمبر صلب علی سے:

((عن جعفر بن محمد، عن ابیه عن جابر قال:کنت انا والعباس جالسین عند النبی صلی الله علیه و آله وسلم اذ دخل علی رضی الله عنه فسلم فرد علیه النبی صلی الله علیه و آله وسلم السلام وقام الیه وعانقه وقبل مابین عینیه واجلسه عن یمینه، فقال العباس:یا رسول الله "اتحبه؟" فقال:یا عم و الله !الله اشد حباً له منی، ان الله عزوجل جعل ذریة کل نبی فی صلبه، وجعل ذریتی فی صلب علی))

''جعفر بن محمد نے اپنے والد سے اور انہوں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ میں اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے، اسی وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے اور سلام کیا۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام کا جواب دیا، کھڑے ہو کر ان سے مصافحہ کیا، ان کی پیشانی کا بوسہ لیا اور ان کو اپنی دائیں جانب بٹھایا۔ جناب عباس نے کہا: یا رسول اللہ! آپ ان کو دوست رکھتے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: چچا جان! اللہ کی قسم! اللہ اس کو بہت زیادہ دوست رکھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہر ایک پیغمبر کی نسل کو اس پیغمبر کی صلب میں قرار دیا ہے اور میری نسل کو علی کی صلب میں قرار دیا ہے۔''

☆☆☆

فصل نمبر 9:

ذم الغلو فی علی:

# حضرت علی کی شان میں غلو کرنے کے مذمت

### حضرت عیسیٰ جیسا معاملہ:

((بالاسناد، عن الرضا، عن آبائه، عن علی قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی ا ان فیك مثلا من عیسی بن مریم :احبه قوم فافر طوافی حبه فهلکوا فیه، و ابغضه قوم فافر طوا فی بغضه فهلکوا فیه، و اقتصد قوم فنجوا))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تمہارا معاملہ عیسیٰ بن مریم کی طرح ہے۔ وہ یہ کہ ایک گروہ نے انہیں دوستی کیلئے انتخاب کیا اور اپنی دوستی میں افراط کیا اور اسی سبب سے ہلاک ہوگئے اور دوسرے گروہ نے ان سے دشمنی کی اور اپنی دشمنی میں افراط کیا اور اسی وجہ سے نابود ہوگئے، ایک گروہ نے میانہ روی اختیار کی اور وہ نجات پا گئے۔"

### حضرت امام محمد باقر کی نصیحت:

((عن ابی حمزة الثمالی قال :قال ابو جعفر محمد بن علی الباقر رضی الله عنه :یا ابا حمزه الا تضعوا علیا دون ما رفعه الله و لا ترفعوا علیا فوق ما جعله الله))

"امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے ابو حمزہ ثمالی سے فرمایا: اے ابو حمزہ! جو مرتبہ اللہ تعالیٰ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو عطا کیا ہے اس مرتبے کو کم نہ کریں اور انہیں اس مرتبے سے اوپر بھی مت لے جائیں۔"

### حضرت علی کا غلو کے بارے میں فرمان:

(قال علی رضی الله عنه :یهلك فی اثنان و لا ذنب لی :محب مفرط، و مبغض مفرط و انا لنبرا الی الله ممن یغلوا فینا فیر فعنا فوق حدنا کبراء ة عیسی بن مریم علیهما السلام من النصاری))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے بارے میں دو قسم کے لوگ ہلاک ہو جائیں گے اور میرے ذمہ گناہ نہیں ہے: افراط کرنے والا دوست اور افراط کرنے والا دشمن۔ یقیناً ہم ان سے بیزار ہیں جو

ہمارے بارے میں غلو کرتے ہیں اور ہمیں حد سے بڑھ کر اوپر لے جاتے ہیں جس طرح عیسٰی بن مریم نصاریٰ (عیسائیوں) سے بیزار تھے۔"

### غلو سے پرہیز کا حکم:

((قال امیر المومنین علی رضی الله عنه :ایاکم والغلو فینا، قولوا:انا عبید مربوبون وقولوا فی فضلنا ما شئتم))

"امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہمارے بارے میں غلو کرنے سے پرہیز کریں، کہیں کہ "ہم تربیت یافتہ بندے ہیں" اور جو کچھ ہماری فضیلت میں کہنا چاہتے ہو بیان کرو۔"

### دوستی و دشمنی میں غلو کرنے والے گمراہ ہیں:

((قال امیر المومنین رضی الله عنه :یهلك فی اثنان :محب غال و مبغض قال))

"امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے راستے میں دو قسم کے لوگ ہلاک ہو جائیں گے: جو اپنی دوستی میں غلو کرے اور جو میری دشمنی میں تجاوز کرے۔"

### افراط و تفریط اور کینہ و بغض:

((قال علی بن ابی طالب رضی الله عنه :یهلك فی رجلان :محب مفرط، وعدو مبغض))

"حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے بارے میں دو قسم کے لوگ ہلاک ہو جائیں گے ، افراط اور تفریط کرنے والے دوست اور کینہ اور بغض رکھنے والے دشمن۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 10:

## تسمیة علی:

# حضرت علی کا نام

### معراج کی رات:

((بالاسناد، عن المفضل بن عمر، عن الصادق جعفر بن محمد عن آبائه قال:قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :لما اسری بی الی السماء اوحی الی ربی جل جلاله فقال :یا محمد انی اطلعت علی الارض اطلاعة فاخترتك منها فجعلتك نبیاً وشققت لك من اسمی اسماء فانا المحمود وانت محمد، ثم اطلعت الثانیة فاخترت

منها علياً وجعلت خليفتك وزوج ابنك وابا ذريتك، وشققت له اسما من اسمائی، وانا العلى الا علی وهو علی))

''مفضل بن عمر نے روایت نقل کی ہے کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب مجھے رات کو آسمان پر لے جایا گیا اللہ کی طرف سے مجھ پر وحی ہوئی: اے محمد! میں نے زمین پر نگاہ کی اور تجھے اپنا نبی منتخب کیا اور تیرے نام کو اپنے نام سے مشتق کیا کیونکہ میرا نام محمود اور تیرا نام محمد ہے اور اسی طرح زمین پر نگاہ ڈالی تو علی کو تیرا خلیفہ اور داماد اور تیری اولاد کا باپ منتخب کیا اور اپنے ناموں میں سے ایک نام کا اس کیلئے انتخاب کیا، کیونکہ میں العلی الاعلی ہوں اور وہ علی ہے۔''

## قیامت کے دن سات نام:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :اذا کان یوم القیامة ینادون علی بن ابی طالب بسبعة اسماء :یا صدیق، یا دال، یا عابد، یا هادی، یا مهدی، یا فتی، یا علی مرانت و شیعتك الی الجنة بغیر حساب))

''رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن علی کو سات ناموں سے پکارا جائے گا۔ان سے کہا جائے گا: اے صادق! اے رہنما! اے اللہ کی عبادت کرنے والے! اے لوگوں کو ہدایت دینے والے! اے اللہ سے ہدایت پانے والے! اے جواں مرد! اے علی! تم اور تمہارے ساتھی بغیر کسی حساب کے جنت میں چلے جاؤ۔''



## فصل نمبر 11:

## من القاب علی و کنیته:

# حضرت علی کے القاب وکنیت کا بیان

### القابات:

((واما القاب علی رضی الله عنه :فالمرتضی وحیدر، وامیر المومنین والانزع البطین ویعسوب الدین، والمرتضی ونفس الرسول، وصاحب اللواء، وسید العرب وابوالریحانتین والهادی والفاروق وامیر البرة))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مشہور القاب یہ ہیں: مرتضیٰ، حیدر، امیر المومنین اور انزاع البطین (شرک

کے دائرہ سے باہر اور بھرپور علم رکھنے والے) یعسوب الدین، مرتضیٰ، نفس رسول، صاحب اللواء، سید العرب، ابوالریحانتین، ہادی، فاروق اور امیر البررۃ۔"

**کنیت:**

((واما کنیته :فابوالحسن، وابو السبطین، وابو تراب کناه بها صلی الله علیه وآله وسلم))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کنیت، ابوالحسن، ابوالسبطین اور ابوتراب ہے۔ ابوتراب کی کنیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو عطا کی۔"

**محبوب ترین کنیت:**

((کنیة علی رضی الله عنه ابوالحسن وکناه رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :ابا تراب، فکان احب ماینادی به الیه))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کنیت ابوالحسن تھی اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو ابوتراب کی کنیت عطا کی۔ یہ کنیت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ایک بہترین کنیت تھی اور رسول اللہ ہمیشہ آپ کو اسی کنیت سے پکارا کرتے تھے۔ (حضرت علی کو بھی اس کنیت سے پکارا جانا محبوب تھا)"

☆☆☆

## فصل نمبر 12:

## تاریخ ولادۃ علی ومحلها:

# حضرت علی کی ولادت کی تاریخ اور مقام

**کعبۃ اللہ کے اندر ولادت:**

((عن ابی حمزة الثمالی ، قال :سمعت علی بن الحسین یقول:ان فاطمة بنت اسد رضی الله عنه ضربها الطلق وهی فی الطواف، فدخلت الکعبة فولد امیر المومنین فیها))

"ابوحمزہ ثمالی کہتے ہیں کہ میں نے امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے سنا، انہوں نے فرمایا: حضرت فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہا کو طواف کے دوران بچے کی ولادت کے آثار نمودار ہوئے، وہ کعبہ میں داخل ہوئیں اور وہاں امیر المومنین حضرت علی کی ولادت ہوئی۔"

((ولد علی بمکة فی البیت الحرام یوم الجمعة الثالث عشر من شهر الله الاصم رجب بعد عام الفیل بثلاثین سنة، ولم یولد فی بیت الله الحرام احد سواه لا قبله ولا بعده، وهی فضیلة خصه الله بها اجلا لاله، واعلاء لرتبته، واظهاراً لتکرمته))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ 13 رجب جمعہ کے دن مکہ میں خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے۔ آپ سے پہلے کسی کی خانہ کعبہ میں ولادت ہوئی اور نہ ہی آپ کے بعد اور یہ ایک ایسی فضیلت تھی جو کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو عطا کی تا کہ ان کی عظمت اور ان کے مقام کو لوگوں کیلئے واضح اور روشن کرے۔''

## تیرہ رجب کو ولادت:

((روی عن عتاب بن اسید انه قال: ولد امیر المؤمنین علی بن ابی طالب بمکة فی بیت الله الحرام یوم الجمعة لثلاث عشرة لیلة خلت من رجب، وللنبی صلی الله علیه وآله ثمان و عشرون سنة، قبل النبوة باثنتی عشرة سنة))

''عتاب بن اسید سے روایت ہے کہ حضرت امیر المومنین علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی ولادت 13 رجب بروز جمعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے 12 سال مبعوث ہونے سے پہلے خانہ کعبہ مکہ میں ہوئی۔ اس وقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم 28 سال کے تھے۔''

## جمعہ کے دن ولادت:

((روی ان امیر المومنین علی بن ابی طالب بن عبد المطلب بن هاشم بن عبد مناف وصی رسول الله صلی الله علیه وآله وخلیفته الامام العادل والسید المرشد والصدیق الاکبر لسید الوصیین، وامام الموحدین، کنیته: ابو الحسن، ولد بمکة فی البیت الحرام یوم الجمعة لثلاث عشرة لیلة خلت من رجب، بعد عام الفیل بثلاثین سنه، وامه فاطمه بنت اسد بن هاشم بن عبد مناف، وهو اول هاشمی فی السلام من هاشمین))

''روایت کیا گیا ہے کہ حضرت علی بن ابی طالب بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف جو کہ رسول اللہ کے جانشین، وصی اور ایک عادل پیشوا، راہنما اور صدیق اکبر، اوصیاء کے سردار، موحدین کے امام جن کی کنیت ابوالحسن ہے، آپ 13 رجب جمعہ کے دن عام الفیل سے 30 سال بعد کعبۃ اللہ میں پیدا ہوئے۔ آپ کی والدہ سیدہ فاطمہ بنت اسد بن ہاشم بن عبد مناف ہیں جنہوں نے بنی ہاشم میں سب سے پہلے اسلام قبول کیا۔''



فصل نمبر 13:

کیفیة ولادته:

# حضرت علی کی ولادت کی کیفیت کا بیان

## سیدہ فاطمہ بنت اسد کا کعبۃ اللہ میں آنا:

(( قال یزید بن قعنب : کنت جالساً مع العباس بن عبد المطلب و فریق من عبد العزی بازاء بیت اللہ الحرام،اذا قبلت فاطمة بنت اسدام امیر المومنین و کانت حاملاً به لتسعة اشهر، وقد اخذها الطلق فقالت:رب !انی مومنة بك، وبما جاء من عندك من رسل و کتب ، وانی مصدقة بکلام جدی ابراهیم الخلیل علیه السلام وانه بنی البیت العتیق فبحق الذی بنی هذا البیت، وبحق المولود الذی فی بطنی لما یسرت علی ولادتی قال یزید بن قعنب:فراینا البیت وقد انفتح عن ظهره، ودخلت فاطمةفیه وغابیت ابصارنا والتزق الحائط فرمنا ان ینفتح لنا قل الباب فلم ینفتح فعلمنا ان فی ذلك امرا من اللّٰه عزوجل ، ثم خرجت بعد الرابع و بیدها امیر المؤمنین ثم قالت:انی فضلت علی من تقدمنی من النساء، لان آسیة بنت مزاحم عبدت اللہ عزوجل سرا فع موضع لا یحب ان یعبد اللہ فیه الا اضطرارا ، وان مریم بنت عمران هزت النخلة الیابسة بیدها حتی اکلت منها رطبا جنیا، وانی دخلت بیت اللہ الحرام فاکلت من ثمار الجنة واوراقها (ارزاقها) فلما اردت ان اخرج هتف بی هاتف :یا فاطمة اسمیه علیاً فهو علی واللّٰه العلی الا علی یقول:انی شققت اسمه من اسمی، وادبته بادبی وواقفته علی غوامض علمی، وهو الذی یکسر الاصنام فی بیتی وهو الذی یوذن فوق ظهر بیتی ویقدسنی ویمجدنی، فطوبی لمن احبه واطاعه ، وویل لمن ابغضه و عصاه))

”یزید بن قعنب کہتے ہیں کہ ہم ایک حضرت عباس بن عبدالمطلب اور قبیلہ عبدالعزیٰ کے چند لوگ خانہ کعبہ کے قریب بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ کو دیکھا جو کہ حاملہ تھیں اوران کے حمل کو 9 ماہ گزر چکے تھے اور وہ درد میں مبتلا تھیں۔انہوں نے بارگاہ الٰہی میں حاضر ہو کر عرض کیا: اے پروردگار! میں تجھ پر اور تیرے رسولوں پر اور جو تو نے کتابیں بھیجیں ان پر ایمان رکھتی ہوں اور اپنے جد ابراہیم خلیل کی گفتگو کی تصدیق کرتی ہوں اور یقین رکھتی ہوں کہ انہوں نے اس کعبہ کو بنایا، تجھے اس کا

واسطہ جس نے اس کعبہ کی تعمیر کی اور اس بچے کا واسطہ جو میرے شکم میں ہے، قسم دیتی ہوں اس کی ولادت آسان فرما۔ یزید بن قعنب کہتے ہیں: اس وقت ہم نے دیکھا کعبہ کی دیوار پھٹی اور فاطمہ بنت اسد کعبہ میں داخل ہوئیں اور غائب ہو گئیں اور دیوار آپس میں مل گئی۔ ہم کھڑے ہو گئے تا کہ جا کر خانہ کعبہ کا تالہ کھولیں، تالہ نہ کھلا۔ ہم سمجھ گئے کہ یہ سب کچھ اللہ کی مرضی سے ہوا ہے۔ چار دن گزر جانے کے بعد بچے کو ہاتھوں میں لئے ہوئے فاطمہ خانہ کعبہ سے باہر آئیں اور کہا: مجھے پہلے والی خواتین پر برتری حاصل ہے کیونکہ مزاحم کی بیٹی آسیہ چھپ کر اللہ کی عبادت کرتی تھیں، ایسی جگہ پر اللہ کی عبادت کرنا مجبوری کے سوا اور کچھ نہ تھا، عمران کی بیٹی مریم نے کھجور کے خشک درخت کو ہلایا تو اس سے تازہ کھجوریں گریں اور انہوں نے کھائیں لیکن جب میں خانہ کعبہ میں داخل ہوئی تو بہشتی میوے اور کھانا کھایا اور جس وقت میں نے باہر نکلنے کا ارادہ کیا تو غیب سے آواز آئی: فاطمہ اس بچے کا نام علی رکھنا کیونکہ اس کا رتبہ بلند ہے۔ اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے: میں نے اس کا نام اپنے نام پر رکھا ہے اور اس کی تربیت اپنے آداب اور اخلاق سے کی، اسے اپنے علم سے آگاہ کیا، یہ وہ ہے جو خانہ کعبہ کو بتوں سے پاک کرے گا اور خانہ کعبہ کی چھت پر اذان دے گا اور میری تقدیس کرے گا۔ خوش قسمت ہے وہ شخص جو اسے دوست رکھتا ہے اور اس کے فرمان کی اطاعت کرتا ہے۔ بدبخت ہے وہ جو اس سے دشمنی رکھتا ہے اور اس کی نافرمانی کرتا ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 14:

## نسب علي من قبل ابيه وامه و توقير الرسول لفاطمة بنت اسد:

# حضرت علی کا اپنے والدین کی طرف سے نسب اور سیدہ فاطمہ بنت اسد کا مقام

### والد کی طرف سے نسب:

((بالا سناد، هو علی بن ابی طالب بن عبد المطلب بن هاشم بن عبد مناف بن قصي بن كلاب بن مرة بن كعب بن لوی بن غالب بن فهر بن مالك بن النضر بن كنانة بن خزيمة بن مدركة بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان، واسم ابی طالب عبد مناف))

حضرت علی رضی اللہ عنہ ابو طالب کے بیٹے، ابو طالب عبد المطلب کے، عبد المطلب ہاشم کے، ہاشم عبد مناف کے، عبد مناف قصی کے، قصی کلاب کے اور کلاب مرہ اور مرہ کعب کے، کعب لوی کے، لوی غالب کے، غالب فہر کے، فہر مالک کے، مالک نضر کے، نضر کنانہ کے، کنانہ خزیمہ کے، خزیمہ مدرکہ کے، مدرکہ

مضر کے، مضر نزار کے، نزار معد کے، معد عدنان کے بیٹے ہیں اور ابوطالب کا نام عبد مناف ہے۔"

((عن الاصبغ بن نباتة قال: سمعت امیر المومنین یقول: والله ما عبد ابی ولا جدی عبد المطلب ولا هاشم ولا عبد مناف صنما قط۔ قیل له: فما کانوا یعبدون ؟ قال: کانوا یصلون الی البیت علی دین ابراهیم متمسکین به))

"اصبغ بن نباتہ کہتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! میرے والد نے اور میرے دادا نے نیز ہاشم اور عبد مناف نے کبھی بتوں کی پوجا نہیں کی۔ وہ سب کے سب اللہ کی عبادت کرتے تھے۔ آپ سے پوچھا گیا: وہ کونسی عبادت کرتے تھے؟ آپ نے فرمایا: وہ دین ابراہیم کے پیروکار تھے اور خانہ کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے تھے۔"

## والدہ کی طرف سے نسب:

((بالاسناد، ام علی بن ابی طالب: فاطمة بنت اسد بن هاشم بن عبد مناف بن قصی، وهی اول هاشمیة ولدت لهاشمی، وقد اسلمت وهاجرت الی النبی صلی الله علیه وآله وسلم))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کی والدہ فاطمہ بنت اسد، اسد ہاشم کے بیٹے اور ہاشم عبد مناف کے اور عبد مناف قصی کے بیٹے ہیں۔ فاطمہ ہاشمی خاندان کی پہلی خاتون ہیں جو ہاشمی باپ سے پیدا ہوئیں۔ انہوں نے اسلام قبول کیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہجرت کی۔"

## رسول اللہ کی قمیص کا کفن:

((ام علی فاطمة بنت اسد بن هاشم بن بن عبد مناف وکانت من رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم بمنزلة الام وربی فی حجرها، وکانت من سابقات المومنات الی الایمان وحاضرث مع رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم الی المدینة وکفنها النبی صلی الله علیه وآله وسلم عند موتها بقمیصه))

"سیدہ فاطمہ بنت اسد علی رضی اللہ عنہ کی والدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ماں کی جگہ پر تھیں، چونکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے دامن میں پرورش پائی۔ وہ پہلی خاتون تھیں جنہوں نے اسلام قبول کیا اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ کی طرف ہجرت کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی وفات کے بعد انہیں اپنی قمیص کا کفن دیا۔"

## جنازہ پر چالیس تکبیریں:

((بالاسناد، عن عبد الله بن عباس قال: اقبل علی بن ابی طالب رضی الله عنه ذات

یوم الی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم با کیا وھویقول: انا للّٰہ وانا الیہ راجعوٰن، فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مہ یا علی فقاَل علی رضی اللہ عنہ: یا رسول اللہ إماتت امی فاطمۃ بنت اسد۔ قال: فبکی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثم قال: رحم اللہ امك، یا علی! اما انھا ان کانت لك اماً، فقد کانت لی اما، خذ عمامتی ھذہ وخذ ثوبی ھذین فکفنھا فیھما ومر النساء فلیحسن غسلھا ولا تخر جھا حتی اجیء فالی امرھا، قال: واقبل النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بعد ساعۃ واخرجت فاطمۃ ام علی رضی اللہ عنہ فصلی علیھا النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صلاۃ لم یصل علی احد قبلھا مثل تلك الصلوۃ، ثم کبر علیھا اربعین تکبیرۃ، ثم دخل الی القبر فتمدد فیہ فلم یسمع لہ انین ولاحرکۃ، ثم قال: یا علی! ادخل، یا حسن! ادخل، فدخل القبر، فلما فرغ مما احتاج الیہ، قال: یا علی! اخرج، یا حسن! اخرج فخر جا، ثم زحف النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حتی صار عند راسھا ثم قال: یا فاطمۃ انا محمد سید ولد آدم ولا فخر، فان اتاك منکر ونکیر فسالاك: من ربك؟ فقولی: اللہ ربی ومحمد نبیی والاسلام دینی والقرآن کتابی ثم قال: اللھم ثبت فاطمۃ بالقول الثابت ثم خرج من قبر ھا وحثا علیھا حثیات ثم ضرب بیدہ الیمنی علی الیسری فنفضھما، ثم قال: والذی نفس محمد بیدہ لقد سمعت فاطمۃ تصفیق یمینی علی شمالی، فقام الیہ عمار بن یاسر فقال: فداك ابی وامی یا رسول اللہ لقد صلیت علیھا صلاۃ لم تصل علی احد قبلھا مثل تلك الصلاۃ، فقال: یا ابا الیقظان واھل ذلك ھی منی ولقد کان لھا من ابی طالب ولد کثیر، ولقد کان خیر ھم کثیراً، وکان خیرنا قلیلاً، فکان تشبعنی وتجیعھم وکتسونی وتعریھم وتدھننی وتشعثھم قال: فلم کبرت علیھا اربعین تکبیرۃ یا رسول اللہ؟ قال، نعم یا عمارا التفت عن یمینی فنظرت الی اربعین صفاً من الملائکۃ فکبرت لکل صف تکبیرۃ، قال: فتمددت فی القبر ولم یسمع لك انین ولا حرکۃ، قال: ان الناس یحشرون یوم القیامۃ عراۃ فلم ازل اطلب الی ربی عزوجل ان یبعثھا ستیرۃ، والذی نفس محمد بیدہ ماخرجت من قبرھا حتی رایت مصباحین من نور عند راسھا، ومصباحین من نور عندیدیھا، ومصباحین من نور عند رجلیھا، وملکاھا الموکلان بقبرھا یستغفران لھا الی ان تقوم الساعۃ))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت علی رضی اللہ عنہ روتے ہوئے اور انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھتے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ رسول اللہ صلی

اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! کیا ہوا؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: میری والدہ فاطمہ بنت اسد رحلت فرما چکی ہیں۔ یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رونے لگے اور فرمایا: اے علی! اللہ تعالیٰ تمہاری والدہ پر رحمت کرے، اگر وہ آپ کی والدہ تھیں تو میری بھی والدہ تھیں۔ میری قمیض اور عمامہ لے جائیں اور انہیں کفن دیں اور خواتین سے کہیں: انہیں بہترین غسل دیں اور میرے آنے سے پہلے جنازہ کو نہ اٹھانا کیونکہ ان کی تدفین اور دوسرے کام میرے ذمہ ہیں۔ کچھ دیر کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو حضرت علی کی والدہ کا جنازہ آپ کے حضور لایا گیا۔ آپ نے نماز جنازہ پڑھی ایسی نماز جو کہ ان سے پہلے کسی کیلئے بھی نہیں پڑھائی گئی۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فاطمہ بنت اسد کے جنازہ پر چالیس تکبیریں کہیں اور قبر میں لیٹے اور ان کا بدن مقدس کامل سکون کی حالت میں تھا۔ اس کے بعد فرمایا: اے علی! اے حسن! قبر میں داخل ہو جاؤ۔ وہ دونوں قبر میں داخل ہو گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کام ضروری تھے انجام دیئے، جب فارغ ہوئے تو فرمایا: اے علی! اے حسن! قبر سے نکل آؤ۔ پس وہ دونوں نکل آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فاطمہ بنت اسد کے قریب پہنچ کر فرمایا: یا فاطمہ! میں محمد اولادِ آدم کا سردار ہوں، افتخار نہیں کر رہا ہوں، اگر منکر اور نکیر آپ کے پاس آئیں اور آپ سے پروردگار کے بارے میں سوال کریں تو کہنا: اللہ میرا پروردگار، محمد میرے پیغمبر، اسلام میرا دین اور قرآن میری کتاب ہے۔ اس کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگی: اے اللہ! فاطمہ کو ان کے محکم کلمات پر ثابت قدم رکھ۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبر سے نکلے اور اپنے ہاتھ سے کچھ مٹی قبر میں ڈالی اور دایاں ہاتھ بائیں ہاتھ پر مارتے ہوئے فرمایا: مجھے اس کی قسم جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے! فاطمہ نے میرے دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر لگنے کی آواز سنی ہے۔ پس عمار یاسر کھڑے ہوئے اور کہا: یا رسول اللہ! آپ پر میرے ماں باپ قربان ہو جائیں! فاطمہ کی میت پر ایسی نماز پڑھی جو آج تک کسی میت پر نہیں پڑھائی! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یا ابو یقظان! وہ اس نماز کے لائق اور مجھ سے اسی سلوک کی مستحق ہیں۔ ابو طالب سے ان کے کافی فرزند تھے، ان کے اخراجات زیادہ تھے، لیکن ہمارے بہت ہی کم، فاطمہ مجھے پیٹ بھر کر کھانا کھلاتی تھیں جب کہ دوسرے بھوکے ہوتے تھے، مجھے لباس پہناتی تھیں جب کہ دوسرے برہنہ ہوتے تھے اور مجھے صاف اور ستھرا رکھتی تھیں جب کہ دوسرے بچے خاک آلودہ ہوتے تھے۔ حضرت عمار نے کہا: یا رسول اللہ! چالیس تکبیریں ہی کیوں ان کے جنازہ پر کہیں؟ آپ نے فرمایا: جی ہاں! اے عمار! میں نے اپنے دائیں طرف دیکھا تو فرشتوں کی چالیس صفیں بنی ہوئی تھیں، میں نے ہر ایک صف کیلئے ایک تکبیر کہی۔ حضرت عمار نے کہا: آپ قبر میں کیوں لیٹے جب کہ آپ کی آواز بھی سنائی نہیں دی؟ فرمایا: قیامت کے دن لوگ برہنہ محشور ہوں گے، میں نے پروردگار سے التجا کی کہ ان (حضرت فاطمہ بنت اسد) کو لباس کے ساتھ زندہ کرے۔ مجھے اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان

ہے! میں قبر سے خارج نہیں ہوا مگر یہ کہ میں نے دو نورانی چراغ ان کے سر کے قریب اور دو نورانی چراغ ان کے ہاتھوں کے قریب اور دو نورانی چراغ ان کے پاؤں کے قریب دیکھے اور دو فرشتوں کو دیکھا جو ان کی قبر پر رہیں گے اور ہمیشہ ان کی بخش اور مغفرت کی دعا طلب کریں گے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 15:

## علی و تربیة النبی:

# حضرت علی تربیت نبی میں

## رسول اللہ کے ساتھ رہنا:

((عن مجاهد بن جبر ابی الحجاج قال: كان منعم الله عزوجل على على بن ابيطالب رضى الله عنه وما صنع الله له واراد به من الخير، ان قريشا اصابتهم ازمه شديد ة وكان ابو طالب فى عيال كثير فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لعمه العباس وكان من ايسر بنى هاشم: يا ابا الفضل! ان اخاك ابا طالب كثير العيال وقد اصاب الناس ماترى من هذه الازمة فانطلق بنا اليه نخفف (عنه) عياله اخذ من بينه رجلاً و تاخذ رجلًا فنكفهما عنه، فقال العباس: قم، فانطلقا حتى اتيا باب ابى طالب فقالا: ان نريد ان نخفف عنك عيالك حتى ينكشف عن الناس ماهم فيه من هذه الازمة، فقال لهم ابو طالب: اذا تركتمالى عقيلا فاصنعا ما شئتما فاخذ رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم علياً رضى الله عنه و اخذ العباس جعفرا، فلم يزل على رضى الله عنه مع رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم حتى بعثه الله عزوجل نبياً فآمن به واتبعه وصدقه، ولم يزل جعفر مع العباس حتى اسلم و استغنى عنه))

"مجاہد بن جبر ابی الحجاج سے منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سے ایک نعمت جو اس نے علی بن ابی طالب کی خوبی کیلئے عطا کی وہ یہ ہے کہ قریش شدید قحط کا شکار ہوئے، ابو طالب کثیر الاولاد تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا عباس سے فرمایا جو بنی ہاشم میں سے مال دار تھے: اے ابو الفضل! آپ کے بھائی ابو طالب عیالدار ہیں اور لوگوں میں جو قحط آ پڑا ہے اس کو بھی آپ دیکھ رہے ہیں، آیئے ابو طالب کے پاس چلتے ہیں اور ان سے کچھ فرزند لے لیتے ہیں، ان میں سے ایک فرزند کو میں لے لیتا ہوں اور ایک کو آپ لے لیں اور ان کی سرپرستی کریں۔ حضرت عباس نے کہا: اٹھو چلیں۔ جب ابو طالب کے

گھر پہنچے تو ابو طالب سے کہا: ہم چاہتے ہیں کہ آپ سے اولاد کے بوجھ کو کم کریں تاکہ یہ سختی اور شدت کم ہو جائے۔ ابو طالب نے کہا: عقیل کو میرے لئے چھوڑیں اور جو جی چاہے انجام دیں۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو اپنی سرپرستی میں لے لیا اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے جعفر رضی اللہ عنہ کو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ ہمیشہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو پیغمبر مبعوث کیا۔ علی رضی اللہ عنہ آپ پر ایمان لائے اور آپ کی پیروی کی اور جعفر بھی عباس کے ساتھ رہے، انہوں نے بھی اسلام قبول کیا اور حضرت عباس سے بے نیاز ہو گئے۔''

## حضرت علی کا گہوارہ بستر نبی کے قریب:

((وفی الحدیث ان امیر المومنین رضی اللہ عنہ یوم ولد کان یومئذ لرسول اللہ صلی اللّٰہ علیہ و آلہ وسلم من العمر ثلاثون سنۃ فاحبہ رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم حباً شدیدًا وقال لامہ :اجعلی مہدہ بقرب فراشی ، وکان صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یتولی اکثر تربیتہ ، وکان یطھر علیاً رضی اللہ عنہ فی وقت غسلہ ویوجرہ اللبن عند شربہ ویحرك مہدہ عند نومہ ویناغیہ فی یقظتہ ویحملہ علی صدرہ و یقول :ھذا اخی وولی و ناصری وصفیی و خلیفتی و کھفی وکان یحملہ علی کفتہ دائما ویطوف بہ جبال مکۃ و شعابھا و اودیتھا))

''حدیث میں آیا ہے کہ جس دن حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ولادت ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک 30 سال تھی، پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو آپ سے بہت محبت تھی اور انہوں نے آپ کی والدہ سے کہا: علی کے گہوارے کو میرے بستر کے قریب رکھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تربیت کا سب سے زیادہ حصہ اپنے ذمہ لیا ہوا تھا اور ان کو نہلانے کے وقت صاف اور ستھرا کیا کرتے تھے اور انہیں دودھ پلایا کرتے تھے اور سونے کے وقت ان کا جھولا جھلایا کرتے تھے اور جب بیدار ہوتے تھے تو چھوٹے بچوں کی زبان میں ان سے ہم کلام ہوتے تھے اور ان کو اپنے سینے پر بٹھاتے اور فرمایا کرتے تھے: یہ ہیں میرے بھائی اور دوست اور مددگار، میرے جانشین، میری پناہ گاہ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی کو اپنے کندھے مبارک پر سوار کر کے مکہ کے پہاڑوں، دروں اور میدان میں گھمایا کرتے تھے۔''

## رسول اللہ کا ہر قول و فعل یاد:

(( وکان علی رضی اللہ عنہ یقول :ماسمعت من رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم شیئاً لا حفظتہ ولم انسہ))

''اور ہمیشہ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے: میں نے جو بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا اسے

یاد کیا اور کبھی بھی اسے نہیں بھلایا۔"

☆☆☆

فصل نمبر 16:

فی اسلام علی وایمانه:

# حضرت علی کے قبول اسلام کا بیان

**پہلے مسلمان:**

((قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی انت اول المسلمین اسلاما، وانت اول المومنین ایمانا، وانت منی بمنزله هارون من موسیٰ))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم پہلے فرد ہو جس نے اسلام قبول کیا اور تم پہلے وہ شخص ہو جو ایمان لائے۔ تم مجھ سے ایسے نسبت رکھتے ہو جیسے ہارون موسیٰ سے۔"

**حوض کوثر پر سب سے پہلے:**

((عن سلمان الفارسی ، قال :قال رسول الله صلی الله علیه آله وسلم:اولکم وارداعلی الحوض اولکم اسلاماً علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

"حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سب سے پہلے جو حوض کوثر کے کنارے میرے پاس آئے گا وہ تم میں سے پہلا مسلمان یعنی علی بن ابی طالب ہے۔"

**حضرت علی کا اپنا قول:**

((عن علی رضی الله عنه قال:انا اول رجل اسلم مع رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں وہ پہلا ہوں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لایا۔"

**بقول رسول:**

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی اول المسلمین اسلاماً))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی وہ پہلے شخص تھے جو اسلام لائے۔"

**امام علی رضا کی روایت:**

((بالاسناد، علی بن موسی ابوالحسن عن ابیه عن آبائه ان علیارضی الله عنه اول من

اسلم))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے روایت نقل کی ہے۔ انہوں نے فرمایا: علی رضی اللہ عنہ وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے اسلام قبول کیا۔''

## اس امت کے بہترین فرد:

((عن سلمان الفارسی قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم خیر هذه الامة بعدی اول اسلاما علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

''حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد اس امت کے بہترین فرد وہ ہیں جنہوں نے سب سے پہلے اسلام قبول کیا، وہ علی بن ابی طالب ہیں۔''

## حضرت زید بن ارقم کی روایت:

((عن زید بن ارقم قال: اول من اسلم مع رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم علی بن ای طالب رضی الله عنه))

''زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: سب سے پہلے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائے اور اسلام قبول کیا وہ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ تھے۔''

## پہلے مومن:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اول المومنین))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی پہلے مومن ہیں۔''

## پہلے صاحب ایمان:

(( قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اول الناس ایماناً))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی پہلے شخص ہیں جو ایمان لائے۔''

## پہلے مومن فرد:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اول من آمن بی))

''رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی وہ پہلے فرد ہیں جو مجھ پر ایمان لائے۔''

## اول مومن اور اول مصافح کرنے والے:

(( وروی ابو ذر و سلمان رضی الله عنهما قالا: اخذ رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم بید علی فقال: الا ان هذا اول من امن بی او اول من یصافحنی یوم القیامة))

''حضرت ابوذر اور حضرت سلمان رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت

علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا: جان لیں یہ وہ پہلے شخص ہیں جو مجھ پر ایمان لائے اور قیامت کے دن پہلے شخص ہوں گے جو مجھ سے مصافحہ کریں گے۔"

**اس امت کے پہلے مومن:**

((عن زید بن ارقم قال: اول من آمن باللّٰہ بعد رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم علی بن ابی طالب))

"حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت میں سے جو اللہ پر ایمان لائے وہ علی ابن ابی طالب ہیں۔"

**حضرت علی کے ایمان کی پختگی:**

(( قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: لو ان السماوات والارض وضعت فی کفۃ ووضع ایمان علی فی کفۃ لرجح ایمان علی بن ابی طالب))

"رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر آسمان اور زمین کو ترازو کے ایک پلڑے پر اور دوسرے پلڑے پر علی کے ایمان کو رکھا جائے تو علی بن ابی طالب کا ایمان بھاری ہوگا۔"

☆☆☆

**فصل نمبر 17:**

**النظر الی وجہ علی و ذکرہ عبادۃ:**

# حضرت علی کو دیکھنا اور ان کا تذکرہ عبادت ہے

**چہرے کو دیکھنا عبادت:**

((فی حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: النظر الی وجہ علی بن ابی طالب عبادۃ))

"رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی رضی اللہ عنہ کے چہرے پر نگاہ کرنا عبادت ہے۔"

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: النظر الی البیت عبادۃ والنظر الی وجہ علی عبادۃ))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیت الحرام پر نگاہ کرنا عبادت ہے اور علی کے چہرے پر نگاہ کرنا بھی عبادت ہے۔"

## زائرعلی کی دعا:

((وعن الصادق رضی الله عنه :ان ابواب السماء لتفتح عند دعاء الزائر لامیر المومنین رضی الله عنه، فلا تکن عن الخیر نواما))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس وقت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کا زائر دعا کرتا ہے، آسمان کے دروازے اس لئے کھل جاتے ہیں اس لئے اس فضیلت کو سمجھنے کیلئے خواب میں نہ رہو۔''

## زیارت علی کا ثواب واجر:

((بالاسناد، عن الحسین بن اسماعیل الصمیری عن ابی عبد اللهرضی الله عنه قال : من زار امیر المومنینرضی الله عنه ما شیا کتب الله له بکل خطوة حجة و معرة، فان رجع ماشیا کتب الله له بکل خطوة حجتین و عمرثین۔

''حسین بن اسماعیل صمیری نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ جس نے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی پیدل زیارت کی اللہ اس کے ہر قدم کے بدلے میں جو وہ اٹھائے گا ایک حج اور عمرہ کا ثواب اس کیلئے لکھے گا اور اگر پیدل واپس لوٹا تو اللہ ہر قدم کے بدلے میں دو حج اور دو عمرہ کا ثواب اس کیلئے لکھے گا۔''

## ذکرعلی عبادت ہے:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: ذکر علی عبادة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا ذکر عبادت ہے۔''

((فی حدیث عن الصادق رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: النظر الی علی بن ابی طالب عبادة، و ذکره عبادة ولا یقبل ایمان عبد الا بو لایته و البراء ة من اعدائه))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کے چہرے کی زیارت کرنا اوران کا ذکر کرنا عبادت ہے۔ کسی بھی شخص کے ایمان کو قبول نہیں کیا جائے گا مگر یہ کہ ان کی ولایت کو قبول کرے (من کنت مولاہ فعلی مولاہ) اوران کے دشمنوں سے بیزاری اوردوری اختیار کرے۔''

## ذکرعلی اورمجالس:

((عن جابر بن عبد الله قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: زینوا مجالسکم بذکر علی بن ابی طالبرضی الله عنه))

''حضرت جابر بن عبد اللہ انصاری رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
اپنی مجالس کو علی کے ذکر کے ذریعہ زینت بخشو۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 18:

## نشر فضائل علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کے فضائل بیان کرنا

### حضرت علی کے فضائل بے شمار:

((عن یحیی البصری قال :حدثنا محمد بن زکریا الجوهری عن محمد بن عمارة عن ابیه عن الصادق جعفر بن محمد عن ابیه محمد بن علی عن آبائه الصادقین قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم:ان اللّٰه تبارك و تعالیٰ جعل لاخی علی بن ابی طالب رضی الله عنه فضائل لایحصیٰ عددها))

''یحییٰ بصری کہتے ہیں کہ محمد بن زکریا جوہری نے محمد بن عمارہ سے،اس نے اپنے والد سے اور اس نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے اپنے والد امام باقر رضی اللہ عنہ اور انہوں نے اپنے اجداد سے حدیث نقل کی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے میرے بھائی علی بن ابی طالب کو بے شمار فضائل عطا کیے ہیں۔''

### فضائل علی حضرت عمر فاروق کی روایت کی روشنی میں:

(( وبالا سناد الی جعفر بن الصادق عن ابیه عن جده الحسین عن ابیه علی انه قال: حدثنا عمر بن الخطاب، قال :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول : فضل علی علی هذه الامة کفضل شهر رمضان علی سائر الشهور و فضل علی علی هذه الامة کفضل لیلة القدر علی سائر اللیالی، وفضل علی بن ابی طالب علی هذه الامة کفضل الجمعة علی سائر الایام، فطوبیٰ لمن آمن به وصدق بولایته والویل لمن جحده و جحد حقه، حقاً علی الله ان لا ینیله شیئا من رحمته یوم القیامة ولا تناله شفاعة محمد صلی الله علیه و آله وسلم))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے والد گرامی اور انہوں نے اپنے جد بزرگوار امام حسین رضی اللہ عنہ

سے اور انہوں نے اپنے والد علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ علی کی برتری اور فضیلت اس امت پر اس طرح ہے جیسے ماہ رمضان کی دوسرے مہینوں پر اور علی کی برتری اس امت پر ایسے ہے جیسے شب قدر کی دوسری راتوں پر اور علی کی فضیلت اس امت پر اس طرح ہے جیسے جمعہ کے دن کی دوسرے دنوں پر۔ خوش نصیب ہے وہ شخص جو ان سے تمسک کرے اور ان کی ولایت کو قبول کرے اور بد بخت ہے وہ شخص جو ان کی ولایت اور حق کا منکر ہو اور یہ اللہ کے ذمہ ہے کہ ایسے شخص کو قیامت کے دن اپنی رحمت سے محروم کرے اور محمد کی شفاعت اس کو نصیب نہ ہو۔"

## خصائلِ علی:

((بالا سناد عن جابر بن عبد اللّٰہ الانصاری انہ قال: سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: ان فی علی خصالاً لو کانت واحدة منها فی جمیع الناس لا کتفوا بها فضلاً))

"حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میں ایسی خصلتیں موجود ہیں اگر ان میں سے ایک خصلت بھی تمام لوگوں میں موجود ہوتی تو ان سب کیلئے کافی تھی۔"

## فضائل علی اور خطبہ رسول:

((عن جابر الجعفی عن ابی جعفر محمد بن علی الباقر رضی الله عنه عن جابر بن عبد الله الانصاری قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: ان جبرئیل نزل علی وقال: ان اللّٰہ یأمرك ان تقوم بتفضیل علی بن ابی طالب خطیباً علی اصحابك لیبلغوا من بعدهم ذلك عنك، ویامر جمیع الملائکة ان تسمع ما تذکره، و الله یوحی الیك یا محمد! ان من خالفك فی امره دخل النار، ومن اطاعك فله الجنة))

"جابر جعفی نے امام محمد باقر رضی اللہ عنہ اور جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جبرئیل مجھ پر نازل ہوئے اور کہا کہ فرمان الٰہی ہے کہ انھیں اور اپنے خطبہ میں اپنے اصحاب کیلئے علی کی برتری اور فضیلت بیان کریں تاکہ وہ اس مطلب کو آئندہ آنے والی نسلوں تک پہنچا دیں، اور اللہ تمام فرشتوں کو حکم دے رہا ہے کہ جو کچھ بھی آپ بیان کریں اسے غور سے سنیں۔ اور اللہ تعالیٰ وحی کر رہا ہے کہ جو بھی علی کے بارے میں اے محمد! آپ کی مخالفت کرے گا وہ جہنم کی آگ میں داخل ہوگا اور جو بھی تمہاری اطاعت کرے گا جنت اس کا مقدر ہوگی۔"

## حضرت علی کی عظمت:

((روی جابر بن عبد اللّٰہ قال :لما قدم علی رضی اللہ عنه علی رسول اللہ صلوات اللہ علیه و آله یفتح خیبر فقال له رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله و سلم :لو لا ان تقول فیك طوائف من امتی ما قالت النصاری فی المسیح عیسی بن مریم رضی اللہ عنه، لقلت فیك قولاً لا تمر بملا الا اخذوا التراب من تحت رجلیك، و من فاضل طهورك یستشفون به، ولکن حسبك ان تکون منی و انا منك ، ترثنی و ارثك، وانك منی بمنزة هارون من موسیٰ الا انه لا نبی بعدی، وانك تبری ء زمتی وتقاتل سنتی وانك غدا علی الحوض خلیفتی))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ فتح خیبر کے بعد جب علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے فرمایا: اگر ایسا نہ ہوتا کہ چند لوگ میری امت میں سے تمہارے لئے کچھ کہتے جس طرح عیسیٰ بن مریم کے بارے میں کہا کرتے تھے تو میں تمہارے لئے ایسی گفتگو کرتا کہ آپ جس گروہ کے قریب سے گزرتے وہ آپ کے قدموں کی خاک اور وضو کے پانی کو شفاء کیلئے لے جاتے، لیکن تمہارے لئے یہی کافی ہے کہ تم مجھ میں سے ہو اور میں تم میں سے۔ تم میرے وارث ہو اور میں تمہارا۔ تمہاری نسبت مجھ سے ایسے ہے جس طرح ہارون کی موسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا اور تم میرے قرض کو ادا کرو گے اور میری سنت کیلئے جنگ کرو گے اور تم قیامت کے دن حوض کوثر پر میرے جانشین ہو۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 19:

## لولاك ما عرف المومنون:

# اگر تم نہ ہوتے تو مومنین کی پہچان نہ ہوتی

## پہچان مومن:

((الحسین بن علی رضی اللہ عنهما قال :حدثنی ابی علی بن ابی طالب رضی اللہ عنه قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله و سلم :یا علی !لو لاك ما عرف المؤمنون من بعدی))

''حضرت امام حسین بن علی رضی اللہ عنہما نے فرمایا: میرے والد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! اگر تم نہ ہوتے تو میرے بعد اہل ایمان کی پہچان نہ ہوتی۔"

((فقال له النبی صلی الله علیه و آله وسلم عند ذلك :لو لا انت یا علی لم یعرف المؤمنون بعدی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! اگر تم نہ ہوتے تو میرے بعد مومنین پہچانے نہ جاتے۔"

## اللہ کے لشکر کی پہچان:

((عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی! انك لن تضل ولن تزل، ولو لاك لم یعرف حزب الله بعدی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم ہرگز گمراہ نہیں ہو گے اور نہ ہی دوچار لغزش ہو گے، بلکہ ثابت قدم رہو گے۔ اگر تم نہ ہوتے تو میرے بعد اللہ کے لشکر کی پہچان نہ ہوتی۔"

## دشمنِ علی لشکر شیطان ہے:

((وقوله صلی الله علیه و آله وسلم:حزب علی حزب الله وحزب اعدائه حزب الشیطان))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا لشکر اللہ کا لشکر ہے اور ان کے دشمنوں کا لشکر شیطان کا لشکر ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 20:

## لزوم معرفة علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کی معرفت لازم ہے

## جناب علی کا مقام اللہ اور رسول ہی جانتے ہیں:

(( قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی :ما عرف الله حق معرفته غیری و غیرك ، وما عرفك حق معرفتك غیر الله وغیری))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ کے اور میرے علاوہ کسی نے بھی اللہ کے مقام کو نہیں پہچانا، اور کسی نے بھی سوائے اللہ کے اور میرے جس عظمت کے تم لائق ہو، نہیں پہچانا۔"

(کماروی فی الاخبار الکثرة انه قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی! ما عرف الله الا انا وانت وما عرفنی الا الله وانت ، وما عرفك الا الله وانا))

''اور بہت سی روایات میں نقل ہوا ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! کسی نے بھی میرے اور آپ کے علاوہ اللہ کو نہیں پہچانا اور کسی نے بھی اللہ اور آپ کے علاوہ مجھے نہیں پہچانا اور کسی نے بھی اللہ اور میرے سوا آپ کو نہیں پہچانا۔''

## محبت علی کے فوائد:

((عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم :الا ومن عرف علیاً واحبه، بعث الله الیه ملك الموت کما بعث الله الی الانبیاء و دفع عنه اهوال منکر ونکیر و نور قبره وفسحه مسیرة سبعین عاماً وبیض وجهه یوم القیامة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں جو بھی علی کو پہچان لے اور اس سے محبت کرے اللہ تعالیٰ ملک الموت کو اس کے پاس اس طرح بھیجے گا جس طرح پیغمبروں کے پاس بھیجا، منکر اور نکیر کے خوف کو اس سے دور کرے گا اور اس کی قبر کو نورانی کرے گا اور اس کی قبر کو ستر سال طولانی راستے کی طرح کھلا کرے گا اور قیامت کے دن اس کے چہرے کو نورانی کرے گا۔''

## امیر کا حق اللہ کا حق ہے:

((قال اصبغ سمعت امیر المومنین رضی الله عنه یقول :ویل لمن جهل معرفتی ولم یعرف حقی الا ان حقی هو حق الله الا ان حق الله هو حقی))

''اصبغ کہتے ہیں کہ میں نے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سنا۔ آپ نے فرمایا: افسوس ہے اس شخص پر جو مجھے اور میرے حق کو نہیں پہچانتا، یاد رہے کہ میرا حق اللہ کا حق ہے، اور یہ بھی جان لیں کہ اللہ کا حق میرا حق ہے۔''



## فصل نمبر 21:

## علم علی رضی الله عنه وهو باب علم رسول الله:

# حضرت علی کا علم ودانش...... بابِ علم رسول

## انارِ دانش:

((بالاسناد عن محمد بن مسلم قال :سمعت ابا جعفر رضی الله عنه یقول :نزل جبریل علی محمد صلی الله علیه و آله وسلم برما نتین من الجنة فلقیه علی رضی الله عنه فقال :ما هاتان الرمانتان اللتان فی یدك ؟ فقال :اما هذه والنبوة لیس لك فیها نصیب،

واما هذه فالعلم، ثم فقلها رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فاعطاه نصفها واحد رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم نصفها، ثم قال: انت شريكي وانا شريكك فيه، فلم يعلم والله رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم حرفاً مما علمه الله الا علمه علياً رضي الله عنه، ثم انتهى العلم اينا ووضع يده على صدره))

''محمد بن مسلم کہتے ہیں کہ میں نے امام باقر سے سنا، انہوں نے فرمایا: جبرئیل علیہ السلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بہشت سے دو انار لائے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا اور پوچھا: یہ جو دو انار آپ کے ہاتھ میں ہیں کس قسم کے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک نبوت ہے جس کا آپ سے تعلق نہیں اور دوسرا دانش ہے۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انارِ دانش کے دو حصے کیے، ایک حصہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دے دیا اور دوسرا حصہ اپنے پاس رکھا اور فرمایا: آپ میرے ساتھ شریک ہیں اور میں آپ کے ساتھ شریک ہوں۔ اسی سبب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے کوئی ایسا حرف یاد نہیں کیا جو اللہ تعالیٰ نے انہیں یاد کرایا تھا مگر یہ کہ وہی علم علی رضی اللہ عنہ کو پڑھایا۔ (حضرت امام باقر نے فرمایا) اس کے بعد دانش کی انتہا ہم تک ہوئی (اس دوران امام باقر نے اپنے ہاتھ کو سینے پر رکھا)۔''

## سراپا علم:

((بالاسناد، عن المفضل بن عمر قال: سمعت ابا عبد الله رضي الله عنه يقول :كان امير المومنين رضي الله عنه يقول: اني اعطيت خصالا ما سبقني اليها احد :علمت المنايا والبلايا والانساب وفصل الخطاب))

''مفضل بن عمر کہتے ہیں کہ میں نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے سنا، انہوں نے فرمایا: امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھے ایسی خصلتیں عطا کی گئیں کہ مجھ سے پہلے کسی اور کو نہیں دی گئیں۔ میں لوگوں کی موت کا وقت جانتا ہوں اور تمام بلاؤں سے بھی واقف ہوں اور لوگوں کے نسب اور ان کے درمیان قضاوت سے بھی آگاہ ہوں۔''

## علم علی:

((بالاسناد عن ابي عبد الله رضي الله عنه قال: كان علي رضي الله عنه يعلم كل ما يعلم رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم، ولم يعلم الله رسوله شيئا الا وقد علمه رسول الله امير المؤمنين رضي الله عنه))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ان سب چیزوں سے آگاہ تھے جنہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جانتے تھے اور اللہ تعالیٰ نے کوئی چیز بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد

نہیں کرائی تھی مگر یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ علی رضی اللہ عنہ کو بھی یاد کرادی تھی۔''

## علم انبیاء کے وارث:

((عن ابی جعفر ان علی بن ابی طالب رضی الله عنه کان هبة الله لمحمد صلی الله علیه و آله وسلم :ورث علم الا وصیاء ولم من کان قبله من الانبیاء والمرسلین))

''امام باقر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک ہدیہ تھے جسے اللہ تعالیٰ نے اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ کو عطا کیا۔ وہ حاملِ علم اوصیاء اور علم انبیاء مرسلین تھے۔''

## حلال وحرام اور قرآن مجید کے عالم:

((عن حفص بن قرط الجهنی عن جعفر بن محمد الصادق قال:سمعته یقول :کان علی رضی الله عنه صاحب حلال و حرام و علم بالقرآن ونحن علی منهاجه))

''حفص بن قرط جہنی کہتے ہیں کہ میں نے امام صادق رضی اللہ عنہ سے سنا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حلال اور حرام کے سب سے زیادہ عالم تھے اور علم قرآن سے آگاہ تھے، ہم (اہل بیت و اہل اسلام) انہی کی نہج پر ہیں۔''

## علم تنزیل وتاویل:

((عن ابی الصباح قال:قال ابو عبد الله رضی الله عنه:ان الله علم نبیه صلی الله علیه وآله وسلم التنزیل والتاویل، فعلمه رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم علیاً رضی الله عنه))

''ابو الصباح سے مروی ہے کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے تنزیل اور تاویل کی تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تعلیم امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دی۔''

## گہری فکر:

(( عن سلیمان الاعمش عن ابیه قال :قال علی رضی الله عنه:ما نزلت آیة الا وانا علمت فیمن انزلت واین نزلت و علی من نزلت، ان ربی وهب لی قلباً عقولاً ولساناً طلقاً))

''جناب سلیمان اعمش نے اپنے والد سے نقل کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کوئی ایسی آیت نازل نہیں ہوئی مگر یہ کہ میں اسے جانتا ہوں کہ کس لئے نازل ہوئی، کہاں نازل ہوئی اور کس پر نازل ہوئی۔ میرے رب نے مجھے گہری فکر اور نطق زبان عطا کی ہے۔''

## حضرت علی کا قرآن مجید جمع کرنا:

((وفی اخبار ابی رافع :ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قال فی مرضہ الذی توفی فیہ لعلی رضی اللہ عنہ :یا علی !ھذا کتاب اللہ خذہ الیك، فجمعہ علی فی ثوب، فمضی الی منزلہ فلما قبض النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: جلس علی رضی اللہ عنہ فالفہ کما انزلہ اللّٰہ و کان بہ عالماً))

''حضرت ابورافع رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس بیماری میں وفات پائی ،اس میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! یہ اللہ کی کتاب ہے اسے لے لیں اور اپنے پاس رکھیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اسے کپڑے میں لپیٹ کر گھر کی طرف روانہ ہوئے ،جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت ہوئی اس کے بعد امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے گھر میں بیٹھ کر جس طرح وہ کتاب، اللہ کی طرف سے نازل ہوئی ویسے ہی ترتیب دینا شروع کر دی اور آپ اس سے آگاہ تھے۔''

## حضرت علی امام المتقین اور امام مبین ہیں:

((عن قیس بن سمعان عن علقمۃ بن محمد الحجرمی عن ابی جعفر محمد بن علی انہ قال(فی حدیث) قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم:معاشر الناس!معامن علم الا وقدا حصاہ اللّٰہ فی و کل علم علمت فقد احصیتہ فی امام المتقین و ما من علم الا علمتہ علیاء وھو الامام المبین))

''قیس بن سمعان نے علقمہ بن محمد حضرمی سے اور انہوں نے امام باقر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے لوگو! کوئی بھی علم ایسا نہیں ہے جو اللہ نے مجھے نہ دیا ہو اور ہر وہ علم جس سے میں واقف ہوں میں نے وہ پرہیز گاروں کے امام کو سکھا دیا اور کوئی ایسا علم نہیں جسے میں نے علی کو سکھا نہ دیا ہو اور وہی امام مبین ہیں۔''

## حضرت علی کے استاذ رسول اللہ:

((عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال:ان اللہ تبارك و تعالیٰ علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم القرآن و علمہ شیئاً سوی ذلك فما علم اللّٰہ فقد علم رسولہ علیارضی اللہ عنہ))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے قرآن کی تعلیم رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو دی، اس کے علاوہ اور بھی چیزوں کی تعلیم دی اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے جو بھی اللہ تعالیٰ سے حاصل کیا اس کی تعلیم امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دی۔''

((عن ابی عبدالله رضی الله عنه قال: ان الله علم رسوله الحلال و الحرام و التاویل و ما یحتاج الیه الناس فعلم رسول الله صلی الله علیه و آله سلم علیاً رضی الله عنه ذلك کله))

''ابوعبداللہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حلال وحرام، تاویل اور تمام وہ ضروریات جن کے لوگ نیازمند ہیں ان کی تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سب کی تعلیم امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دی۔''

## قرآن کے بارے میں امت میں سب سے زیادہ جاننے والے:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اعلم الامة بما انزل اللّٰه))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو بھی وحی اتری علی تمام امت کے افراد سے اس کو زیادہ جانتے ہیں۔''

## علم علی اور اصحاب:

((قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم: علی اکثر اصحاب الرسول علماً))

''رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اصحاب رسول میں سب سے دانا تر ہیں۔''

## اعلم الناس:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: علی اعلم الناس علماً))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی لوگوں میں سے دانا ترین ہیں۔''

## علم علی المرتضیٰ:

((بالا سناد، عن ابی بصیر، عن ابی جعفر رضی الله عنه قال: سئل علی رضی الله عنه عن علم النبی صلی الله علیه و آله وسلم فقال: علم النبی علم جمیع النبیین وعلم ما کان وعلم ماهو کائن الی قیام الساعة ثم قال: والذی نفسی بیده انی لاعلم علم النبی صلی الله علیه و آله وسلم وعلم ما کان وما هو کائن فیما بینی و بین قیام الساعة))

''ابوبصیر نے امام باقر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا: پیغمبروں کا علم اور جو بھی علم واقع ہوا یا تا روز قیامت واقع ہوگا سب کا سب علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھا۔ پھر فرمایا: مجھے قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میرے پاس علم رسول اور جو بھی علم واقع ہوا ہے اور جو قیامت کے دن تک واقع ہوگا، موجود ہے۔''

## بعد از رسول سب سے زیادہ عالم:

((عن سلمان عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم انه قال: اعلم امتی بعدی علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

''حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد میری امت کے افراد میں سے داناترین علی ابن ابی طالب ہیں۔''

## کتاب علی:

((عن عبد الله بن میمون عن جعفر عن ابیه قال: فی کتاب علی رضی الله عنه کل شی ،یحتاج الیه حتی الخدش والارش والهرش))

''عبداللہ بن میمون نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے اور انہوں نے والدگرامی امام باقر سے نقل کیا کہ تمام وہ چیزیں جن کی لوگ احتیاج رکھتے ہیں حتیٰ کہ خارش کا ہونا، جراحی، وحشی جانوروں اور درندوں کا کا ٹنا سب کا علاج کتاب علی رضی اللہ عنہ میں موجود ہے۔''

## جانوروں کے بارے میں معلومات:

((عن زرارة عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال: قال امیر المومنین رضی الله عنه لا بن عباس: ان الله علمنا منطق الطیر کما علما سلیمان بن داود و منطق کل دابة فی براوبحر))

''زرارہ نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کیا کہ امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے پرندوں کا کلام ہمیں سکھایا جس طرح حضرت سلیمان بن داؤد علیہما السلام کو سکھایا تھا اور تمام حیوانات کی زبان، چاہے خشکی پر ہوں یا دریا میں، ہمیں تعلیم دی ہے۔''

## کتاب ناطق:

((عن امیر المومنین علی رضی الله عنه قال: هذا کتاب الله الصامت، وانا کتاب الله الناطق))

''امیرالمومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی صامت کتاب ہے اور میں کتاب ناطق ہوں۔''

## عندہ علم الکتاب:

((عن الفضیل بن یسار عن ابی جعفر رضی الله عنه فی قوله: ومن عنده علم الکتاب

قال :نزلت فی علی رضی اللہ عنہ، انہ عالم ہذہ الامۃ بعد النبی صلوات اللہ علیہ وآلہ))

"جناب فضیل بن یسار سے نقل ہے کہ امام باقر رضی اللہ عنہ نے آیت مبارکہ:"ومن عندہ علم الکتاب" کے بارے میں فرمایا: یہ آیت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی ہے، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اس امت کے عالم تھے۔"

## صاحب علم کتاب:

(بالاسناد، عن ابی جعفر رضی اللہ عنہ فی قول اللہ عزوجل:قل کفی باللہ شہیدًا بینی وبینکم ومن عندہ علم الکتاب، (رعد/43) قال :صاحب علم الکتاب علی رضی اللہ عنہ))

"امام باقر رضی اللہ عنہ سے اللہ تعالیٰ کے کلام:"قل کفی باللہ شہیدا بینی وبینکم ومن عندہ علم الکتاب" (کہہ دو اللہ تعالیٰ کی گواہی میرے اور آپ کے درمیان کافی ہے اور اسی طرح اس کی گواہی جس کے پاس کتاب کا علم ہے) کے متعلق پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا: صاحب علم کتاب سے مراد علی رضی اللہ عنہ ہیں۔"

((عن جابر قال :قال ابو جعفر رضی اللہ عنہ فی ہذہ الایۃ:قل کفی باللہ شہیداً بینی وبینکم ومن عندہ علم الکتاب قال:ہو علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ))

"حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس آیت میں:"کہہ دو: اللہ اور وہ جس کے پاس علم کتاب ہے ہمارے اور تمہارے درمیان شہادت کیلئے کافی ہے" عالم کتاب سے مراد علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔"

((عن ابی بصیر عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ :قال سالتہ عن قول اللہ عز وجل:قل کفی باللہ شہیداً بینی وبینکم ومن عندہ علم الکتاب قلت:اہو علی بن ابی طالب؟ قال :فمن عسی ان یکون غیرہ))

"ابو بصیر سے روایت ہے کہ امام صادق رضی اللہ عنہ سے اس کلام الٰہی:"کہہ دو! میرے اور تمہارے درمیان اللہ کی گواہی کافی ہے اور اسی طرح اس کی گواہی جس کے پاس کتاب کا علم ہے۔" کے بارے میں ہم نے پوچھا: آیا اس سے مراد علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں؟ فرمایا: ان کے سوا کوئی اور ممکن ہے؟"

## علی باب العلم:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم:علی باب علمی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے علم (کے شہر) کا دروازہ ہیں۔"

## رسول اللہ کے شاگردِ خاص:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: ما علمت شيئاً الا علمته علياً فهو باب مدينة علمي))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے کسی چیز سے آشنائی حاصل نہیں کی مگر یہ کہ اس کی علی کو تعلیم دی کیونکہ وہ میرے علم کے شہر کا دروازہ ہیں۔''

## حقائق کو واضح کرنے والے:

((عن ابی ذر رضی الله عنه قال قال النبی صلى الله عليه وآله وسلم: علی باب علمی ومبین لامتی))

''حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے علم کا دروازہ ہیں اور حقائق کو میری امت کیلئے بیان کرتے ہیں۔''

## رسول اللہ اور سیدنا علی المرتضیٰ:

((عن ابی الصباح عن ابن عباس رضی الله عنهما قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: لما صرت بين يدی ربی، كلمنی و ناجانی فما علمت شيئاً الا علمته علياً، فهو باب علمی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس وقت میں بارگاہ الٰہی میں حاضر ہوا تو اللہ تعالیٰ مجھ سے ہم کلام ہوا اور راز سخن کہا اور میں نے ہر وہ چیز جس سے آگاہ ہوا علی کو دی اس لئے کہ وہ میرے علم کا دروازہ ہیں۔''

## بابِ مدینۃ العلم النبی:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: ما علمت شيئاً الا علمته علياً فهو باب مدينة علمی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے کسی چیز کا بھی علم حاصل نہیں کیا مگر یہ کہ اسے علی کو دیا کیونکہ وہ میرے علم کے شہر کے دروازہ ہیں۔''

## رسول اللہ کا قرب:

(( عن علی رضی الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يوم فتحت خيبر: انت باب علمی ، وان ولدك ولدی، ولحمك لحمی، و دمك دمی))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح خیبر کے دن مجھ سے فرمایا: تم

میرے علم کا دروازہ ہو اور تمہارے فرزند میرے فرزند ہیں، تمہارا گوشت میرا گوشت ہے اور تمہارا خون میرا خون ہے۔"

**ہزار ابواب علم کی تعلیم:**

((عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال :علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم علیاً رضی اللہ عنہ الف باب ففتح لہ من کل باب الف باب)) ۔

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (علم کے) ایک ہزار باب کی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تعلیم دی اور ہر ایک باب سے ہزار باب نکلے۔"

((عن جعفر عن ابیہ:ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم حدث علیا رضی اللہ عنہ الف کلمۃ یفتح الف کلمۃ))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہزار باب علم کے علی رضی اللہ عنہ کو تعلیم دیئے کہ ہر ایک باب سے ہزار باب نکلے۔"

**ہزار حروف:**

(( بالا سناد، عن ابی جعفر رضی اللہ عنہ قال :علم رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم علیًا الف حرف، کل حرف یفتح الف حرف))

"امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ہزار حروف سکھائے اور ہر ایک حرف سے ہزار حروف نکلے۔"

((بالا سناد، عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال:علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم علیًا حرفاً یفتح الف حرف کل حرف منھا یفتح الف حرف))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ایک حرف تعلیم دیا کہ اس سے ہزار حرف اور نکلے اور ہر ایک حرف سے ہزار حرف اور نکلتے تھے۔"

**حضرت علی کی علمیت:**

((عن الثمالی عن ابی جعفر رضی اللہ عنہ قال :قال علی لقد علمنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم الف باب یفتح کل باب الف باب۔فاسالوہ عنھا))

"ثمالی نے امام باقر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ہزار باب دیئے، ہر ایک باب سے ہزار باب نکلے، پس اس کے بارے میں مجھ سے پوچھ لو۔"

## ہزار کلمات کی تعلیم:

((عن ابی حمزہ الثمالی ، عن علی بن الحسین قال :علم رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم علیا کلمة تفتح الف کلمة، والالف کلمة یفتح کل کلمة الف کلمة))

''ابوحمزہ ثمالی سے روایت ہے کہ امام زین العابدین علی بن حسین رضی اللہ عنہما نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو کلمات کی تعلیم دی کہ ان میں سے ہزار کلمات اور نکلتے تھے اور اس ہزار کلمات سے ہزار اور کلمات نکلے۔''

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال:اوصی رسول الله الی علی رضی الله عنه الف کلمة و الف باب، یفتح کل کلمة و کل باب الف کلمة و الف باب))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہزار کلمہ اور ہزار باب علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے سپرد کیے کہ ہر کلمہ اور ہر ایک باب سے ہزار کلمہ اور باب نکلتے تھے۔''

## علم کے دس لاکھ ابواب:

((بالا سناد، عن الاصبغ بن نباتة عن امیر المومنین رضی الله عنه قال:سمعته یقول : ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم علمنی الف باب من الحلال و الحرام مما کان ومما هو کائن الی یوم القیامة، کل باب منها یفتح الف باب، فذلك الف الف باب، حتی علمت علم المنایا و البلایا و فصل الخطاب))

''اصبغ بن بناتہ کہتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک ہزار باب، حلال اور حرام کے جو واقع ہوا اور تا روز قیامت جو واقع ہوگا، تعلیم دیئے کہ ہر ایک باب سے ہزار باب اور نکلے۔ پس میرے علم کے دس لاکھ باب ہیں۔ میں لوگوں کی موت کا وقت جانتا ہوں اور سب بلاؤں سے آگاہی رکھتا ہوں اور لوگوں کے درمیان تفاوت سے بھی واقف ہوں۔''

## علوم کا خزینہ:

((عن علی رضی الله عنه:ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم ادخل لسانه فی فمی فانفتح فی قلبی الف باب من العلم مع کل باب الف باب))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زبان مبارک کو میرے منہ میں داخل کیا اور علم کا ہزار باب میرے دل میں کھل گیا کہ ہر ایک باب سے ہزار اور باب نکلے۔''

## علی کے توسل کے بغیر علم نہیں سیکھا جاسکتا:

بالاسناد، حدثنا ابو الحسن علی بن موسیٰ الرضا عن آبائه :قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی انا مدینة العلم وانت الباب، کذب من زعم انه یصل الی المدینة الا من الباب))

''حضرت ابوالحسن علی بن موسیٰ الرضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! میں علم کا شہر ہوں اور تم اس کا دروازہ ہو۔ جھوٹ کہتا ہے وہ شخص جو گمان کرتا ہے کہ دروازہ کے بغیر شہر میں داخل ہوگا۔''

## علم نبوت اور حضرت علی کا ذریعہ:

((قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم :انا مدینة العلم وعلی بابها، قال الله تعالیٰ: واتوا البیوت من ابوابهافمن اراد العلم ، فلیاته من الباب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی رضی اللہ عنہ اس کا دروازہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: گھروں میں ان کے دروازوں سے داخل ہو۔ پس جو بھی علم حاصل کرنا چاہتا ہے تو اس دروازہ سے داخل ہو۔''

## حصول علم حضرت علی سے:

((عن حمزة بن ابی سعید الخدری عن ابیه قال:سمعت رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم یقول:انامدینة العلم وعلی بابها، فمن اراد العلم ، فلیقتبسه من علی رضی الله عنه))

''حضرت حمزہ بن ابی سعید خدری نے اپنے والد حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو علم حاصل کرنا چاہتا ہے علی سے حاصل کرے۔''

## شہر علم اور اس کے دروازے کی اہمیت:

((قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم:انا مدینة العلم وعلی بابها، فمن ارادالمدینة ، فلیاتها من بابها))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو اس شہر میں داخل ہونے کا ارادہ رکھتا ہے تو اسے دروازے سے داخل ہونا چاہیے۔''

## شہرِ علم میں دروازے سے داخل ہو:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم:انا مدینة العلم وعلی بابها فمن ارادالعلم، فلیات الباب))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں دانش کا شہر اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو بھی دانش چاہتا ہے اسے دروازے سے داخل ہونا ہوگا۔''

((عن ابی عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :انا مدینة العلم وعلی بابها ، من اراد اعلم، فلیاتها من قبل بابها))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو بھی علم حاصل کرنا چاہتا ہے تو دروازہ سے داخل ہو۔''

((عن ابی عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم:انا مدینة العلم وعلی بابها، فمن ارادالعلم، فلیات باب المدینة))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو بھی دانش کا طالب ہے اسے شہر کے دروازے سے داخل ہونا چاہیے۔''

## بغیر علی کے توسل کے کوئی علم نبوت سے فیضیاب نہیں ہوسکتا:

((عن سعید بن جبیر عن ابن عباس رضی الله عنهما قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم:یا علی !انا مدینة العلم وانت بابها ولن توتی المدینة الا من قبل الباب وکذب من زعم انه یحبنی ویبغضك لانك منی وانا منك لحمك لحمی ودمك دمی وروحك من روحی))

''حضرت سعید بن جبیر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی: میں دانش کا شہر ہوں اور تم اس کا دروازہ ہو۔ دروازے کے علاوہ کوئی شہر میں داخل نہیں ہوسکتا۔ جھوٹ بولتا ہے وہ جو یہ گمان کرتا ہے کہ ہمیں دوست رکھتا ہے حالانکہ وہ تمہارا دشمن ہے، چونکہ تم مجھ میں سے ہو اور میں تم میں سے۔ تمہارا گوشت میرا گوشت اور تمہارا خون میرا خون اور تمہاری روح میری روح ہے۔''

((بالاسناد عن علی رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :انا مدینة العلم وعلی بابها ولا توتی البیوت الا من ابوابها))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ گھروں میں ان کے دروازوں کے بغیر داخل نہیں ہوسکتے۔''

((عن الاصبغ بن نباتة عن علی بن ابی طالب رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم انا مدینة العلم وانت بابها، یا علی ! کذب من زعم انه یدخلها من غیر بابها))

''اصبغ بن بناتہ نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا شہر ہوں اور اے علی! تم اس کا دروازہ ہو۔جھوٹ بولتا ہے وہ شخص جو گمان کرتا ہے کہ شہر کے دروازے کے بغیر شہر میں داخل ہوگا۔''

## خزانہ علم اوراس کی چابی:

((وبالاسناد عن الرضا رضی الله عنه عن آبائه عن محمد بن علی رضی الله عنه عن جابر بن عبد الله الانصاری قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :انا خزانة العلم وعلی مفتاحها (مفتاحه) فمن اراد الخزانة، فلیات المفتاح))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے، انہوں نے محمد بن علی رضی اللہ عنہ سے اور انہوں نے جابر بن عبداللہ انصاری سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علم کا خزانہ ہوں اور علی رضی اللہ عنہ اس کی چابی ہے۔جو بھی خزانہ چاہتا ہے وہ چابی کے پیچھے جائے۔''

## علم کے خازن:

((قوله صلی الله علیه و آله وسلم :علی خازن علمی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے علم کے خزینہ دار ہے۔''

## فقہ کے شہر کا دروازہ:

((وفی روایة قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم:انا مدینة الفقه وعلی بابها، فمن اراد العلم ، فلیات الباب))

''ایک روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں فقہ کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔جو بھی طالب علم ہے اسے اس دروازے سے داخل ہونا ہوگا۔''

## شہر حکمت:

((عن جابر بن عبد الله قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :انا مدینة الحکمة وعلی بابها ، فمن اراد المدینة، فلیات الی بابها))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں حکمت کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہیں جو بھی اس شہر میں داخل ہونا چاہتا ہے تو اس کے دروازے

سے داخل ہو۔"

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :انا مدينة الحكمة وعلى بابها، فمن اراد الحكمة ، فليات الباب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں حکمت کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو بھی حکمت چاہتا ہے دروازے سے داخل ہو۔"

## دارالحکمت اور بابِ دارالحکمت:

((بالاسناد، عن علي رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه و آله وسلم :انا دار الحكمة وعلى بابها، فمن ارادالحكمة، فلياتها من بابها))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں حکمت کا گھر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جو بھی حکمت کا ارادہ رکھتا ہے وہ اس کے دروازے سے داخل ہو۔"

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم لعلى بن ابى طالب رضى الله عنه :يا على !انا مدينة الحكمة وانت بابها ولن توتى المدينة الا من قبل الباب))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! میں حکمت کا شہر ہوں اور تم اس کا دروازہ ہو۔ دروازے کے بغیر کوئی شہر میں داخل نہیں ہو سکتا۔"

## حکمت کے دس حصوں میں سے نو حصے:

((بالاسناد، عن عبد الله قال :كنت عند النبى صلى الله عليه و آله وسلم فسئل عن على رضى الله عنه فقال :قسمت الحكمة عشرة اجزاء فاعطى على تسعة اجزاء والناس جزاء واحدا))

"حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھا کہ لوگوں نے آپ سے علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں سوال کیے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حکمت دس حصوں میں تقسیم ہوئی ہے، اس کے نو حصے علی کو اور ایک حصہ لوگوں کو دیا گیا۔"

## قرآن مجید کی ہر آیت کے بارے میں علم:

((عن جعفر بن محمد عن ابيه عن آبائه عن على رضى الله عنه قال: سلونى عن كتاب الله عزوجل ، فوالله مانزلت آية من كتاب الله فى ليل ونهار و لا سفر و لا مقام، الا

وقد اقرانیها رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم وعلمنی تاویلها))

''حضرت جعفر بن محمد نے اپنے اجداد سے، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ آپ نے فرمایا: مجھ سے اللہ تعالیٰ کی کتاب کے بارے میں سوال کرو۔ اللہ کی قسم! کوئی ایسی آیت نہیں جو رات یا دن سفر یا حضر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی ہو اور انہوں نے میرے لئے قرأت نہ کی ہو، بلکہ اس کی قرأت کی اور ان کی تاویل بھی بتائی۔''

((قال علی رضی الله عنه :سلونی عن کتاب الله، فانه لیس من آیة الا وقد عرفت بلیل نزلت ام بنهار، فی سهل ام فی جبل))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھ سے اللہ تعالیٰ کی کتاب (قرآن مجید) کے بارے میں پوچھو۔ کوئی ایسی آیت نہیں مگر یہ کہ میں جانتا ہوں رات کو نازل ہوئی ہے یا دن کو آیا میدان میں نازل ہوئی یا پہاڑ پر۔''

## حوادثاتِ زمانہ کا علم:

((بالاسناد، عن امیر المومنین رضی الله عنه انه کان یقول :سلونی قبل ان تفقدونی، الاتسالون من عنده علم المنایا والبلایا والانساب))

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس سے پہلے کہ میں آپ کے درمیان سے اٹھ جاؤں مجھ سے سوال کریں۔ آیا جو انسانوں کی موت، حادثات اور انساب کو جانتا ہو اس سے سوال نہیں کرتے۔؟''

## علم آسمان سے آگاہی:

((قال امیر المومنین رضی الله عنه :ایها الناس سلونی قبل ان تفقدونی فانا بطرق السماء اعلم منی بطرق الارض))

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے لوگو! اس سے پہلے کہ میں آپ کے درمیان سے چلا جاؤں مجھ سے سوال کریں۔ میں آسمان کے راستوں کو زمین کے راستوں سے زیادہ جانتا ہوں۔''

## خطبہ علی المرتضیٰ:

((عن الرضا عن آبائه قال :قال الحسین رضی الله عنه :خطبنا امیر المؤمنین فقال : سلونی عن القرآن اخیر کم عن آیاته فیمن نزلت واین نزلت))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ہمارے لئے خطبہ پڑھا اور فرمایا: قرآن مجید کے بارے میں مجھ سے سوال کریں تا کہ اس کی آیات کے بارے میں آپ کو بتاؤں کس کیلئے اور کہاں نازل ہوئیں۔''

## علم کا خزانہ اور سینہ علی:

((قال عمیر بن عبد الله :خطبنا علی بن ابی طالبرضی الله عنه علی منبر الکوفة فقال:
ایها الناس !سلونی قبل ان تفقدونی ، فبین الجنبینْ منی علم جم))

''عمیر بن عبداللہ نے کہا: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے کوفہ میں منبر پر ہمارے لیے خطبہ پڑھا اور فرمایا: اے لوگو! اس سے پہلے کہ مجھ کو اپنے ہاتھ سے دے دو مجھ سے پوچھو کیونکہ میرے سینے میں علم کا خزانہ چھپا ہوا ہے۔''

## عرش کے علاوہ ہر چیز کے بارے میں علم:

((عن علی بن ابی طالب رضی الله عنه وهو یقول:سلونی قبل ان تفقدونی! فبانی لا اسال عن شیء دون العرش ، الا اخبرت عنه))

''حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس سے پہلے کہ میں یہ دنیا چھوڑ دوں مجھ سے پوچھو! جس چیز کے بارے میں بھی سوال ہوگا عرش معلّی کے علاوہ سب کے جواب دوں گا۔''

## کتب آسمانی کا علم:

((( فی حدیث)وقال امیر المومنین رضی الله عنه :سلونی قبل ان تفقدونی فوالذی فلق الحبة وبرا النسمة انی لا علم بالتوارة من اهل التوارة وانی اعلم بالانجیل من اهل الانجیل وانی لا علم بالقرآن من اهل القرآن))

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس سے پہلے کہ میں آپ کو چھوڑ جاؤں مجھ سے سوال کریں۔ قسم ہے اس ذات کی جس نے دانے کو پھاڑا اور جس نے مخلوق کو خلق کیا، میں اہل تورات سے تورات کو زیادہ جانتا ہوں اور اہل انجیل سے انجیل کو بہتر جانتا ہوں اور اہل قرآن سے قرآن کا علم زیادہ جانتا ہوں۔''

## سارا قرآن رسول اللہ سے سنا اور سمجھا:

((قال ابان عن سلیم قال: جلست الی علی رضی الله عنه بالکوفة فی المسجد والناس حوله فقال: سلونی قبل ان تفقدونی سلونی عن کتاب الله فوالله ما نزلت آیة من کتاب الله الا فقد اقرانیها رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم وعلمنی تاویلها))

''جناب ابان نے سلیم نے کہا کہ ہم مسجد کوفہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے اور لوگ بھی آپ کے اطراف میں موجود تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس سے پہلے کہ مجھے اپنے ہاتھ سے دے دو مجھ سے پوچھو! کتاب اللہ کے بارے میں سوال کرو! اللہ کی قسم! کوئی ایسی آیت اللہ تعالیٰ نے

نازل نہیں کی جسے میں نہ جانتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے لئے سب کو پڑھا اور ان کی تاویل بھی بتائی۔"

## حضرت علی کے علم کی پختگی:

((قال سعید بن المسیب فلهذا کان علی رضی الله عنه یقول: سلونی عن طرق السموات فانی اعراف بها من طرق الارضین، ولو کشف الغطاء، ما اذددت))

"حضرت سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: آسمانوں کے راستے مجھ سے پوچھیں چونکہ میں ان کو زمین کے راستوں سے زیادہ جانتا ہوں اور اگر پردہ اٹھ جائے پھر بھی میرے یقین میں اضافہ نہیں ہوگا۔"

## یقین علی:

((قال امیر المومنین و امام الموحدین علی ابن ابی طالب رضی الله عنه قال: لو کشف لی الغطاء ما ازددت یقینا))

"امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر پنہاں چیزوں سے پردہ اٹھ جائے تو میرے یقین میں زیادتی نہیں ہوگی۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 22:

## علی رضی الله عنه ولیلة المعراج ولیلة البدر:

# حضرت علی اور شب معراج و بدر

## حضرت علی کی زبان میں ہمکلامی:

((عن عبد الله بن عمر قال: سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم وقد سئل: بای لغة خاطبك ربك لیلة المعراج؟ فقال: خاطبنی بلغة علی بن ابی طالب، فالهمنی ان قلت: یا رب! خاطبتنی انت ام علی؟ فقال: یا احمد! اناشیء لا کالا شیاء، لا اقاس بالناس ولا اوصف بالا شباه، خلقتك من نوری و خلقت علیا من نورك، فطلعت علی سرائر قلبك فلم اجد الی قلبك احب من علی بن ابی طالب، فخاطبتك بلسانه کیما یطمئن قلبك))

"حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا: اللہ تعالیٰ نے

شب معراج آپ سے کس زبان میں کلام کیا؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب کی زبان میں مجھے الہام کیا تا کہ میں یہ کہوں: پروردگار! تو میرے ساتھ ہم کلام ہے یا علی؟ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے فرمایا: یا احمد! میں ایک موجود ہوں لیکن نہ دوسری موجودات کی طرح اور لوگوں کے ساتھ میرا مقابلہ ہی نہیں ہوتا اور نہ ہی کوئی میری مثل ہے۔ میں نے تم کو اپنے نور سے خلق کیا ہے اور علی کو تیرے نور سے خلق کیا ہے۔ میں نے تیرے دل کے اندر جستجو کی ہے اور تیرے نزدیک کسی کو علی بن ابی طالب سے زیادہ محبوب نہیں دیکھا، اسلئے اس کی زبان میں تیرے ساتھ ہم کلام ہوا ہوں تا کہ تیرے دل کو سکون حاصل ہو جائے۔"

## محبین علی کا ثواب:

((ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قال :لیلۃ اسری بی الی السماء الرابعۃ رایت صورۃ علی بن ابی طالب، فقلت لجبرئیل :ھذا اخی علی، فاوحی الی ان ھذا ملک خلقہ اللہ علی صورۃ علی ابن ابی طالب یزورہ کل یوم سبعون الف ملک یسبحون و یکبرون و ثوابھم لمحبی علی بن ابی طالب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس رات مجھے چوتھے آسمان پر لے جایا گیا تو میں نے وہاں پر علی بن ابی طالب کو دیکھا۔ جبرائیل سے کہا: یہ میرے بھائی علی ہیں۔؟ مجھ پر وحی ہوئی کہ یہ ایک فرشتہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے علی کی شکل میں خلق کیا ہے اور روزانہ ہزار فرشتے اس کی زیارت کرتے ہیں اور تسبیح و تقدیس کہتے ہیں اور ان کا ثواب علی کے محبین کو ملتا ہے۔"

## آسمان والے علی ابن ابی طالب کے محبین:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :ما مررت بسماء الا و اھلھا یشتاقون الی علی بن ابی طالب، وما فی الجنۃ نبی الا وھو یشتاق الی علی بن ابی طالب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں کسی ایسے آسمان سے نہیں گزرا مگر یہ کہ میں نے دیکھا اہل آسمان علی ابن ابی طالب کا اشتیاق رکھتے ہیں اور بہشت میں کوئی ایسا پیغمبر نہیں ہے جو علی بن ابی طالب کے دیدار کا مشتاق نہ ہو۔"

## مقربین فرشتوں کا سلام:

((ومن مقاماتہ فی غزوۃ بدر ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم بعثہ لیلۃ البدر ان یاتیہ بالماء حین قال لاصحابہ من یلتمس لنا الماء ؟ فسکتوا عنہ فقال علی رضی اللہ عنہ: انا یا رسول اللہ ، فاخذ القربۃ واتی القلیب فملا القربۃ واخر جھا جاء ت ریح فاھرقتہ

ثم عاد الى القليب فجاء ت ريح فاهر قته فلما كانت الرابعة ملاها فاتى بها الى النبى فاخبره بخبره فقال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم اما الريح الا ولى فجبرئيل فى الف من الملائكة سلموا عليك واما الريح الثانية فميكائيل فى الف من الملائكة سلموا عليك واما الريح الثالثة فاسرا فيل فى الف من الملائكة سلموا عليك))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کی منزلت میں سے ایک منزلت اور مقام یہ ہے کہ جنگ بدر کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو پانی لانے کیلئے بھیجا۔ آپ اس وقت اپنے اصحاب سے فرمایا: کون ہمارے لئے پانی لائے گا؟ سب خاموش ہو گئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کی: یا رسول اللہ! میں پانی لاؤں گا۔ بس مشک اٹھائی اور کنویں پر پہنچے۔ مشک پانی سے بھری کہ اچانک ہوا چلی اور مشک کا پانی زمین پر گر گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ دوبارہ کنویں پر آئے اور مشک بھری۔ اس مرتبہ بھی ہوا چلی اور پانی زمین پر گر گیا۔ یہاں تک کہ چوتھی بار مشک کو پانی سے پر کیا اور واپس آئے۔ پورا ماجرا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو سنایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پہلی ہوا جو چلی تو اس وقت جبرائیل نے ہزار فرشتوں کے ساتھ تمہیں سلام کیا اور دوسری ہوا جو چلی وہ میکائیل نے ہزار فرشتوں کے ساتھ تمہیں سلام کیا اور تیسری ہوا اسرافیل تھے جس نے ہزار فرشتوں کے ساتھ تمہیں سلام کیا۔''

## رسول اللہ کے حکم پر پانی لانا:

((بالاسناد ، عن على قال:لما كانت ليلة بدر قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم صلى الله عليه و آله وسلم :من يستقى لنا من الماء ؟ فاحجم الناس قال:فقمت فاحتضنت قربة ثم اتيت قليبا بعيد القعر مظلما فانحدرت فيه فاوحى الله الى جبرئيل وميكائيل و اسرافيل تاهبوا لنصرة محمد صلى الله عليه و آله وسلم وحربه فهبطوا من السماء ، لهم دوى يذهل من يسمعه فلما حاذوا القليب وقفوا وسلموا على من عند آخر هم اِكرامًا و تبجيلًا و تعظيماً))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اسی رات جس دن جنگ بدر شروع ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کون ہمارے لئے پانی لائے گا؟ سب خاموش رہے۔ میں کھڑا ہوا، اپنے ساتھ مشک اٹھائی اور ایک گہرے اور تاریک کنویں پر پہنچا اور کنویں میں داخل ہوا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے جبرائیل، میکائیل اور اسرافیل پر وحی کی کہ وہ جنگ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدد کرنے کیلئے تیار رہیں۔ ملائکہ آسمان سے اس طرح اترے کہ سب کانوں نے ان کے آنے کی آواز سنی اور اہل اسلام تمام چیزوں سے بے خبر ہو گئے۔ جب کنویں کے قریب پہنچے تو سب نے کھڑے ہو کر احترام اور تعظیم سے مجھے سلام کیا۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 23:

## فی اخلاقه و سیرته:

# حضرت علی کے اخلاق اور سیرت کا بیان

### توکل علی اللہ:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال :کان قنبر غلام علی یحب علیاً حباً شدیدًا فاذا خرج علی رضی الله عنه خرج علی اثره بالسیف قراة ذات لیلة فقال :یا قنبر! مالك؟ فقال :جئت لا مشی خلفك یا امیر المومنین قال:ویحك !امن اهل السماء تحرسنی او من اهل الارض؟ فقال:لا ،بل من اهل الارض فقال ان اهل الارض لا یستطیعون لی شیئاً الا باذن الله من السماء فارجع فرجع))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا غلام قنبر آپ سے بہت محبت کرتا تھا، اس لئے جس وقت بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر سے خارج ہوتے تھے تو وہ تلوار اٹھا کر آپ کے پیچھے حرکت کرتا تھا۔ ایک رات آپ نے قنبر کو دیکھا تو پوچھا: کس لئے آئے ہو؟ جواب دیا: یا امیر المومنین! اس لئے آیا ہوں کہ آپ کے پیچھے چلوں۔ آپ نے فرمایا: حیف ہو تم پر! آیا تو چاہتا ہے میری اہل آسمان سے حفاظت کرے یا اہل زمین سے؟ کہا: اہل زمین سے۔ فرمایا: اہل زمین اللہ کے اذن کے بغیر میرے ساتھ کچھ بھی نہیں کر سکتے۔ واپس جاؤ۔ قنبر واپس چلے گئے۔''

### حضرت علی کا خوف الٰہی:

((روی دعا (علی)رضی الله عنه غلاماً له مراراً فلم یجبه، فخرج فوجده علی باب البیت ، فقال :ما حملك علی ترك اجابتی؟ قال :کسلت عن اجابتك وامنت عقوبتك، فقال :الحمد لله الذی جعلنی ممن یا منه خلقه، امض فانت حر لوجه الله))

''روایت ہے کہ ایک دن حضرت علی رضی اللہ عنہ نے چند مرتبہ اپنے غلام کو آواز دی، غلام نے جواب نہ دیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر سے باہر آئے اور غلام کی پیٹھ کے پیچھے کھڑے ہو کر فرمایا: جواب کیوں نہیں دیا؟ غلام نے کہا: میں جواب دینے کی حالت میں نہیں تھا اور آپ کی سزا سے بھی امان میں تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: شکر ہے اس اللہ کا جس نے مجھے ان میں سے قرار دیا ہے جن سے اس کی مخلوق امان میں ہے۔ جاؤ! تم اللہ کے راستے میں آزاد ہو۔''

## صبر و تحمل:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی افضل الناس حلماً))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی تحمل اور صبر میں لوگوں سے افضل ہیں۔"

## صبر و تحمل کی انسانی صورت:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :ولو کان الحلم رجلاً، لکان علیاً))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر صبر اور تحمل انسانی شکل اختیار کرلے تو وہ علی ہوں گے۔"

((فی خطبة له رضی الله عنه فرایت ان الصبر علی هاتا احهی، فصبرت وفی العین قذی ،وفی الحلق شجا))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے خطبے میں فرمایا: جب میں نے دیکھا کہ ابھی صبر کے سوا اور کوئی چارہ نہیں تو میں نے صبر کرلیا، اس طرح جیسے کسی کی آنکھ میں کانٹا اور گردن میں ہڈی پھنسی ہوئی ہو۔"

## حضرت علی کا مسافر ساتھی سے حسن سلوک:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله عن آبائه :ان امیر المومنین رضی الله عنه صاحب رجلاً ذمیاً فقالَ له الذمی :این ترید یا عبد الله! فقال:ارید الکوفة، فلما عدل الطریق بالذمی عدل معه امیر المومنین رضی الله عنه فقال (له) الذمی:الست زعمت انك ترید الکوفة؟ فقال له :بلی فقال له الذمی :فقد ترکت الطریق ؟ فقال له:قد علمت ذلك قال:فلم عدلت معی وقد علمت ذلك؟ فقال له امیر المومنین :هذا من تمام حسن الصحبة ان یشیع الرجل (صاحبه) هنیئة اذا فارقه، وکذلك امرنا نبینا صلی الله علیه وآله وسلم ، فقال له الذمی:هکذا قال؟ قال:نعم ، قال الذمی :لا جرم انما تبعه من تبعه لا فعاله الکریمة فانا اشهدك انی علی دینك ورجع الذمی مع امیر المومنین رضی الله عنه فلما عرفه اسلم))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک کافر ذمی کے ساتھ ہم سفر ہوئے۔ اس شخص نے پوچھا: اے اللہ کے بندے کہاں جاؤ گے؟ آپ نے فرمایا: کوفہ جاؤں گا۔ جب اس کا راستہ جدا ہوا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کے ساتھ چلتے رہے۔ اس شخص نے کہا: کیا آپ نے نہیں کہا تھا کہ کوفہ جاؤں گا۔؟ آپ نے فرمایا: ہاں۔ اس نے کہا: یہ تو کوفہ کا راستہ نہیں ہے۔ آپ نے فرمایا: جانتا

ہوں۔ اس نے کہا: پھر کیوں میرے ساتھ آ رہے ہو؟ فرمایا: یہ کمال حسن معاشرت ہے کہ جب انسان اپنے دوست سے جدا ہو تو چند قدم اور بھی اس کے ساتھ چلے۔ ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اس طرح حکم دیا ہے۔ ذمی نے کہا: آپ کے پیغمبر نے اسی طرح کہا ہے۔؟ آپ نے فرمایا: جی ہاں! ذمی نے کہا: بس ان کی اچھی سیرت اور عمل دیکھ کر لوگ ان کے پیروکار بنے ہیں۔ میں تم کو اپنا گواہ بنا رہا ہوں کہ میں نے تمہارا دین قبول کر لیا ہے۔ اس وقت وہ کافر ذمی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ واپس آ گیا اور جب ان کو پہچان لیا تو مسلمان ہو گیا۔"

## حضرت علی کی تواضع:

((قال صعصعة بن صوحان وغيره من شيعته واصحابه: كان فينا كاحد منالين جانب وشدة توضع وهولة قياد، و كنانهابه مهابة الا سير المربوط للسياف الواقف على راسه))

"صعصعہ بن صوحان جو حضرت علی کے گروہ اور اصحاب میں سے تھے، نے کہا: امیر المومنین حضرت علی ہمارے درمیان ہماری مانند تھے۔ آپ میں بہت زیادہ تواضع اور عاجزی تھی جس کی وجہ سے تمام لوگ آپ کی طرف مائل ہو جاتے تھے۔ اس دوران ہم پر ہیبت اور خوف طاری ہو جاتا تھا، اس طرح جیسے کوئی کسی اسیر کے سر پر تلوار اٹھائے کھڑا ہو۔"

## خود سودا سلف اٹھا کر لانا:

((كان على رضى الله عنه يد خل السوق و يحمل التمر والسويق والملح واشباة ذلك فى ثوبه تارة وفى يده اخرى ويقول:

لا ينقص الكامل من كماله
ماجر من نفع الى عياله

"روایت ہے کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ جس وقت بازار جایا کرتے تھے تو کھجور اور آٹا اور نمک کپڑے میں ڈال کر اپنے ہاتھوں میں اٹھا کر لے جاتے تھے اور فرمایا کرتے تھے: اپنے عیال کیلئے خوراک لے جانا بہت ہی مفید ہے اور یہ انسان کے مال میں کمی کا باعث نہیں بنتا۔"

## حضرت علی کا انکسار:

((عن ابى عبد الله رضى الله عنه قال :خرج امير المومنين رضى الله عنه على اصحابه وهورا كب ، فمشوا خلفه، فالتفت اليهم فقال :لكم حاجة؟ فقالوا : لا يا امير المومنين ، ولكنا نحب ان نمشى معك، فقال لهم :انصر فوا فان مشى الماشى مع الراكب

مفسدة للراكب ومذلة للمعاشي))

"جناب ابی عبداللہ امام باقر سے روایت ہے کہ ایک دن امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سوار ہو کر اپنے ساتھیوں کے ساتھ نکلے۔ آپ کے ساتھی آپ کے پیچھے چلنے لگے تو آپ نے ان کی طرف دیکھا اور فرمایا: کیا تمہاری کوئی حاجت ہے؟ انہوں نے کہا: نہیں اے امیر المومنین! بلکہ ہم آپ کے ساتھ چلنا پسند کرتے ہیں۔ پس آپ نے فرمایا: واپس چلے جاؤ! کیونکہ سوار کے ساتھ پیدل چلنا سوار کی بے عزتی ہے اور پیدل چلنے والے کے لیے ذلت۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 24:

## فی زهد و قناعت و دنیا عند علی:

# حضرت علی کا زہد وقناعت اور دنیا سے بے رغبتی

### حضرت علی کی ثابت قدمی:

((عن علی رضی الله عنه مرفوعاً، قال رسول الله صلیٰ الله علیه و آله وسلم، یا علی ! کیف انست اذا زهد الناس فی الآخرة و رغبوا فی الدنیا و اکلوا الترات اکلا لما واحبوا المال حضبا جما واتخذوا دینالله دغلاومال الله دولا قال: قلت :یا رسول الله !اترکهم واترک مافعلوه وانی اختار الله و رسوله والدار الآخرة واصبر علی مصائب الدنیا وهواها حتی الحق بك بمشیئة الله قال: صدقت یا علی !اللهم افعل ذلك به))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھ سے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم اس وقت کیسے ہو گے جب لوگ آخرت کو بھول کر دنیا کے ساتھ دل لگائیں گے۔ ثروت کو ایک ہی وقت میں کھا جائیں گے اور مال اور دولت سے بہت زیادہ محبت رکھیں گے۔ اللہ کے دین کو فریب کاری اور دھوکے کا وسیلہ بنائیں گے اور بیت المال کو ایک دوسرے کے ہاتھ میں چرخائیں گے؟ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں ان کو اور ان کے کاموں کو چھوڑ کر اللہ اور پیغمبر اور آخرت کے راستے کا انتخاب کروں گا اور دنیا کے مصائب پر صبر کروں گا، یہاں تک کہ رضاء الٰہی سے آپ کے ساتھ ملحق ہو جاؤں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم نے سچ کہا۔ اے اللہ! علی کے ساتھ ایسا ہی کرنا۔"

### دنیا کی حکمرانی کی اہمیت جوتے کے برابر بھی نہیں:

((قال عبد الله بن عباس :دخلت علی امیرالمومنین رضی الله عنه بذی قار وهو

يخصف نعله، فقال لی :ما قيمة هذا النعل؟ فقلت :لا قيمة لها، فقال رضی الله عنه : والله لهی احب الی من امتو كم الا ان اقيم حقاً او ادفع باطلاً))

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں ''ذی قار'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس گیا۔اس وقت آپ اپنے جوتے کو پیوند لگا رہے تھے، مجھ سے پوچھا: اس جوتے کی اہمیت کیا ہے۔؟ میں نے کہا: کوئی اہمیت نہیں۔انہوں نے فرمایا: اللہ کی قسم! یہ جوتا میرے نزدیک تمہاری حکمرانی سے محبوب تر ہے اور اس کی قدر و قیمت اس سے زیادہ ہے مگر یہ کہ میں حق کیلئے قیام کروں یا باطل کو روک لوں۔''

## دنیائے اسلام کے خلیفہ کی تلوار برائے فروخت:

((عن ابی حيان التيمی عن ابيه قال :رايت علی بن ابی طالب رضی الله عنه علی المنبر يقول :من يشتری منی سيفی هذا؟ فلو كان عندی ثمن ازار ما بعته، فقام اليه رجل فقال :نسلفك ثمن ازار (قال:) قال عبد الرزاق :وكانت بيده الدنيا كلها الا ما كان من الشام))

''ابو حیان تیمی کے والد کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو منبر پر دیکھا کہ آپ فرما رہے تھے: کون میری تلوار کو خریدے گا؟ اگر میرے پاس قمیض خریدنے کی رقم ہوتی تو اس کو نہ بیچتا۔پس ایک آدمی نے کھڑے ہو کر کہا: ہم ایک قمیض کی رقم آپ کو قرض دیتے ہیں۔عبدالرزاق نے کہا: یہ اس وقت کی بات ہے جب کہ پوری دنیائے اسلام کی حکمرانی علی رضی اللہ عنہ کے پاس تھی سوائے شام کے۔''

## قمیض کے لیے رقم:

((بالاسناد ، عن مجمع التيمی قال :خرج علی بن ابی طالب رضی الله عنه بسيفه الی السوق فقال :من يشتری منی سيفی هذا فلو كان عندی اربعة دارهم اشتری بها ازارا ما بعته))

''مجمع تیمی نے کہا کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تلوار تھی، آپ بازار میں آئے اور فرمایا: کون میری اس تلوار کو خریدے گا؟ اگر میرے پاس قمیض خریدنے کے لئے چار درہم ہوتے تو میں اس تلوار کو فروخت نہ کرتا۔''

## ایک ہی قمیض...... گیلی قمیض میں خطبہ:

((بالاسناد ، عن ابی اسحاق السبيعی قال :كنت علی عنق ابی يوم الجمعة و امير المومنين علی بن ابی طالب رضی الله عنه يخطب وهو يتروح بكمه فقلت :يا ابه امير المومنين يجد الحر؟افقال لی :لا يجد حرا ولا بردا، ولكنه غسل قميصه وهو رطب

ولا له غيره فهو يتروح به))

''ابواسحاق سبیعی کہتے ہیں کہ جمعہ کے دن میں اپنے والد کے کندھے پر سوار تھا، اس وقت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ خطبہ پڑھ رہے تھے اور اپنی آستینوں کو حرکت دے رہے تھے۔ میں نے اپنے والد سے کہا: امیر المومنین گرمی محسوس کر رہے ہیں؟ میرے والد نے کہا: نہ گرمی محسوس کر رہے ہیں اور نہ سردی، بلکہ ان کی قمیض گیلی ہے، چونکہ ان کے علاوہ ان کے پاس کوئی اور قمیض نہیں اس لیے اس کو ہلا رہے ہیں تا کہ خشک ہو جائے۔''

## ...کی خوشنودی کا باعث بننے والی چیز:

((عن سعد بن كلثوم قال: كنت عند الصادق جعفر بن محمد فذكر امير المؤمنين علي بن ابي طالب رضي الله عنه فاطراه ومدحه بما هو اهله۔ ثم قال: والله ما اكل علي بن ابي طالب رضي الله عنه من الدنيا حراما قط حتى مضى لسبيله وما عرض له امران قط هما لله رضي الا اخذ باشدهما عليه في دينه))

''سعد بن مکتوم کہتے ہیں کہ ہم امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں تھے، آپ نے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے فضائل بیان کئے، جن فضائل کے حضرت لائق تھے ان کی شان میں بیان فرمائے۔ اس کے بعد فرمایا: اللہ کی قسم! علی ابن ابی طالب نے دنیا میں کبھی بھی حرام نہیں کھایا، یہاں تک کہ اس دنیا سے رخصت ہو گئے اور کوئی دو چیزیں جو اللہ کی خوشنودی کا باعث تھیں ان کو پیش نہیں کی گئیں مگر یہ کہ ان میں سے اہم ترین کو اپنے دین کیلئے پسند کیا۔''

## ...ب سے زیادہ زاہد:

((عن قبيصة بن جابر قال: مارايت ازهد في الدنيا من علي بن ابي طالب رضي الله عنه))

''قبیصہ بن جابر نے کہا: میں نے اس دنیا میں کسی کو بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے زیادہ زاہد نہیں دیکھا۔''

## ...کی عطا کردہ زینت:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: يا علي! ان الله تعالىٰ قد زينك بزينة لم تزين العباد بزينة احب الى الله تعالىٰ منها: هي زينة الابرار عند الله عزوجل، الزهد في الدنيا فجعلك لا ترزا من الدنيا شيئا ولا ترزا الدنيا منك شيئا ووهب لك حسب المساكين فجعلك ترضى بهم اتباعا ويرضون بك اماما))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! اللہ تعالیٰ نے تم کو اس دنیا میں ایک ایسی زینت سے نوازا ہے جو اللہ کے نزدیک بہترین زینت ہے۔ اس نے کسی اور کو اس زینت سے نہیں نوازا۔ یہ زینت ان کی زینت ہے جو اللہ کے نزدیک صالحین میں سے گنے جاتے ہیں اور یہ نیکی دنیا میں ہے۔ تم کو اللہ نے ایسے قرار دیا ہے کہ دنیا تم سے دور ہے اور تم دنیا سے بیزار ہو اور تم کو مساکین کا دوست بنایا اور تم کو ایسے قرار دیا کہ تم ان کی پیروی سے خوش ہو اور وہ تمہاری سرداری سے خوش ہیں۔''

## غلاموں جیسا لباس و کھانا:

((بالاسناد ، عن ابی جعفر الباقر رضی الله عنه انه قال: والله ان کان علی لیا کل اکل العبدو یجلس جلسة العبد، و ان کان لیشتری القمیصین السنبلانیین فیخیر غلامه خیر هما ثم یلبس الآخر))

''امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! حضرت علی غلاموں کی مانند کھانا کھاتے تھے اور ان کی طرح بیٹھتے تھے اور معمولاً دو لباس سنبلانی خریدا کرتے تھے۔ ان میں سے بہترین اور عمدہ لباس غلام کو دیا کرتے تھے اور دوسرا خود پہنا کرتے تھے۔''

## پیوندلگا لباس اور جوتے:

((کان علی رضی الله عنه :یلبس لباساً مرقوعًا ونعلاه من لیف))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ پیوند لگا ہوا لباس پہنتے تھے اور آپ کے جوتے کھجور کی چھال سے بنے ہوئے تھے۔''

## خود جوتے کی مرمت کرنا:

(( بالاسناد ، عن ابی عبد الله عن علی رضی الله عنه انه کان یمشی فی نعل واحدة ویصلح الاخری لا یری بذلك باسا))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ بعض اوقات پاؤں میں ایک جوتا پہن کر چلتے تھے اور دوسرے کی مرمت کرتے تھے اور اس کام کو عیب نہیں سمجھتے تھے۔''

## پیوندلگا لباس تکبر کا علاج:

((وکان علی رضی الله عنه یرقع قمیصه، ویقول: ان لبس المرقوع یخشمع القلب ویقتدی به المومن))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے لباس کو خود پیوند لگاتے تھے اور فرماتے تھے: پیوند والا لباس دل میں عاجزی اور انکساری پیدا کرتا ہے اور مومنین اس کی پیروی کرتے ہیں۔''

## ب مسکین کی طرح:

((قال امیر المومنین رضی اللہ عنہ :ان اللہ جعلنی اماما لخلقه ففرض علی التقدیر فی نفسی و مطعمی و مشربی و ملبسی کضعفاء الناس کی یقتدی الفقیر بفقری و لا یطغی الغنی غناہ))

''امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے لوگوں کے لیے رہنما بنایا اور مجھ سے اقرار لیا گیا ہے کہ میں اپنی خوراک، لباس اور خورد و نوش میں مسکین اور غریب لوگوں کی مانند زندگی بسر کروں تا کہ محتاج اور نیاز مند لوگ میرے فقر کی اطاعت کریں اور مالدار لوگ بے نیازی کی وجہ سے سرکشی اختیار نہ کریں۔''

## نیا کی پستی:

((عن علی رضی اللہ عنہ :لدنیا کم عندی اھون من عراق خنزیر علی ید مجذوم))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہاری یہ دنیا میرے نزدیک اس خنزیر سے بھی پست تر ہے جو جذامی شخص کے ہاتھ میں ہے۔''

## دنیا کو تین طلاقیں:

((وقال علی رضی اللہ عنہ :یا دنیا یا دنیا ابی تعرضت، ام الی تشوقت لا حان حینك هیهات غری غیری لا حاجة لی فیك، قد طلقتك ثلاثا لا رجعة لی فیك، وله رضی اللہ عنہ:

طلق الدنیا ثلاثا
و اتخذ زوجا سوا ھا
انھا زوجة سوء
لا تبالی من اتا ھا

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے دنیا! اے دنیا! آیا اپنے آپ کو مجھے پیش کر رہی ہو اور مجھ سے محبت کرنا چاہتی ہو؟ کبھی بھی تیرا وقت نہیں آئے گا۔ افسوس! کسی اور کو دھوکا اور فریب دے۔ مجھے تیری ضرورت نہیں! میں نے تجھے تین طلاقیں دی ہیں اور تجھ سے رجوع نہیں کروں گا۔ (یہ شعر بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہے) دنیا کو تین طلاقیں دے کر دوسری شریک حیات کا انتخاب کر لو! کیونکہ وہ بری ہم سفر ہے اور اس (دنیا) کے لئے فکر مند نہ ہو کہ کون اس کا پیچھا کرتا ہے۔؟''

☆☆☆

## فصل نمبر 25:

## طعام علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کی غذا

### رسول اللہ سے مشابہ کھانا:

((بالاسناد، عن زيد بن الحسن قال :سمعت ابا عبد الله رضي الله عنه يقول :كان امير المومنين رضى الله عنه اشبه الناس طعمة برسول الله صلى الله عليه و آله وسلم كان يا كل الخبو والخل والزيت ويطعم الناس الخبز واللحم))

''زید بن حسن نے کہا کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ اپنی خوراک میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ مشابہ تھے۔ خود روٹی، سرکہ اور زیتون کا تیل کھایا کرتے تھے اور لوگوں کو روٹی اور گوشت دیا کرتے تھے۔''

### غیر مسنون کھانا کھانے سے انکار:

((عن عدی بن ثابت قال :اتی امیر المومنین رضی الله عنه بفالوذج فابی ان یاکل منه، وقال :شی لم یا کل منه رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم لا احب ان اکل منه))

''عدی بن ثابت نے کہتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کیلئے فالودہ لایا گیا۔ آپ نے کھانے سے انکار کیا اور فرمایا: میں اس چیز کو کھانا پسند نہیں کرتا جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ کھایا ہو۔''

### جس چیز کی عادت نہیں:

((عن حبة العرنی :ان علیا رضی الله عنه اتی بالفالوذج فوضع قدامه فقال :والله انك لطيب الريح، حسن اللون، طيب المطعم، ولكنی اكره ان اعود نفسی ما لم تعتد))

''حبۃ العرنی نے کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کیلئے فالودہ لایا گیا اور اسے آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! تو بہت خوش رنگ، خوشبودار اور لذیذ ہے، لیکن میں پسند نہیں کرتا کہ جس چیز کی مجھے عادت نہیں اس کی عادت ڈالوں۔''

### غلاموں جیسا لباس و کھانا:

((بالاسناد ، عن ابی جعفر الباقر رضی الله عنه انه قال :والله ان كان علی ليا كل اكل العبدو يجلس جلسة العبد))

''امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! حضرت علی غلاموں کی مانند کھانا کھاتے تھے اور ان کی طرح بیٹھتے تھے۔''

## نمک کے ساتھ روٹی تناول کرنا:

((عن الاسود و علقمة قالا: دخلنا علی امیر المومنین رضی الله عنه و بین یدیه طبق من خوص علیه قرص او قرصان من شعیر و ان اسطار النخالة لتبین فی الخبز وهو یکسر علی رکبتیه و یاکل بملح جریش، فقلنا لجاریة له سوداء اسمها فصة: الا نخلت هذا الدقیق لا میر المومنین رضی الله عنه؟ فقالت: ایا کل هو المهنا و یکون الوزر فی عنقی؟ افتبسم رضی الله عنه و قال: انا امرتهان لا تنخله، قلنا: ولم یا امیر المومنین؟ قال: ذلك لا جدر ان تذل النفس و یقتدی بی (لی) المومن و الحق باصحابی))

''اسود اور علقمہ کہتے ہیں: ہم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ہم نے دیکھا کہ آپ کے سامنے کھجور کے پتوں سے بنا ہوا تھال رکھا ہوا تھا اور اس میں ایک یا دو روٹیاں جو کی رکھی ہوئیں تھیں جن پر بھوسی ظاہر تھی اور جناب علی نے روٹی کو زانو پر رکھا تھا اور توڑ کر نمک کے ساتھ تناول فرما رہے تھے۔ ہم نے ان کی حبشی کنیز جس کا نام فضہ تھا سے کہا: امیر المومنین علی المرتضیٰ کیلئے آٹا کیوں نہیں چھانا؟ کنیز نے کہا: آیا امیر المومنین خوش مزہ اور لذیذ کھانا کھائیں اور اس کا گناہ مجھ پر ہو؟ جناب علی مسکرائے اور فرمایا: میں نے اسے کہا ہے کہ آٹے کو صاف نہ کرے۔ ہم نے کہا: کیوں یا امیر المومنین! انہوں نے فرمایا: یہ اپنے نفس کو حقیر اور ذلیل کرنے کیلئے بہتر ہے، کیونکہ مومنین میری پیروی کرتے ہیں اور میں بھی اپنے اصحاب کے ساتھ متصل ہو جاؤں۔''

## سادہ ترین غذا:

((روی عن سوید بن غفلة قال: دخلت علی علی رضی الله عنه فوجدته جالساً و بین یدیه اناء فیه لبن اجد ریح حموضته فی یده رغیف اری قشار الشعیر فی وجهه وهو یکسره بیده و یطرحه فیه، فقال: ادن فاصب من طعامنا، فقلت: انی صائم))

''سوید بن غفلہ نے کہا کہ ہم جناب علی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے، دیکھا آپ بیٹھے ہوئے تھے اور آپ کے سامنے ایک برتن رکھا ہوا تھا جس میں تھوڑی سی لسی تھی اور اس کی کھٹائی کی بو محسوس ہو رہی تھی، آپ کے پاس جو سے بنی ہوئی روٹی جس پر جو کے چھلکے ظاہر تھے تھی، اس کو توڑ کر لسی میں ڈال رہے تھے اور مجھ سے فرمایا: میرے قریب آؤ اور ہمارے ساتھ کھانا کھاؤ۔ میں نے عرض کیا: میرا روزہ ہے۔''

## فصل نمبر 25:

## طعام علی رضی اللہ عنہ:

# حضرت علی کی غذا

### رسول اللہ سے مشابہ کھانا:

((بالاسناد، عن زید بن الحسن قال: سمعت ابا عبد اللہ رضی اللہ عنہ یقول: کان امیر المومنین رضی اللہ عنہ اشبہ الناس طعمۃ برسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کان یا کل الخبز و الخل و الزیت ویطعم الناس الخبز واللحم))

''زید بن حسن نے کہا کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ اپنی خوراک میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ مشابہ تھے۔ خود روٹی، سرکہ اور زیتون کا تیل کھایا کرتے تھے اور لوگوں کو روٹی اور گوشت دیا کرتے تھے۔''

### غیر مسنون کھانا کھانے سے انکار:

((عن عدی بن ثابت قال: اتی امیر المومنین رضی اللہ عنہ بفالوذج فابی ان یاکل منہ، وقال: شی لم یا کل منہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم لا احب ان اکل منہ))

''عدی بن ثابت نے کہتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کیلئے فالودہ لایا گیا۔ آپ نے کھانے سے انکار کیا اور فرمایا: میں اس چیز کو کھانا پسند نہیں کرتا جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ کھایا ہو۔''

### جس چیز کی عادت نہیں:

((عن حبۃ العرنی: ان علیا رضی اللہ عنہ اتی بالفالوذج فوضع قدامہ فقال: واللہ انک لطیب الریح، حسن اللون، طیب المطعم، ولکننی اکرہ ان اعود نفسی ما لم تعتد))

''حبۃ العرنی نے کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کیلئے فالودہ لایا گیا اور اسے آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! تو بہت خوش رنگ، خوشبودار اور لذیز ہے، لیکن میں پسند نہیں کرتا کہ جس چیز کی مجھے عادت نہیں اس کی عادت ڈالوں۔''

### غلاموں جیسا لباس وکھانا:

((بالاسناد، عن ابی جعفر الباقر رضی اللہ عنہ انہ قال: واللہ ان کان علی لیا کل اکل العبد و یجلس جلسۃ العبد))

''امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! حضرت علی غلاموں کی مانند کھانا کھاتے تھے اوران کی طرح بیٹھتے تھے۔''

## نمک کے ساتھ روٹی تناول کرنا:

((عن الاسود و علقمة قالا: دخلنا على امير المومنين رضى الله عنه و بين يديه طبق من خوص عليه قرص او قرصان من شعير وان اسطار النخالة لتبين فى الحز وهو يكسر على ركبتيه و ياكل بملح جريش، فقلنا لجارية له سوداء اسمها فضة: الا نخلت هذا الدقيق لا مير المومنين رضى الله عنه؟ فقالت: ايا كل هو المهنا ويكون الوزر فى عنقى؟ افتبسم رضى الله عنه وقال: انا امرتهان لا تنخله، قلنا: ولم يا امير المومنين؟ قال: ذلك لا جدر ان تذل النفس و يقتدى بى (لى) المومن والحق باصحابى))

''اسود اور علقمہ کہتے ہیں: ہم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ہم نے دیکھا کہ آپ کے سامنے کھجور کے پتوں سے بنا ہوا تھال رکھا ہوا تھا اور اس میں ایک یا دو روٹیاں جو کی رکھی ہوئیں تھیں جن پر بھوسی ظاہر تھی اور جناب علی نے روٹی کو زانو پر رکھا تھا اور توڑ کر نمک کے ساتھ تناول فرما رہے تھے۔ ہم نے ان کی حبشی کنیز جس کا نام فضہ تھا سے کہا: امیر المومنین علی المرتضٰی کیلئے آٹا کیوں نہیں چھانا؟ کنیز نے کہا: آیا امیر المومنین خوش مزہ اور لذیذ کھانا کھائیں اور اس کا گناہ مجھ پر ہو؟ جناب علی مسکرائے اور فرمایا: میں نے اسے کہا ہے کہ آٹے کو صاف نہ کرے۔ ہم نے کہا: کیوں یا امیر المومنین! انہوں نے فرمایا: یہ اپنے نفس کو حقیر اور ذلیل کرنے کیلئے بہتر ہے، کیونکہ مومنین میری پیروی کرتے ہیں اور میں بھی اپنے اصحاب کے ساتھ متصل ہو جاؤں۔''

## سادہ ترین غذا:

((روى عن سويد بن غفلة قال: دخلت على على رضى الله عنه فوجدته جالساً وبين يديه اناء فيه لبن اجد ريح حموضته فى يده رغيف ارى قشار الشعير فى وجهه وهو يكسره بيده ويطرحه فيه، فقال: ادن فاصب من طعامنا، فقلت: انى صائم))

''سوید بن غفلہ نے کہا کہ ہم جناب علی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے، دیکھا آپ بیٹھے ہوئے تھے اور آپ کے سامنے ایک برتن رکھا ہوا تھا جس میں تھوڑی سی لسی تھی اور اس کی کھٹائی کی بو محسوس ہو رہی تھی، آپ کے پاس جو سے بنی ہوئی روٹی جس پر جو کے چھلکے ظاہر تھے، تھی، اس کو توڑ کر لسی میں ڈال رہے تھے اور مجھ سے فرمایا: میرے قریب آؤ اور ہمارے ساتھ کھانا کھاؤ۔ میں نے عرض کیا: میرا روزہ ہے۔''

## گوشت کھانے سے صبر:

((وروی ان علیاً رضی اللہ عنہ اجتاز بقصاب وعندہ لحم سمین، فقال یا امیر المومنین: ھذا اللحم سمین اشترمنہ، فقال لہ: لیس الثمن حاضرًا، فقال: انا اصبر یا امیر المومنین، فقال لہ: انا اصبر عن اللحم))

''منقول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک قصاب کے قریب سے گزرے،اس کے پاس موٹا تازہ گوشت رکھا ہوا تھا۔اس نے امیر المومنین رضی اللہ عنہ سے کہا: یا امیر المومنین! یہ موٹا اور تازہ گوشت ہے مجھ سے خرید لیں۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: پیسے نہیں ہیں۔قصاب نے کہا: میں صبر کرلوں گا۔فرمایا: میں گوشت کھانے سے صبر کرلیتا ہوں۔''

## پورے سال میں بس قربانی کا تھوڑا سا گوشت:

((قال علی رضی اللہ عنہ: ان امیر کم ھذا قد رضی من دنیا کم بطمریہ، وانہ لا یاکل اللحم فی السنۃ الا الفلذۃ من کبدا ضحیۃ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہارا حکمران تمہاری اس دنیا میں دو پرانے لباس پر راضی ہے اور پورے سال میں گوشت نہیں کھاتا فقط قربانی کا تھوڑا سا جگر اس کیلئے کفایت کرتا ہے۔''

## مکھن اور زیتون کے تیل سے پرہیز:

((وعن الاحنف بن قیس قال: دخلت علی علی رضی اللہ عنہ وقت افطارہ اذا دعا بجراب مختوم فیہ سویق الشعیر قلت لہ: یا امیر المومنین خفت ان یوخذ منہ فختمت فیہ؟ قال: لا ولکنی خفت ان یلینہ "یلتھط" الحسن اوالحسین بسمن اوزیت قلت: ھما حرام علیك؟ قال: لا ولکن یجب علی الائمۃ ان یغتذوا بغذاء ضعفاء الناس والفقر ھم کیلا یشکو الفقیرمن فقرہ ولا یطغی الغنی لغناہ))

''احنف بن قیس نے کہا کہ میں افطاری کے وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پہنچا۔حضرت علی نے جو کے آٹے کی تھیلی منگوائی جس کا منہ بندھا ہوا تھا، میں نے کہا: یا امیر المومنین! اس خوف سے کہ کوئی اس تھیلی میں سے کچھ آٹا اٹھا نہ لے منہ باندھ کے رکھا ہوا ہے؟ فرمایا: نہیں! مجھے ڈر ہے کہ کہیں حسن یا حسین اس آٹے پر مکھن یا زیتون کا تیل نہ لگادیں۔ہم نے کہا: کیا یہ دونوں چیزیں آپ پر حرام ہیں؟ فرمایا: نہیں! لیکن راہبرانِ قوم پر لازم ہے کہ ان کی غذا ایسی ہو جیسی غریب لوگ کھاتے ہیں تاکہ غریب اور محتاج لوگ اپنی غربت اور فقیری کی شکایت کرنے والے نہ ہوں اور دولت مند لوگ بے نیازی کی وجہ سے سرکشی اختیار نہ کریں۔''

## کھانے والی تھیلی کو باندھنا:

((کان علی رضی الله عنه یطبخ فی کل یقم صاعاً من الشعیر و وضعه فی شیء ویحتم راسه و یاکل منه عند افطاره قرصاً، وقد یا کل من دقیقه غیر مطبوخ، وسئل عن ختمه فقال رضی الله عنه :مخافة ان یلته الحسن و الحسین بزیت))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ روزہ ایک صاع جو کے آٹے سے روٹی بنا کر اسے تھیلی میں ڈال کر تھیلی کا منہ بند کر دیتے تھے، افطار کے وقت اس میں سے ایک روٹی نکال کر تناول فرماتے تھے اور کبھی کبھار صرف ستو تناول کرتے تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے تھیلی کے باندھنے کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا: مجھے خوف ہے کہ حسن اور حسین اس پر گھی نہ لگا دیں۔''

## اپنے کھانے کی حفاظت:

((و کان علی رضی الله عنه یختم علی الجراب الذی فیه دقیق الشعیر الذی یا کل منه ویقول :لا احب ان یدخل بطنی الا ما اعلم))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ جس تھیلی میں جو کا آٹا تھا اس میں سے تناول فرما کر اس کو باندھ دیتے تھے اور فرماتے تھے: میں پسند نہیں کرتا کہ سوائے اس چیز کے جسے میں جانتا ہوں کوئی چیز میرے شکم میں داخل ہو۔''



## فصل نمبر 26:

## علی رضی الله عنه و البرکة فی کده و غرسه:

# حضرت علی کی محنت اور شجر کاری کی برکتیں

## بے شمار درختوں کی کاشت:

((عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال :ان امیر المومنین رضی الله عنه کان یخرج و معه احمال النوی ، فیقال له :یا ابا الحسن اما هذا معك؟ فیقول :نخل ان شاء الله فیغرسه فلم یغادر (فما یغادر ) منه واحدة))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کھجور کی گٹھلیوں کا وزن اٹھا کر باہر جا رہے تھے۔ ان سے پوچھا گیا: ابو الحسن! یہ کس چیز کا وزن ہے؟ فرمایا: اگر اللہ نے چاہا تو درخت ہیں۔ پھر ان کو کاشت کیا اور ایک دانہ بھی باقی نہ چھوڑا۔''

### ایک لاکھ کھجور کے درخت:

((عن زرارة، عن ابی جعفر رضی الله عنه قال: لقی رجل امیر المومنین علی رضی الله عنه وتحته وسق من نوی، فقال له: ما هذا یا ابا الحسن تحتك؟ فقال: مائة الف عذق ان شاء الله، قال: فغرسه فلم یغادر منه نواة واحدة))

''زرارہ کہتے ہیں کہ امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایک شخص نے امیر المومنین جناب علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ کھجور کی گٹھلیوں پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اس نے ان سے پوچھا: ابوالحسن! کس چیز پر بیٹھے ہوئے ہیں؟ آپ نے فرمایا: انشاء اللہ! ایک لاکھ کھجور کے درختوں پر۔ وہ شخص کہتا ہے: جناب علی نے سب کو کاشت کیا، ایک گٹھلی بھی باقی نہ چھوڑی۔''

### تین لاکھ کھجور کے درخت:

((قال ابن داب: فکان یحمل الوسق فیه ثلاثمائة الف نواة فیقال له: ما هذا؟ فیقول: ثلاثمائة الف نخلة ان شاء الله، فیغرس النوی کلها فلا تذهب منه نواة ینبع واعا جیبها))

''ابن داب کہتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے کندھے پر بوجھ اٹھایا ہوا تھا جس میں تین لاکھ کھجور کی گٹھلیاں تھیں۔ ان سے پوچھا گیا: یہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا: تین لاکھ کھجور کے درخت اگر اللہ نے چاہا تو۔ پھر آپ نے تمام گٹھلیوں کو ینبع کی زرخیز زمین میں کاشت کر دیا اور کوئی دانہ بھی ضائع نہ ہوا۔''



## فصل نمبر 27:

## سخاء علی رضی الله عنه وکرمه:

# حضرت علی کی سخاوت اور کرم کا بیان

### جودوسخا...... چھپے اور ظاہر:

جودوسخا میں فرق یہ ہے کہ سخی وہ ہوتا ہے جو خود بھی کھائے اور دوسروں کو بھی کھلائے اور ''جواد'' وہ ہے جو خود نہ کھائے بلکہ دوسروں کو بغیر کسی غرض وعوض کے کھلائے اور بخیل وہ ہے جو نہ خود کھائے اور نہ دوسروں کو کھلائے۔ جوادِ حقیقی اللہ سبحانہ کی صفت ہے جو بغیر کسی غرض وعوض کے مخلوقات کو نوازتا ہے اور پھر اللہ کی عطا سے اس کائنات کے سب سے بڑے جواد رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اپنی اس صفت جوادیت سے اپنے تمام صحابہ کو نوازا ہے اور بلاشبہ جو صحابی جتنے قریب رہے وہ اتنے ہی فیضیاب ہوئے۔

ذیل میں ہم حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جود وسخا کے چند واقعات پیش کرتے ہیں:

قرآن مجید کی آیت کریمہ ہے:

((الذین ینفقون اموالھم باللیل و النھار سرًا و علا نیة))

(پارہ 3، رکوع 2 سورۃ بقرہ)

''وہ جو اپنے مال خیرات کرتے ہیں دن اور رات میں چھپے اور ظاہر۔''

یہ آیت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق میں نازل ہوئی، جبکہ آپ کے پاس صرف چار درہم تھے اور کچھ نہ تھا۔ آپ نے ان چاروں کو خیرات کر دیا۔ ایک رات میں، ایک دن میں، ایک پوشیدہ اور ایک ظاہر۔

صدقہ کرنا بہت ہی افضل عمل ہے اور بالخصوص چھپ کر اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے صدقہ ظاہر کر کے بھی دیا اور پوشیدہ بھی تا کہ بہتر پر بھی عمل ہو جائے اور بہتر سے بہتر پر بھی۔

## جنابِ مقداد پر صدقہ:

((وفی حدیث ابن عباس ان المقداد قال له :انا منذ ثلاثة ایام ما طعمت شیئا، فخرج امیر المومنین وباع درعه بخمس مائة، ودفع الیه بعضها وانصرف متحیرا فنادا اعرابی :اشترمنی ھذہ الناقة موجلا، فاشتراھا بمائة درھم ومضی الاعرابی، فاسقبله آخروقال :بعنی ھذہ الناقة بمائة وخمسین درھما فباع وصاح یا حسن و یا حسین ! مضیافی طلب الا عرابی، وھو علی الباب، فراہ النبی فقال وھو متبسم :یا علی الا عرابی صاحب الناقة جبرئیل والمشتری میکائیل، یا علی ، المائة عن الناقة والخمسین بالخمس التی فعتھا الی المقداد ثم تلا :ومن یتق الله یجعل له مخرجا))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ جناب مقداد نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے عرض کیا: تین دن سے میں نے کھانا نہیں کھایا۔ حضرت علی اپنے بیت الشرف سے باہر نکلے اور پانچ سو درہم میں اپنی زرہ فروخت کی اور اس رقم میں سے کچھ حصہ مقداد کو دے کر حالات کے بارے میں سوچتے ہوئے واپس لوٹے، راستے میں ایک اعرابی (بادیہ نشین) نے حضرت علی سے کہا: اس اونٹ کو مجھ سے ادھار خرید لو! حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سو درہم کا اونٹ خرید لیا۔ اعرابی چلا گیا، ایک اور شخص پہنچا اور کہا: اس اونٹ کو مجھے ڈیڑھ سو درہم میں بیچ دو! حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اونٹ فروخت کر دیا۔ آپ گھر کے قریب کھڑے تھے کہ حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کو آواز دی اور فرمایا: اعرابی کے پیچھے جائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا اور تبسم کرتے ہوئے فرمایا: اے علی! اونٹ کے مالک جبرائیل اور خریدنے والے میکائیل تھے۔ اے علی! سو درہم اونٹ کے بدلے میں اور پچاس درہم پانچ درہم کے

بدلے میں جو مقدار کو دیئے۔ اس کے بعد اس آیت کی تلاوت فرمائی: "ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا"، "جو اللہ سے ڈرے گا اللہ اس کے لیے کشائش پیدا فرمادے گا"

## فی سبیل اللہ مال خرچ ہی خرچ کرتے جانا:

((وروی محمد بن فضیل بن غزوان قال: قیل لعلی رضی الله عنه: کم تتصدق ؟ کم تخرج مالك؟ الا تمسك؟ قال: انی والله لو اعلم ان الله تعالیٰ قبل منی فرضاً واحداً لا مسکت، والکنی والله لا ادریا قبل سبحانه منی شیئا ام لا؟))

"محمد بن فضیل بن غزوان نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا گیا: کتنا صدقہ دیتے ہو؟ اور اپنے مال میں سے کتنا خرچ کرتے ہو؟ آیا کچھ اپنے لیے نہیں رکھتے ہو؟ آپ نے فرمایا: اللہ کی قسم! اگر یہ جان لوں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے ایک واجب عمل کو قبول کرلیا ہے تو کچھ اپنے لیے بھی رکھ لوں گا، لیکن اللہ کی قسم! میں نہیں جانتا کہ اللہ نے مجھ سے کوئی چیز قبول کی ہے یا نہیں۔؟"

## آیت کریمہ کا نزول:

((عن الحسن بن زید، عن ابیه زید بن حسن عن جده قال: سمعت عمار بن یاسر یقول: وقف لعلی بن ابی طالب سائل وهو راکع فی صلاة التطوع فنزع خاتمه فاعطاه السائل فاتی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم فاعلمه ذلك فنزل علی النبی صلی الله علیه و آله وسلم هذا الایة: انما ولیکم الله ورسوله الی آخر الایة، قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: من کنت مولاه فان علیا مولا، اللهم وال من والاه وعاد من عاداه))

"حسن بن زید نے اپنے والد زید بن حسن اور اس نے اپنے اجداد سے اور انہوں نے حضرت عمار یاسر رضی اللہ عنہ سے سنا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نافلہ نماز کے رکوع میں تھے کہ ایک سائل نے ان کے نزدیک کھڑے ہو کر مدد مانگی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انگوٹھی اتاری اور سائل کو دے دی۔ سائل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور اس ماجرے سے ان کو آگاہ کیا تو اس وقت یہ آیت مبارکہ نازل ہوئی: "انما ولیکم الله رسوله" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس جس کا میں مولا ہوں علی بھی اس کے مولا ہے۔ اے اللہ! دوست رکھ اس کو جو اس کو دوست رکھتا ہے اور اس سے دشمنی رکھ جو اس کے ساتھ دشمنی رکھتا ہے۔"

## حالت نماز میں صدقہ:

((وروی الثعلبی فی تفسیره ان عبد الله بن العباس کان علی شفیر زمزم وهو یقول:

سمعت النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یقول :وھو (یکرر الاحادیث) اذ اقبل رجل معتم بعمامة وقد غطی بھا اکثر وجھه فکان ابن عباس لا یقول، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ الا وقال ذلك الرجل:قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ ، فقال ابن عباس :باللہ علیك من انت؟ فکشف العمامة عن وجھه وقال:ایاھا الناس امن عرفنی فقد عرفنی ومن لم یعرفنی فانا اعرفه بنفسی انا جندبین جنادۃ ابو ذر الغفاری سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ بھاتین والا صمتا (یعنی اذنی)ورایته بھاتین (یعنی غینیه) والا عمیتا، یقول:علی قائد البرۃ، علی قاتل الکفرۃ، منصور من نصرہ مخذول من خذله ملعون من جحدولایته، اما انی صلیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ صلاۃ الظھر فسال سائل فی المسجد فلم یعطه احد شیئا فرفع السائل یدہ الی السماء وقال:اللھم!اشھدك انی سالت فی مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ فلم یعطنی احد شیئاء وکان امیر المومنین علی رضی اللہ عنه راکعا فاومی الیه بخنصرہ الیمنی وکان یتختم فیھا فاقبل السائل حتی اخذ الخاتم من خنصرہ والنبی صلی اللہ علیہ و آلہ شاھدہ فلما فرغ من صلاته رفع راسه الی السماء وقال:اللھم!ان اخی موسی سالك فقال:رب اشرح لی صدری و یسر لی امری ، واحلل عقدۃ من لسانی یفقھوا قولی واجعل لی وزیرا من اھلی ھارون اخی اشددبه ازری ۔ واشرکه فی امری اللھم فانزلت علیه قرآناً نا طقاً سنشد عضدك باخیك ونجعل لکما سلطانا فلا یصلون الیکما بآیاتنا اللھم وانا محمد نبیك وصفیك اللھم فاشرح لی صدری ویسر لی امری واجعل لی وزیرًا من اھلی علیاً اخی اشدد به ظھری وقال ابو ذر :فما استتم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ کلامه حتی نزل جبرائیل من عند اللہ فقال:یا محمد!اقراء قال :وما اقراء، قال:اقرا:انما ولیکم اللہ ورسوله والذین آمنوا الذین یقیمون الصلاۃ ویوتون الزکاۃ وھم راکعون))

*”ثعلبی نے اپنی تفسیر میں نقل کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما زمزم کے کنارے بیٹھے ہوئے تھے اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث نقل کر رہے تھے، اسی دوران ایک شخص جس نے سر پر عمامہ رکھا ہوا تھا اور عمامے سے اپنے چہرے کو ڈھانپا ہوا تھا، وہ داخل ہوا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما جو بھی حدیث رسول سے نقل کر رہے تھے یہ شخص بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث نقل کر رہا تھا۔ اس نے اپنا عمامہ منہ سے ہٹایا اور کہا: اے لوگو! جو بھی مجھے جانتا ہے سو جانتا ہے اور جو مجھے نہیں جانتا میں اپنا تعارف کروا رہا ہوں۔ میں جندب بن جنادہ ابو ذر غفاری ہوں۔ میں نے اپنے ان دونوں کانوں سے*

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا اور اگر نہ سنا تو میرے دونوں کان بہرے ہو جائیں اور ان دونوں آنکھوں سے دیکھا اگر نہ دیکھا ہو تو میری دونوں آنکھیں اندھی ہو جائیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی صالحین کے رہبر اور کافروں کے قاتل ہیں، جو ان کی مدد کرے گا اس کی مدد ہوگی اور جو ان کی مدد کرنے سے دریغ کرے گا وہ پشیمان ہوگا اور جو ان کی ولایت کا منکر ہوگا وہ ملعون ہوگا۔ جان لیں! ایک دن میں نے ظہر کی نماز پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ادا کی۔ ایک سائل مسجد میں داخل ہوا اور کچھ مانگا لیکن کسی نے اس کو کوئی چیز نہ دی۔ سائل نے اپنے ہاتھ آسمان کی طرف بلند کیے اور کہا: اے اللہ! گواہ رہنا، میں رسول اللہ کی مسجد میں گدائی کرنے آیا ہوں، لیکن کسی نے کوئی چیز نہیں دی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ حالت رکوع میں تھے۔ چھوٹی انگلی سے جس میں انگوٹھی پہن رکھی تھی۔ سائل کو اشارہ کیا، سائل آیا اور حضرت علی کی انگلی سے انگوٹھی اتار لی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ ماجرا دیکھ رہے تھے۔ جس وقت علی رضی اللہ عنہ کی نماز ختم ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا سر مبارک آسمان کی طرف بلند کیا اور عرض کیا: اے اللہ! میرے بھائی موسیٰ نے تجھ سے درخواست کی اور کہا: پروردگار! تو میرے لئے سینہ کو کشادہ فرما اور میرا کام میرے لئے آسان کر دے اور میری زبان کی گرہ کھول دے تاکہ لوگ میری بات اچھی طرح سمجھ لیں اور میرے خاندان میں سے میرے بھائی ہارون کو میرا وزیر بنا دے، اسکے ذریعہ سے میری پشت مضبوط کر دے اور میرے کام میں اس کو میرا شریک بنا۔ اے اللہ! تو نے پھر اس کلام کو ان پر نازل کیا اور جلد ہی اس کے بازو کو اس کے بھائی کے ذریعہ سے مضبوط بنایا اور تم دونوں کو اپنے معجزات کے ذریعے سے مسلط کریں گے تاکہ وہ تم تک نہ پہنچ سکیں۔ اے اللہ! میں محمد تیرا بھیجا ہوا پیغمبر ہوں، تو میرے لئے میرے سینہ کو کشادہ فرما اور میرا کام میرے لئے آسان کر دے اور میرے خاندان میں سے میرے بھائی علی کو میرا وزیر بنا دے اور اس کے ذریعہ سے میری پشت مضبوط کر دے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا ختم نہیں ہوئی تھی کہ حضرت جبرائیل اللہ کی طرف سے نازل ہوئے اور کہا: یا محمد! پڑھیے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا پڑھوں؟ کہا: پڑھیے

"انما ولیکم اللہ ورسولہ والذین امنوا الذین یقیمون الصلوۃ ویوتون الزکوۃ وھم راکعون))

"تمہارا ولی اللہ، اس کا رسول اور وہ مومنین ہیں جو پابندی سے نماز ادا کرتے ہیں اور حالت رکوع میں زکوۃ دیتے ہیں۔"

## تین دن مسلسل صدقہ کرنا:

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں:

"ایک مرتبہ حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیمار ہو گئے۔ حضور سید عالم صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وسلم مع صحابہ کرام بیمار پرسی کو تشریف لائے تو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تمہارے فرزند بیمار ہیں۔ تم اللہ کے لئے کوئی نذر مانو۔ چنانچہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت سیدہ خاتون جنت اور آپ کی لونڈی فضہ سب نے تین روزوں کی نذر مانی۔ دونوں شہزادے اللہ کے فضل و کرم سے صحت یاب ہوئے تو تینوں نے روزے رکھے۔ جس دن روزہ رکھا اس دن گھر میں کھانے کی کوئی چیز نہ تھی۔ آپ شمعون یہودی کے پاس گئے اور چند سیر جو بطور قرض لائے۔ سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اس میں سے کچھ جو چکی میں پیسے اور گھر کے پانچ آدمیوں کے حساب سے شام کی روٹیاں پکائیں اور افطار کے وقت لا کر سامنے رکھیں، ابھی لقمہ لے کر منہ میں نہ ڈالا تھا کہ دروازے پر آ کر ایک فقیر نے سوال کیا: سلامتی ہو تم پر اے اہل بیت رسول! میں ایک مسکین مسلمان ہوں، تمہارے دروازے پر آیا ہوں، مجھے کھانا دو! اللہ تعالیٰ تمہیں جنت کے دستر خوانوں پر کھلائے گا۔ یہ سن کر ان مقدس حضرات نے وہ ساری روٹیاں اس مسکین سائل کے حوالے کر دیں اور خود پانی پی کر سو رہے۔ دوسرے دن پھر روزہ رکھا، اسی طرح کچھ جو پیس کر شام کو کھانا تیار کیا، افطار کے وقت ایک یتیم آ گیا۔ وہ روٹیاں اس کو دے دیں اور پانی پی کر تیسرے دن کا بھی روزہ رکھ لیا۔ تیسرے دن ایک غلام آیا اور ساری روٹیاں اس کے حوالے کر دیں۔ چوتھے روز صبح کو اٹھے تو بھوک کی شدت اور ضعف سے چلنے پھرنے کی طاقت نہ تھی۔ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرات حسنین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو دیکھنے کے لئے تشریف لائے۔ اس وقت حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نماز پڑھ رہی تھیں۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ان سب کی حالت دیکھی تو بے قرار ہوئے، یہاں تک کہ آنکھیں اشک بار ہو گئیں۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے صبر کی تلقین فرمائی۔ اس وقت جبریل امین علیہ السلام حاضر خدمت ہوئے اور کہا: اے اہل بیت رسول! تمہیں مبارک ہو کہ تمہاری شان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

((یؤفون بالنذر ویخافون یوما کان شرہ مستطیرًا ویطعمون الطعام علی حبہ مسکیناً و یتیماً و اسیرًا))

(سورۃ الدھر)

”(یہ ہیں وہ لوگ) جو اپنی منتیں پوری کرتے ہیں اور اس دن سے ڈرتے ہیں جس کی سختی پھیلی ہوئی ہے اور کھانا کھلاتے ہیں اس کی محبت پر (حالانکہ خود ضرورت ہے) مسکین و یتیم و اسیر کو۔“

(تفسیر کبیر 276/8، خازن و مدارک 340/4، الریاض النضرہ 302/2، روح البیان 546/6)

## ایک دن میں چار ہزار دینار صدقہ:

محمد بن کعب قرظی (تابعی) کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

”ایک وقت وہ تھا جب میں بھوک کی شدت سے پیٹ پر پتھر باندھتا تھا اور آج وہ وقت ہے کہ میں ایک

دن میں چار ہزار دینار صدقہ کرتا ہوں۔"

(اسد الغابہ، جلد 3، صفحہ 23-24)

## مہمان کی آمد نہ ہونے پر رونا:

ایک دن امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رونے لگے۔ لوگوں نے دریافت کیا:

"آپ کیوں رو رہے ہیں۔؟"

آپ نے فرمایا:

"اس لئے رو رہا ہوں کہ سات دن سے کوئی مہمان میرے گھر نہیں آیا۔"

## خرچ کرنے کا حکم:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد ہے:

"جب دنیا تمہارے سامنے (پاس) آئے تو خرچ کرو کیونکہ وہ تم ہی کو پہنچے گی اور جب وہ تم سے منہ موڑے تب بھی خرچ کرو کہ آخر کار وہ رہنے والی نہیں۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 28:

## فی عبادة علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کی عبادات ووظائف

## اس امت میں سب سے پہلے عبادت الٰہی کرنے والے:

((قال امیر المومنین رضی الله عنه: عبدت الله قبل ان یعبده احد من هذه الامة خمس سنین اوسبع سنین))

"امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے اللہ کی پانچ سال پہلے عبادت کی، اس سے پہلے کہ اس امت کا کوئی فرد اللہ کی پرستش کرے۔"

## سات سال قبل عبادت:

(( قال علی رضی الله عنه :عبدت الله مع رسول الله صلی الله علیه و آله سبع سنین قبل ان یعبده احد من هذه الامة))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس سے پہلے کہ اس امت کا کوئی فرد اللہ کی پرستش کرے میں نے

رسول اللہ کے ساتھ سات سال پہلے اللہ کی عبادت کی۔"

## پوری امت سے نوسال پہلے عبادت الٰہی:

((بالاسناد، عن عبد الله بن ابی الهذیل عن علی رضی الله عنه قال :ما اعرف احدا من هذه الامة عبد الله بعد نبینا غیری، عبدت الله قبل ان یعبده احد من هذه الامة تسع سنین))

"عبداللہ بن ابی ہذیل سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے سوا اس امت میں سے کوئی ایسا شخص نہیں جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ اللہ کی پرستش کی ہو۔ میں نو سال کا تھا کہ اللہ کی عبادت کی، اس سے پہلے کہ کوئی امتی اللہ کی پرستش کرتا۔"

## سات سال قبل:

((عن جابر عن عبد الله بن یحیی عن علیرضی الله عنه قال :صلیت مع النبی صلی الله علیه و آله وسلم ثلاث سنین قبل ان یصلی معه احد))

"جناب جابر بن عبداللہ بن یحییٰ نے سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے تین سال پہلے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی، اس سے قبل کہ کوئی اور نماز پڑھتا۔"

## حالت سجدہ میں دعا:

((عن ابی عبد الله رضی الله عنه وکان امیر المومنین علی رضی الله عنه یقول وهو ساجد :ارحم ذلی بین یدیك، وتضرعی الیك، ووحشتی من الناس، و آنسنی بك یا کریم))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ جس وقت حالت سجدہ میں ہوتے تھے تو عرض کیا کرتے تھے: اے اللہ! تیرے حضور عاجزی اور انکساری کر رہا ہوں اور تیری بارگاہ میں التجا اور التماس کر رہا ہوں اور مجھے لوگوں کا خوف اور ڈر ہے۔ ان پر رحم فرما۔ اے اللہ! مجھے اپنی محبت کرنے والا قرار دے۔"

## پہلے سجدہ گزار:

((وکان علی اول من سجدته من هذه الامة بعد رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد پہلے فرد تھے جنہوں نے اللہ کو سجدہ کیا۔"

## سجدہ کی حالت:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال: کان علی اذا سجد یتخوی کما یتخوی البعیر الضامر))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ جب سجدہ کیا کرتے تھے تو ان کی حالت اس طرح ہوتی تھی جس طرح ایک کمزور اونٹ بیٹھتا ہے۔''

## اللہ تعالیٰ کی دوستی:

((فقال علی رضی الله عنه: الهی کفی بی عزا ان اکون لك عبدا، و کفی بی فخراً ان تکون لی رباً، انت کما احب فاجعلنی کما تحب))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: اے اللہ! یہی عزت میرے لئے کافی ہے کہ تیرا بندہ بنوں اور یہی میرے لئے باعث فخر ہے کہ تو میرا پروردگار ہے۔ تو ایسا ہے جسے میں دوست رکھتا ہوں اور مجھے بھی ایسا بنا جسے تو دوست رکھتا ہے۔''

## اطاعت اور گناہوں سے دوری:

((عن امیر المومنین علی رضی الله عنه: ایها الناس انی والله واحشکم علی طاعة الا وسبقتکم الیها، ولا انها کم عن معصیة فلا واتنا هی قبلکم عنها))

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے لوگو! اللہ کی قسم! میں تمہیں اطاعت کیلئے مجبور نہیں کرتا اس سے پہلے کہ میں خود اس کو انجام دوں اور تمہیں گناہ سے دوری اور پرہیز کیلئے نہیں کہتا اس سے پہلے کہ میں خود گناہ سے دور ہوں۔''

## سب سے پہلے رسول اللہ کے ساتھ نماز پڑھنے والے:

((عن ابن عباس قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم اول من صلی معی علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سب سے پہلے جس نے میرے ساتھ نماز پڑھی وہ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ تھے۔''

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم لعلی رضی الله عنه: هذا اول من امن بی وصدقنی و صلی معی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا: یہ وہ پہلا فرد ہے جو مجھ پر ایمان لایا، میری تصدیق کی اور میرے ساتھ نماز پڑھی۔''

((عن زید بن ارقم انه قال :اول من صلی مع رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم علی بن ابی طالب))

''حضرت زید بن ارقم نے کہا: جناب علی بن ابی طالب پہلے شخص تھے جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔''

((عن سلمة بن کهیل قال :سمعت حبة العرنی قال :سمعت علیاً یقول :انا اول من صلی مع رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم))

''مسلمہ بن کہیل نے کہا کہ میں نے حبہ عرنی سے سنا۔اس نے کہا: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں پہلا فرد ہوں جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔''

## حضرت علی کا وضو اور دعائیں:

((بالاسناد ، عن ابی عبد الله قال :بینا امیر المومنین علی رضی الله عنه قاعد و معه ابنه محمد اذقال :یا محمد! ایتنی باناء من ماء فاتاه به فصبه بیده الیمنی علی یده الیسری ثم قال :الحمد لله الذی جعل الماء طهوراً ولم یجعله نجساً ثم استنجی فقال : اللهم حصن فرجی واعفه واستر عورتی وحرمها علی النار ثم استنشق فقال :اللهم لا تحرم علی ریح الجنة واجعلنی ممن یشم ریحها وطیبها وریحانها ثم تمضمض فقال : اللهم انطق لسانی بذکرك واجعلنی ممن ترضی عنه ثم غسل وجهه فقال :اللهم بیض وجهی یوم تسود (فیه) الوجوه ولا تسود وجهی یوم تبیض (فیه) الوجوه ، ثم غسل یمینه فقال :اللهم اعطنی کتابی بیمینی والخلد بیساری ثم غسل شماله فقال :اللهم لا تعطنی کتابی بشمالی ولا تجعلها مغلولة الی عنقی واعوذ بك من مقطعات النیران ثم مسح راسه فقال :اللهم غشنی برحمتك و برکاتك وعفوك ثم مسح علی رجلیه فقال : اللهم ثبت قدمی (علی الصراط) یوم تزل فیه الاقدام واجعل سعیی فیما یرضیك عنی ثم التفت الی محمد فقال :یا محمد !من توضا بمثل ماتوضات وقال مثل ما قلت، خلق الله له من کل قطرة ملکا یقدسه ویسبحه ویکبره و یفلله ویکتب له ثواب ذلك۔

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک دن امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے اور ان کے فرزند محمد بھی ساتھ تھے، اسی دوران محمد سے فرمایا: پانی کا برتن میرے لئے لے آؤ۔محمد پانی لائے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے دائیں ہاتھ سے بائیں ہاتھ پر پانی ڈالا اور کہا: شکر ہے اس اللہ کا جس نے پانی کو پاک اور پاکیزہ بنایا اور اس کو نجس نہیں بنایا۔پھر استنجا کے بعد کہا: اے اللہ! میرے دامن کو پاک کر اور مجھے عفت عطا فرما اور میری شرمگاہ کو ڈھانپ دے اور مجھ پر آگ حرام قرار دے۔اس کے بعد کلی

کی اور کہا: اے اللہ! میری زبان کو اپنے ذکر سے کھول دے اور مجھے ان میں سے قرار دے جن سے تو خوش ہے۔ اس کے بعد ناک میں پانی ڈالا اور کہا: الٰہی! بہشت کی خوشبو کو مجھ پر حرام نہ کر اور مجھے ان میں سے قرار دے جو اس کی خوشبو اور عطر اور پھول سے معطر ہوتے ہیں۔ اس وقت چہرے کو دھویا اور کہا: اے اللہ! جس دن چہرے سفید اور نورانی ہوں گے میرے چہرے کو سیاہ نہ کرنا۔ اس کے بعد دایاں ہاتھ دھویا اور کہا: اے اللہ! میرے اعمال نامہ کو میرے دائیں ہاتھ میں پکڑانا۔ اس کے بعد بائیں ہاتھ کو دھویا اور کہا: الٰہی! میرے نامہ اعمال کو میرے بائیں ہاتھ میں نہ پکڑانا اور میرے ہاتھوں کو گردن کے ساتھ نہ باندھنا۔ میں آگ میں بھڑکتے ہوئے شعلوں سے تجھ سے پناہ مانگتا ہوں۔ پھر سر کا مسح کیا اور کہا: اے اللہ! مجھے اپنی رحمت و برکت اور بخشش میں شامل فرما۔ اس کے بعد پیروں کا مسح کیا (کیونکہ موزے پہنے ہوئے تھے) اور کہا: اے اللہ! میرے قدموں کو جس دن قدم ڈگمگا جائیں گے مضبوط اور محکم قرار دینا۔ میری تلاش اور کوشش کو ہر وہ عمل جس میں تیری خشنودی ہو قرار دے۔ اس وقت محمد بن ابی بکر کی طرف دیکھا اور فرمایا: محمد! جو بھی میری طرح وضو کرے گا اور جو کچھ میں نے کہا ہے ویسے ہی دعا کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے وضو کے پانی کے ہر قطرے سے ایک فرشتہ پیدا کرے گا جو اللہ کی تسبیح اور تقدیس کرے گا اور اللہ اکبر و لا الہ الا اللہ کا ذکر کرے گا جس کا ثواب وضو کرنے والے کے اعمال میں لکھا جائے گا۔''

## وقت نماز خوف کا طاری ہونا:

((روی عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ انہ کان اذا حضر وقت الصلاۃ ارتعدت فرائصہ وتغیر لونہ فسئل عن ذلک فقال: جاء وقت الامانۃ التی عرضھا اللہ علی السموات والارض والجبال فابین ان یحملنھا واشفقن منھا و حملھا الانسان فلا ادری احسن اداء ما حملت ام لا))

''روایت ہے کہ جب نماز کا وقت ہوتا تھا تو امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے بدن مبارک پر لرزہ اور کپکپی طاری ہو جاتی تھی اور آپ کے چہرے کا رنگ تبدیل ہو جاتا تھا۔ جب آپ سے اس تبدیلی اور دگرگونی کی وجہ پوچھی گئی تو فرمایا: ابھی اللہ کی اس امانت کی ادائیگی کا وقت آپہنچا ہے جسے اللہ نے آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں کو دینا چاہا تو وہ اس کے قبول کرنے سے خوفزدہ ہو گئے، لیکن انسان نے اسے اپنے ذمہ لے لیا۔ میں نہیں جانتا آیا اس امانت کو جسے میں نے ذمہ لیا ہے احسن اور نیک طریقے سے ادا کر سکوں گا یا نہیں۔''

## بوقت وضو خوف الٰہی:

((وکان امیر المومنین رضی اللہ عنہ اذا اخذ الوضوء یتغیر وجھہ من خیفۃ اللہ تعالیٰ))

''وضو کرتے وقت امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے چہرے کا رنگ خوف الٰہی سے تبدیل ہو جاتا تھا۔''

## نماز کی ادائیگی کی فکر:

((ولم يترك (علی رضی الله عنه) صلاة الليل قط حتى ليلة الهرير و كان يوما في حرب صفين مشتغلا بالحرب والقتال، وكان مع ذلك بين الصفين يراقب الشمس، فقال له ابن عباس :يا امير المومنين، ما هذا الفعل ؟ فقال:انظر الى الزوال حتى نصلی))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کبھی نماز کو قضاء نہیں کیا حتیٰ کہ لیلۃ الہریر میں بھی نماز شب ادا کی۔ جنگ صفین میں آپ جنگ کرنے میں مصروف تھے تو آپ سورج کی طرف دیکھ رہے تھے۔حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا: امیر المومنین کیا کر رہے ہیں؟ فرمایا: سورج کے زوال کو دیکھ رہا ہوں تا کہ نماز پڑھیں۔''

## فجر وعشاء کی نماز کو باجماعت ادا کرنا:

((قال علی رضی الله عنه :يا ابا الدرداء! اصلی العشاء والفجر فی جماعة احب الی من ان احيی بينهما، اما سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول:لو يعلمون ما فيهما لا توهما ولو حبوا وانهما ليكفران ما بينهما))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے ابودرداء! نماز عشاء اور صبح کو جماعت کے ساتھ پڑھنا میری نظر میں زیادہ بہتر ہے اس سے کہ عشاء سے لے کر صبح تک بیدار رہوں۔کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں سنا کہ آپ نے فرمایا: اگر لوگ یہ جانتے کہ یہ نماز کس قدر پرفضیلت ہے تو اس کے پڑھنے کیلئے حاضر ہو جاتے یہاں تک کہ اگر انہیں ہاتھوں اور پیٹ کے بل چل کر آنا پڑتا، یہ دو نمازیں ان گناہوں کی مغفرت کا سبب بنتی ہیں جو ان کے دوران انجام ہوئے۔''

## حضرت علی کے لیے رکوع کو لمبا کرنا:

((ان النبی صلى الله عليه وآله وسلم طول الركوع فی بعض الصلوات تطويلاً خارجاً عن العادة فسئل عن ذلك، فقال:امسك جبرئيل يدی فی ركبتی حتی اتی علی بن ابی طالب فادرك تلك الركعة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ایک نماز میں رکوع کو معمول سے زیادہ طویل فرما دیا۔اس کی وجہ پوچھی گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جبرائیل نے میرے ہاتھوں کو زانو پر پکڑا ہوا تھا یہاں تک کہ علی

آئے اور انہوں نے اس رکعت میں شرکت کی۔"

## ہر دن رات میں ہزار رکعات کی ادائیگی:

((عن جميل بن صالح ، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال:ان استطعت ان تصلی فی شهر رمضان وغيره فی اليوم والليلة الف ركعة فافعل ، فان عليارضی الله عنه كان يصلی فی اليوم والليلة الف ركعة))

"جمیل بن صالح نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ اگر ماہ رمضان اور دوسرے مہینوں میں دن رات میں ہزار رکعت نماز پڑھ سکتے ہو تو ایسا کرو، چونکہ علی رضی اللہ عنہ ہر دن اور رات میں ہزار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔"

(( عن الباقر رضی الله عنه انه قال :و كان (علی رضی الله عنه) يصلی فی اليوم والليلة الف ركعة))

"امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ عنہ ہر دن رات ہزار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔"

((بالاسناد عن الباقر رضی الله عنه انه قال: كان علی بن الحسين يصلی فی اليوم والليلة الف ركعة كما كان يفعل امير المومنين رضی الله عنه، كان له خمس مائة نخلة، فكان يصلی عند كل نخلة ركعتين))

"امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ ہر دن اور رات ہزار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ بھی اسی طرح نماز پڑھا کرتے تھے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس پانچ سو کھجور کے درخت تھے اور وہ ہر درخت کے قریب دو رکعت نماز پڑھا کرتے تھے۔

((بالاسناد عن ابی بصير قال: دخلنا علی ابی عبد الله رضی الله عنه فقال له ابو بصير :ما تقول فی الصلاة فی شهر رمضان؟ فقال: لشهر رمضان حرمة وحق لايشبهه شیء من الشهور، صل ما استطعت فی شهر رمضان تطوعاً بالليل و النهار، فان استطعت ان تصلی فی كل يقم و ليلة الف ركعة، فافعل ، ان علياً رضی الله عنه فی آخر عمره كان يصلی فی كل يوم وليلة الف ركعة، فصل يا ابا محمد زيادة فی رمضان))

"ابو بصیر کہتے ہیں کہ میں امام صادق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ آپ کی نظر میں ماہ رمضان میں نماز پڑھنا کیسا ہے؟ فرمایا: ماہ رمضان حرمت اور حق رکھتا ہے کہ اور مہینے ایسی حرمت اور حق نہیں رکھتے۔ جتنی بھی قدرت رکھتے ہو رمضان میں دن رات نوافل پڑھو۔ اگر ہزار رکعت نماز دن اور رات میں پڑھ سکتے ہو تو ایسا کرو۔ چونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی

زندگی کے آخری ایام میں ہر دن اور رات کو ہزار رکعت نماز پڑھا کرتے تھے، اس لئے ابو محمد! ماہ رمضان میں دوسرے مہینوں سے زیادہ نماز پڑھو۔"

## معذرت و معافی:

((من مناجاته: الهی الیس اعتذاری الیك اعتذار من یستغنی عن قبول عذره، فاقبل عذری یاخیر من اعتذر الیه المسیئون))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کی دعاؤں میں سے ایک دعا یہ تھی: اے اللہ! میری معذرت طلبی تیری بارگاہ میں اس کی معذرت اور معافی کی طرح نہیں ہے جو قبول ہونے سے بے نیاز ہو، بس میری معذرت کو قبول فرما۔ اے وہ بہترین ذات! گنہگار جس کی بارگاہ میں معذرت اور معافی طلب کرتے ہیں۔"

## مناجات کا ایک طریقہ:

(( بالاسناد، عن الاصبغ بن نباتة قال: كان امير المومنين رضی الله عنه یقول فی سجوده: انا جیك یا سیدی كما ینا جی العبد الذلیل مولاه واطلب الیك طلب من یعلم انك تعطی ولا ینقص مما عندك شیء، واستغفرك استغفار من یعلم انه لایغفر الذنوب الا انت، واتوكل علیك توكل من یعلم انك علی كل شیء قدیر))

"اصبغ بن نباتہ نے کہا کہ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ سجدہ میں کہا کرتے تھے: اے مولا! میں تجھ سے مناجات اور التجا کر رہا ہوں جس طرح ایک حقیر اور عاجز غلام اپنے آقا سے مناجات کرتا ہے۔ میں تجھ سے حاجت طلب کر رہا ہوں اور اس کی طرح طلب کر رہا ہوں جو جانتا ہے کہ تو اسے عطا کرے گا اور جو کچھ تیرے پاس ہے اس میں کمی نہیں آئے گی اور میں تجھ سے بخشش چاہتا ہوں۔ اس کی طرح معافی مانگتا ہوں جو جانتا ہے کہ تیرے سوا کوئی اس کے گناہوں کو معاف نہیں کر سکتا اور تجھ پر توکل کر رہا ہوں اس کی طرح جو جانتا ہے تو ہر چیز پر قادر ہے۔"

## عبادت کرنے کی وجہ:

((وقال امیر المومنین وسید الموحدین علی ابن ابی طالب: ما عبدتك خوفامن نارك ولا تمعا فی جنتك، لكن وجد تك اهلاً للعبادة فعبدتك))

"امیر المومنین وسید الموحدین جناب علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: اے اللہ! میں تیری عبادت اس لئے نہیں کرتا کہ مجھے جہنم کی آگ کا خوف یا جنت کی لالچ ہے بلکہ تجھے پرستش اور عبادت کا لائق جانتا ہوں اسی لئے تیری عبادت کرتا ہوں۔"

## جس کام میں اپنا غصہ شامل ہو جائے:

''جس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ عمرو بن عبدود (ایک کافر) پر جنگ کے دوران غالب آئے تو اس پر ضرب نہ چلائی۔ لوگوں نے آپ کے اس عمل کو عیب سمجھا، لیکن حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے آپ کا دفاع کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے حذیفہ! علی خود اس کام کی وجہ بیان کرے گا۔ عمرو بن عبدود کو قتل کرنے کے بعد جب حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلمنے اس کام کا سبب پوچھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: اس نے میری والدہ کو گالی دی اور اپنا تھوک میرے چہرے پر پھینکا۔ میں ڈر گیا کہ اگر اس کو قتل کرتا ہوں تو میرا غصہ اس میں شامل ہو جائے گا، اس لئے میں نے اس کو چھوڑ دیا۔ جب میرا غصہ ٹھنڈا ہوا تب میں نے اس کو اللہ کی خاطر واصل جہنم کیا۔''

## حالت نماز میں تیر کے نکالنے کا پتہ بھی نہ چلا:

((روی ان علیاً قد اصاب رجله فی غزوة احد سهم صعب اخراجه، فامر رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم باخراجه حین اشتغاله بالصلاة فاخر جوه من رجله فقال بعد فراغه عن الصلاة بانه لم یلتفت بذلك))

''مروی ہے کہ جنگ احد میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاؤں میں تیر لگا جس کا نکالنا مشکل تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس تیر کو اس وقت نکالیں جب علی نماز کی حالت میں ہوں۔ ایسے ہی کیا گیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھنے کے بعد فرمایا: میں بالکل متوجہ بھی نہیں ہوا۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 29:

## علی وحدیث الغدیر:

# واقعہ غدیر

## حدیث نمبر 1:

((عن جریر قال: شهدنا الموسم فی حجة الوداع مع رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم فبلغنا مکانا یقال له غدیر خم فنادی: الصلاة جامعة، فاجتمعنا المهاجرون والانصار۔ فقال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم وسطنا فقال: ایها الناس! بم تشهدون؟ قالوا: نشهدان لا اله الا الله، قال: ثم مه؟ قالوا: وان محمد صلی الله علیه

یف حکمتیں:

((وَقَالَ إِنَّ الْقُلُوبَ تَمَلُّ كَمَا تَمَلُّ الْأَبْدَانُ فَابْتَغُوا لَهَا طَرَائِفَ الْحِكْمَةِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ دل اسی طرح تھک جاتے ہیں جس طرح بدن تھکتے ہیں، لہٰذا ان کے لیے لطیف ترین حکمتیں تلاش کرو۔''

لط مراد:

((وَقَالَ لَمَّا سَمِعَ قَوْلَ الْخَوَارِجِ (لَا حُكْمَ إِلَّا لِلَّهِ :(كَلِمَةُ حَقٍّ يُرَادُ بِهَا بَاطِلٌ))

''جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خوارج کا قول ''لاحکم الا اللہ'' (حکم اللہ سے مخصوص ہے) سنا تو فرمایا: یہ جملہ صحیح ہے مگر جو اس سے مراد لیا جاتا ہے وہ غلط ہے۔''

نتشار و اجتماع:

وَقَالَ فِي صِفَةِ الْغَوْغَاءِ: هُمُ الَّذِينَ إِذَا اجْتَمَعُوا غَلَبُوا، وَ إِذَا تَفَرَّقُوا لَمْ يُعْرَفُوا وَ قِيلَ: بَلْ قَالَ: هُمُ الَّذِينَ إِذَا اجْتَمَعُوا ضَرُّوا وَ إِذَا تَفَرَّقُوا نَفَعُوا فَقِيلَ: قَدْ عَرَفْنَا مَضَرَّةَ اجْتِمَاعِهِمْ، فَمَا مَنْفَعَةُ افْتِرَاقِهِمْ؟ فَقَالَ: يَرْجِعُ أَصْحَابُ الْمِهَنِ إِلَى مِهَنِهِمْ فَيَنْتَفِعُ النَّاسُ بِهِمْ كَرُجُوعِ الْبَنَّاءِ إِلَى بِنَائِهِ، وَ النَّسَّاجِ إِلَى مَنْسَجِهِ، وَ الْخَبَّازِ إِلَى مَخْبَزِهِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بازاری لوگوں کی بھیڑ بھاڑ کے بارے میں فرمایا: ''یہی وہ لوگ ہیں جو مجتمع ہو جاتے ہیں تو غالب آجاتے ہیں اور منتشر ہو جاتے ہیں تو پہچانے بھی نہیں جاتے ہیں۔'' اور بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس طرح فرمایا: ''جب مجتمع ہو جاتے ہیں تو نقصان دہ ہوتے ہیں اور جب منتشر ہو جاتے ہیں تبھی فائدہ مند ہوتے ہیں۔ لوگوں نے عرض کیا: ''اجتماع میں نقصان تو سمجھ میں آ گیا لیکن انتشار میں فائدہ کے کیا معنی ہیں؟ آپ نے فرمایا: ''سارے کاروبار والے اپنے کاروبار کی طرف پلٹ جاتے ہیں اور لوگ ان سے فائدہ اٹھا لیتے ہیں جس طرح معمار اپنی عمارت کی طرف چلا جاتا ہے، کپڑا بننے والا کارخانہ کی طرف چلا جاتا ہے اور روٹی پکانے والا تنور کی طرف پلٹ جاتا ہے۔''

برائی کے وقت حاضر ہونے والے:

((وَ قَدْ أُتِيَ بِجَانٍ وَ مَعَهُ غَوْغَاءُ فَقَالَ: لَا مَرْحَبًا بِوُجُوهٍ لَا تُرَى إِلَّا عِنْدَ كُلِّ سَوْأَةٍ))

''آپ کے پاس ایک مجرم کو لایا گیا جس کے ساتھ تماشائیوں کا ایک ہجوم تھا تو آپ نے فرمایا: ''ان چہروں پر پھٹکار ہو جو صرف برائی اور رسوائی کے موقع پر نظر آتے ہیں۔''

مضبوط پہرہ:

((وَقَالَ إِنَّ مَعَ كُلِّ إِنْسَانٍ مَلَكَيْنِ يَحْفَظَانِهِ، فَإِذَا جَاءَ الْقَدَرُ خَلَّيَا بَيْنَهُ وَ بَيْنَهُ وَ إِنَّ الْأَ

جَلَ جُنَّةٌ حَصِينَةٌ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہر انسان کے ساتھ دو فرشتے ہوتے ہیں جو اس کی حفاظت کرتے ہیں اور جب موت کا وقت آتا ہے تو وہ اس کے اور موت کے درمیان سے ہٹ جاتے ہیں اور بے شک انسان کی مقررہ عمر اس کے لیے ایک مضبوط پر ہے۔''

## مددگار اور قوت:

((وَقَالَ وَ قَدْ قَالَ لَهُ طَلْحَةُ وَ الزُّبَيْرُ: نُبَايِعُكَ عَلَى اءنَّا شُرَكَاؤُكَ فِي هَذَا الْاءَمْرِ فقال: لَا وَ لٰكِنَّكُمَا شَرِيكَانِ فِي الْقُوَّةِ وَ الِاسْتِعَانَةِ وَ عَوْنَانِ عَلَى الْعَجْزِ وَ الْاءوَدِ))

''حضرت طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ہم آپ سے بیعت تو کر رہے ہیں مگر کاروبار خلافت میں ہمیں شریک رکھیے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''نہیں! لیکن تم دونوں قوت پر امداد میں شریک ہو اور میرے عاجز آنے اور انتہائی زحمت کے وقت مددگار رہو گے۔''

## گرفت کرنے والی:

((وَقَالَ اءيُّهَا النَّاسُ، اتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِي إِنْ قُلْتُمْ سَمِعَ، وَ إِنْ اءضْمَرْتُمْ عَلِمَ، وَ بَادِرُوا الْمَوْتَ الَّذِي إِنْ هَرَبْتُمْ اءدْرَكَكُمْ وَ إِنْ اءقَمْتُمْ اءخَذَكُمْ وَ إِنْ نَسِيتُمُوهُ ذَكَرَكُمْ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''اے لوگو! اللہ سے ڈرو جو تمہاری ہر بات سنتا ہے اور تمہارے دل کے ہر راز سے واقف ہے۔ اے لوگو! اس موت کی طرف سبقت کرو جس سے بھاگنا بھی چاہو گے تو وہ تمہیں پالے گی ٹھہر جاؤ گے تو گرفت میں لے لے گی اور تم اسے بھول بھی جاؤ تو وہ تمہیں یاد رکھے گی۔''

## بھلائی کا شکریہ:

((وَقَالَ يزهِّدَنَّكَ فِي الْمَعْرُوفِ مَنْ لَا يَشْكُرُهُ لَكَ، فَقَدْ يَشْكُرُكَ عَلَيْهِ مَنْ لَا يَسْتَمْتِعُ بِشَيْءٍ مِنْهُ وَ قَدْ تُدْرِكُ مِنْ شُكْرِ الشَّاكِرِ اءكْثَرَ مِمَّا اءضَاعَ الْكَافِرُ، وَ اللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کسی شخص کا تمہارے حسن سلوک پر شکر گزار نہ ہونا تمہیں نیکی اور بھلائی سے بددل نہ بنادے اس لیے کہ بسا اوقات تمہاری اس بھلائی کی وہ قدر کرے گا جس نے اس سے کچھ فائدہ بھی نہیں اٹھایا اور اس ناشکرے نے جتنا تمہارا حق ضائع کیا ہے اس سے کہیں زیادہ تم ایک قدردانی حاصل کر لو گے اور اللہ نیک کام کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔''

## ظرف علم:

((وَقَالَ: كُلُّ وِعَاءٍ يَضِيقُ بِمَا جُعِلَ فِيهِ إِلَّا وِعَاءَ الْعِلْمِ فَإِنَّهُ يَتَّسِعُ بِهِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہر برتن تنگ ہے سوائے ظرفِ علم کے کہ وہ علم سے وسیع ہوتا چلا جاتا ہے۔''

**صابر کا پہلا اجر:**

((وَقَالَ اءَوَّلُ عِوَضِ الْحَلِيمِ مِنْ حِلْمِهِ اءَنَّ النَّاسَ اءَنْصَارُهُ عَلَى الْجَاهِلِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''صبر کرنے والے کو قوت برداشت پر پہلا اجر یہ ملتا ہے کہ لوگ جاہل کے مقابلہ میں اس کے مددگار ہو جاتے ہیں۔''

**بردباری سے شباہت:**

((وَقَالَ :إِنْ لَمْ تَكُنْ حَلِيماً فَتَحَلَّمْ، فَإِنَّهُ قَلَّ مَنْ تَشَبَّهَ بِقَوْمٍ إِلا اءَوْشَكَ اءَنْ يَكُونَ مِنْهُمْ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر تم بردبار نہیں ہو تو بظاہر بردبار بننے کی کوشش کرو' کیونکہ ایسا کم ہوتا ہے کہ کوئی شخص کسی جماعت سے شباہت اختیار کرے اور ان میں سے نہ ہو جائے۔''

**علم یقین:**

((وَقَالَ :مَنْ حَاسَبَ نَفْسَهُ رَبِحَ، وَ مَنْ غَفَلَ عَنْهَا خَسِرَ، وَ مَنْ خَافَ اءَمِنَ، وَ مَنِ اعْتَبَرَ اءَبْصَرَ، وَ مَنْ اءَبْصَرَ فَهِمَ، وَ مَنْ فَهِمَ عَلِمَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس نے اپنے نفس کا جائزہ لیا وہ نفع میں رہا' جس نے غفلت کی اسے گھاٹا ہوا، جو اللہ سے) ڈرا وہ بے خوف ہو گیا (غیر اللہ اور عذاب سے)، جس نے عبرت حاصل کی اس نے حقیقت کو دیکھ لیا اور وہ سمجھ گیا اور جو سمجھ گیا اُسے علم یقین ہو گیا۔''

**دنیا کا جھکاؤ:**

وَقَالَ :لَتَعْطِفَنَّ الدُّنْيَا عَلَيْنَا بَعْدَ شِمَاسِهَا عَطْفَ الضَّرُوسِ عَلَى وَلَدِهَا وَ تَلَا عَقِيبَ ذَلِكَ (وَ نُرِيدُ اءَنْ نَمُنَّ عَلَى الَّذِينَ اسْتُضْعِفُوا فِي الْاءَرْضِ وَ نَجْعَلَهُمْ اءَئِمَّةً وَ نَجْعَلَهُمُ الْوارِثِينَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ دنیا منہ زوری دکھانے کے بعد ایک دن بہر حال ہماری جانب جھکے گی جس طرح کاٹنے والی اونٹنی کو اپنے بچے پر رحم آتا ہے۔ اس کے بعد آپ رضی اللہ عنہ نے اس آیت مبارکہ کی تلاوت فرمائی:

((وَ نُرِيدُ اءَنْ نَمُنَّ عَلَى الَّذِينَ اسْتُضْعِفُوا فِي الْاءَرْضِ وَ نَجْعَلَهُمْ اءَئِمَّةً وَ نَجْعَلَهُمُ الْوارِثِينَ))

''ہم چاہتے ہیں کہ ان بندوں پر احسان کریں جنہیں روئے زمین پر کمزور بنا دیا گیا۔ ہم انہیں لوگوں کا امام بنائیں گے اور ہم انہیں وارث جنت بنائیں گے۔''

**دنیا سے الگ ہونے والا:**

((وَقَالَ اتَّقُوا اللّٰهَ تَقِيَّةَ مَنْ شَمَّرَ تَجْرِيدا، وَ جَدَّ تَشْمِيرا، وَ اكْمَشَ فِي مَهَلٍ، وَ بَادَرَ عَنْ وَجَلٍ، وَ نَظَرَ فِي كَرَّةِ الْمَوْئِلِ، وَ عَاقِبَةِ الْمَصْدَرِ، وَ مَغَبَّةِ الْمَرْجِعِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ سے ڈرو اس شخص کے ڈرنے کے مانند جس نے دنیا کی وابستگیوں کو چھوڑ کر دامن گردان لیا، دامن گردان کر کوشش میں لگ گیا، اچھائیوں کے لیے اس وقفہ حیات میں تیز گامی کے ساتھ چلا، خطروں کے پیش نظر اس نے نیکیوں کی طرف قدم بڑھایا، اپنی قرارگاہ اور اپنے اعمال کے نتیجہ اور انجام کار کی منزل پر نظر رکھی۔''

**سخاوت کی تعریف:**

((وَقَالَ الْجُودُ حَارِسُ الْاَعْرَاضِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سخاوت عزت و آبرو کی نگہبان ہے۔''

**اصل محافظ......حلم:**

((وَقَالَ الْحِلْمُ فِدَامُ السَّفِيه))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''حلم بیوقوف کا دہانہ بند ہے (کہ یہ رسوائی سے بچاتا ہے)''

**معافی اور کامیابی:**

((وَقَالَ: وَ الْعَفْوُ زَكَاةُ الظَّفَرِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: معافی کامیابی کی زکوٰۃ ہے۔''

**بھول جانا اور غداری:**

((وَقَالَ وَ السُّلُوُّ عِوَضُكَ مِمَّنْ غَدَرَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بھول جانا غداری کرنے والے کا بدل ہے۔''

**مشورہ عین ہدایت**

((وَقَالَ: وَ الاِسْتِشَارَةُ عَيْنُ الْهِدَايَةِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مشورہ کرنا عین ہدایت ہے۔''

**اپنی رائے پر عمل:**

((وَقَالَ :وَ قَدْ خَاطَرَ مَنِ اسْتَغْنَى بِرَاْيِه))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس نے اپنی رائے ہی پر اعتماد کرلیا اس نے اپنے آپ کو خطرہ میں ڈال دیا۔''

**صبر اور مصائب زمانہ:**

((وَقَالَ :وَ الصَّبْرُ يُنَاضِلُ الْحِدْثَانَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: صبر مصائب زمانہ سے مقابلہ کرتا ہے۔''

**بیقراری مددگار زمانہ:**

((وَقَالَ :وَ الْجَزَعُ مِنْ اَعْوَانِ الزَّمَانِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بیقراری زمانہ کی مددگار ثابت ہوتی ہے۔''

**بہترین دولت مندی:**

((وَقَالَ :وَ اَشْرَفُ الْغِنَى تَرْكُ الْمُنَى))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بہترین دولت مندی تمناؤں کا ترک کر دینا ہے۔''

**غلام عقلیں:**

((وَقَالَ :وَ كَمْ مِنْ عَقْلٍ اَسِيرٍ عِنْدَ هَوَى اَمِيرٍ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کتنی ہی غلام عقلیں ہیں جو روساء کی خواہشات کے نیچے دبی ہوئی ہیں۔''

**توفیق الٰہی:**

((وَقَالَ :وَ مِنَ التَّوْفِيقِ حِفْظُ التَّجْرِبَةِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''تجربہ یاد رکھنا ایک توفیق الٰہی ہے۔''

**مفید رشتہ داری:**

((وَقَالَ :وَ الْمَوَدَّةُ قَرَابَةٌ مُسْتَفَادَةٌ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: محبت ایک مفید رشتے داری ہے۔''

**تنگ دل:**

((وَقَالَ :وَ لَا تَاْمَنَنَّ مَلُوْلًا))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''جو خود ہی دل تنگ ہو اس سے مطمئن نہ رہو۔''

## اپنی عقل سے حسد:

((وَقَالَ عُجْبُ الْمَرْءِ بِنَفْسِهِ أَحَدُ حُسَّادِ عَقْلِهِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''انسان کا خود پسندی میں مبتلا ہو جانا خود اپنی عقل سے حسد کرنا ہے۔''

## تکلیف سے چشم پوشی:

((وَقَالَ أَغْضِ عَلَى الْقَذَى وَالْأَلَمِ تَرْضَ أَبَدًا))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تکلیف سے چشم پوشی کرو ورنہ کبھی خوش نہیں رہ سکتے۔''

## نرمی کی عظمت:

((وَقَالَ مَنْ لَانَ عُودُهُ كَثُفَتْ أَغْصَانُهُ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس درخت کی لکڑی نرم ہو اس کی شاخیں گھنی ہوتی ہیں (لہٰذا انسان کو نرم دل ہونا چاہئے)''

## مخالفت کے نقصانات:

((وَقَالَ الْخِلَافُ يَهْدِمُ الرَّأْيَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''مخالفت صحیح و درست رائے کو بھی برباد کر دیتی ہے۔''

## دست درازی:

((وَقَالَ :مَنْ نَالَ اسْتَطَالَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''جو منصب پالیتا ہے وہ دست درازی کرنے لگتا ہے۔''

## انقلاب حالات اور لوگ:

((وَقَالَ فِي تَقَلُّبِ الْأَحْوَالِ عِلْمُ جَوَاهِرِ الرِّجَالِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: لوگوں کے جوہر حالات کے انقلاب میں پہچانے جاتے ہیں۔''

## محبت کی کمزوری:

((وَقَالَ حَسَدُ الصَّدِيقِ مِنْ سُقْمِ الْمَوَدَّةِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''دوست کا حسد کرنا محبت کی کمزوری ہے۔''

## طمع و حرص کی مذمت:

((وَقَالَ :أَكْثَرُ مَصَارِعِ الْعُقُولِ تَحْتَ بُرُوقِ الْمَطَامِعِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اکثر عقلوں کا ٹھوکر کھا کر گرنا طمع و حرص کی بجلیاں چمکنے پر ہوتا ہے۔''

## خیال پر فیصلہ

((وَقَالَ لَيْسَ مِنَ الْعَدْلِ الْقَضَاءُ عَلَى الثِّقَةِ بِالظَّنِّ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: انصاف یہ نہیں ہے کہ خیال پر فیصلہ کر دیا جائے۔''

## بدترین زادِراہ:

((وَقَالَ بِئْسَ الزَّادُ إِلَى الْمَعَادِ، الْعُدْوَانُ عَلَى الْعِبَادِ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: قیامت کے دن بدترین زادہ سفر اللہ کے بندو پر ظلم کرنا ہوگا۔''

## بلند کردار کی نشانی:

((وَقَالَ مِنْ اَشْرَفِ اَفْعَالِ الْكَرِيمِ غَفْلَتُهُ عَمَّا يَعْلَمُ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بلند انسان کے بہترین افعال میں سے یہ ہے کہ وہ ان چیزوں سے چشم پوشی کرے جنہیں وہ جانتا ہے۔''

## حیاء کی خلعت:

((وَقَالَ: مَنْ كَسَاهُ الْحَيَاءُ ثَوْبَهُ لَمْ يَرَ النَّاسُ عَيْبَهُ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جسے شرم اپنا خلعت ولباس پہنا دیتی ہے لوگ اس کے عیب نہیں دیکھ پاتے (وہ عیب کم کرتا ہے۔)''

## خاموشی کی ہیبت:

((وَقَالَ بِكَثْرَةِ الصَّمْتِ تَكُونُ الْهَيْبَةُ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: زیادہ خاموشی ہیبت کا سبب بنتی ہے۔''

## انصاف اور دوستی:

((وَقَالَ: وَ بِالنَّصَفَةِ يَكْثُرُ الْوَاصِلُونَ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: انصاف کرنے سے دوستوں میں اضافہ ہوتا ہے۔''

## کرم وفضل اور قدر ومنزلت:

((وَقَالَ وَ بِالْاِفْضَالِ تَعْظُمُ الْاَقْدَارُ))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کرم وفضل کرنے سے قدر ومنزلت بلند ہوتی ہے۔''

☆☆☆

فصل نمبر 33:

## اقضاكم علي رضي الله عنه:

# حضرت علی تمہارے لئے بہترین حاکم ہیں

### حضرت علی کا فیصلہ حکم الٰہی کے عین مطابق ہوتا:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :لقد قضى علي بن ابي طالب بينكما بقضاء الله عزوجل))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی نے تم دو آدمیوں کے درمیان فیصلہ کیا ہے، یہ جو تم دونوں کیلئے علی نے حکم سنایا ہے حکم الٰہی تھا۔"

### بہترین فیصل:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :اقضاكم علي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی تمہارے لئے بہترین حاکم ہے۔"

### دانا اور عقل مند ترین قاضی:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علي اعلم الناس بفصل القضاء))

"رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی لوگوں کے جھگڑے اور دشمنی کے معاملات میں عقلمند اور دانا ترین انسان ہے۔"

### سب سے زیادہ سنت کو جاننے والے:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :اعلم امتي بالسنة والقضاء بعدي علي بن ابي طالب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری امت کے افراد میں سے میری سنت اور حکمرانی میں عقلمند اور دانا ہے۔"

### عدالت علی:

((بالاسناد ، عن ابي عباس قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي بن ابي طالب اعلم امتي ، واقضاهم فيما اختلفوا فيه من بعدي))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری امت میں سے سب سے عاقل اور دانا ہے اور میرے بعد جو چیزیں باعث اختلاف ہوں گی اس میں ان کی

عدالت اور قضاوت سب سے بہترین ہے۔"

## فیصلہ کرنے کی صلاحیت رسول اللہ کی عطا:

((قال علی رضی الله عنه :بعثنی النبی صلی الله علیه وآله وسلم الی الیمن ، فقلت :یا رسول الله !انی هدیث السن، قال :فوضع یده علی صدری وقال :اذهب فان الله سیثبت لسانك ویهدی قلبك ،قال:فما شککت فی قضاء بین خصمین قاما بین یدی بعد))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یمن کیلئے روانہ کیا۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں جوان ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک کو میرے سینے پر رکھا اور فرمایا: اے اللہ! اس کے دل کو ہدایت فرما اور اس کی زبان کو قوی اور طاقتور بنا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس کے بعد میں نے لوگوں کے درمیان جو بھی فیصلے کیے کوئی بھی رد نہیں ہوا۔"

## دعائے رسول:

(( بالاسناد عن علی رضی الله عنه قال :بعثنی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم الی الیمن فقلت :یا رسول الله تبعثنی وانا شاب اقضی بینهم ولا ادری بالقضاء، قال: فضرب بیده فی صدری ثم قال :اللهم اهد قلبه وثبت لسانه، قال:فما شککت بعد فی قضاء بین اثنین))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف روانہ کیا۔ میں نے کہا: یا رسول اللہ! میں تو ایک جوان ہوں اور میں فیصلے کرنا بھی نہیں جانتا اور آپ مجھے یمن کی طرف روانہ کر رہے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھ کو میرے سینے پر مارا اور فرمایا: اے اللہ! اس کے قلب کو ہدایت اور اس کی زبان کو ثابت فرما۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس کے بعد میں نے دو آدمیوں کے درمیان جو بھی حکم سنایا کبھی بھی اس پر اعتراض نہیں ہوا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 34:

## نماذج من قضاء علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کی معاملہ فہمی، اجتہادی قوت اور فیصلے

## فقہ واجتہاد:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فقہ واجتہاد میں بھی کامل دستگاہ حاصل تھا، بلکہ علم واطلاع کی وسعت سے دیکھا جائے تو آپ کو اُمت مسلمہ کا سب سے بڑا فقیہ، مدبر، مفسر اور مجتہد ماننا پڑے گا۔ بڑے بڑے صحابہ یہاں تک کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی کبھی کبھی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فضل وکمال کا ممنون ہونا پڑتا تھا۔ فقہ واجتہاد کے لیے کتاب وسنت کے علم کے علاوہ سرعت فہم اور دوراندیشی کی بڑی ضرورت ہوتی ہے اور جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ کمالات حاصل تھے۔ مشکل سے مشکل اور پیچیدہ سے پیچیدہ مسائل کی تہہ تک آپ کی نکتہ رس نگاہ آسانی سے پہنچ جاتی تھی۔ آپ کے چند فقیہانہ نکتے حسب ذیل ہیں:

## مجنون حدود شرعی سے مستثنیٰ:

ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے ایک مجنون زانیہ عورت پیش کی گئی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس پر حد جاری کرنے کا ارادہ فرمایا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''یہ ممکن نہیں کیونکہ مجنون حدود شرعی سے مستثنیٰ ہیں۔''

یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے ارادہ سے باز آ گئے۔

## حالتِ احرام میں شکار:

ایک دفعہ حج کے موسم میں حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے شکار کا گوشت پکا کر پیش کیا گیا۔ لوگوں نے احرام کی حالت میں اس کے کھانے کے جواز اور عدم جواز میں اختلاف کیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کے جواز کے قائل تھے۔ انہوں نے کہا:

''حالت احرام میں خود شکار کر کے کھانا منع ہے، لیکن جب کسی غیر محرم نے شکار کیا ہے تو اس کے کھانے میں کیا حرج ہے؟''

دوسروں نے اس سے اختلاف کیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دریافت کیا:

''اس مسئلہ میں قطعی فیصلہ کس سے معلوم ہوگا؟''

لوگوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام لیا، چنانچہ انہوں نے اُن سے جا کر دریافت کیا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''جن لوگوں کو یہ واقعہ یاد ہو وہ شہادت دیں کہ ایک دفعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں شکار لایا گیا جب کہ آپ احرام کی حالت میں تھے، آپ نے فرمایا: یہ ان کو کھلا دو جو احرام میں نہیں ہیں۔''

حاضرین میں سے بارہ صحابہ نے شہادت دی۔ یہ سن کر حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے رفقاء نے اس کھانے سے پرہیز کیا۔

## موزوں پر مسح:

ایک دفعہ اُم المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے کسی نے یہ مسئلہ پوچھا:

''ایک بار پاؤں دھونے کے بعد کتنے دن تک موزوں پر مسح کر سکتے ہیں۔؟''

آپ نے فرمایا:

''جناب علی سے جا کر دریافت کرو۔ ان کو معلوم ہوگا کیونکہ وہ سفر میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہا کرتے تھے۔''

چنانچہ وہ سائل حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس گیا اور مسئلہ پوچھا تو آپ نے فرمایا:

''مسافر تین دن تین رات تک اور مقیم ایک دن اور ایک رات تک۔''

(مسند ابن حنبل، جلد 1، صفحہ 92)

## مخنث کا وراثت میں حصہ:

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علم اور ان کی اجتہادی قوت کا اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ ان کے حریف بھی دقیق اور مشکل مسائل میں ان کی طرف رجوع کرتے تھے۔ چنانچہ ایک دفعہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لکھ کر دریافت کیا:

''خنثیٰ مشکل (مخنث) کی مواشت کی کیا صورت ہے یعنی وہ مرد قرار دیا جائے یا عورت؟''

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''اللہ کا شکر ہے کہ ہمارے حریف بھی علم دین میں ہمارے محتاج ہیں۔''

پھر جواب دیا:

''پیشاب گاہ سے اندازہ کرنا چاہئے کہ وہ مرد ہے یا عورت۔''

## مذی کا ناقص وضو ہونا:

فقہی مسائل میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وسعت نظر کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ آپ جو بات نہیں جانتے تھے اس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کرتے تھے۔ بعض ایسے مسائل جو شرم وحیاء اور اپنے رشتہ کی نزاکت کے باعث خود براہ راست نہیں پوچھ سکتے تھے اس کو کسی دوسرے کے ذریعہ سے دریافت کروا لیتے تھے۔ چنانچہ مذی کا ناقص وضو ہونا آپ نے اسی طرح بالواسطہ دریافت کرایا تھا۔

## سب سے موزوں قاضی:

ان ہی خصوصیات کی بناء پر مقدمات کے فیصلوں اور قضا کے لئے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نہایت ہی موزوں تھے اور اس کو صحابہ کرام عام طور پر تسلیم کرتے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

((اقضانا علی))

''ہم میں مقدمات کے فیصلوں کے لئے سب سے موزوں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔''

(طبقات ابن سعد)

## مدینہ کے سب سے بڑے قاضی:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں:

''ہم (صحابہ) کہا کرتے تھے کہ مدینہ والوں میں سب سے زیادہ صحیح فیصلہ کرنے والے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔''

(مستدرک حاکم)

## اقضاہم علی:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جوہر شناس نگاہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اس استعداد و قابلیت کا پہلے ہی اندازہ کر لیا تھا اور آپ کی زبان فیض ترجمان سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ''اقضاہم علی'' کی سند مل چکی تھی اور ضرورت کے اوقات میں قضاء کی خدمت آپ کے سپرد کی جاتی تھی۔

## قاضی یمن:

چنانچہ جب اہل یمن نے اسلام قبول کیا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وہاں کے عہدہ قضاء کے لئے آپ کو منتخب فرمایا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا:

''یا رسول اللہ! وہاں نئے نئے مقدمات پیش ہوں گے اور مجھے قضاء کا تجربہ اور علم ہی نہیں۔''

فرمایا:

''اللہ تعالیٰ تمہاری زبان کو راہِ راست اور تمہارے دل کو ثبات و استقلال بخشے گا۔''

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

''(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی) اس (دعا) کے بعد مجھے مقدمات کے فیصلوں میں کبھی پریشانی نہ ہوئی۔''

(مسند ابن حنبل، جلد 1، صفحہ نمبر 3) (مستدرک حاکم، جلد 3، صفحہ نمبر 135)

## قوانین قضاء:

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قضا اور مقدمات کے بعض اصول بھی سکھائے۔

چنانچہ ایک مرتبہ فرمایا:

''اے علی! جب تم دو آدمیوں کے جھگڑے کا فیصلہ کرنے لگو تو صرف ایک آدمی کا بیان سن کر فیصلہ نہ کرو، اس وقت تک اپنے فیصلے کو روکو جب تک دوسرے کا بیان بھی نہ سن لو۔''

(مسند ابن حنبل، جلد نمبر 1، صفحہ نمبر 99)

## اعتراف زنا کی مجرمہ:

مقدمات میں علم یقین کے لئے اہل مقدمہ اور گواہوں سے جرح اور ان سے سوالات کرنا بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اصول قضا میں داخل تھا۔ ایک مرتبہ ایک زانیہ عورت نے آپ کی عدالت میں اپنی نسبت جرم زنا کا اعتراف کیا۔ آپ نے اسے پے در پے متعدد سوالات کیے جب وہ آخر تک اپنے بیان پر قائم رہی تو اس وقت سزا کا حکم دیا۔

(مسند ابن حنبل، جلد 1، صفحہ نمبر 140)

## گواہوں کی جرح:

اسی طرح لوگوں نے ایک شخص کو چوری کے الزام میں پکڑ کر پیش کیا اور دو گواہ بھی پیش کر دیئے۔ آپ نے گواہوں کو دھمکی دی:

''اگر تمہاری گواہی جھوٹی نکلی تو میں یہ سزا دوں گا، یہ کروں گا وہ کروں گا۔''

اس کے بعد کسی دوسرے کام میں مصروف ہو گئے۔ اس سے فراغت کے بعد دیکھا کہ دونوں گواہ موقع پا کر چل دیئے تھے تو آپ نے ملزم کو بے قصور پا کر چھوڑ دیا۔

(تاریخ الخلفاء، بحوالہ مصنف ابی شیبہ)

## تین آدمیوں کا بیٹا:

یمن نیا نیا مسلمان ہوا تھا۔ پرانی باتیں ابھی تازہ تھیں۔ ایک عورت کا مقدمہ پیش ہوا جس سے ایک ماہ کے اندر تین مرد خلوت کر چکے تھے۔ نو ماہ بعد اس کے لڑکا ہوا جب کہ یہ مسئلہ پیدا ہو گیا کہ وہ لڑکا کس کا قرار دیا جائے۔ ہر ایک نے اس کے باپ ہونے کا دعوٰی کیا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فیصلہ کیا کہ اس لڑکے کی دیت کے تین حصے کیے، پھر قرعہ ڈالا جس کے نام قرعہ نکلا اس کے حوالہ لڑکا کر دیا اور بقیہ دونوں کو دیت کے تین حصوں میں دو حصے پہلے آدمی سے لے کر دے دیئے۔ گویا غلام کے مسئلہ پر اس کو قیاس کیا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ فیصلہ سنا تو آپ نے تبسم فرمایا۔

(مستدرک حاکم، جلد 3، صفحہ 135)

## چار آدمیوں کا قصاص:

دوسرا واقعہ یہ پیش آیا کہ چند لوگوں نے شیر پھنسانے کے لئے ایک کنواں کھودا تھا۔ شیر اس میں گر گیا۔ چند اشخاص ہنسی مذاق میں ایک دوسرے کو کنویں کی طرف دھکیل رہے تھے کہ اتفاق سے ایک کا پیر پھسلا اور وہ اس کنویں میں گر گیا۔ اس نے اپنی جان بچانے کے لئے بدحواسی میں دوسرے کی کمر پکڑی، وہ بھی سنبھل نہ سکا اور گرتے گرتے اس نے تیسرے کی کمر تھام لی اور تیسرے نے چوتھے کو پکڑ لیا۔ غرض چاروں اس کنویں میں گر پڑے اور شیر نے چاروں کو مار ڈالا۔ ان مقتولین کے ورثاء آمادۂ جنگ ہوئے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو اس ہنگامہ وفساد سے روکا اور فرمایا:

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو موجودگی میں یہ فتنہ وفساد مناسب نہیں۔ میں فیصلہ کرتا ہوں اگر وہ پسند نہ ہو تو دربارِ رسالت میں جا کر تم اپنا مقدمہ پیش کر سکتے ہو۔"

لوگوں نے رضامندی ظاہر کی۔ آپ نے یہ فیصلہ کیا کہ جن لوگوں نے یہ کنواں کھودا تھا ان کے قبیلوں سے ان مقتولیں کے خون بہا کی رقم اس طرح وصول کی جائے کہ ایک پوری، ایک تہائی، ایک چوتھائی اور ایک آدھی۔ پہلے مقتول کو ایک چوتھائی خون بہا، دوسرے کو ثلث، تیسرے کو نصف اور چوتھے کو پورا خوں بہا دلا دیا۔ لوگ اس بظاہر عجیب وغریب فیصلہ سے راضی نہ ہوئے اور حجۃ الوداع کے مواقع پر حاضر ہو کر اس فیصلہ کا مرافعہ (اپیل) عدالت نبوی میں پیش کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس فیصلہ کو برقرار رکھا۔
(مسند ابن حنبل، جلد ۱، صفحہ نمبر 77)

اب غور کیجئے کہ اصل جرم ان لوگوں کا تھا جنہوں نے آبادی کے قریب کنواں کھود کر شیر پھنسانے کی غلطی کی تھی اس لئے کسی متعین قاتل نہ ہونے کے سبب سے قسامت کے اصول سے خون بہا کو ان کو کھودنے والوں اور ان کے ہم قبیلوں پر عائد کر دیا۔

## تین اور پانچ درہم:

دو شخص (غالباً مسافر) تھے۔ ایک کے پاس تین روٹیاں تھیں اور دوسرے کے پاس پانچ۔ دونوں مل کر ایک ساتھ کھانے کو بیٹھے تھے کہ اتنے میں ایک تیسرا مسافر بھی آ گیا اور وہ بھی کھانے میں شریک ہو گیا۔ کھانے سے جب فراغت ہوئی تو اس تیسرے نے آٹھ درہم اپنے حصہ کی روٹیوں کی قیمت دے دی اور آگے بڑھ گیا۔ جس شخص کی پانچ روٹیاں تھیں اس نے سیدھا حساب یہ کیا کہ اپنی پانچ روٹیوں کی قیمت پانچ درہم لی اور دوسرے کو ان کی تین روٹیوں کی قیمت تین درہم ادا کر دیئے، مگر وہ اس پر راضی نہ ہوا اور نصف کا مطالبہ کیا۔ یہ معاملہ عدالت حیدری میں پیش ہوا۔ آپ نے دوسرے کو نصیحت فرمائی:

"تمہارا رفیق جو فیصلہ کر رہا ہے اس کو قبول کر لو اس میں زیادہ نفع تمہارا ہے۔"

لیکن اس نے کہا:

''حق کے ساتھ جو فیصلہ ہو مجھے منظور ہے۔''

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''حق تو یہ ہے کہ تم کو صرف ایک درہم ملے اور تمہارے رفیق کو سات۔''

اس عجیب فیصلہ سے وہ متحیر ہو گیا۔ آپ نے فرمایا:

''تم تین آدمی تھے، تمہاری تین روٹیاں تھیں اور تمہارے رفیق کی پانچ۔ تم دونوں نے برابر کھائیں اور ایک تیسرے کو بھی برابر کا حصہ دیا۔ تمہاری تین روٹیوں کے حصے تین جگہ کیے جائیں تو نو ٹکڑے ہوتے ہیں۔ تم اپنے نو ٹکڑوں اور اس کے پندرہ ٹکڑوں کو جمع کرو تو ٹوٹل چوبیس ٹکڑے بنتے ہیں۔ تینوں میں سے ہر ایک نے برابر ٹکڑے کھائے تو فی کس آٹھ ٹکڑے ہوتے ہیں۔ تم نے اپنے نو سے آٹھ خود کھائے اور ایک تیسرے مسافر کو دیا، لیکن تمہارے رفیق نے اپنے پندرہ ٹکڑوں میں سے آٹھ خود کھائے اور سات تیسرے کو دیئے، اس لئے آٹھ درہم میں سے ایک کے تم اور سات کا تمہارا رفیق مستحق ہے۔''

(تاریخ الخلفاء سیوطی بروایت زر بن حبیش)

## خواب میں زنا کی سزا:

کبھی کبھی کوئی لغو مقدمہ پیش ہوتا تو آپ زندہ دلی کا ثبوت دیتے تھے۔ ایک شخص نے دوسرے شخص کو یہ کہہ کر پیش کیا کہ اس نے خواب میں دیکھا ہے کہ یہ شخص میری ماں کی آبروریزی کر رہا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''ملزم کو دھوپ میں لے جا کر کھڑا کرو اور اس کے سایہ کو سو کوڑے مارو۔''

## جانوروں کے بارے میں فیصلہ:

ایک مرتبہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ساتھ تشریف فرما تھے کہ دو آدمی لڑائی جھگڑا کرتے ہوئے آئے۔ ایک نے عرض کیا:

''یارسول اللہ! میرا ایک گدھا تھا اس شخص کی گائے نے اس کو مار ڈالا ہے۔''

حاضرین میں سے ایک نے کہا:

''جانوروں کے فعل کا کیا کوئی ذمہ دار ہو سکتا ہے۔؟''

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی سے فرمایا:

''ان کے درمیان فیصلہ کرو۔''

حضرت علی نے ان دونوں آدمیوں سے پوچھا:

''وہ دونوں جانور بندھے ہوئے تھے یا کھلے ہوئے تھے؟ یا ان میں سے ایک بندھا ہوا تھا۔؟''

گدھے کے مالک نے کہا:

''میرا گدھا بندھا ہوا تھا اور اس کی گائے کھلی ہوئی تھی اور یہ اس کے ساتھ کھڑا تھا۔''

گائے کے مالک نے اس بات کی تصدیق کی۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''میرا یہ فیصلہ ہے کہ گائے کا مالک گدھے کے نقصان کا ذمہ دار ہے۔''

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''علی کا فیصلہ درست ہے۔''

چنانچہ وہی فیصلہ جاری کیا گیا۔

## سوال وجواب:

ابن عساکر نے بیان کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک یہودی آیا اور اس نے کہا:

''مجھے بتایئے ہمارا رب کب سے ہے۔؟''

یہ سن کر آپ کا چہرہ مبارک سرخ ہو گیا اور آپ نے فرمایا:

''وہ ایسی ذات نہیں کہ کبھی نہیں تھا اور پھر پیدا ہو گیا، بلکہ وہ ہمیشہ سے ہے، نہ اس کی ابتدا ہے اور نہ اس کی انتہا ہے۔ تمام نہایتیں اس سے پہلے ہی ختم ہو جاتی ہیں اور وہ ہر انتہا کی انتہا ہے۔''

یہ سن کر وہ یہودی اسی وقت مسلمان ہو گیا۔

## ایک سوال اور دس جواب:

ایک دفعہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس دس آدمی آئے اور انہوں نے کہا:

''ہمارا سوال ایک ہی ہے، لیکن ہم اس کا جواب الگ الگ چاہتے ہیں۔''

آپ نے فرمایا:

''پوچھو! کیا سوال ہے۔؟''

انہوں نے کہا:

''علم بہتر ہے یا مال؟''

آپ نے اس طرح جواب دینا شروع کیا:

1: علم افضل ہے اس لئے کہ مال کی تجھے حفاظت کرنی پڑتی ہے جبکہ علم تیری حفاظت کرتا ہے۔

2: علم افضل ہے اس لئے کہ مال فرعون وہامان کا ترکہ ہے اور علم انبیاء کی میراث ہے۔

3: علم اعلیٰ ہے مال سے کہ مال خرچ کرنے سے کم ہوتا ہے اور علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے۔

4: علم اعلیٰ ہے کہ مال سے کیونکہ مال دیر تک رکھنے سے فرسودہ ہو جاتا ہے مگر علم کو کچھ نقصان نہیں پہنچتا۔

5: علم بہتر ہے مال سے کہ مال کو ہر وقت چوری کا خطرہ ہے علم کو نہیں۔

6: علم بہتر ہے کہ صاحب مال کبھی کبھی بخیل کہلاتا ہے مگر صاحب علم کریم ہی کہلاتا ہے۔

7: علم افضل ہے کہ اس سے دل کو روشنی ملتی ہے اور مال سے دل تیرو تار ہو جاتا ہے۔

8: علم اعلیٰ ہے کہ مال سے بے شمار دشمن پیدا ہو جاتے ہیں مگر علم سے ہر دلعزیزی حاصل ہوتی ہے۔

9: علم بہتر ہے کہ یوم قیامت کو مال کا حساب ہوگا مگر علم پر کوئی حساب نہ ہوگا۔

10: علم افضل ہے مال سے کہ کثرت مال سے فرعون وغیرہ نے خدائی کا دعویٰ کیا مگر کثرت علم سے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انکساری و عاجزی کا درجہ لیا۔

## پانچ افراد پر مختلف حد:

((بالاسناد، عن الاصبغ بن نباته قال :اتي عمر بخمسة نفر اخذوا في الزنا، فامر ان يقام علي كل واحد منهم الحد، وكان امير المومنين علي رضي الله عنه حاضراً فقال: يا عمر اليس هذا حكمهم؟ قال عمر :فاقم انت الحد عليهم، فقدم رضي الله عنه واحدا منهم فضرب عنقة، وقدم الآخرفرجمه، وقدم الثالث فضربه الحد، وقدم الرابع فضربه نصف الحد، وقدم الخامس فعزرة فتحير عمر وتعجب الناس من فعله، فقال عمر :يا ابا الحسن خمسة نفر في قصة واحدة ، اقمت عليهم خمسة حدود، ليس شيء منها يشبه الآخر؟ !فقال امير المومنين علي رضي الله عنه:اما الاول :فكان ذمياً فخرج عن ذمته لم يكن له حد الا السيف واما الثاني:فرجل محصن كان حده الرجم واما الثالث :فغير محصن حده الجلد، واما الرابع :فعبد ضربناه نصف الحد۔ واما الخامس :مجنون مغلوب علي عقله))

''اصبغ بن نباتہ کہتے ہیں کہ پانچ زانیوں کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس لایا گیا۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ہر ایک پر حد جاری کرنے کا حکم دیا۔حضرت علی رضی اللہ عنہ وہاں پر موجود تھے۔آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اس کا حکم اس طرح نہیں ہے۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: آپ ان پر حد جاری کریں۔امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک کی گردن اڑادی، دوسرے کو سنگسار کیا، تیسرے کو کوڑے لگائے، چوتھے پر آدھی حد جاری کی اور پانچویں کو تنبیہ کی یعنی شرعی حد سے کم سزا دی۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس حکم سے حیران ہو کر رہ گئے اور لوگوں نے بھی تعجب کیا۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوالحسن! آپ نے پانچوں افراد پر ایک ہی واقعہ میں مختلف حد جاری کی؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: پہلا فرد اہل ذمہ تھا، وہ اپنے ذمہ سے خارج ہو چکا تھا، اس پر تلوار کے علاوہ کوئی اور حد نہیں تھی، دوسرا فرد شادی شدہ تھا اس کو سنگسار ہی ہونا تھا، تیسرا شخص کیونکہ غیر شادی شدہ تھا اس نے کوڑے کھائے، چوتھا فرد کیونکہ غلام تھا اس پر آدھی حد جاری کی گئی اور جو پانچواں شخص تھا وہ پاگل تھا اس لئے اس پر حد جاری نہیں کی گئی۔''

## لڑکے اور لڑکی پر جھگڑے کا حل:

((عن جابر الجعفی عن تمیم بن خزام الاسدی :انه دفع الی عمر منازعة جاریتین تنازعتا فی ابن وبنت ، فقال :این ابوالحسن مفرج الکرب؟ فدعی له به فقص علیه القصة، فدعا بقارورتین فوزنهما، ثم امر کل واحدة فحلبت فی قارورة، ووزن القارورتین فرجحت احد اهما علی الاخری، فقال :الابن للتی لبنها ارجع ، والبنت للتی لبنها اخف، فقال عمر :من این قلت ذلك یا ابا الحسن ؟ فقال رضی الله عنه :لان اللّٰه جعل للذکر مثل حظ الانثیین))

''جابر بن جعفی نے تمیم بن اسدی سے نقل کیا کہ دو کنیزیں جو ایک لڑکی اور لڑکے پر آپس میں جھگڑا کر رہی تھیں انہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے لایا گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: کہاں ہے ابوالحسن جو غم کو دور کرنے والے ہیں؟ پس حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پورا واقعہ سنایا۔ حضرت علی نے دو شیشیاں منگوائیں اور ان کا وزن کیا، اس کے بعد ان دو کنیزوں سے کہا کہ ان شیشیوں میں اپنا دودھ نکال کر لے آئیں۔ اس کے بعد دودھ کا وزن کیا، ان میں سے ایک کا وزن بھاری تھا۔ فرمایا: لڑکا اس عورت کا ہے جس کا دودھ بھاری ہے اور لڑکی اس کی ہے جس کا دودھ ہلکا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوالحسن! اس کو کہاں سے بیان کر رہے ہیں؟ فرمایا: اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے مرد کے حصے کو عورت کے حصہ سے دگنا قرار دیا ہے۔''

## ایک لڑکے کے بارے میں فیصلہ:

((وروی انامراتین تنازعتا علی عهد عمر فی طفل ادعته کل واحدة منه ماولدالها بغیر بینة ولم ینازعه مافیه غیر هما، فالتبس الحکم فی ذلك علی عمر وفزع فیه الیه امیر المومنین رضی الله عنه ، فاستدعی امراتین وواعظهما و خوفهما، فاقامتا علی التنازع والاختلاف ، فقال رضی الله عنه عند تمد یهما فی النزاع :ایتونی بمنشار ، فقالت المراتان:ما تصنع ؟ فقال :اقده نصفین لکل واحدة منکما نصفه فسکتت احد ی هما وقالت الاخری:الله الله یا ابا الحسن ان کان لا بد من ذلك فقد سمحت به لها فقال: الله اکبر هذا ابنك دونها، ولو کان ابنها لرقت علیه واشفقت فاعترفت المراة الاخری بان الحق مع صاحبتها والولد لهادونها، فسری عن عمر ودعا لامیر المومنین رضی الله عنه بما فرج عنه فی القضاء))

''حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں دو عورتیں ایک بچے پر آپس میں لڑ رہی تھیں۔ ہر ایک عورت بغیر کسی گواہ کے یہ دعویٰ کر رہی تھی کہ بچہ میرا ہے۔ ان کے علاوہ کوئی اور دعوے دار نہیں تھا۔ حضرت عمر رضی

اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بلایا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دونوں عورتوں کو طلب کیا، ان کو نصیحت کی اور انہیں سمجھایا، لیکن وہ ویسے ہی اپنے دعوے پر ڈٹی رہیں۔ حضرت علی نے جب دیکھا کہ دونوں کا جھگڑا ختم نہیں ہوگا تو فرمایا: میرے لئے ایک آری لے آئیں۔ عورتوں نے پوچھا کیا کرو گے؟ فرمایا: اس بچے کو دو حصے کرتا ہوں اور ہر ایک کو اس کا آدھا حصہ دوں گا۔ اس وقت ان دو عورتوں میں سے ایک عورت چپ رہی، لیکن دوسری نے (رو کر) کہا: اے ابوالحسن! اگر ایسا کرنا چاہتے ہو تو میں یہ بچہ اس عورت کو بخش دیتی ہوں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ اکبر! یہ بچہ تمہارا بیٹا ہے، اس کا نہیں، اگر اس کا بیٹا ہوتا اس کا دل تڑپ جاتا اور اس پر رحم کھاتی۔ یہاں پر اس عورت نے اعتراف کیا کہ حق اس عورت کا ہے اور یہ بچہ بھی اس کا ہے۔ حضرت عمر اس فیصلے سے بہت خوش ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کیلئے دعا کی کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس فیصلے کے ذریعے ان کی پریشانی کو دور کر دیا تھا۔''

## درہموں کا فیصلہ:

((بالاسناد، عن حنش بن المعتمر قال: ان رجلین اتیا امراۃ من قریش فاستودعاھامائۃ دینار وقال: لا تدفعیھا الی احد منا دون صاحبہ حتی نجتمع، فلبثا حولاً، ثم جاء احد ھما الیھا وقال: ان صاحبی قد مات فادفعی الی الدنانیر فابت فثقل علیھا باھلھا، فلم یزالوابھا حتی دفعتھا الیہ، ثم لبثت حولاً آخر فجاء الاخر فقال: ادفعی الی الدنانیر فقالت: ان صاحبك جاء نی وزعم انك قدمت فدفعتھا الیہ، فاختصما الی عمر فارادان یقضی علیھا وقال لھا: ما اراك الہ ضامنۃ، فقالت: انشدك اللہ ان تقضی بیننا وارفعنا الی علی بن ابی طالب فرفعھا الی علی وعرف انھما قدمکرا بھا، فقال: الیس قلتما لا تدفعیھا الی واحد منا دون صاحبہ؟ قال: بلی قال: فان مالك عندنا، اذھب فجیء بصاحبك حتی ندفعھا الیکما فبلغ ذلك عمر فقال: لا ابقانی اللہ بعد ابن ابی طالب))

''حنش بن معتمر کہتا ہے کہ دو مردوں نے ایک سو دینار بطور امانت ایک قریشی عورت کے پاس رکھے اور اسے کہا: اس امانت کو اگر ہم میں سے کوئی ایک آئے تو نہ دینا جب تک ہم دونوں ساتھ نہ آئیں۔ ایک سال گزر جانے کے بعد ان میں سے ایک شخص اس عورت کے پاس آیا اور کہا: میرا دوست مر چکا ہے، دینار مجھے دے دو۔ اس عورت نے دینے سے انکار کیا۔ وہ شخص اس عورت کے خانوادہ سے ملا اور ان سے کہا کہ اس عورت سے کہیں کہ میری امانت واپس کر دے۔ اس کے خانوادہ نے اس عورت کو اتنا مجبور کیا کہ اس نے لاچار ہو کر وہ دینار اس مرد کو دے دیئے۔ مزید ایک سال گزرنے کے بعد اس مرد کا دوست آیا اور اس عورت سے کہا: دینار مجھے دے دو۔ عورت نے کہا: ایک سال پہلے تمہارا دوست میرے پاس آیا اور

مجھے کہا کہ تم مر چکے ہو، میں نے تو دینار اسے واپس کر دیئے۔ اس فیصلے کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس لے جایا گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے چاہا کہ اس عورت کے خلاف حکم صادر کریں۔ اس عورت سے کہا: تم ضامن ہو۔ عورت نے کہا: اللہ کے لئے میرا یہ فیصلہ آپ نہ کریں اسے علی پر چھوڑ دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عورت کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ جانتے تھے کہ ان دو مردوں نے اس عورت کے ساتھ دھوکہ اور فریب کیا ہے۔ آپ نے اس آدمی سے کہا: کیا تم دونوں نے اس عورت سے نہیں کہا تھا کہ دینار تم میں سے ایک شخص کو نہ دے۔ اس شخص نے کہا: جی ہاں! ہم نے اسے کہا تھا۔ آپ نے فرمایا: آپ کا مال ہمارے پاس ہے۔ تم جاؤ اور اپنے دوسرے ساتھی کو ساتھ لے کر آؤ تا کہ تمہاری امانت واپس کی جائے۔ جب اس فیصلے کی خبر حضرت عمر رضی اللہ عنہ تک پہنچی تو آپ نے کہا: اے اللہ! مجھے ابو طالب کے بیٹے کے بعد زندہ نہ رکھنا۔"

## حضرت علی اور ایک یہودی:

جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جنگ صفین میں شرکت کے لئے تیار ہوئے تو معلوم ہوا کہ آپ کی زرہ کھو گئی ہے۔ جب جنگ ختم ہوگئی اور آپ کوفہ واپس تشریف لائے تو ایک یہودی کے پاس آپ نے اپنی زرہ دیکھی۔ آپ نے اس سے فرمایا:

"زرہ تو میری ہے، نہ میں نے اس کو فروخت کیا ہے اور نہ ہبہ کیا ہے پھر یہ تیرے پاس کیسے آگئی۔؟"

اس نے کہا:

"یہ زرہ میری ہے اور میرے قبضہ میں ہے۔"

آپ نے فرمایا:

"میں قاضی کے پاس جاتا ہوں تا کہ وہ فیصلہ کر دے۔"

چنانچہ آپ قاضی شریح کے پاس آئے اور ان کے برابر بیٹھ گئے اور قاضی شریح سے کہا:

"اگر میرا مخالف یہودی نہ ہوتا تو میں اس کے برابر ہی عدالت میں مخصوص مقام پر کھڑا ہوتا، لیکن میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے یہود کو حقیر سمجھا ہے تو تم بھی ان کو حقیر سمجھو۔"

قاضی شریح نے کہا:

"آپ کا دعویٰ کیا ہے۔؟"

آپ نے فرمایا:

"یہ زرہ میری ہے، نہ میں نے اس کو فروخت کیا ہے، نہ ہی ہبہ۔"

قاضی شریح نے یہودی سے پوچھا:

"تمہارا کیا جواب ہے۔؟"

یہودی نے کہا:

''زرہ میری ہے اور میرے قبضہ میں ہے۔''

قاضی شریح نے کہا:

''یا امیر المومنین! آپ کا کوئی گواہ بھی ہے۔؟''

آپ نے فرمایا:

''ہاں ہے! میرا ایک غلام قنبر اور میرا فرزند حسن۔''

قاضی شریح نے کہا:

''بیٹے کی گواہی باپ کے واسطے (مقدمہ میں) درست نہیں ہے۔''

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

''اہل جنت کی گواہی نا درست و ناجائز ہے؟ حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حسن اور حسین اہل جنت کے سردار ہیں۔''

بات یہاں تک ہی پہنچی تھی کہ اس یہودی نے باآواز بلند کہا:

''اے امیر المومنین! آپ مقدمہ کے تصفیہ کے لئے مجھے قاضی کے پاس لے آئے باوجودیکہ آپ امیر المومنین (صاحب اختیار) ہیں اور پھر قاضی نے آپ سے اس طرح جرح کی جس طرح عام لوگوں سے کی جاتی ہے۔ یہی آپ کے دین کی سچائی ہے۔ بیشک زرہ آپ ہی کی ملکیت ہے۔ میں مسلمان ہوتا ہوں۔''

یہ کہہ کر کلمہ پڑھ لیا۔

☆☆☆

**فصل نمبر 35:**

**حزم علی رضی اللہ عنہ:**

# حضرت علی رضی اللہ عنہ کی استقامت

**مخالفین حق کے ساتھ جنگ:**

((عن علی رضی اللہ عنہ :ولعمری ما علی من قتال من خالف الحق و خابط الغی من ادھان ولا ایھان))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مجھے اپنی جان کی قسم! میں کبھی بھی حق کے مخالفین اور گمراہ لوگوں کے

ساتھ جنگ میں سستی نہیں کروں گا۔"

## حضرت علی اللہ کے معاملے میں خوشامد نہیں کرتے:

((عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :لا تشكوا عليا، فوالله انه لا خشن في ذات الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سے کوئی شکایت نہ کرو، کیونکہ وہ اللہ کے بارے میں خوشامد نہیں کرتا۔"

## حضرت علی دین کا ستون:

((وقال (النبي صلى الله عليه وآله وسلم) :علي عمود الدين، وقال:هذا هو الذي يضرب الناس بالسيف على الحق بعدي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی دین کا ستون ہے اور فرمایا: یہ وہ ہے جو حق کے دفاع کی خاطر تلوار اٹھا کر لوگوں سے لڑے گا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 36:

## من كرامات علي:

# کراماتِ علی المرتضٰی

## قبر والوں سے گفتگو:

حضرت سعید بن میسب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ مدینہ منورہ کے قبرستان جنت البقیع میں گئے تو آپ نے قبروں کے سامنے کھڑے ہو کر باآواز بلند فرمایا:

"اے قبر والو! السلام علیکم ورحمۃ اللہ! کیا تم لوگ اپنی خبریں ہمیں سناؤ گے یا ہم تم لوگوں کو تمہاری خبریں سنائیں؟"

اس کے جواب میں قبروں سے آواز آئی:

"وعلیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ" اے امیر المومنین! آپ ہی ہمیں سنائیے کہ ہماری موت کے بعد ہمارے گھروں میں کیا کیا معاملات ہوئے؟"

حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

"قبر والو! تمہارے بعد تمہارے گھر والوں کی خبر یہ ہے کہ تمہاری بیویوں نے دوسرے لوگوں سے نکاح کر

لیا اور تمہارے مال و دولت کو تمہارے وارثوں نے آپس میں تقسیم کرلیا اور تمہارے چھوٹے چھوٹے بچے یتیم ہو کر در بدر پھر رہے ہیں اور تمہارے مضبوط اور اونچے اونچے محلوں میں تمہارے دشمن آرام اور چین کے ساتھ زندگی بسر کررہے ہیں۔''

اس کے جواب میں قبر والوں میں سے ایک مردہ کی یہ دردناک آواز آئی:

''اے امیر المومنین! ہماری خبر یہ ہے کہ ہمارے کفن پرانے ہو کر پھٹ چکے ہیں اور جو کچھ ہم نے دنیا میں خرچ کیا تھا اس کو ہم نے یہاں پالیا ہے اور جو کچھ ہم دنیا میں چھوڑ آئے تھے اس میں ہمیں گھاٹا اٹھانا پڑا ہے۔''

(حجۃ اللہ علی العالمین، جلد 2، صفحہ 823)

## اللہ پر توکل:

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک دیوار کے سائے میں ایک مقدمہ کا فیصلہ فرمانے کے لئے بیٹھ گئے۔ درمیان مقدمہ میں لوگوں نے شور مچایا:

''اے امیر المومنین! یہاں سے اٹھ جائیے یہ دیوار گر رہی ہے۔''

آپ نے نہایت سکون واطمینان کے ساتھ فرمایا:

''مقدمہ کی کاروائی جاری رکھو! اللہ تعالیٰ بہترین حافظ و ناصر و نگہبان ہے۔''

چنانچہ اطمینان کے ساتھ آپ اس مقدمہ کا فیصلہ فرما کر جب وہاں سے چل دیئے تو فوراً وہ دیوار گر گئی۔

## قلعہ خیبر کا دروازہ:

جنگ خیبر میں جب گھمسان کی جنگ ہونے لگی تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ڈھال کٹ کر گر پڑی تو آپ نے جوشِ جہاد میں آگے بڑھ کر قلعہ خیبر کا پھاٹک اکھاڑ ڈالا اور اس کے ایک کواڑ کو ڈھال بنا کر اس پر دشمنوں کی تلواروں کو روکتے تھے۔ یہ کواڑ اتنا بھاری تھا کہ جنگ کے خاتمہ کے بعد چالیس آدمی مل کر بھی اس کو نہ اٹھا سکے۔''

(زرقانی، جلد 2، صفحہ 230)

## غلام کا کٹا ہاتھ:

ایک حبشی غلام امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انتہائی مخلص محب تھا۔ شامت اعمال سے اس نے ایک مرتبہ چوری کر لی۔ لوگوں نے اس کو پکڑ کر دربار خلافت میں پیش کر دیا اور غلام نے اپنے جرم کا اقرار بھی کرلیا۔ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کا ہاتھ کاٹ دیا۔ جب وہ اپنے گھر کو روانہ ہوا تو راستہ میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابن الکراء سے اس کی ملاقات ہوگئی۔ ابن الکراء نے پوچھا:

''تمہارا ہاتھ کس نے کاٹا ہے؟''

غلام نے کہا:

''امیر المومنین ویعسوب المسلمین دامادِ رسول وزوج بتول نے۔''

ابن الکراء نے کہا:

''علی نے تو تمہارا ہاتھ کاٹ دیا پھر بھی تم اس قدر اعزاز واکرام اور مدح وثناء کے ساتھ ان کا نام لیتے ہو؟''

غلام نے کہا:

''کیا ہوا؟ انہوں نے حق پر میرا ہاتھ کاٹا اور مجھے عذاب جہنم سے بچالیا۔''

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دونوں کی گفتگو سنی اور امیر المومنین سے اس کا تذکرہ کیا تو امیر المومنین نے اس غلام کو بلوا کر اس کا کٹا ہوا ہاتھ اس کی کلائی پر رکھ کر رومال سے چھپا دیا۔ پھر کچھ پڑھنا شروع کر دیا۔ اتنے میں ایک غیبی آواز آئی:

''رومال ہٹاؤ۔!''

جب لوگوں نے رومال ہٹایا تو غلام کا کٹا ہوا ہاتھ کلائی سے اس طرح جڑ گیا تھا کہ کہیں کٹنے کا نشان بھی نہیں تھا۔

(تفسیر کبیر، جلد 5، صفحہ 479)

## نہر فرات کی طغیانی:

ایک مرتبہ نہر فرات میں ایسی خوفناک طغیانی آ گئی کہ سیلاب میں تمام کھیتیاں غرق ہو گئیں۔ لوگوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دربار گوہر بار میں فریاد کی۔ آپ فوراً ہی اٹھ کھڑے ہوئے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا جبہ مبارک وعمامہ زیب تن فرما کر گھوڑے پر سوار ہوئے اور آدمیوں کی ایک جماعت جس میں حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے، آپ کے ساتھ چل پڑی۔ آپ نے پل پر پہنچ کر اپنے عصاء سے نہر فرات کی طرف اشارہ کیا تو نہر کا پانی ایک گز کم ہو گیا۔ پھر دوسری مرتبہ اشارہ فرمایا تو مزید ایک گز کم ہو گیا۔ جب تیسری بار اشارہ کیا تو تین گز پانی اتر گیا اور سیلاب ختم ہو گیا۔ لوگوں نے شور مچا دیا:

''امیر المومنین! بس کیجئے! یہی کافی ہے۔''

## آپ کو جھوٹا کہنے والا اندھا ہو گیا:

علی بن زاذان کا بیان ہے کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک مرتبہ کوئی بات ارشاد فرمائی تو ایک بدنصیب نے نہایت ہی بے باکی کے ساتھ کہہ دیا:

''اے امیر المومنین! آپ جھوٹے ہیں۔''

آپ نے فرمایا:

''اے شخص! اگر میں سچا ہوں تو ضرور تو قہر الٰہی میں گرفتار ہو جائے گا۔''

اس گستاخ نے کہہ دیا:

''آپ میرے لئے بددعا کیجئے! مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔''

اس کے منہ سے ان الفاظ کا نکلنا تھا کہ بالکل ہی اچانک وہ شخص دونوں آنکھوں سے اندھا ہو گیا اور ادھر اُدھر ہاتھ پاؤں مارنے لگا۔

## فالج زدہ کا دعا سے صحت یاب ہونا:

علامہ تاج الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب ''طبقات'' میں ذکر فرمایا ہے کہ ایک مرتبہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے دونوں شاہزادگان امام حسن و حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ حرم کعبہ میں حاضر تھے کہ درمیانی رات میں ناگہاں یہ سنا کہ ایک شخص بہت ہی گڑگڑا کر اپنی حاجت کے لئے دعا مانگ رہا ہے اور زار زار رو رہا ہے۔ آپ نے حکم دیا:

''اس شخص کو میرے پاس لاؤ۔''

وہ شخص اس حال میں حاضر ہوا کہ اس کے بدن کی ایک کروٹ فالج زدہ تھی اور وہ زمین پر گھسٹتا ہوا آپ کے سامنے آیا۔ آپ نے اس کا مقصد دریافت کیا تو اس نے عرض کیا:

''اے امیر المومنین! میں بہت ہی بے باکی کے ساتھ قسم قسم کے گناہوں میں دن رات منہمک رہتا تھا اور میرا باپ جو بہت ہی صالح اور پابند شریعت مسلمان تھا بار بار مجھ کو ٹوکتا اور گناہوں سے منع کرتا رہتا تھا۔ میں نے ایک دن اپنے باپ کی نصیحت سے ناراض ہو کر اس کو مارا اور میری مار کھا کر میرا باپ رنج و غم میں ڈوبا ہوا حرم کعبہ میں آیا اور میرے لئے بددعا کرنے لگا۔ ابھی اس کی دعا ختم بھی نہیں ہوئی تھی کہ بالکل اچانک میری ایک کرٹ پر فالج کا اثر ہو گیا اور میں زمین پر گھسٹ کر چلنے لگا۔ اسی غیبی سزا سے مجھے بڑی عبرت حاصل ہوئی اور میں نے رو رو کر اپنے باپ سے اپنے جرم کی معافی طلب کی۔ میرے باپ نے اپنی شفقت پدری سے مجبور ہو کر مجھ پر رحم کھایا، مجھے معاف کر دیا اور کہا: بیٹا! چل جہاں میں نے تیرے لئے بددعا کی تھی اسی جگہ اب میں تیرے لئے صحت و سلامتی کی دعا مانگوں گا۔ چنانچہ میں اپنے باپ کو اونٹنی پر سوار کر کے مکہ معظمہ لا رہا تھا کہ راستے میں بالکل ناگہاں اونٹنی ایک مقام پر بدک کر بھاگنے لگی اور میرا باپ اس کی پیٹھ پر سے گر کر دو چٹانوں کے درمیان ہلاک ہو گیا اور اب میں اکیلا ہی حرم کعبہ میں آ کر دن رات رو رو کر اللہ تعالیٰ سے اپنی تندرستی کے لئے دعائیں مانگتا رہتا ہوں۔''

امیر المومنین نے ساری سرگزشت سن کر فرمایا:

''اے شخص! اگر واقعی تیرا باپ تجھ سے خوش ہو گیا تھا تو اطمینان رکھ کہ اللہ کریم بھی تجھ سے خوش ہو گیا ہے۔''

اس نے کہا:

''اے امیر المومنین! میں بہ حلف شرعی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میرا باپ مجھ سے خوش ہو گیا تھا۔''
امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس شخص کی حالت زار پر رحم کھا کر اس کو تسلی دی اور چند رکعت نماز پڑھ کر اس کی تندرستی کے لئے دعا مانگی۔ پھر فرمایا:
''اے شخص! اٹھ کھڑا ہو جا۔''
یہ سنتے ہی وہ شخص بلا تکلف کھڑا ہو گیا اور چلنے لگا۔ آپ نے فرمایا:
''اے شخص! اگر تو قسم کھا کر یہ نہ کہا ہوتا کہ تیرا باپ تجھ سے خوش ہو گیا تھا تو میں ہرگز تیرے لئے دعا نہ کرتا۔''
(حجۃ اللہ علی العالمین، جلد 2، صفحہ 863)

## سابقہ باتوں سے باخبری:

امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کاشانہ خلافت سے کچھ دور ایک مسجد کے پہلو میں دو میاں بیوی رات بھر جھگڑا کرتے رہے۔ صبح کو امیر المومنین نے دونوں کو بلا کر جھگڑے کا سبب دریافت فرمایا۔ شوہر نے عرض کیا:
''اے امیر المومنین! میں کیا کروں نکاح کے بعد مجھے اس عورت سے بے انتہا نفرت ہو گئی۔ یہ دیکھ کر بیوی مجھ سے جھگڑا کرنے لگی۔ پھر بات بڑھ گئی اور رات بھر لڑائی ہوتی رہی۔''
آپ نے تمام حاضرین دربار کو باہر نکال دیا اور عورت سے فرمایا کہ دیکھ میں تجھ سے جو سوال کروں اس کا سچ سچ جواب دینا۔''
پھر آپ نے فرمایا:
''اے عورت! تیرا نام یہ ہے، تیرے باپ کا نام یہ ہے۔''
عورت نے کہا:
''بالکل ٹھیک آپ نے بتایا ہے۔''
پھر آپ نے فرمایا:
''اے عورت! یاد کر کہ تو زنا کاری سے حاملہ ہو گئی تھی اور ایک مدت تک تو اور تیری ماں اس حمل کو چھپاتی رہی۔ جب دردزہ شروع ہوا تو تیری ماں تجھے اس گھر سے باہر لے گئی اور جب بچہ پیدا ہوا تو اس کو ایک کپڑے میں لپیٹ کر تو نے میدان میں ڈال دیا۔ اتفاق سے ایک کتا اس بچے کے پاس آیا، تیری ماں نے اس کتے کو پتھر مارا لیکن وہ پتھر بچے کو لگا اور اس کا سر پھٹ گیا۔ تیری ماں کو بچے پر رحم آ گیا اور اس نے بچے کے زخم پر پٹی باندھ دی۔ پھر تم دونوں وہاں سے بھاگ کھڑی ہوئیں، اس کے بعد اس بچے کی تم دونوں کو کچھ بھی خبر نہیں ملی۔ کیا یہ واقعہ سچ ہے؟''
عورت نے کہا:

''ہاں اے امیر المومنین! یہ پورا واقعہ حرف بحرف صحیح ہے۔''

پھر آپ نے فرمایا:

''اے مرد تو اپنا سر کھول کر اس کو دکھا دے۔''

مرد نے سر کھولا تو اس زخم کا نشان موجود تھا۔ امیر المومنین نے فرمایا:

''اے عورت! یہ مرد تیرا شوہر نہیں ہے بلکہ تیرا بیٹا ہے۔ تم دونوں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرو کہ اس نے تم دونوں کو حرام کاری سے بچا لیا۔ اب تو اپنے اس بیٹے کو لے کر اپنے گھر چلی جا۔''

## چشمہ کا ظہور:

مقام صفین کو جاتے ہوئے حضرت علی کا لشکر ایک ایسے میدان سے گزرا جہاں پانی نایاب تھا۔ پورا لشکر پیاس کی شدت سے بے تاب ہو گیا۔ وہاں کے گرجا گھر میں ایک راہب رہتا تھا اس نے بتایا کہ یہاں سے دو کوس کے فاصلے پر پانی مل سکے گا۔ کچھ لوگوں نے اجازت طلب کی تاکہ وہاں سے جا کر پانی پئیں۔ یہ سن کر آپ اپنے خچر پر سوار گئے اور ایک جگہ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا:

''اس جگہ تم لوگ زمین کو کھودو۔''

چنانچہ لوگوں نے زمین کی کھدائی شروع کر دی تو ایک پتھر ظاہر ہوا۔ لوگوں نے اس پتھر کو نکالنے کی انتہائی کوشش کی لیکن تمام آلات بے کار ہو گئے اور وہ پتھر نہ نکل سکا۔ یہ دیکھ کر آپ کو جلال آ گیا اور آپ نے اپنی سواری سے اتر کر آستین چڑھائی اور دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو اس پتھر کی دراڑ میں ڈال کر زور لگایا تو وہ پتھر نکل پڑا اور اس کے نیچے سے ایک نہایت ہی صاف شفاف اور شیریں پانی کا چشمہ ظاہر ہو گیا اور تمام لشکر اس پانی سے سیراب ہو گیا۔ لوگوں نے اپنے جانوروں کو بھی پانی پلایا اور لشکر کی تمام مشکوں کو بھی بھر لیا۔ پھر آپ نے اس پتھر کو اس کی جگہ پر رکھ دیا۔ گرجا گھر کا عیسائی راہب آپ کی یہ کرامت دیکھ کر سامنے آیا اور آپ سے دریافت کیا:

''کیا آپ فرشتہ ہیں؟''

آپ نے کہا:

''نہیں۔''

اس نے پوچھا:

''کیا آپ نبی ہیں؟''

آپ نے فرمایا:

''نہیں۔''

اس نے کہا:

''پھر آپ کون ہیں؟''

آپ نے فرمایا:

''میں پیغمبر مرسل حضرت محمد بن عبداللہ خاتم النبیین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا صحابی ہوں اور مجھ کو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے چند باتوں کی وصیت بھی فرمائی ہے۔''

یہ سن کو وہ عیسائی راہب کلمہ شریف پڑھ کر مشرف بہ اسلام ہو گیا۔ آپ نے فرمایا:

''تم نے اتنی مدت تک اسلام کیوں قبول نہ کیا تھا؟''

راہب نے کہا:

''ہماری کتابوں میں یہ لکھا ہوا ہے کہ اس گرجا گھر کے قریب جو ایک چشمہ پوشیدہ ہے اس چشمہ کو وہ شخص ظاہر کرے گا جو یا تو نبی ہو گا یا نبی کا صحابی ہو گا۔ چنانچہ میں اور مجھ سے پہلے بہت سے راہب اس گرجا گھر میں اسی انتظار میں مقیم رہے۔ اب آپ نے یہ چشمہ ظاہر کر دیا تو میری مراد بر آئی اس لئے میں نے آپ کے دین کو قبول کر لیا۔''

راہب کی تقریر سن کر آپ رو پڑے اور اس قدر روئے کہ آپ کی ریش مبارک آنسوؤں سے تر ہو گئی اور پھر آپ نے ارشاد فرمایا:

''الحمد للہ! ان لوگوں کی کتابوں میں بھی میرا ذکر ہے۔''

یہ راہب مسلمان ہو کر آپ کے خادموں میں شامل ہو گیا اور آپ کے لشکر میں داخل ہو کر شامیوں سے جنگ کرتے ہوئے شہید ہو گیا۔ آپ نے اس کو اپنے دست مبارک سے دفن کیا اور اس کے لئے مغفرت کی دعا فرمائی۔

(شواہد النبوۃ، صفحہ 124)

☆☆☆

## فصل نمبر 37:

### شجاعة علي رضي الله عنه:

# سیدنا علی کی شجاعت و بہادری

### اسد اللہ:

شجاعت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ذات گرامی بے مثل تھی۔ اللہ نے آپ کو بازوئے خیبر شکن اور پنجہ شیر افگن عطا فرمایا۔ بارگاہ نبوت سے اسد اللہ کا لقب عطا ہوا۔ غزوۂ بدر سے شہادت تک قدم قدم پر فقید المثال شجاعت کا مظاہرہ کیا۔

## ہمت واستقلال:

((و کان علیاً رضی الله عنه یقول :و الله لو تظاهرت العرب علی قتالی لما ولیت عنها، ولو امکنت الفرص من رقابها، لسارعت الیها))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! اگر (کفار) عرب جنگ میں پوری طاقت کے ساتھ میرے مقابلے میں کھڑے ہو جائیں تو میں کبھی بھی پیٹھ نہیں دکھاؤں گا اور اگر مجھے موقع ملا تو ان کی گردنیں اڑانے کیلئے ان پر حملہ کروں گا۔''

## موت سے بھاگا نہیں جاسکتا:

((عن عبد الرحمن حاطب: کان علی رضی الله عنه اذا اراد القتال هلل و کبر ثم قال:

ای یـــوم مـــن الـــمـــوت افـــر

یـــوم مـــا قـــدر ام یـــوم قـــدر؟

''عبدالرحمٰن بن حاطب کہتے ہیں کہ جس وقت علی رضی اللہ عنہ جنگ کا ارادہ کرتے تھے تو لا الہ الا اللہ اور تکبیر کہتے تھے اور فرماتے تھے: کس دن میں موت سے بھاگ سکتا ہوں؟ آیا اس دن کہ میری موت مقدر نہیں ہوئی یا اس دن کہ میری موت مقدر بنی؟''

## حضرت علی کو جرنیل بنا کر بھیجنا:

((عن عبد الله بن مسعود قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله و سلم :ما بعثت علیا فی سریة الا رایت جبرئیل عن یمینه و میکائیل عن یساره و السحابة تظله حتی یرزقه الله الظفر))

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے کبھی بھی علی کو لشکر کا سردار بنا کر نہیں بھیجا مگر یہ کہ جبرائیل ان کی دائیں طرف اور میکائیل کو ان کی بائیں طرف دیکھتا تھا اور بادل ان پر سایہ کرتے تھے، یہاں تک کہ اللہ کامیابی ان کو نصیب کرتا۔''

## تلوار ذوالفقار:

(( بالاسناد، عن ابی عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله و سلم :اعطانی ربی ذاالفقار (ان الله تبارك و تعالیٰ اعطانی ذاالفقار) قال یا محمد، خذه واعطه خیر اهل الارض ، فقلت :من ذلك یا رب؟ قال :خلیفتی فی الارض علی بن ابی طالب رضی الله عنه))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے

مجھے ذوالفقار عطا کی اور فرمایا: اے محمد! اس کو لے لو اور زمین پر لوگوں میں سے بہترین فرد کو دے دو۔ میں نے کہا: پروردگار اس زمین پر لوگوں میں سے بہترین فرد کون ہے؟ فرمایا: علی بن ابی طالب جو اس زمین پر میرا جانشین ہے۔"

## غزوۂ بدر اور اکیس کفار:

حق و باطل کے اس پہلے معرکہ میں جب قریش کی صف سے تین بہادر جو بڑے نامی تھے، نے نکل کر مسلمانوں کو مقابلہ کے لیے للکارا تو ان کی دعوت پر تین انصاریوں نے لبیک کہا۔ قریش کے بہادروں نے ان کا نام و نسب پوچھا۔ جب معلوم ہوا کہ یہ مدینہ کے نوجوان ہیں تو لڑنے سے انکار کر دیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پکارا:

"اے محمد! ہمارے مقابلہ میں ہمارے ہمسر آدمی بھیجو۔"

اسی وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خاندان سے تین عزیزوں کے نام لیے: حمزہ، علی اور عبیدہ۔ تینوں اپنے حریفوں کے سامنے میدان میں آئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے حریف ولید کو ایک ہی وار میں تہ تیغ کر دیا، اس کے بعد جھپٹ کر حضرت عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مدد کی اور ان کے حریف شیبہ کو بھی قتل کر دیا۔ مشرکین نے طیش میں آ کر عام حملہ کر دیا۔ یہ دیکھ کر مجاہدین بھی نعرۂ تکبیر کے ساتھ کفار میں گھس گئے اور عام جنگ شروع ہوگئی۔ سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے صفیں کی صفیں الٹ دیں اور ذوالفقار حیدری نے بجلی کی طرح چمک چمک کر اعدائے اسلام کے جسموں کو جہنم کا ایندھن بنایا۔ اس پیکر شجاعت نے اس معرکہ میں 21 کفار کو جہنم واصل کیا۔

((قال جعفر بن محمد :نادى ملك من السماء يوم بدر يقال له رضوان :لا سيف الا ذوالفقار و لا فتى الا علي))

"امام جعفر بن محمد باقر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: جنگ بدر میں ایک فرشتہ نے جس کا نام رضوان تھا آسمان سے صدا بلند کی: ذوالفقار کے علاوہ کوئی تلوار نہیں اور علی کے علاوہ کوئی شجاع اور جوان مرد نہیں۔"

## غزوۂ اُحد:

بدر میں ذلیل و خوار ہونے کے بعد مشرکین نے ارادہ کیا کہ اپنی تمام قوت کو یکجا کر کے مسلمانوں پر اس زور کا حملہ کیا جائے تاکہ وہ ختم ہو جائیں۔ عام لوگ شاید یہ خیال کرتے ہیں کہ مسلمانوں کو اُحد میں شکست ہوئی، حالانکہ یہ بات نہیں ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو جس پہاڑ پر تعینات فرمایا تھا وہ وہاں سے یہ سمجھ کر آگے بڑھ گئے کہ کفار کو شکست ہوگئی ہے۔ جس مقام پر سے صحابہ نے جگہ چھوڑی اسی جگہ سے کفار نے حملہ کیا، جس کی وجہ سے کفار آگے بڑھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک شہید ہوئے اور سر مبارک پر بھی زخم آیا۔ کافی صحابہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے گرد گھیرا ڈال لیا تاکہ آپ کی حفاظت کی جائے۔ دوران حفاظت حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ شہید ہوئے۔ یہ شکل و شباہت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ تھے۔ اس کے بعد علم (جھنڈا) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سنبھالا۔ مشرکین کے علم بردار ابوسعد بن ابی طلحہ نے مقابلہ کے لئے للکارا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بڑھ کر ایسا حملہ کیا کہ وہ خاک وخون میں تڑپنے لگا۔ اس کے بعد حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تمام وقت حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے اور معرکہ کے بعد آپ کو گھر لے آئے اور آپ کی تیمارداری میں لگ گئے۔

(( وروی عن جعفر بن محمد عن ابیه عن علی بن الحسین عن ابیه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم لعلی بن ابی طالب رضی الله عنه :یا ابا الحسن! لو اضع ایمان الخلائق و اعمالهم فی کفة ووضع عملك یوم احد فی کفة اخری لرجع عملك علی جمیع الخلائق، والله تعالیٰ باهی بك یوم احد ملائکته المقربین، ورفع الحجاب من السماء، واشرقت بك الجنة وما فیها وابتهج بفعلك العالمون وان الله تعالیٰ یعوضك بذلك الیوم ما یغبطك به کل نبی ورسوله وصدیق و شهید))

"جناب جعفر بن محمد باقر نے اپنے والد گرامی سے، انہوں نے اپنے والد علی بن حسین زین العابدین سے اور انہوں اپنے والد گرامی امام حسین رضی اللہ عنہم سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے ابوالحسن! اگر تمام مخلوق کا ایمان اور اعمال کو ترازو کے ایک پلڑے میں اور جنگ اُحد میں تمہارے عمل کو دوسرے پلڑے میں رکھا جائے تو تمہارا عمل مخلوق کے تمام اعمال سے افضل ہوگا، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے مقرب ملائکہ کے ساتھ جنگ اُحد میں آپ پر افتخار کیا ہے اور آسمان سے پردہ ہٹا دیا، بہشت اور اس میں تمام چیزوں کو تمہارے وسیلہ سے نورانی کر دیا، اور عقل مند تمہارے عمل سے خوشحال ہیں، اور اللہ اس دن کے بدلے میں تمہیں ایسی چیز عطا کرے گا کہ ہر پیغمبر اور رسول اور صدیق اور شہید اس کے آرزومند ہوں گے۔"

## غزوۂ خندق:

غزوۂ خندق میں قریش اور دوسرے قبائل جن کی تعداد دس ہزار کے قریب تھی خندق کے قریب پہنچ چکے تھے۔ ان میں ایک دیو قامت شخص عمرو بن عبدود بھی تھا۔ جس کی دھاک اس کی جسامت کی وجہ سے دور دور تک پھیلی ہوئی تھی۔ عمرو گھوڑے کو اپنے کندھوں پر اٹھا سکتا تھا اور پانچ آدمیوں پر بھاری تھا۔ عکرمہ بن ابوجہل نے جو ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کہا:

"جو آپ میں سے سب سے بہادر ہے اسے لاؤ۔ وہ میرے اس آدمی کا مقابلہ کر کے اگر اس کو گرا دے تو تم ہم سب کو قتل کر دینا۔"

مسلمانوں کی قیام گاہ میں کھلبلی مچی ہوئی تھی۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو بے قابو نہ ہونے دیا۔ عمرو بن عبدود نے کہا:

"قسم ہے ہبل اور عزیٰ کی! تم میں سے مجھے کوئی بھی نظر نہیں آتا جو میرا مقابلہ کر سکے۔"

اس موقع پر حیدر کرار جناب علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہی کھڑے تھے۔ کائنات کے اس عظیم شجاع نے سیاح لامکاں کی بے مثل آنکھوں کی طرف دیکھا جہاں سے اذن مل چکا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آگے بڑھ کر اپنا عمامہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سر پر باندھا اور دعا دی۔ حضرت علی عمرو کے مقابلہ میں گئے۔ وہ گھوڑے سے اُترا اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر اس زور سے وار کیا کہ لوگ سمجھے کہ اس کی تلوار نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کام تمام کر دیا ہے، لیکن آپ وار بچا گئے۔ عمرو نے کئی وار کیے اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے غیر متوقع طور پر اپنے آپ کو بچایا اور پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس زور کا حملہ کیا کہ عمرو کی گردن کٹ گئی اور نخوت و گھمنڈ کا یہ پہاڑ ریت کے ذروں میں مل گیا اور جہنم واصل ہوا۔"

((عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :انہ قال:لضربۃ علی لعمرو تعادل عبادۃ الثقلین))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا عمرو کو ایک ضرب لگانا جن وانس کی عبادت کے برابر ہے۔"

((لما دعا عمرو بن عبدو د الی البراز یوم الخندق ولم یجبہ احد قال علی رضی اللہ عنہ :جعلت فداک یا رسول اللہ اتاذن لی؟ قال :انہ عمرو بن عبدود، قال :انا علی بن ابی طالب، فخرج الیہ فقتلہ))

"جس وقت جنگ خندق میں عمرو بن عبدود نے جنگ کا مطالبہ کیا تو کسی نے بھی اس کو جواب نہ دیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا: آیا مجھے اجازت دیں گے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ عمرو بن عبدود ہے۔ علی رضی اللہ عنہ نے کہا: میں بھی علی بن ابی طالب ہوں۔ بس اس کی طرف بڑھے اور اس کو واصل جہنم کیا۔"

((وروی الطبرسی ایضا احادیث فی وقعۃ الخندق، وفیھا:ان علیا رضی اللہ عنہ قتل عمرو ابن عبدود کان یعد بالف فارس بعد ما دعا لہ النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم، فقال :اللھم احفظہ من بین یدیہ ومن خلفہ وعن یمینہ وعن شمالہ ومن فوق راسہ ومن تحت قدمیہ))

"طبرسی نے خندق کے واقعہ کے بارے میں روایت نقل کی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس عمرو بن عبدود کو قتل کیا جو ایک ہزار سوار کے برابر تھا۔ یہ واقعہ جب پیش آیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کے لئے دعا کی اور فرمایا: اے اللہ! اس کے آگے پیچھے دائیں اور بائیں سر سے لے کر قدموں تک اس کی حفاظت فرما۔"

((عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال :لما برز علی الی عمرو بن عبدود قال النبی صلی

الله عليه وسلم :برز الايمان كله الى الشرك كله فلما قتله ، قال له ابشر يا على فلووزن عملك اليوم بعمل امتى لرجع عملك بعملهم))

''حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے نقل ہوا ہے کہ جس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ عمرو بن عبدود کے مقابلے کیلئے روانہ ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کُل ایمان کُل کفر کے مقابلے میں جا رہا ہے۔ جس وقت علی رضی اللہ عنہ نے اس کو واصل جہنم کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا: اے علی! تمہیں مبارک ہو! تمہارے اس عمل کا امت کے اعمال سے وزن کیا جائے تو تمہارا عمل سب سے زیادہ بھاری ہوگا۔''

((ان النبى صلى الله عليه و آله وسلم لما اذن لعلى رضي الله عنه فى لقاء عمرو بن عبدود و خرج اليه قال النبى صلى الله عليه و آله وسلم :برز الايمان كله الى الشرك كله))

''جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو عمرو بن عبدود سے مقابلہ کرنے کی اجازت دی اور علی رضی اللہ عنہ اس کی طرف روانہ ہوئے، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پورا ایمان پورے شرک کے مقابلے میں ظاہر ہو گیا ہے۔''

((عن حذيفة رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم : ضربة على فى يوم الخندق افضل من اعمال امتى الى يوم القيامة))

''حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جنگ خندق میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ایک ضرب قیامت تک میری امت کے تمام اعمال سے افضل ہے۔''

((عن النبى صلى الله عليه و آله وسلم انه قال :لمبارزة على بن ابى طالب لعمرو بن عبدود يوم الخندق افضل من عمل امتى الى يوم القيامة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب کا جنگ خندق میں عمرو بن عبدود سے جنگ کرنا قیامت تک میری امت کے تمام اعمال سے افضل ہے۔''

## غزوۂ خیبر:

7 ہجری میں خیبر پر فوج کشی ہوئی۔ یہاں پر یہودیوں کے بڑے بڑے قلعے موجود تھے جن کا مفتوح ہونا آسان نہ تھا۔ پہلے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اس کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کی تسخیر پر مامور ہوئے لیکن کامیابی نہ ہوئی۔ آخر ایک دن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''کل میں یہ جھنڈا اس شخص کو دوں گا جس کے ہاتھ اللہ تعالیٰ فتح دے گا وہ اللہ اور رسول سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول اس سے محبت کرتے ہیں۔''

جب صبح ہوئی تو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ہر ایک یہ آس لگائے بیٹھا تھا کہ جھنڈا اسے دیا جائے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''علی کہاں ہیں؟''

لوگوں نے عرض کیا:

''ان کی آنکھوں میں تکلیف ہے۔''

فرمایا:

''انہیں بلاؤ۔''

چنانچہ انہیں لایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعاب مبارک ان کی آنکھوں میں لگایا۔ جناب علی ایسے اچھے ہو گئے گویا انہیں کوئی درد تھا ہی نہیں، پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جھنڈا عطا کیا۔

(صحیح بخاری، صحیح مسلم)

علم ملنے کے بعد حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ میدان کی طرف بڑھے اُدھر سے یہودیوں کا سردار مرحب بڑے جوش وخروش کیساتھ یہ رجز پڑھتا ہوا نکلا:

قد علمت خیبر انی مرحب

شاکی السلاح بطل مجرب

اذ الحروب اقبلت تلھب

''خیبر مجھ کو جانتا ہے کہ میں مرحب ہوں، سلح پوش بہادر اور تجربہ کار ہوں جب کہ لڑائی کی آگ بھڑکتی ہے۔''

فاتح خیبر نے اس متکبرانہ رجز کا جواب دیا:

انا الذی سمتنی امی حیدرہ

کلیث غابات کریہ المنظرہ

''میں وہ ہوں جس کا نام میری ماں نے حیدر رکھا۔''

یہ کہہ کر آپ آگے بڑھے اور جھپٹ کر ایک ہی وار میں اُس کا کام تمام کر دیا۔ اس کے بعد قوت حیدری نے حیرت انگیز شجاعت کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک ہاتھ سے ہی قلعہ کے دروازہ کو اُکھاڑ ڈالا اور دوران جنگ ایک ہاتھ میں تلوار اور ایک ہاتھ میں دروازہ تھامے ہوئے تھے اور بے مثال بہادری کا مظاہرہ کیا۔

اس دروازہ کو چالیس آدمی ہمت کر کے اُٹھا سکتے تھے۔ بعض روایات میں آتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

''اللہ قسم! اس دروازہ کو میں نے اپنی جسمانی قوت سے نہیں بلکہ ایمانی قوت کے ساتھ اُکھاڑا تھا۔''

((وروی ان امیر المومنین رضی الله عنه قال :فی رسالته الی سهل بن حنیف :والله ما قلعت باب خیبر بقوة جسدیة، ولا بحرکة غذائیة لکنی ایدت بقوة ملکوتیة، ونفس بنور ربها مضیئة، وانا من احمد کالضوء من الضوء، والله لو تظاهرت العرب علی قتالی، لما ولیت ولو امکنتنی الفرصة من رقابها لما بقیت ، ومن لم یبال متی حتفه علیه ساقط فجنانه فی الملمات رابط))

''امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جو خط سہیل بن حنیف کو لکھا اس خط میں فرمایا: اللہ کی قسم! میں نے دروازہ خیبر کو اپنی جسمانی طاقت سے نہیں اکھاڑا اور نہ ہی غذا کی طاقت سے، بلکہ عالم ملکوتی اور روحانی قوت سے اور اللہ کے نور (قرآن) سے میری تائید ہوئی ہے اور میری احمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے نسبت ایسے ہے جیسے روشنی کی روشنی سے۔ اللہ کی قسم! اگر عرب لوگ پوری طاقت سے میرے مقابلے کیلئے میدان جنگ میں آجائیں تو میں پیٹھ نہیں دکھاؤں گا اور اگر ان پر مسلط ہونے کی فرصت ملی تو ان میں سے کسی کو بھی باقی نہیں چھوڑوں گا، ہاں اگر کسی کو یہ خوف نہ ہو کہ کس وقت موت آئے گی تو اس کا دل حالات اور واقعات سے مضبوط ہوتا ہے۔

((عن جابر بن عبد الله :ان علیاً رضی الله عنه حمل الباب یوم خیبر حتی صعد المسلمون علیه ففتحوها))

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: جنگ خیبر کے دن حضرت علی رضی اللہ عنہ نے خیبر کے دروازے کو اپنے ہاتھ سے اٹھایا یہاں تک کہ مسلمان قلعہ خیبر پر چڑھ گئے اور خیبر کو فتح کیا۔''

((عن ابن جریر الطبری صاحب المسترشد:انه رضی الله عنه حمل باب خیبر بشماله وهو اربعة اذرع فی خمسة اشبار عمقا حجرًا صلدًا دون یمینه فاثر فیه اصابعه وحمله بغیر مقبض یتترس به فضارب الاقرن بسیفه حتی هجم علیهم ثم زجه من ورائه اربعین ذراعاً))

''ابن جریر طبری صاحب مسترشد سے نقل ہوا ہے کہ خیبر کا دروازہ جو چار گز اور پانچ بالشت موٹا اور خالص پتھر سے بنا ہوا تھا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس کو اپنے بائیں ہاتھ سے اس طرح اٹھایا کہ اس پر آپ کی انگلیوں کے نشان پڑ گئے اور وہ دروازہ جو بغیر کنڈے کے تھا اس کو اٹھا کر اپنی ڈھال بنایا اور دشمنوں پر وار کیے اس کے بعد دروازے کو اپنی پشت سے چار گز دور پھینک دیا۔''

((وفی روایة:انه کان طول الباب خمسة عشر ذراعاً، وعرض الخندق عشرة اذرع فوضع جانبا علی طرف الخندق وضبط بیده جانباً حتی عبر علیه العسکر وکانوا

ثمانية آلاف وسبعمائة رجل وفيهم من كان يتردد ويجف عليه))

''خیبر کے دروازے کی لمبائی پندرہ گز تھی اور (خیبر میں کھودی گئی) خندق کی چوڑائی دس گز تھی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دروازے کے ایک حصے کو خندق پر رکھا اور دوسرے حصے کو ہاتھ پر اٹھایا یہاں تک کہ لشکر اس کے اوپر سے گزرا اور لشکر کی تعداد آٹھ ہزار سات سو افراد پر مشتمل تھی اور ان میں پیدل اور سوار بھی موجود تھے۔''

## جنگ صفین:

کامل ابن اثیر میں ہے کہ لشکر امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کیا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ نے صرف بارہ جاں نثاروں کو ساتھ لے کر لشکر معاویہ پر حملہ کر دیا اور پورے لشکر کو چیرتے ہوئے امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خیمہ کے قریب پہنچ گئے اور پکار کر فرمایا:

''اے معاویہ! طرفین کے لوگ مفت میں مارے جائیں کیا فائدہ؟ آؤ! میرے مقابلہ میں نکلو! جو اپنے حریف کو مار دے وہی مستقل ہو جائے۔''

عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے کہا:

''علی کی بات تو ٹھیک ہے۔''

حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا:

''تم جانتے ہو کہ ان کا مقابلہ کرنے جو جاتا ہے وہ زندہ نہیں بچتا؟ میں تمہارا مطلب سمجھتا ہوں تم مجھے مروانا چاہتے ہو۔ مجھے معاف رکھو۔!''

☆☆☆

## فصل نمبر 38:

## علی صاحب اللواء:

# حضرت علی صاحبِ علم

## رسول اللہ کے علمبردار:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: على صاحب لوائی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے علم بردار ہیں۔''

## حمد و ثناء کے جھنڈے کے علمبردار:

(( قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: على صاحب لواء الحمد))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حمد وثنا کے علمدار ہیں۔''

**جنگ بدر کے دن:**

((عن ابن عباس :ان رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم دفع الراية الى على رضى الله عنه يوم بدر وهو ابن عشرين سنة))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ بدر میں پرچم علی رضی اللہ عنہ کے سپرد کیا جو اس وقت بیس سال کے تھے۔''

**مختلف غزوات میں علم:**

((عن ابن عباس قال :كانت راية رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم مع على رضى الله عنه فى المواقف كلها يوم بدر ويوم احد ويوم حنين ويوم الاحزاب و يوم فتح مكة، وكانت راية الانصار مع سعد بن عبادة فى المواطن كلها، و يوم فتح مكة وراية المها جرين مع على رضى الله عنه))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ تمام جنگوں میں مثلاً: جنگ احد، حنین، احزاب اور فتح مکہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا علم علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھا اور انصار کا پرچم ان تمام جنگوں میں اور فتح مکہ میں سعد بن عبادہ کے ہاتھ میں تھا اور مہاجرین کا پرچم بھی علی رضی اللہ عنہ کے پاس تھا۔''

**قیامت کے دن رسول اللہ کا جھنڈا:**

((وفى حديث جابر بن سمرة قالوا :يا رسول الله من يحمل رايتك يوم القيامة؟ قال: من عسى ان يحملها يوم القيامة الا من كان يحملها فى الدنيا على بن ابى طالب))

''حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا: قیامت کے دن آپ کا علم کون اپنے ہاتھ میں لے گا؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب کے علاوہ جو اس دنیا میں میرے علمدار ہیں قیامت کے دن کون میرے پرچم کو اٹھائے گا۔؟''

((عن جابر بن سمرة قال :قيل :يا رسول الله ، من صاحب لوائك فى الاخرة؟ قال : صاحب لوائى فى الاخرة صاحب لوائى فى الدنيا، على بن ابى طالب رضى الله عنه))

''حضرت جابر بن سمرۃ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا گیا: قیامت کے دن آپ کے علمدار کون ہیں؟ فرمایا: آخرت میں میرے علمدار وہی ہیں جو اس دنیا میں میرے علمدار ہیں وہ علی بن ابی طالب ہیں۔''

## غزوۂ خیبر کا علم:

((عن سلمة بن عمرو بن الاكوع قال: بعث رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ابا بكر برايته وكانت بيضاء، فيما قال ابن هشام الى بعض حصون خيبر فقاتل فرجع ولم يك فتح وقد جهد، ثم بعث بعد الغد عمر بن الخطاب فقاتل ثم رجع ولم يك فتح وقد جهد، فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: لا عطين الراية غدًا رجلًا يحب الله ورسوله يفتح الله على يديه ليس بفرار قال: يقول سلمة: فدعا رسول الله صلى الله عليه وآل وسلم عليا وهو ارمد فتفل في عينيه ثم قال: خذهذه الراية فامض بها حتى يفتح الله عليك))

''حضرت سلمہ بن عمرو بن اکوع سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو اپنے پرچم کے ساتھ جس کا رنگ سفید تھا، خیبر کے قلعوں میں سے ایک قلعہ پر بھیجا، ابوبکر نے جنگ کی اور واپس لوٹ آئے۔ کافی کوشش کرنے کے باوجود کامیاب نہ ہو سکے۔ اس کے دوسرے دن حضرت عمر بن خطاب کو بھیجا۔ انہوں نے بھی جنگ کی اور واپس لوٹ آئے۔ کوشش کے باوجود کامیابی حاصل نہ ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں کل علم اس کو دوں گا جسے اللہ اور پیغمبر دوست رکھتے ہیں، وہ کبھی بھی بھاگنے والے نہیں اور اللہ نے بھی فتح اس کے ہاتھ میں قرار دی ہے۔ سلمہ کہتی ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو بلایا، اس وقت علی رضی اللہ عنہ آنکھ کے درد میں مبتلا تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعاب دہن ان کی آنکھ میں ڈالا اور فرمایا: اس پرچم کو لے کر چلیں تا کہ اللہ کامیابی اور فتح کو آپ کے ہاتھ میں قرار دے۔''

((عن ابن عمر عن عمر بن الخطاب قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: لا عطين الراية غدًا رجلًا يحب الله ورسوله ويحبه الله ورسوله كرارا غير فرار يفتح الله عليه، جبرئيل عن يمينه وميكائيل عن يساره، فبات الناس متشوقين، فلما اصبح قال: اين علي؟ قالوا: يا رسول الله ما يبصر، قال: ائتوني به، فلما اتى به قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم: ادن مني، فدنا منه، فتفل في عينيه ومسحها بيده فقام علي من بين يديه كانه لم يرمد))

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں علم ایک ایسے مرد کے ہاتھ میں دوں گا جو اللہ اور پیغمبر کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا پیغمبر بھی اس کو دوست رکھتے ہیں۔ وہ دشمن کا مقابلہ کرے گا اور ہرگز فرار بھی نہیں کرے گا اور اللہ تعالیٰ نے کامیابی کو اس کے ہاتھ میں قرار دیا ہے۔ جبرائیل اس کی دائیں طرف اور میکائیل بائیں طرف ہوں

گے۔ پس لوگوں نے بڑے شوق اور اشتیاق کے ساتھ پوری رات گزاری۔ صبح سویرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کہاں ہیں؟ کہا گیا: یا رسول اللہ! علی کی آنکھ میں درد ہے۔ فرمایا: ان کو میرے پاس لے آئیں۔ جس وقت علی رضی اللہ عنہ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا: میرے قریب آؤ! حضرت علی رضی اللہ عنہ قریب آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعاب دہن ان کی آنکھ میں ڈالا اور اس کو صاف کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب سے ایسی حالت میں اٹھے گویا کہ ان کی آنکھ میں درد ہی نہیں تھا۔"

(( قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :لاعطين الراية غدا رجلا كرارا غير فرار يحب الله ورسوله ويحبه الله ورسوله يفتح الله على يديه))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں علم اس مرد کے ہاتھ میں دوں گا جو دشمن کا مقابلہ کرے گا اور میدان نہیں چھوڑے گا۔ وہ اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول بھی اسے دوست رکھتے ہیں۔ اللہ کامیابی کو اس کے ہاتھ میں عطا کرے گا۔"

((فقال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :لا عطين الراية غدا رجلا يحب الله ورسوله ويحبه الله ورسوله ، كرار غير فرار يا خذها عنوة وفي رواية:يا خذها بحقها، وفي رواية: لا يرجع حتى يفتح الله على يده البخاري و مسلم انه قال :لما قال النبي صلى الله عليه و آله وسلم حديث الراية بات الناس يذكرون ليلتهم ايهم يعطاها، فلما اصبح الصبح غدوا على رسول الله كلهم يرجو ان يعطاها، فقال: اين على بن ابى طالب؟ فقيل :هو يشتكى عينيه:فقال :فارسلوا اليه، فاتى به فتفل النبي صلى الله عليه وآله وسلم في عينيه ودعا له فبرء ، فاعطاه الراية))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں علم اس مرد کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول بھی اسے دوست رکھتے ہیں۔ وہ دشمن کا مقابلہ کرے گا اور ہرگز فرار نہیں کرے گا اور پرچم کو بڑے کمال اور فروتنی سے حاصل کرے گا۔ ایک اور روایت میں نقل ہوا ہے کہ علم کو حق سے لے گا اور دوسری روایت میں نقل ہوا ہے کہ اس وقت تک واپس نہیں آئے گا جب تک اللہ اس کے ذریعہ سے کامیابی حاصل نہیں کرے گا۔ بخاری اور مسلم میں بھی نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام کے بعد لوگ اس فکر میں تھے کہ آیا کل یہ علم ہم میں سے کس کو دیا جائے گا۔ پوری رات بیدار رہے، صبح سویرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور سب کی خواہش یہی تھی کہ علم ان کو دیا جائے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب کہاں ہیں؟ کہا گیا: ان کی آنکھوں میں درد ہے۔ فرمایا: کسی کو ان کو بلانے کیلئے بھیجیں۔ علی رضی اللہ عنہ تشریف لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعاب دہن

ان کی آنکھوں میں ڈالا اور دعا فرمائی۔علی رضی اللہ عنہ شفایاب ہو گئے اس وقت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے علم ان کو عطا کیا۔"

((عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم انہ قال یوم خیبر: لا عطین الرایۃ غدا رجلا یحب اللہ ورسولہ، ویحبہ اللہ ورسولہ لیس بفرار، یفتح اللہ علی ہدیہ، ثم دعا بعلی وھو ارمد، فتفل فی عینیہ، واعطاہ الرایۃ))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ خیبر میں فرمایا: کل میں پرچم ایک ایسے مرد کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول بھی اسے دوست رکھتے ہیں۔وہ کبھی بھی فرار نہیں کرے گا اور اللہ اس کے وسیلے سے کامیابی اور فتح عطا کرے گا۔اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بلایا۔علی رضی اللہ عنہ کی آنکھ میں درد ہو رہا تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعاب دہن ان کی آنکھوں میں لگایا اور علم ان کو عطا کیا۔"

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: لا عطین الرایۃ۔ غداً رجلاً یحبہ اللہ ورسولہ ۔ او قال: یحب اللہ ورسولہ یفتح اللہ علیہ فاذا نحن بعلی وما نر جوھم، فقالوا: ھذا علی، فاعطاہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم الرایۃ ففتح اللہ علیہ))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں کل علم اس کو دوں گا (یا مجھ سے وہ علم لے گا) جسے اللہ اور اس کا رسول دوست رکھتے ہیں (یا فرمایا: وہ اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے) اور اللہ اسے کامیابی عطا کرے گا۔حاضرین مجلس کہتے ہیں: دوسرے دن علی رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور ہمیں ان کے آنے کی امید نہیں تھی۔سب نے کہا: علی آئے ہیں۔پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علم ان کے سپرد کیا اور اللہ نے ان کو کامیابی عطا کی۔"

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم: لا دفعن الرایۃ الی رجل یحب اللہ ورسولہ ویحبہ اللہ ورسولہ ویفتح اللہ بیدہ۔ فاستشرف لھا اصحابہ فدفعھا الی علی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں علم اسے سپرد کروں گا جو اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہے اور اللہ اور رسول بھی اسے دوست رکھتے ہیں اور اللہ اس کو کامیابی عطا فرمائے گا۔اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب اصحاب نے سر اٹھا کر دیکھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علم علی رضی اللہ عنہ کے حوالے کیا۔"

☆☆☆

فصل نمبر 39:

## عدد جراحات علي وحزن النبي له:

# جناب علی کے زخم اوران پر رسول اللہ کا غمگین ہونا

### زخموں کا ملنا:

((وعن انس قال :اتى النبي صلى الله عليه وآله وسلم بعلي رضي الله عنه يومئذ يعني يوم احد، وعليه نيف وستون جراحة من طعنة وضربة ورمية فجعل رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يمسحها وهي تلتئم باذن الله كان لم تكن))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہا: جنگ احد میں علی رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا گیا تو اس وقت انہیں ساٹھ کے لگ بھگ تیروں، تلواروں اور نیزوں کے زخم لگے ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زخموں پر ہاتھ پھیرا اور اللہ کے اذن سے زخم آپس میں مل گئے گویا کہ زخم تھے ہی نہیں۔''

### رسول اللہ کا زخمِ علی دیکھ کر رونا:

((عن ابي الدنيا المعمر المغربي قال :سمعت امير المومنين علي بن ابي طالب رضي الله عنه يقول :جرحت في وقعة خيبر خمس و عشرين جراحة، فجئت الى النبي صلى الله عليه وآله وسلم فلما راى مابي بكى واخذ من دموع عينيه فجعلها على الجراحات فاسترحت من ساعتي))

''ابوالدنیا معمر مغربی کہتے ہیں کہ امیر المومنین جناب علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے جنگ خیبر میں پچیس زخم کھائے، میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میری حالت دیکھی تو رو پڑے، اس وقت ان کی آنکھوں سے آنسو میرے زخموں پر گرے تو فوراً ہی مجھے سکون مل گیا۔''

### ایک ہزار زخم:

((الاختصاص: ذكروا سبعين خصلة مجتمعة في امير المومنين رضي الله عنه :ترك الشكاية في موضع الم الجراحة وكتمان ماوجد في جسده من اثر الجراحات من قرنه الى قدمه، وكانت الف جراحة في سبيل الله، وقالوا: انصرف امير المومنين رضي الله

عنه من احدوبه ثمانون جراحة يدخل الفتايل من موضع و يخرج من موضع، فدخل عليه رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم عايداو هو مثل المضغة على نطع، فلما راه رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم بكى وشكتا المراتان، اى الجراحتان، الى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ما يلقى وقالتا :يا رسول الله قد خشينا عليه مما تدخل الفتايل فى موضع الجراحات من موضع الى موضع وكتمانه ومايجد من الالم، قال :فعدما به من اثر الجراحات عند خروجه من الدنيا فكانت الف جراحة من قرنه الى قدمه))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ستر خصلتوں میں سے ایک خصلت یہ بھی تھی کہ کبھی بھی اپنے زخموں کے درد کو محسوس نہ کیا اوران پر سر سے لے کر قدموں تک زخموں کے آثار تھے لیکن ان آثار کو چھپایا ہوا تھا۔ ان کو راہ الٰہی میں ایک ہزار کے لگ بھگ زخم لگے تھے۔ روایت میں نقل ہوا ہے کہ جس وقت امیر المومنین جناب علی المرتضیٰ جنگ اُحد سے واپس لوٹے تو اس وقت ان کے بدن پر اسی زخم تھے اور زخم اتنے گہرے اور عمیق تھے کہ جس وقت زخم پر پٹی باندھتے تھے تو دوسرے حصے سے زخم ظاہر ہو جاتا تھا۔ رسول اللہ علی رضی اللہ عنہ کی عیادت کیلئے تشریف لائے، اس وقت علی رضی اللہ عنہ روندے ہوئے گوشت کی طرح ایک چمڑے پر سوئے ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ ان پر پڑی تو رونے لگے۔ دو کنیزیں جو علی رضی اللہ عنہ کے زخموں کی مرہم پٹی کرتی تھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئیں اور شکایت کی اور کہا: یا رسول اللہ! ہمیں علی کے زخموں کا خوف ہے۔ ہم جس جگہ پر بھی پٹی کرتی ہیں دوسری جگہ سے زخم ظاہر ہو جاتے ہیں اور انہوں نے درد کو چھپایا ہوا ہے۔ علی رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد زخموں کے آثار کو گنا گیا تو سر سے لے کر قدموں تک ایک ہزار زخموں کے آثار موجود تھے۔''

## غزوہ احد میں زخموں کی تعداد:

((عدد جراحات اميرالمومنين رضى الله عنه باحد على تسعون اربعون، وست عشرة ضربة، وسقط الى الارض فى اربع منهن، وثمانون))

''جنگ احد میں امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے زخموں کی تعداد نوے تھی۔ بعض روایات میں ہے کہ حضرت علی کے زخموں کی تعداد چالیس تھی اور سولہ ضربیں لگی ہوئیں تھیں اور چار ضربوں کی وجہ سے زمین پر گر پڑے۔''



## فصل نمبر 40:

## ذکر قول النبي من سب علياً فقد سبني:

# جس نے علی کو برا کہا پس اس نے مجھے (رسول اللہ کو) برا کہا

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا العباس بن محمد الدوری' قال: سمعت یحیی بن ابی بکیر' قال: اخبرنا اسرائیل' عن ابی عبداللہ الجدلی' قال: دخلت علی ام سلمۃ' فقالت: ایسب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فیکم؟ فقلت: سبحان اللہ' او معاذ اللہ' قالت: سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول: من سب علیا فقد سبنی))

(السنن الکبری للنسائی ج 7 ص 441 رقم 8422 وطبع آخر ج 5 ص 133 رقم 8476' مسند احمد ج 6 ص 323 رقم 27284' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 736 رقم 1011' المستدرک للحاکم ج 3 ص 120 رقم 4673' 4674' 4676' 4677' شرف المصطفیٰ ج 5 ص 502' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج 7 ص 202 رقم 6670' مجمع الزوائد ج 9 ص 130 رقم 14740' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 266' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 366' الریاض النضرۃ ج 4 ص 106' سیر أعلام النبلاء للذھبی (سیرت) ص 624' البدایۃ والنھایۃ ج 5 ص 469 وطبع جدید ج 7 ص 584' مشکاۃ رقم 692' الجامع الصغیر رقم 8736' ازالۃ الخفاء ج 4 ص 450' مناقب علی والحسنین وامھما فاطمۃ الزہراء ص 32' السلسلۃ الصحیحۃ للالبانی ج 3 ص 288)

''حضرت ابوعبداللہ الجدلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں ام المومنین سیدتنا ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے فرمایا: کیا تمہاری مجلس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سب وشتم کیا جاتا ہے؟ میں نے کہا: سبحان اللہ یا معاذ اللہ! فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا: جس شخص نے علی کو سب وشتم کیا تو اس نے مجھے سب وشتم کیا۔''

### حدیث نمبر 2:

((اخبرنا عبدالاعلی بن واصل بن عبدالاعلی الکوفی' قال: حدثنا جعفر بن عون' عن شقیق بن ابی عبداللہ' قال: حدثنا ابوبکر ابن خالد بن عرفطۃ' قال: رأیت سعد ابن ابی وقاص بالمدینۃ' فقال: ذکرلی انکم تسبون علیا' قلت: قدفعلنا' قال: لعلك سببته؟ (قلت: معاذ اللہ' قال: لاتسبه' فان وضع المنشار علی مفرقی علی ان اسب علیاً ماسببته بعد ماسمعت من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما سمعت))

(السنن الکبری للنسائی ج7ص441رقم8423وطبع آخرج5ص133رقم8477' مسند ابی یعلی ج1ص327 رقم773' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج7ص201رقم6669' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص590رقم1353' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص375رقم32113' تاریخ دمشق لابن عساکر ج42ص412' مختصر تاریخ دمشق ج18ص28' جمع الجوامع ج13ص467رقم8349' المقصد العلی فی زوائد مسند ابی یعلی للموصلی رقم1337' المطالب العالیۃ ج4ص64رقم3967)

''حضرت ابوبکر بن خالد بن عرفطہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: میں نے حضرت سعد بن مالک بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مدینہ مقدسہ میں دیکھا تو آپ نے مجھے فرمایا: ہمیں ذکر کیا گیا ہے کہ تم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو برا کہتے ہو؟ میں نے کہا: ہم نے ایسا کیا ہے۔فرمایا: شاید تو نے بھی انہیں برا کہا ہے؟ میں نے کہا: معاذ اللہ۔فرمایا: انہیں کبھی برامت کہنا! پس اگر میری چوٹی پر آری رکھ دی جائے تاکہ میں اُنہیں برا کہوں تو میں انہیں برا نہیں کہوں گا' بعد اس کے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے وہ سنا تھا جو سنا تھا۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 41:

## الترغیب فی مولاۃ علی والترھیب من معاداتہ:

# علی سے محبت کی ترغیب اور آپ سے عداوت پر ترہیب

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنی ھارون بن عبداللہ البغدادی الحمال' قال:حدثنا مصعب بن المقدام' قال: حدثنا فطر بن خلیفۃ عن ابی الطفیل واخبرنا ابو داود قال:حدثنا محمد بن سلیمان قال:حدثنا فطر عن ابی الطفیل عامر بن واثلۃ قال:اجمع علی الناس فی الرحبۃ' فقال: انشد باللہ کل امریء سمع من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال یوم غدیر خم (ماسمع فقام اناس' فشھدوا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال یوم غدیر خم) الستم تعلمون انی اولی بالمؤمنین من انفسھم وھو قائم' ثم اخذ بید علی فقال: من کنت مولاہ فعلی مولاہ' اللھم وال من والاہ' وعاد من عاداہ قال ابو الطفیل:فخرجت وفی نفسی منہ شیء' فلقیت زید بن ارقم (فاخبرتہ' فقال:اوماتنکر؟) واخبرنا' فقال: تشک؟ انا سمعتہ من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لابی داود))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 130 رقم 8092 ص 437 رقم 8410 وص 443 رقم 8428 وطبع آخر ج 5 ص 45 رقم 8148 وص 130 رقم 8464 وص 134 رقم 8478' مسند احمد ج 1 ص 152 رقم 1311' مسند ابی یعلی ج 1 ص 257 رقم 563 و ج 5 ص 560 رقم 6392' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج 9 ص 177 رقم 6586' 6487' 6490' 6491' 6492' 3942' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 371 رقم 32082' 32083' وص 375 رقم 32109' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج 7 ص 211' 6684' 6688' 6690' 6691' مختصر زوائد البزار للعسقلانی ج 2 ص 302 رقم 900' 1901' 1902 تا 1907' المطالب العالیۃ بزوائد المسانید الثمانیۃ للعسقلانی ج 4 ص 60 رقم 3958' اجتلاب ارتقاء الغرف ج 1 ص 347)

''حضرت فطر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوالطفیل عامر بن واثلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لوگوں کو ایک کشادہ مقام پر جمع کیا' پھر فرمایا: میں تم سے ہر اُس شخص کو قسم دیتا ہوں جس نے ''غدیر خم'' کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا وہ بیان کرے۔ اس پر کچھ حضرات نے کھڑے ہو کر گواہی دی کہ انہوں نے ''غدیر خم'' کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا: کیا تم نہیں جانتے کہ میں اہل ایمان کی جانوں سے بھی قریب تر ہوں؟ اور اس وقت آپ کھڑے ہوئے تھے۔ پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا تھا: میں جس کا مولیٰ ہوں علی بھی اس کا مولیٰ ہے۔ اے اللہ! جو اس سے محبت رکھے تو اس سے محبت کر اور جو اس سے دشمنی رکھے تو اس سے دشمنی رکھ۔ حضرت ابوالطفیل کہتے ہیں: میں باہر آیا اور میرے دل میں اس حدیث کے متعلق کچھ شک تھا' پس میری ملاقات حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہوئی تو میں نے انہیں یہ حدیث سنائی۔ انہوں نے فرمایا: کیا تم شک یا انکار کرتے ہو؟ میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ ارشاد سنا تھا۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اور یہ الفاظ ابوداود کے ہیں۔''

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنا زکریا بن یحیی' قال: حدثنی محمد بن عبدالرحیم' قال: اخبرنا ابراھیم' قال: حدثنا معن قال: حدثنی موسی بن یعقوب' عن المھاجر بن مسمار' عن عائشۃ بنت سعد وعامر بن سعد (عن سعد) ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خطب (الناس) فقال: امابعد' ایھاالناس! فانی ولیکم' قالوا: صدقت' ثم اخذ بیدعلی فرفعھا' ثم قال: ھذاولیی والمودی عنیی' والی اللہ من والاہ وعادی من عاداہ))

(السنن الکبریٰ ج 7 ص 409 رقم 8340 وص 442 رقم 8425 وطبع آخر ج 5 ص 107 رقم 3897 وص 134 رقم 8479)

''حضرت مہاجر بن مسمار حضرت عائشہ بنت سعد اور عامر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں: حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو خطبہ دیا تو حمد وثناء کے بعد فرمایا: اے لوگو! بیشک میں تمہارا ولی ہوں۔ سب نے عرض کیا: آپ نے حق فرمایا۔ پھر

آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر بلند فرمایا' پھر ارشاد فرمایا: یہ میرا ولی ہے اور میری طرف سے ادا کرنے والا ہے۔ جو شخص اس کے ساتھ محبت کرے اللہ اُس سے محبت کرنے والا ہے اور جو اس سے دشمنی رکھے اللہ اس سے دشمنی رکھنے والا ہے۔"

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا احمد بن عثمان البصری ابوالجوزاء' قال(حدثنا ابن عشمة' قال: حدثنا موسیٰ بن یعقوب' عن المهاجرین مسمار) ابن عینیة بنت سعد عن سعد قال: اخذ رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بیدعلی' فخطب فحمداللہ واثنی علیه' ثم قال: الستم تعلمون الم تعلموا' انی اولی بکم من انفسکم؟ قالوا: نعم' صدقت یارسول اللہ' ثم اخذبیدعلی فرفعها' فقال: من کنت ولیه فهذاولیه' وان اللہ لیوالی من والاہ' ویعادی من عاداہ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 442 رقم 8426 وطبع آخر ج 5 ص 134 رقم 8480)

"حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی پھر فرمایا: کیا تم نہیں جانتے کہ میں تمہاری جانوں سے بھی قریب تر ہوں۔ سب نے کہا: یارسول اللہ! بیشک آپ نے حق فرمایا۔ پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہاتھ بلند کر کے فرمایا: میں جس کا ولی ہوں تو یہ بھی اس کا ولی ہے اور بے شک اللہ اس شخص سے محبت رکھتا ہے جو اس سے محبت کرے اور اس سے دشمنی رکھتا ہے جو اس سے دشمنی رکھے۔"

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا زکریا بن یحیی' قال: حدثنا (محمد بن یحیی' قال: حدثنا) یعقوب بن جعفربن ابی کثیر الزمعی' عن مهاجربن مسمار' قال: أخبرتنی عائشة بنت سعد عن سعد قال: کنامع رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بطریق مکة وهو متوجه (موجه) الیها' (فلما بلغ غدیرخم' وقف الناس' ثم ردمن مضی' ولحقه من تخلف) فلما اجتمع الناس الیه' قال: ایهاالناس (هل بلغت) قالوا نعم قال: اللهم اشهدثلاث مرات یقولها' ثم قال: ایهاالناس!) من ولیکم؟ قالوا: اللہ ورسوله۔ ثلاثا۔ ثم اخذبیدعلی فاقامه ثم قال: من کان اللہ ورسوله ولیه فهذاولیه' اللهم وال من والاہ وعاد من عاداہ)).

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 443 رقم 8427 وطبع آخر ج 5 ص 135 رقم 8481)

"حضرت مہاجر بن مسمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ مجھ سے عائشہ بنت سعد نے حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت بیان کی کہ ہم مکہ معظمہ کے راستہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تھے اور اس

وقت آپ مکۃ المکرمۃ کی طرف جا رہے تھے' جب آپ غدیر خم کے مقام پر پہنچے تو لوگوں کو ٹھہرا دیا اور جو آگے نکل گئے تھے انہیں واپس بلا لیا اور جو پیچھے تھے وہ آ پہنچے۔ سو جب تمام لوگ آپ کے قریب جمع ہو گئے تو آپ نے فرمایا: لوگو! کیا میں نے تبلیغ پوری کر دی؟ سب نے عرض کیا: جی ہاں' آپ نے تین مرتبہ عرض کیا: اے اللہ! گواہ رہنا۔ پھر فرمایا: اے لوگو تمہارا ولی کون ہے؟ انہوں نے عرض کیا: اللہ اور اس کا رسول۔ یہ سوال و جواب تین مرتبہ ہوا۔ پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر انہیں کھڑا کیا پھر فرمایا: جس شخص کا اللہ اور اس کا رسول ولی ہے تو یہ بھی اس کا ولی ہے۔ اے اللہ! اُس سے محبت فرما جو اس سے محبت کرے اور اس سے نفرت فرما جو اس سے عداوت رکھے''۔

## حدیث نمبر 5:

((اخبرنا اسحق بن ابراهيم بن راهوية قال: اخبرنا النضر بن شميل قال: اخبرنا الجليل بن عطية' قال: حدثنا عبدالله بن بريدة قال: حدثني ابي' قال: لم اجد الناس ابغض علي (لم يكن احد من الناس ابغض الي) من علي بن ابي طالب حتى احببت رجلا من قريش' ولا احبه الا علي بغض علي' فبعث ذلك الرجل علي خيل فصحبته' (و) ما اصحبه الا علي بغض علي' قال: فاصبنا سبيا' قال: فكتب الي النبي صلى الله عليه وسلم ان ابعث (ان يبعث) الينا من يخمسه' فبعث الينا عليا' وفي السبي وصيفة من افضل السبي' فلما خمسه صارت (الوصيفة) في الخمس' ثم خمس فصارت في اهل بيت النبي صلى الله عليه وسلم ثم خمس فصارت في آل علي' فاتانا ورأسه يقطر' فقلنا: ماهذا؟ فقال: الم تروا الي الوصيفة' فانها صارت في الخمس' ثم صارت في اهل بيت النبي صلى الله عليه وسلم' ثم صارت في آل علي' فوقعت عليها' فكتب وبعث' معنا مصدقاً للكتابة الي النبي صلى الله عليه وسلم' مصدقا لما قال علي' فجعلت اقرا عليه ويقول صدقا (صدق) واقول: صدق' فامسك بيدي رسول الله صلى الله عليه وسلم' فقال: يابريدة! اتبغض علياً؟ نعم' فقال: لاتبغضه' وان كنت تحبه فازدد له حبا' فوالذي نفسي بيده لنصيب آل علي في الخمس افضل من وصيفة' فما كان احد من الناس بعد رسول الله صلى الله عليه وسلم احب الي من علي رضي الله عنه قال عبدالله بن بريدة: والله مافي الحديث بيني وبين النبي صلى الله عليه وسلم غير ابي))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 443 رقم 8428 وطبع آخر ج 5 ص 135 رقم 8482' بخاری رقم 4350 (مختصرا) مسند احمد ج 5 ص 351 رقم 23355 وص 356 رقم 23400 وص 359 رقم 23424' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 856 رقم 1175' 1177' 1179' 1180' المستدرک للحاکم ج 2 ص 129 رقم 2635 وج 3 ص 109 رقم 4635' تحفۃ الاخیار

بترتیب شرح مشکل الآثار ج5 ص496 رقم3589 'السنن الکبری للبیہقی ج6 ص342 رقم 12957 'معرفۃ السنن والآثار للبیہقی رقم 4001 'مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 348 ' 349 'الریاض النضرۃ ج 4 ص 111 ' 112 زاد المعاد ج5 ص 637 'مجمع الزوائد ج9 ص127 رقم14730 'مناقب علی والحسنین للفواد عبدالباقی ص 724)

''حضرت عبداللہ بن بریدۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے میرے والد (بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے بتایا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بڑھ کر میرے نزدیک کوئی شخص ناپسندیدہ نہیں تھا حتیٰ کہ ایک قریشی شخص سے میری دوستی ہوگئی اور اس کا سبب بھی بغض علی تھا۔ پس اس شخص کو ایک لشکر پر مقرر کیا گیا تو میں بھی اس کے ساتھ ہوگیا اور میری اس سنگت کا سبب بھی بغض علی تھا۔ پس ہم نے کچھ لوگوں کو قیدی بنایا تو اس شخص نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لکھ بھیجا کہ آپ ایسے شخص کو ہماری طرف روانہ فرمائیں جو ہمارے درمیان تقسیم کرے تو آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا اور قیدیوں میں ایک ''وصیفہ'' (نوعمر لڑکی) تھی جو تمام قیدیوں سے افضل تھی۔ پس جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حصے کیے تو وہ اہل بیت کے خمس میں آگئی' پھر حصہ کیے تو آل علی کے حصہ میں آئی۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہمارے سامنے تشریف لائے تو ان کے سر سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے۔ ہم نے کہا: یہ کیا؟ فرمایا: کیا تم نے اس وصیفہ کو نہیں دیکھا تھا؟ وہ خمس میں آگئی تھی' پھر اہل بیت کے حصہ میں چلی گئی تھی' پھر آل علی کے حصہ میں آئی تو میں نے اسے قربت بخشی۔ اس پر اُس (میرے ساتھی) نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک خط لکھا اور مجھے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اعتراف پر گواہ کے طور پر اس (پیغام رساں) شخص کے ساتھ بھیجا۔ پس میں نے خط سنانا شروع کیا اور وہ کہتا رہا: یہ سچ ہے۔ یہ سچ ہے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے ہاتھ کو پکڑ لیا اور فرمایا: اے بریدہ! کیا تو علی کے ساتھ بغض رکھتا ہے؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں۔ فرمایا: اُس سے بغض نہ رکھ اور اگر تو اُس سے محبت کرتا ہے تو محبت میں اضافہ کر۔ اُس ذات کی قسم! جس کے قبضہ میں میری جان ہے' خمس میں آلِ علی کا حصہ اُس وصیفہ سے زیادہ ہے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد لوگوں میں سے مجھے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے زیادہ محبوب کوئی نہیں تھا۔ حضرت ابن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: اللہ کی قسم! اس حدیث میں میرے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مابین میرے والد کے سوا اور کوئی نہیں ہے۔''

## حدیث نمبر6:

((اخبرنا الحسین بن حریث المروزی' قال:أخبرنا الفضل بن موسی عن الاعمش' عن ابی اسحق' عن سعید بن وھب ' قال:قال علی کرم اللہ وجھه فی الرحبة:انشد باللہ' من سمع رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم یوم غدیر خم یقول:ان اللہ ورسوله ولی المومنین' ومن کنت ولیه' فھذا ولیه' اللھم وال من والاہ وعاذ من عاداہ' وانصر من نصرہ؟ قال:

فقال سعید: قام الی جنبی ستة' وقال زید بن یثیع: قام عندی ستة وقال عمرو ذومر: احب من احبه' وابغض من ابغضه' وساق الحدیث۔ رواہ اسرائیل عن ابی اسحق عن عمرو ذی مر: احب))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 439رقم 8419وص 444رقم 8429وص 466رقم 8489وطبع آخرج 5ص132رقم8473وص136رقم8483وص154رقم8542)

''حضرت سعید بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک کشادہ مقام میں (خطاب کے دوران) فرمایا: میں اُس شخص کو قسم دیتا ہوں جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غدیر خم کے روز ارشاد فرماتے ہوئے سنا تھا کہ بیشک اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول مومنوں کا ولی ہے اور جس شخص کا میں ولی ہوں تو یہ بھی اُس کا ولی ہے۔ اے اللہ! اس شخص کا ولی ہو جا جو اس کو ولی بنائے اور اس سے عداوت فرما جو اس سے عداوت رکھے' اور اس کی مدد فرما جو اس کی مدد کرے۔ حضرت سعید بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میرے قریب سے چھ افراد کھڑے ہوئے اور حضرت زید بن یثیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میرے نزدیک بھی چھ افراد کھڑے ہوئے (اور گواہی دی)۔ عمرو ذی مر نے یہ الفاظ بھی نقل کیے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! اُس سے محبت فرما جو اس سے محبت کرے اور اس سے بغض فرما جو اس سے بغض رکھے۔ آخر حدیث تک، ان الفاظ کو اسرائیل نے ابو اسحاق شیبانی سے اور انہوں نے عمرو ذی مر سے روایت کیا ہے۔''

## حدیث نمبر 7:

((اخبرنا علی بن محمد بن علی قال: حدثنا خلف (بن تمیم) قال: حدثنا اسرائیل' قال: حدثنا ابواسحق عن عمرو ذی مر' قال: شهدت علیا بالرحبة ینشد اصحاب محمد صلی الله علیه وسلم: ایکم سمع رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول یوم غدیر خم ماقال؟ فقام اناس فشهدوا أنهم سمعوا رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: من کنت مولاہ فعلی مولاہ' اللهم وال من والاہ' وعاد من عاداہ' وأحب من أحبه' وابغض من ابغضه' وانصر من نصرہ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 444رقم 8430وطبع آخرج 5ص 136رقم 8484' مسند احمد ج1ص118رقم950'951' مسند البزار ج3ص35رقم786' فیہ ما انتقاہ ابن مردویہ ص101رقم105)

''حضرت ابواسحاق عمرو ذی مر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک صحن میں دیکھا۔ آپ اصحاب محمد کو قسم دے کر دریافت کر رہے تھے کہ تم میں سے کس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غدیر خم کے روز بیان کرتے ہوئے سنا تھا: میں جس کا مولیٰ ہوں تو علی بھی اس کا

مولیٰ ہے۔اے اللہ! جوشخص اس سے دوستی رکھے تو اُس سے دوستی رکھ اور جو اس سے دشمنی رکھے تو اس سے دشمنی رکھ اور جو اس سے محبت رکھے تو اس سے محبت رکھ۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 42:

## الفرق بین المومن والمنافق:

# مومن اور منافق میں فرق

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا ابو کریب محمد بن العلاء الکوفی' قال:حدثنا ابومعاویة' عن الاعمش' عن عدی بن ثابت' عن زربن حبیش' عن علی کرم اللہ وجهه' قال:واللہ الذی فلق الحبة برا النسمة انه لعهد النبی الامی صلیٰ اللہ علیه وسلم انه لایحبنی الا مومن ولایبغضنی الا منافق))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص312 رقم 8097 وص445 رقم 8431 طبع آخر ج5 ص47 رقم 8153 وص 731 رقم 8485' مسند احمد ج1 ص84 رقم 642 وص95 73195 وص128 رقم 1062 وج6 ص292 رقم 2704 ون سلمۃ' فضائل الصحابۃ ج2 ص696 رقم 498 وص704 رقم 961' صحیح مسلم رقم المسلسل 240(78) سنن الترمذی ص849 رقم 3736' سنن النسائی ج8 ص 116 رقم 5033' سنن ابن ماجہ رقم 114' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6 ص368 رقم 5033' 5037' مسند الحمیدی ج1 ص 31 رقم 58' البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج2 ص182 رقم 560' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص584 رقم 1325' مسند ابی یعلیٰ ج1 ص154 رقم 276 وص 217 رقم 441' کتاب الایمان لابن مندۃ ج1 ص415 رقم 261' معرفۃ علوم الحدیث للحاکم ص180' البدایۃ والنھایۃ ج5 ص469' 470' الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج9 ص40 رقم 6885' مشکاۃ ج2 ص503 رقم 6088)

"حضرت زربن حبیش حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: اُس اللہ جل جلالہ کی قسم جس نے دانے کو چیرا اور جاندار کو پیدا فرمایا! بیشک نبی اُمی صلی اللہ علیہ وسلم نے قطعیت کے ساتھ ارشاد فرمایا کہ مجھ (علی) سے محبت نہیں کرے گا مگر مومن اور میرے ساتھ بغض نہیں رکھے گا مگر منافق۔"

### حدیث نمبر 2:

((اخبرنا واصل بن عبدالاعلیٰ' قال:حدثنا وکیع' عن الاعمش' عن عدی بن ثابت' عن زربن حبیش' عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنه' قال:عهدلی (الی) النبی صلی اللہ علیه

وسلم انه لایحبنی الا مومن ولا یبغضنی الامنافق))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص445 رقم 8432 وطبع آخر ج5 ص137 رقم 8486 ... المنتقاۃ والغرائب الحسان للصوری ص38))

''حضرت زر بن حبیش حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: بیشک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے عہد دیا کہ مجھ (علی) سے محبت نہیں کرے گا مگر مومن اور میرے ساتھ بغض نہیں رکھے گا مگر منافق۔''

**حدیث نمبر 3:**

((اخبرنا یوسف بن عیسی (قال) اخبرنا الفضل بن موسی' عن الاعمش' عن عدی (بن ثابت) عن زر قال:(قال) علی :انه لعهدالنبی (النبی) صلی الله علیه وسلم انه لا یحبك الا مومن ولا یبغضك الا منافق))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص445 رقم 8433 وطبع آخر ج5 ص173 رقم 8487)

''حضرت عدی بن ثابت حضرت زر بن حبیش رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: نبی اُمّی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ارشاد فرمایا: اے علی! تجھ سے محبت نہیں کرے گا مگر مومن اور تجھ سے بغض نہیں رکھے گا مگر منافق۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 43:

## ذکر المثل الذی ضربه رسول الله لعلی:

# اس مثال کا ذکر جس کو رسول اللہ نے حضرت علی کے لیے بیان فرمایا

((اخبرنا ابوجعفر محمد بن عبدالله بن المبارك المخرمی' قال :حدثنا یحیی بن معین' قال :اخبرنا ابوحفص الابار' عن الحکم بن عبدالملك' عن الحارث بن حصیرة' عن ابی صادق' عن ربیعة بن ناجذ' عن علی رضی الله تعالیٰ عنه قال :رسول الله صلی الله علیه وسلم یاعلی فیك مثل من مثل عیسی' ابغضة الیهود حتی بهتوا امه' واحبته النصاری حتی انزلوه المنزل الذی لیس به))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص446 وطبع آخر ج5 ص137 رقم 8488' مسند احمد ج1 ص160 رقم 1376' 1377'

فضائل الصحابۃ ج2ص743رقم 1025وص 793 رقم 1087 وص 887 رقم 1221' 1222' البحر الزکار المعروف بمسند البزار ج3ص 11 رقم 758' زوائد المسند لعبداللہ بن احمد ص411رقم195وص412رقم196' السنۃ لعبداللہ بن احمد ص233رقم 1266' 1267' 1268' 1269' 1270' 1271' مسند ابی یعلی الموصلی ج 1ص 247رقم 530' المستدرک للحاکم ج3ص 122رقم4680' کشف الاستار ج3ص202رقم2566' ذخائر العقبی ص 11' 112' الریاض النضرۃ ج4ص 167' البدایۃ والنھایۃ ج5ص470وطبع آخر ج7ص 586' تاریخ دمشق لابن عساکر ج42ص 293' مختصر تاریخ دمشق ج17ص 737' 374' مجمع الزوائد ج9ص133رقم14762' الفتح المبین فی فضل الخلفاء الراشدین ص 249' مشکاۃ ج 2ص 505رقم 6102' الصواعق المحرقۃ 123' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج7ص205رقم6676)

''حضرت ربیعہ بن ناجذ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی تمہارے اندر عیسیٰ علیہ السلام کی مانند مثال موجود ہے۔ ان کے ساتھ یہود نے بغض رکھا حتی کہ ان کی والدہ پر تہمت لگادی اور عیسائیوں نے اُن سے محبت کی اور انہیں اس مرتبہ پر پہنچادیا جس کے وہ مستحق نہیں تھے۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 44:

## ذکر منزلۃ علی وقربہ من النبی:

# حضرت علی کی منزلت اور نبی کریم سے ان کی قربت

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا اسماعیل بن مسعود البصری' قال: حدثنا (خالد' عن) شعبۃ عن ابی اسحق' عن العلاء بن عرار' سال رجل ابن عمر عن عثمان' قال: کان من الذین تولوا یوم التقہ الجمعان' فتاب اللہ علیہ ثم اصاب ذنباً فقتلوہ' فسالہ عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' فقال: لاتسال عنہ' الاتری منزلۃ من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص446رقم8435وطبع آخر ج5ص137رقم 8489' مصنف عبدالرزاق ج5ص 311' 312 رقم 9829' فضائل الصحابۃ ج2ص736 رقم1012' المعجم الاوسط ج2ص 38 رقم 1166' مجمع البحرین ج 3ص374' مجمع الزوائد ج9ص115رقم14675' ازالۃ الخفاء ج4ص458)

''حضرت علاء بن عرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: ایک شخص نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

سے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق پوچھا تو آپ نے فرمایا: وہ ان لوگوں میں سے تھے جنہوں نے غزوۂ احد میں پسپائی دکھائی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں معاف کر دیا' پھر اُن سے کچھ بھول ہوئی تو لوگوں نے انہیں قتل کر دیا۔ پھر اس شخص نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق پوچھا تو آپ نے فرمایا: ان کے متعلق مت پوچھو! کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک اُن کا مرتبہ نہیں دیکھا؟۔''

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنی هلال بن العلاء بن هلال' قال: حدثنا حسین' قال: حدثنا زهیر عن ابی اسحاق' عن العلاء بن عرار' قال: سالت عبدالله بن عمر قلت: الاتحدثنیی عن علی وعثمان؟ قال: اما علی فهذا بیته من بیت (حب) رسول الله صلی الله علیه وسلم ولا احدثك عنه بغیره' واما عثمان فانه اذنب یوم احد ذنباً عظیماً (فعفا) عفی الله عنه' واذنب فیکم ذنباً صغیراً فقتلتموه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 446 رقم 8436 وطبع آخر ج 5 ص 138 رقم 8490)

''حضرت علاء بن عرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سوال کیا کہ آپ مجھے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق کچھ نہیں بتاتے؟ فرمایا: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان تو یہ ہے کہ ان کا گھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھروں میں سے ایک محبوب گھر ہے اور میں تم کو اُن کے متعلق اس کے سوا اور کچھ نہیں بتلاؤں گا۔ رہے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو اُن سے اُحد کے دن عظیم غلطی ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے ان کو معاف کر دیا اور تمہارے درمیان اُن سے چھوٹی سی غلطی ہوئی تو تم نے ان کو قتل کر دیا۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا احمدبن سلیمان الرهاوی' قال: حدثنا عبیدالله' قال: اخبرنا اسرائیل' عن ابی اسحق' عن العلاء بن عرار قال: سالت عن ذلك ابن عمرو هوفی مسجد رسول الله صلی الله علیه وسلم (عن علی وعثمان) قال: (فقال اما علی: فلا تسلنی عنه' وانظر الی منزله من رسول الله صلی الله علیه وسلم ' لیس) مافی المسجد بیت غیر بیته واما عثمان فانه اذنب ذنباً عظیما تولیٰ یوم التقی الجمعان فعفی الله عنه' وغفرله' واذنب فیکم ذنباً دون ذلك فقتلتموه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 447 رقم 8437 وطبع آخر ج 5 ص 138 رقم 8491)

''حضرت علاء بن عرار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضرت علی اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق سوال کیا اور اُس وقت وہ (ابن عمر) مسجد

نبوی میں تھے تو فرمایا: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق تو مجھ سے مت پوچھ۔ اُن کے گھر کی طرف دیکھ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھروں میں سے ایک ہے' مسجد میں اُن کے گھر کے سوا اور کوئی گھر نہیں اور رہے حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو اُن سے عظیم غلطی ہوئی تھی' وہ اُحد کے دن پشت پھیر کر بھاگے تھے تو اللہ تعالیٰ نے ان کو معاف کر دیا اور ان کی مغفرت کر دی اور تمہارے درمیان اُن سے اُس سے چھوٹی سی غلطی ہوئی تو تم نے اُنہیں قتل کر دیا۔"

**حدیث نمبر 4:**

((اخبرنا اسماعیل بن یعقوب بن اسماعیل' قال: حدثنی محمد ابن موسی بن اعین' قال: حدثنی ابی' عن عطاء عن سعد بن عبیدة' قال: جاء رجل الی ابن عمر فساله عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' قال لااحدثك عنه' ولكن انظر الی بیته من بیوت رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم' قال: فانی ابغضه' قال: به ابغضك اللہ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 447 وطبع آخر ج 5 ص 139 رقم 8492' بخاری رقم 3704)

"حضرت سعد بن عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آ کر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: میں تمہیں ان کے متعلق کچھ نہیں بتاؤں گا' تم ان کے متعلق مت پوچھو لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھروں کے مابین ان کے گھر کی طرف دیکھو! اُس نے کہا: میں ان سے بغض رکھتا ہوں۔ آپ نے فرمایا: اسی سبب سے اللہ تعالیٰ تم سے بغض رکھتا ہے۔"

**حدیث نمبر 5:**

((اخبرنی هلال بن العلاء بن هلال' قال: حدثنا ابی حسین' قال: حدثنا (زهیر) ابو اسحق' قال: سال عبدالرحمن بن خالد بن قثم بن العباس: من این ورث علی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم؟ قال: انه کان اولنا به لحوقاً' واشدنا به لزوقاً خالفه زید بن ابی انیسة فی اسناده' فقال: عن خالد بن قثم))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 447 رقم 8439 وطبع آخر ج 5 ص 139 رقم 8439' المعجم الکبیر ج 19 ص 40' المستدرک للحاکم ج 3 ص 125 رقم 4690 مختصر تاریخ دمشق ج 18 ص 20' ازالۃ الخفاء ج 4 ص 465)

"ابو اسحاق بیان کرتے ہیں کہ عبدالرحمان بن خالد بن قثم بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا گیا کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وارث بن گئے؟ انہوں نے جواب دیا: وہ ہم سب سے پہلے آپ کی قربت میں آئے اور ہم سب سے بڑھ کر آپ کے ساتھ وابستہ رہے۔ زید بن انیسہ نے اس سند میں اختلاف کیا اور کہا کہ یہ خالد بن قثم سے روایت ہے۔"

**حدیث نمبر 6:**

((اخبرنی هلال بن العلاء ' قال:حدثنی ابی' قال:حدثنا عبیدالله ' عن زید بن انیسة' عن ابی اسحق عن خالد بن قثم' انه قیل له:اعلی ورث رسول الله صلی الله علیه وسلم دون جدك وهو عمه؟ قال:ان علیاً اولنا به لحوقاً واشدنا به لزوقاً (لصوقاً))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 447 رقم 8440 وطبع آخر ج 5 ص 139 رقم 8494)

''ابواسحاق کہتے ہیں کہ خالد بن قثم سے دریافت کیا گیا: آپ کے دادا (عباس بن عبدالمطلب) کو چھوڑ کر حضرت علی کیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وارث بن گئے' حالانکہ آپ کے دادا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ہیں؟ انہوں نے کہا: بیشک علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہم سب سے پہلے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ملے اور ہم سب سے بڑھ کر آپ کے ساتھ وابستہ رہے۔''

**حدیث نمبر 7:**

((اخبرنا عبدة بن عبدالرحیم المروزی' قال:اخبرنا عمرو بن محمد (العنقزی' قال: اخبرنا یونس بن ابی اسحق عن العیزاربن حریث' عن النعمان بن بشیر' قال:استاذن ابوبکر علی النبی صلی الله علیه وسلم فسمع صوت عائشة عالیاً وهی تقول:والله لقد علمت ان علیاً احب الیك منی' فاهوی الیها ابوبکر لیلطمها' وقال لها:یابنت فلانة' اراك ترفعین صوتك علی رسول الله صلی الله علیه وسلم فامسکه رسول الله صلی الله علیه وسلم ' وخرج ابوبکر مغضبا' فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم یاعائشة کیف (رایتنی انقذتك) رأیت اهدبك من الرجل' ثم استاذن (ابوبکر) بعد ذلك' وقد اصطلح رسول الله صلی الله علیه وسلم وعائشة' فقال:ادخلانی فی السلم کما ادخلتمانی فی الحرب' فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم:قد فعلنا))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 448 رقم 8441 وج 8 ص 256 رقم 9110 وطبع آخر ج 5 ص 139 رقم 8495 وص 365 رقم 9155' مسند احمد ج 4 ص 275 رقم 18611' مجمع الزوائد ج 9 ص 201' 202 رقم 15194)

''حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آکر کاشانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں داخلہ کی اجازت مانگی تو انہوں نے اندر سے حضرت ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی بلند آواز سنی' وہ کہہ رہی تھیں: اللہ کی قسم! میں جانتی ہوں بیشک علی آپ کو مجھ سے زیادہ محبوب ہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کی طرف بڑھے تاکہ انہیں طمانچہ رسید کریں اور انہیں فرمایا: اے فلاں کی لڑکی: میں کیا دیکھ رہا ہوں' کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں آواز بلند کرتی ہے؟ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو روک لیا اور حضرت ابوبکر رضی اللہ

تعالیٰ عنہ غصہ کی حالت میں باہر چلے گئے۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عائشہ! تم نے دیکھا کہ ہم نے تمہیں کیسے ایک شخص سے بچالیا؟ کچھ دیر بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پھر اندر آنے کی اجازت مانگی اور اس وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی صلح ہو چکی تھی تو آپ نے عرض کیا: آپ مجھے اپنی صلح میں بھی اسی طرح شریک ہونے دیں جس طرح آپ نے مجھے اپنی لڑائی میں شریک کیا تھا۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیشک ہم نے شریک کرلیا۔"

## حدیث نمبر 8:

((اخبرنی محمد بن آدم بن سلیمان المصیصی' قال: حدثنا ابن ابی غنیة' عن ابیه (عن ابی اسحاق) عن جمیع بن عمیر قال: دخلت مع امی علی عائشة وانا غلام' فذکرت لها علیاً رضی اللہ تعالیٰ عنه ' فقالت: مارایت رجلًا احب الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم منه' ولا امراة احب الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم من امرأته))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 448 رقم 8442 وطبع آخر ج 5 ص 139 رقم 8496' سنن الترمذی ص 874 رقم 3874' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج 9 ص 87 رقم 6394 ص 88 رقم 6395' المستدرک للحاکم ج 3 ص 153 رقم 474 وص 156 رقم 7498' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 260' 261' 262' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 365' 366' مشکاۃ ج 2 ص 514 رقم 6155' ذخائر العقبیٰ ص 48' الریاض النضرۃ ج 3 ص 100' الصواعق المحرقۃ ص 121)

"حضرت جمیع بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں اپنی امی کے ساتھ ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس گیا اور اس وقت میں بچہ تھا۔ میری والدہ نے ان کے سامنے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذکر کیا تو انہوں نے فرمایا: میں نے نہیں دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سے زیادہ کوئی شخص محبوب تھا اور نہ ہی ان کی اہلیہ (سیدۃ نساء اہل الجنۃ' فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا) سے زیادہ کوئی خاتون محبوبہ تھیں۔"

## حدیث نمبر 9:

((اخبرنا عمرو بن علی البصری' قال: حدثنا عبدالعزیز بن الخطاب (وثقه) قال: حدثنا محمد بن اسماعیل بن رجاء الزبیدی' عن ابی اسحق الشیبانی' عن جمیع بن عمیر' قال: دخلت مع (ابی) امی علی عائشة یسالها (فسمعتها تسالها) (من وراء الحجاب) عن علی رضی اللہ عنه' فقالت: تسالنی (تسالینی) عن رجل ماعلم احدًا کان احب الی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ولا احب الیه من امرأته))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 448 رقم 8443 وطبع آخر ج 5 ص 140 رقم 8497)

''حضرت جمیع بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: میں اپنی امی کے ساتھ سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی بارگاہ میں حاضر ہوا۔ انہوں نے آپ سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق سوال کیا تو میں نے پردہ کے پیچھے سے سنا' سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرما رہی تھیں: تم جس شخص کے متعلق مجھ سے سوال کر رہی ہو' میں نہیں جانتی کہ ان سے بڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی شخص محبوب تھا اور نہ ہی ان کی زوجہ (سیدہ فاطمہ) سے بڑھ کر کوئی خاتون محبوب تھی۔''

## حدیث نمبر 10:

((اخبرنی زکریا بن یحیی' قال: اخبرنا ابراهیم بن سعید' قال: حدثنا شاذان' عن جعفر الاحمر' عن عبدالله بن عطاء' عن ابن بریدة: قال: جآء رجل الی ابی فساله: ای الناس کان احب الی رسول الله صلی الله علیه وسلم؟ قال: من النساء فاطمة' و من الرجال علی رضی الله تعالیٰ عنه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 449 رقم 8444 وطبع آخر ج 5 ص 140 رقم 8498' سنن الترمذی ص 873 رقم 3868' المستدرک للحاکم ج 3 ص 154 رقم 4788' المعجم الاوسط ج 8 ص 130 رقم 17258' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 260' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 365' ذخائر العقبیٰ ص 48))

''حضرت ابن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میرے والد سے کسی شخص نے آ کر دریافت کیا: تمام لوگوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو زیادہ محبوب کون تھا؟ انہوں نے فرمایا: خواتین میں سے سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور مردوں میں سے سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔''

## حدیث نمبر 11:

((اخبرنا محمد بن وهب' قال: اخبرنا محمد بن سلمة' قال حدثنی ابوعبدالرحیم' قال: حدثنی زید عن الحارث' عن ابی زرعة بن عمرو بن جریر' عن عبدالله بن نجی سمع علیاً رضی الله عنه' یقول: کنت ادخل علی نبی الله صلی الله علیه وسلم کل لیلة' فان کان یصلی سبح فدخلت' وان لم یکن یصلی اذن لی فدخلت))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 449 رقم 8445 وطبع آخر ج 5 ص 140 رقم 8499)

''حضرت عبداللہ بن نجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا: میں ہر رات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوتا تھا' پس اگر آپ نماز پڑھ رہے ہوتے تو سبحان اللہ فرماتے تو میں اندر داخل ہو جاتا اور اگر نماز میں نہ ہوتے تو اجازت مرحمت فرماتے اور میں داخل ہو جاتا۔''

## حدیث نمبر 12:

((اخبرنا زکریا بن یحی قال:حدثنا (محمدبن عبیدو) ابو کامل ' قال:(قالا) حدثنا عبدالواحد بن زیاد' قال:حدثنا عمارة بن القعقاع' عن الحارث العکلی عن ابی زرعة بن عمرو بن جریر' عن عبداللہ بن نجیی' عن علی قال: کان لی ساعة من السحر أدخل فیھا علی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم' فان کان فی صلاته سبح و ان لم یکن فی صلاته اذن لی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 2 ص 41 رقم 1135 وج 7 ص 449 رقم 8446 وطبع آخر ج 1 ص 360 رقم 1134 وج 5 ص 141 رقم 8500' مسند احمد ج 1 ص 77 رقم 570' مسند ابی یعلی ج 1 ص 265 رقم 588' البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج 3 ص 100 رقم 882' السنن الصغریٰ للنسائی ج 3 ص 17 رقم 1210' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 2 ص 247 رقم 3338' 3339' تلخیص الحبیر ج 1 ص 675' 676)

''حضرت عبداللہ بن نجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: وقت سحر (تہجد کے وقت) میرے لیے ایک مخصوص وقت تھا جس میں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوتا تھا' سو اگر آپ نماز میں ہوتے تو سبحان اللہ فرماتے اگر نماز میں نہ ہوتے تو اجازت مرحمت فرماتے۔''

## حدیث نمبر 13:

((اخبرنی محمد بن قدامة' قال:حدثنا جریر' عن المغیرة' عن الحارث' عن ابی زرعة بن عمروبن جریر' قال:حدثنا عبداللہ بن نجی' عن علی رضی اللہ عنه' قال: کان لی من رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم من السحر ساعة آتیه فیھا' و اذاأتیته استاذنت' فان وجدته یصلیی سبح' (فدخلت) وان وجدته فارغاً اذن لی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 2 ص 41 رقم 1135 وج 7 ص 450 رقم 8447 وطبع آخر ج 1 ص 360 رقم 1134 وج ۵ ص 141 رقم 8501' السنن الصغریٰ للنسائی ج 2 ص 17 رقم 1210' زاد المعاد ج 1 ص 262)

''عمرو بن جریر کہتے ہیں کہ ہمیں عبداللہ بن نجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے میرے لیے وقت سحر ایک مخصوص ساعت تھی جس میں' میں حاضر ہوتا تھا اور جب میں آتا تو اجازت مانگتا' سو اگر میں آپ کو نماز میں پاتا تو آپ تسبیح کہتے تو میں داخل ہو جاتا اور اگر میں آپ کو فارغ پاتا تو آپ اجازت دیتے۔''

## حدیث نمبر 14:

((اخبرنی محمد بن عبید بن محمد(الکوفی) قال: حدثنا ابن عیاش عن المغیرة' عن

الحارث العكلي عن ابي نجي قال:قال علي رضي الله عنه:كان لي من النبي صلى الله عليه وسلم مدخلان' مدخل بالليل ومدخل بالنهار' (فكنت) اذادخلت بالليل تنحنح لي خالفه شرجيل بن مدرك في اسناده' ووافقه على قوله:تنحنح))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج2 ص41 رقم 1137 وج7 ص450 رقم 8448 وطبع آخر ج1 ص360 رقم 1136 وج5 ص141 رقم 8502 'السنن الصغریٰ للنسائی ج3 ص17 رقم 1211 'سنن ابن ماجہ ج4 ص206 رقم 3708 'مسند احمد ج1 ص80 رقم 608 وص107 رقم 845 'مصنف ابن ابی شیبہ ج5 ص244 رقم 25667 'سبیل الھدیٰ ج1 ص186 'مناقب علی والحسنین ص56 'زاد المعاد ج1 ص262)

''حضرت حارث عکلی عبداللہ بن نجی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے میرے لئے دومرتبہ داخلہ کا وقت تھا۔ایک دن میں اور دوسرا رات میں۔پس جب میں رات کو حاضر ہوتا تو آپ کھنکارتے۔شرحبیل بن مدرک نے اس حدیث کی سند میں اختلاف کیا ہے اور''تنحنح''(کھنکارنا) کے لفظ موافقت کی ہے۔''

## حدیث نمبر15:

((اخبرنا القاسم بن زكريا بن دينار' قال:حدثنا ابو اسامة' قال:حدثني شرجيل بن مدرك (الجعفي) قال:حدثني عبدالله بن نجي الحضرمي عن ابيه وكان صاحب مطهرة علي۔ قال:علي رضي الله عنه' كانت لي منزلة من رسول الله صلى الله عليه وسلم لم تكن لاحدمن الخلائق' فكنت آتيه كل سحر' فاقول (له):السلام عليك يانبي الله' فان تنحنح انصرفت الى اهلي' والا دخلت عليه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج2 ص42 رقم 1138 وج7 ص450 رقم 8449 وطبع آخر ج1 ص360 رقم 1137 وج5 ص451 رقم 502 'السنن الصغریٰ للنسائی ج3 ص17 رقم 1212 'البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج3 ص98 رقم 879 'مشکاۃ ج2 ص506 رقم 6106 'جمع الجوامع ج13 ص25 رقم 5494 'مناقب علی والحسنین ص56)

''شرحبیل بن مدرک الجعفی نے عبداللہ بن نجی الحضرمی سے روایت کیا ہے اور انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے اور وہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو وضو کراتے تھے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک میرا ایسا مقام تھا جو مخلوق میں سے کسی ایک کو حاصل نہیں تھا۔ میں ہر روز تہجد کے وقت آپ کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کرتا تھا: السلام علیک یا نبی اللہ! پس اگر آپ کھنکارتے تو میں اپنے گھر لوٹ جاتا ورنہ اندر حاضر ہو جاتا۔''

## حدیث نمبر 16:

((اخبرنا محمد بن بشار' قال :حدثنی ابوالمساور' قال :حدثنا عوف' عن عبداللہ بن عمرو بن هند الجملی عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' قال :کنت اذا سالت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعطیت' واذا سکت ابتدانی))

(السنن الکبری للنسائی ج7ص450رقم8450وطبع آخر ج5ص142 رقم 5804' فضائل الصحابۃ ج2ص803رقم 1099' سنن الترمذی ص847رقم 3722وص848رقم 3729' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص368 رقم32060' 32061' اطراف الغرائب والافراد للدارقطنی ج1ص108رقم402المستدرک للحاکم ج3ص124رقم 3687' الاحادیث المختارۃ ج2ص235رقم 614' مشکاۃ ج2ص504رقم6095' حلیۃ الاولیاء لابی نعیم ج 4ص425رقم6083' الطبقات الکبری لابن سعد ج2ص420' مختصر تاریخ دمشق ج18ص16' الریاض النضرۃ فی مناقب العشرۃ ج3ص165' ذخائر العقبی ص114' جمع الجوامع ج13ص14رقم5423' الصواعق المحرقۃ ص123' مناقب علی والحسنین ص19))

''حضرت عبداللہ بن عمرو بن ہند الجملی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتا تھا تو آپ عطا فرماتے تھے اور جب خاموش رہتا تو آپ (اپنے کرم کی خود) ابتدا فرماتے تھے۔''

## حدیث نمبر 17:

((اخبرنا محمد بن المثنی' قال :حدثنا ابومعاویۃ قال :حدثنا الاعمش' عن عمرو بن مرۃ عن ابی البختری' عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ :قال :کنت اذا سالت اعطیت' واذا سکت ابتدیت))

(السنن الکبری للنسائی ج7ص451رقم8451وطبع آخر ج5ص142رقم8505)

''حضرت ابوالبختری حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتا تو مجھے عطا کیا جاتا اور جب میں خاموش رہتا تو مجھ پر از خود کرم کیا جاتا۔''

## حدیث نمبر 18:

((اخبرنا یوسف بن سعید قال :اخبرنا حجاج عن ابن جریج' عن ابی حرب' عن ابی الاسود ورجل آخر' عن زاذان' قالا :قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ :کنت واللہ اذاسالت اعطیت واذاسکت ابتدیت))

(السنن الکبری للنسائی ج7ص451رقم8452وطبع آخر ج5ص142رقم8506)

"حضرت زاذان رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتا تو مجھے عطا کیا جاتا اور جب میں خاموش رہتا تو مجھ پر ازخود کرم کیا جاتا۔"

☆☆☆

فصل نمبر 45:

**ذکر ماخص به امير المومنين علي من صعوده علي منكبي النبي:**

# نبی کریم کے کندھوں پر سوار ہونے میں حضرت علی کی فضیلت

((اخبرنا احمد بن حرب قال: حدثنا اسباط' عن نعيم بن حكيم المدائني' قال: اخبرنا ابومريم قال: قال علي رضي الله تعالىٰ عنه: انطلقت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم حتى اتينا الكعبة فصعد رسول الله صلى الله عليه وسلم على منكبي' فنهض به علي فلما راى رسول الله صلى الله عليه وسلم ضعفي قال لي: اجلس' فجلست' فنزل النبي صلى الله عليه وسلم وجلس لي' وقال: اصعدعلى منكبي' فصعدت على منكبيه' فنهض بي' فقال: على رضي الله تعالىٰ عنه: انه يخيل الي لوشئت لنلت افق السماء' فصعدت على الكعبة وعليها تمثال من صفراونحاص' فجعلت اعاجله لازيله يميناً وشمالاً وقداماً ومن بين يديه ومن خلفه' حتى استمكنت منه' فقال: نبي الله صلى الله عليه وسلم' اقذفه' فقذفت به فكسرته كما يكسر (تكسر) القوارير' ثم نزلت فانطلقت انا رسول الله صلى الله عليه وسلم نستبق حتى توارينا بالبيوت خشية ان يلقانا احد(من الناس))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 451 رقم 8453' وطبع آخر ج 5 ص 142 رقم 850' مسند احمد ج 1 ص 84 رقم 644 وص 151 رقم 1302' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 7 ص 404 رقم 36896' تہذیب الاثار لابن جریر الطبری ج 1 ص 449' 450 رقم 1833' 1834' 1835' مسند ابی یعلی ج 1 ص 155 رقم 366 رقم 3439 وج 3 ص 4 رقم 4324' المعجم الکبیر للطبرانی ج 17 ص 292' صفۃ الصفوۃ لابن الجوزی ج 1 ص 163' اتحاف الخیرۃ المھرۃ بزوائد المسانید العشرۃ ج 5 ص 200 رقم 4524' ذخائر العقبیٰ ص 103' مجمع الزوائد 6 ص 23 رقم 8936' الریاض النضرۃ ج 3 ص 146' 147' جمع الجوامع ج 3 ص 30 رقم 5514' انسان العیون للحلبی ج 3 ص 29' ازالۃ الخفاء ج 4 ص 411'

مناقب علی والحسنین ص 55)

''حضرت نعیم بن حکیم المدائنی کہتے ہیں: ہمیں ابومریم نے بیان کیا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلا حتی کہ ہم کعبہ شریف میں پہنچے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے کندھوں پر سوار کرلیا اور آپ کھڑے ہوگئے۔ سو مجھے یوں لگا کہ اگر میں چاہوں تو آسمان کے کناروں کو پکڑلوں' پھر میں کعبہ پر چڑھا اور اس پر پیتل یا تانبے کا ایک مجسمہ بنا ہوا تھا تو میں اُس کو دائیں بائیں اور آگے پیچھے سے اُکھاڑنے لگا حتی کہ میں اُسے مکمل اُکھاڑنے میں کامیاب ہوگیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس کو پھینک دو تو میں نے پھینک دیا۔ پھر میں نے اسے یوں ٹکڑے ٹکڑے کردیا جیسے شیشہ ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتا ہے۔ پھر میں اُتر آیا اور میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جلدی جلدی چلنے لگے اور گھروں کی اوٹ لینے لگے تاکہ ہمارا کسی سے آمنا سامنا نہ ہو۔''



## فصل نمبر 46:

## ذکر النجویٰ وما خفف بعلی عن هذه الامة:

# سرگوشی کا ذکر اور حضرت علی کے طفیل امت مسلمہ پر آسانی

((اخبرنی محمد بن عبدالله بن عمار (الموصلی) قال: حدثنا القاسم بن یزید' الجرمی عن سفیان' عن عثمان بن المغیرة عن سالم' عن علی بن علقمة' عن علی رضی الله تعالیٰ عنه قال: لما نزلت (یاایها الذین أمنوا اذاناجیتم الرسول فقدموابین یدی نجواکم صدقة) (المجادلة:12) قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لعلی رضی الله تعالیٰ عنه: مرهم ان یتصدقوا قال: بکم یارسول الله؟ قال: بدینار' قال: لایطیقون' قال: فبنصف دینار' قال: لایطیقون' قال: فبکم؟ قال: بشعیرة' فقال (له) رسول الله صلی الله علیه وسلم انك لزهیدٌ فانزل الله (أاشفقتم ان تقدموابین یدی نجواکم صدقات) الآیة (المجادلة:13) وکان علی رضی الله تعالیٰ عنه یقول: خفف بی عن هذه الامة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 464 رقم 8484 وطبع آخر ج 5 ص 152' 153 رقم 8537' سنن الترمذی ص 750 رقم 3300' صحیح ابن حبان ج 9 ص 47' 48 رقم 6902 وطبع آخر ج 15 ص 390 رقم 6941' البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج 2 ص 258 رقم 668' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 376 رقم 32116' مسند ابی یعلی ج 1 ص 204 رقم 396' المستدرک للحاکم ج 2 ص 481 وطبع جدید ج 3 ص 295 رقم 3846' المطالب العالیۃ

ج 3 ص 383 رقم 3769' جمع الجوامع ج 13 ص 89 رقم 5868' تفسیر الطبری ج 14 ص 25' 26' تفسیر ابن کثیر ج 4 ص 349' 350' الدر المنثور ج 8 ص 83' 84' فتح البیان ج 14 ص 28' فتح القدیر ج 5 ص 228' لباب النقول للسیوطی ص 82' اسباب نزول القرآن الکریم للواحدی ص 432 رقم 797' الوسیط للواحدی ج 4 ص 266)

''حضرت علی بن علقمہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: جب آیت (یاایھاالذین آمنوا اذاناجیتم الرسول فقدموابین یدی نجواکم صدقة) نازل ہوئی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ارشاد فرمایا: لوگوں کو حکم دو کہ وہ خیرات کریں تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! کتنا؟ فرمایا: ایک دینار۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: وہ طاقت نہیں رکھتے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو آدھا دینا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: وہ اس کی بھی طاقت نہیں رکھتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تو پھر کتنا؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: ایک جو۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک تم زاھد ہو۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: (اأشفقتم ان تقدموا بین یدی نجواکم صدقات) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ میری وجہ سے اس امت پر تخفیف فرمائی گئی۔''



**فصل نمبر 47:**

**ذکر صلاۃ امیر المومنین علی ابن ابی طالب:**

# حضرت علی کی نماز کا ذکر

**حدیث نمبر 1:**

((اخبرنامحمدبن المثنی' قال: أنباناعبدالرحمن (أعنیی ابن مھدی) قال: حدثنا شعبة' عن سلمة بن کھیل' قال: سمعت حبة العرنی' قال: سمعت علیا کرم اللہ وجھه یقول: اناأوّل من صلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله وسلم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 7' رقم 8332 وطبع آخر ج 5 ص 105 رقم 8391' مسند احمد ج 1 ص 141 رقم 1191' 1192' فضائل الصحابة ج 2 ص 73 رقم 999' کتاب الاوائل لابن ابی عاصم ص 77 رقم 67' المصنف لابن ابی شیبة ج 6 ص 37 رقم 32.76' الاستیعاب ج 3 ص 200' اسد الغابة ج 4 ص 102' الاحاد والمثانی ج 1 ص 149' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 31' مختصر تاریخ دمشق' ج 17 ص 304' مجمع الزوائد ج 9 ص 103 رقم 14607)

'حضرت حبة العرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کو فرماتے

ہوئے سنا کہ میں پہلا شخص ہوں جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔"

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنا محمد بن المثنی' قال:حدثنا عبدالرحمن' قال:حدثنا شعبة' عن عمرو بن مرة' عن ابی حمزة' عن زیدبن ارقم قال:اول من صلی مع رسول اللہ ﷺ علی رضی اللہ عنہ))

(السنن الکبری للنسائی ج 7ص 7' 3رقم 8081ص 7, 4رقم 8333طبع آخرج 5 ص 43 رقم 8137ص 105رقام 8391' مسند احمد ج 4ص 368رقم 19499ص 370رقم 19518' فضائل الصحابة ج 2ص 732رقم 1003' سنن الترمذی ص 849رقم 3743' مسند ابی داؤد الطیالسی ص 93رقم 678طبع جدید ج 1ص 371رقم 713' المستدرک للحاکم ج 3ص 136' رقم 4718' الطبقات الکبری لابن سعد ج 3ص 13' الاستیعاب ج 3ص 201,200' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42ص 37' مجمع الزوائد ج 9ص 103رقم 14608' اتحاف الخیرة المهرة ج 7ص 206رقم 6679)

"حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سب سے پہلے جس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی وہ (سیدنا) علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔"

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا محمد بن المثنی' قال:اخبرنا محمد بن جعفر غندر قال:حدثنا شعبة' عن عمرو بن مرة' عن ابی حمزة' عن زید بن ارقم قال:اول من اسلم مع رسول اللہ ﷺ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ))

(السنن الکبری للنسائی ج 7ص 407رقم 8334طبع آخرج 5ص 105رقم 7392' کتاب الاوائل لابن ابی عاصم ص 78رقم 80' الاحاد والمثانی لابن ابی عاصم ج 1ص 149رقم 180' المستدرک للحاکم ج 3ص 135رقم 4718' مصنف ابن ابی شیبة ج 6ص 373رقم 32097' ورواہ ایضا ابن عباس: کتاب الاوائل لابن ابی عاصم ص 78رقم 71' الاحاد والمثانی لابن ابی عاصم ج 1ص 151رقم 185' المعجم الکبیر للطبرانی ج 11ص 25' مجمع الزوائد ج 9ص 102رقم 14600)

"حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ سب سے پہلے جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایمان لایا وہ سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا عبداللہ بن سعید' قال:حدثنا ابن ادریس' عن عمرو بن مرة' قال:سمعت اباحمزة مولی الانصار' قال :سمعت زید بن ارقم یقول:اول من صلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ' وقال فی موضع آخر:

اسلم علی رضی اللہ عنہ))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص306رقم 8881ص408رقم 8336طبع آخرج 5 ص 43رقم 8137ص106رقم 8393)

''حضرت ابوحمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ سب سے پہلے جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی وہ علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں اور دوسرے مقام پر آپ نے فرمایا: سب سے پہلے جو اسلام لائے وہ علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔''

**حدیث نمبر 5:**

((اخبرنا محمد بن عبید بن محمدالکوفی' قال: حدثنا سعیدبن خثیم عن اسدبن عبداللہ (البجلی') بن یزید' عن ابی یحییٰ بن عفیف' عن ابیه عن جده عفیف قال: جئت فی الجاهلیة الی مکة فنزلت علی العباس بن عبدالمطلب' واناارید ان ابتاع لاهلی من ثیابها وعطرها' فاتیت العباس بن عبدالمطلب' وکان رجلاً تاجرًا' فانا عنده جالس' فلما ارتفعت الشمس' وحلقت فی السماء' وانظرالی الکعبة اذجآء شاب فرمی ببصره الی السمآء' ثم قام مستقبل الکعبة' فلم یلبث حتی جاء غلام فقام عن یمینه' فلم یلبث حتی جاء ت امرأة فقامت خلفهما' فرکع الشاب ' فرکع الغلام والمرأة' فرفع الشاب' فرفع الغلام والمرأة فخرالشاب ساجدًا فسجدامعه' فقلت: یاعباس امرعظیم ' فقال العباس: امرعظیم' فقال: اتدری من هذا الشاب؟ فقلت: لا' فقال هذامحمد بن عبداللہبن عبدالمطلب' هذاابن اخیی' وقال اتدری من هذاالغلام؟ فقلت: لا' قال: علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب' هذا ابن اخیی' هل تدری من هذه المرأة التی خلفهما؟ قلت: لا' قال: هذه خدیجة ابنة خویلدزوجة ابن اخی هذا' ان ابن اخی اخبرنی ان ربه رب السماء والارض' امره بهذاالدین الذی هوعلیه' ولا واللہماعلی ظهرالارض کلها احدعلی هذا الدین غیرهولاء الثلاثة))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص408رقم 8337طبع آخرج5ص106رقم 8394' مسند احمد ج 1ص209' 210' مسند ابی یعلی ج2ص75رقم 1544' المقصد العلی رقم 1374' السیرۃ النبویۃ لابن اسحاق ص182' المستدرک للحاکم ج3ص182رقم 4895' المعجم الکبیر ج18ص 100 101' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 2ص162' الاشراف علی مناقب الاشراف لابن ابی الدنیا ص49' معجم الصحابۃ لابن قانع البغدادی ج2ص134' کتاب الضعفاء للعقیلی ج 1ص38' 54' الطبقات الکبری لابن سعد ج8ص 251' الوفا باحوال المصطفیٰ لابن الجوزی ص163' 164' اسد الغابۃ ج4ص 54 تاریخ دمشق لابن عساکر ج42ص34' 35' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج17ص305' عیون الاثر ج1ص181' السیرۃ

النبوة لابن کثیر ج 1 ص 447 'البدایة والنھایة ج 2 ص 362 '363 'الریاض النضرة ج 4 ص 96 'ذخائر العقبیٰ ص 74 'مجمع الزوائد ج 9 ص 103 رقم 14605 'جمع الجوامع ج 15 ص 310 رقم 13956 'سبل الھدیٰ ج 2 ص 297 'اتحاف الخیرة المھرة ج 7 ص 207 رقم 6667 وص 246 '6778 'انسان العیون فی سیرة الامین المامون رضی اللہ تعالیٰ عنہ ج 1 ص 436 'نساء اھل البیت ص 56 '57 'مناقب علی والحسنین وامھما فاطمة الزھراء رضی اللہ تعالیٰ عنہ للفواد عبد الباقی ص 11)

''حضرت ابو یحییٰ بن عفیف اپنے والد عفیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ میں زمانہ جاہلیت میں مکۃ المکرمہ آیا تا کہ اپنے اہل وعیال کے لیے کپڑے اور عطر وغیرہ خریدوں۔ پس میں حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا اور وہ ایک تاجر شخص تھے' میں اُن کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ آفتاب طلوع ہوا' اور اُس نے آسمان میں دائرہ بنایا' اور میں کعبہ کی جانب دیکھ رہا تھا کہ اچانک ایک نوجوان نمودار ہوا' پھر اُس نے آسمان کی طرف نگاہ اُٹھا کر دیکھا' پھر اس نے قبلہ رو ہو کر قیام کیا' پھر تھوڑی دیر بعد ایک بچہ آیا تو وہ اس کی دائیں جانب کھڑا ہو گیا' پھر تھوڑی دیر بعد ایک خاتون آئی تو وہ ان دونوں کے پیچھے کھڑی ہو گئی۔ پھر نوجوان نے رکوع کیا تو اُس بچے اور خاتون نے بھی رکوع کیا' پھر اُس نوجوان نے سر اُٹھایا تو لڑکے اور خاتون نے بھی سر اُٹھایا' پھر نوجوان نے سجدہ میں سر جھکا دیا تو اُس لڑکے اور خاتون نے بھی سر جھکا دیئے۔ اس پر میں نے کہا: اے عباس! بڑی بات ہے۔ عباس نے بھی کہا: بڑی بات ہے۔ پھر فرمایا: کیا تم جانتے ہو کہ یہ نوجوان کون ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ بتایا کہ یہ محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہے۔ یہ میرا بھتیجا ہے۔ پھر پوچھا: کیا تم جانتے ہو کہ یہ بچہ کون ہے؟ میں نے کہا: نہیں۔ فرمایا: یہ علی بن ابوطالب بن عبدالمطلب ہے۔ یہ بھی میرا بھتیجا ہے۔ پھر پوچھا: کیا تم جانتے ہو کہ یہ خاتون کون ہے؟ میں نے کہا: نہیں۔ فرمایا: یہ خدیجہ بنت خویلد ہے۔ یہ میرے اس بھتیجے کی زوجہ ہے۔ میرے اس بھتیجے نے مجھے بتایا ہے کہ اس کا رب وہ ہے جو زمین وآسمان کا رب ہے' اُسی نے اس کو اس دین کا حکم دیا ہے جس پر یہ قائم ہے۔ اللہ کی قسم روئے زمین پر ان تین نفوس کے علاوہ اور کوئی انسان اس دین پر نہیں ہے۔''

## حدیث نمبر 6:

((حدثنا احمد بن سلیمان الرھاوی' قال: حدثنا عبیداللہ بن موسیٰ' قال: حدثنا العلاء بن صالح' عن المنھال بن عمرو' عن عباد بن عبداللہ' قال: قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: انا عبداللہ' واخو رسول اللہ' وانا الصدیق الاکبر' لایقولھا بعدی الاکاذب' امنت (صلیت) قبل الناس سبع (سبع) سنین))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 409 رقم 8338 وطبع آخر ج 5 ص 107 رقم 8396 'سنن ابن ماجہ رقم 120 'المستدرک للحاکم ج 3 ص 111 رقم 4641 'مصنف ابن ابی شیبہ ج 6 ص 370 رقم 32075 'کتاب السنة لابن ابی عاصم

ص5484رقم1324)

''حضرت عباد بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں عبداللہ ہوں' رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا بھائی ہوں اور میں صدیق اکبر ہوں۔ میرے بعد یہ دعویٰ نہیں کرے گا مگر جھوٹا شخص' میں تمام لوگوں سے سات برس پہلے ایمان لا چکا تھا۔''

## حدیث نمبر 7:

((اخبرنا علی بن المنذرالکوفی' قال :اخبرنا ابن فضیل ' قال :اخبرنا الاجلح' عن عبداللہبن ابی الھذیل' عن علی رضی اللہعنہ' قال :مااعرف احدا عبداللہ بعد نبینا غیری' عبدت اللہ قبل ان یعبدہ احد من ھذہ الامۃ تسع سنین))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص409رقم 339وطبع آخرج5ص107رقم 8396' المستدرک للحاکم ج3ص111رقم 4642)

''حضرت عبداللہ بن ابی الھذیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں نہیں جانتا کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سوا کسی شخص نے (مجھ سے پہلے) اللہ تعالیٰ کی عبادت کی ہو۔ میں نے اس امت کے ہر فرد سے نو سال پہلے اللہ تعالیٰ کی عبادت کی۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 48:

## ذکر منزلۃ علی ابن ابی طالب من اللہ:

# اللہ تعالیٰ کے ہاں حضرت علی کا مرتبہ

## حدیث نمبر 1:

((اخبرنا ھلال بن بشر البصری' قال :حدثنا محمد بن خالد' (وھوابن عثمۃ) قال: حدثنی موسیٰ بن یعقوب' قال :حدثنامھاجربن مسمار' عن عائشۃ بنت سعد' قالت: سمعت ابی یقول :سمعت رسول اللہ صلی اللہعلیہ وسلم یوم الجحفۃ' فاخذبید علی' فخطب ' وحمداللہواثنی علیہ' ثم قال :یاایھا الناس!انی ولیکم ' قالوا: صدقت یارسول اللہ' ثم اخذ ید علی فرفعھا' فقال :ھذاولیی' ویودی عنی دینی' وانا موالی من والاہ' ومعادی من عاداہ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص409رقم8340وطبع آخرج5ص107رقم 8397' کتاب السنۃ لابن عاصم ص551رقم 1189)

''حضرت عائشہ بنت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں نے اپنے والد کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جحفہ کے دن سنا: آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ کو پکڑا پھر خطبہ دیا اور اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء بیان فرمائی' پھر ارشاد فرمایا: لوگو! بیشک میں تمہارا ولی ہوں۔ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے حق فرمایا: پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ کو پکڑ کر بلند فرمایا: پھر ارشاد فرمایا: یہ میرا ولی (دوست) ہے اور یہ میری ذمہ داری پوری کرے گا' اور میں اُس شخص کو دوست رکھتا ہوں جو اس کو دوست رکھے اور اُس شخص سے عداوت رکھتا ہوں جو اس سے عداوت رکھے۔

## حدیث نمبر 2:

(( اخبرنا قتيبة بن سعيد البلخي' وهشام بن عمار الدمشقي' قالا: حدثنا حاتم' عن بكير بن مسمار' عن عامر بن سعد بن ابی وقاص' عن ابيه' قال: امر معاوية سعدا' فقال: مايمنعك ان تسب اباتراب؟ فقال: اناذكرت ثلاثا قالهن رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فلن اسبه' لان تكون لي واحدة منها احب الي من حمر النعم: سمعت رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يقول له' وخلفه في بعض مغازيه' فقال له علي: يارسول الله اتخلفني مع النساء والصبيان؟ فقال (له) رسول الله صلى الله عليه وسلم: اما ترضى ان تكون مني بمنزلة هارون من موسى' الا انه لانبوة بعدي؟ وسمعته يقول يوم خيبر: لاعطين الراية غداً رجلاً يحب الله ورسوله' ويحبه الله ورسوله' فتطاولنا اليها' فقال: ادعوالي عليا' فاتى بي ارمد' فبصق في عينيه ودفع الراية اليه ولما نزلت: (انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت ويطهركم تطهيرًا) دعا رسول الله صلى الله عليه وسلم عليا' وفاطمة' وحسنا وحسينا فقال: اللهم هولاء اهل بيتي))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 410 رقم 8382 وص 428 رقم 8385 وطبع آخر ج 5 ص 107 رقم 8399' 8439' مسند سعد بن ابی وقاص للدورقی ص 51 رقم 19' صحیح مسلم رقم 6220' مسند احمد 1 ص 185 رقم 1608' سنن الترمذی ص 847 رقم 3724' 1120' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 7 ص 63 رقم 13392' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 111' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 332' البدایۃ والنھایۃ لابن کثیر ج 5 ص 452 وطبع جدید ج 7 ص 564' سیر اعلام النبلاء للذھبی ص 619' الاصابۃ ج 4 ص 468' مناقب علی للفواد عبدالباقی ص 33' 60' 116' 117' الانوار الباھرۃ الطاھرۃ للتلیدی ص 41)

''حضرت عامر بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد (سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت کرتے ہیں کہ انہیں حضرت معاویہ نے امیر مقرر کیا' پھر ان سے پوچھا: ابوتراب (مولیٰ علی

رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کو برا کہنے سے تمہیں کیا چیز مانع ہے؟ انہوں نے کہا: جب تک مجھے وہ تین باتیں یاد ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی شان میں ارشاد فرمائی تھیں' میں انہیں ہرگز برا نہیں کہوں گا۔ اگر اُن میں سے کوئی ایک بات بھی میرے اندر ہوتی تو وہ مجھے سرخ اونٹوں سے زیادہ محبوب ہوتی۔ (پہلی خوبی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک غزوہ پر جارہے تھے اور حضرت علی کو مدینہ میں چھوڑا تھا، حضرت علی نے عرض کیا: کیا آپ مجھے بچوں اور عورتوں میں چھوڑ کر جارہے ہیں؟ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم راضی نہیں ہو کہ تمہارے ساتھ میری وہی نسبت ہو جو ہارون کی موسیٰ کے ساتھ تھی ماسوائے نبوت کے؟ (دوسری خوبی) اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خیبر کے دن کہتے ہوئے سنا: میں کل جھنڈا اُسے دوں گا جو اللہ اور رسول سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور رسول اس سے محبت کرتے ہیں۔ پس ہم میں سے ہر ایک آرزو کرنے لگا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی ابن ابی طالب کہاں ہیں؟ اسے بلاؤ۔ پس جب وہ آئے تو ان کی آنکھوں میں بیماری تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعاب دہن لگایا تو وہ بالکل درست ہوگئیں۔ پھر ان کو جھنڈا دیا گیا۔ (تیسری خوبی) اور جب یہ آیت نازل ہوئی: (**انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھر کم تطھیرًا**۔ بے شک اللہ چاہتا ہے کہ تم سے گندگی دور کردے اے اہل بیت اور تم کو خوب صاف ستھرا کردے۔) تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، سیدہ فاطمہ، اور حسن وحسین کو بلایا اور عرض کیا: اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں۔"

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا حرمی بن یونس بن محمد المودب ' قال: اخبرنا ابوغسان' قال: اخبرنا عبدالسلام عن موسیٰ الصغیر' عن عبدالرحمن بن سابط ' عن سعد (بن ابی وقاص) قال: کنت جالساً فتنقصوا علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فقلت: لقد سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول فی علی ثلاث خصال' لان یکون لی واحدۃ منھن احب الی من حمر النعم: سمعتہ یقول: انہ بمنزلۃ ھارون من موسیٰ' الا انہ لا نبی بعدی' وسمعتہ یقول: لاعطین الرایۃ غداً رجلاً یحب اللہ ورسولہ ویحبہ اللہ ورسولہ ' وسمعتہ یقول: من کنت مولاہ' فعلی مولاہ))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 411 رقم 8343 وطبع آخر ج 5 ص 108 رقم 8399 'سنن ابن ماجہ ج 1 ص 86 رقم 121' وطبع آخر ج 1 ص 56 رقم 121 'تاریخ مدینہ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 115' 116)

"حضرت عبدالرحمان بن سابط حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: میں بیٹھا ہوا تھا کہ لوگ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تنقیص کرنے لگے تو میں نے کہا: بیشک میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کے اندر تین صفات ہیں۔ اگر ان میں سے کوئی ایک صفت میرے اندر ہوتی تو وہ مجھے سرخ اونٹوں سے زیادہ محبوب ہوتی۔ (پہلی خوبی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم راضی نہیں ہو کہ تمہارے ساتھ میری وہی نسبت ہو جو ہارون کی موسیٰ کے ساتھ تھی ماسوائے نبوت کے؟ (دوسری خوبی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن فرمایا: میں کل جھنڈا اُسے دوں گا جو اللہ اور رسول سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور رسول اس سے محبت کرتے ہیں۔ (تیسری خوبی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کا میں مولا ہوں علی اس کے مولا ہیں۔"

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا زکریا بن یحیی السجزی قال: اخبرنا نصر بن علی' قال حدثنا عبداللہ بن داود' عن عبدالواحد بن ایمن' عن ابیہ' ان سعدا قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: لادفعن الرایة (غدا) الی رجل یحب اللہ ورسولہ ویحبہ اللہ ورسولہ' ویفتح اللہ بیدہ' فاستشرف لها اصحابه' فدفعها الی علی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 411 رقم 8344 وطبع آخر ج 5 ص 108 رقم 8400)

"حضرت عبدالواحد بن ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں ایک ایسے شخص کو پرچم تھماؤں گا جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے اور اُسے اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم محبوب رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اُس کے ہاتھوں سے فتح نصیب فرمائے گا۔ پس تمام صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اُس پرچم کی آرزو کرتے رہے لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ پرچم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تھما دیا۔"

## حدیث نمبر 5:

((اخبرنا زکریا بن یحیی' قال: حدثنا الحسن بن حماد' قال: اخبرنا مسهر بن عبدالملك' عن عیسی بن عمر' عن السدی' عن انس بن مالك ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان عندہ طائر فقال: اللهم ائتنی باحب خلقك الیك یاکل معی من (هذا) هذه الطیر' فجاء ابوبکر فردہ' ثم جاء عمر فردہ' ثم جاء علی فاذن له))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 410 رقم 8341 وطبع آخر ج 5 ص 107 رقم 8398)

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک بھنا ہوا پرندہ موجود تھا۔ آپ نے دعا فرمائی: اے اللہ! میرے پاس اُس شخص کو بھیج دے جو تجھے تیری مخلوق سے زیادہ محبوب ہو' تا کہ وہ میرے ساتھ اس پرندہ سے کھائے۔ پس حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے

تو انہوں نے انہیں واپس بھیج دیا' پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے تو انہوں نے انہیں واپس بھیج دیا' پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے تو انہوں نے انہیں اجازت دی۔"

**حدیث نمبر 6:**

((اخبرنا احمد بن سليمان الرهاوی' حدثنا عبد(عبيد) الله' اخبرنا ابن ابی ليلى' عن الحكم ' والمنهال' عن عبدالرحمن بن ابی ليلى ' عن ابيه (انه) قال لعلی۔ وكان يسير معه: ان الناس قد انكروا من شيئا تخرج فی البرد بالملائتين وتخرج فی الحر فی الخشن والثوب الغليظ؟ فقال لم تكن (اولم تكن) معنا بخيبر؟ قال بلى' بعث رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم (فان رسول الله بعث) ابابكر وعقدله لواء' فرجع وبعث عمرو عقدله لواء ' فرجع (بالناس') فقال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم: لاعطين الراية رجلاً يحب الله ورسوله ويحبه الله ورسوله' ليس بفرار' فارسل الى وانا ارمد' فتفل فی عينی فقال اللهم اكفه اذى الحر والبرد' قال: ماوجدت حرا بعد ذلك ولا بردا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 411 رقم 8345 وطبع آخر ج 5 ص 108' 109 رقم 8401' مسند احمد ج 1 ص 99 رقم 778 وص 133 رقم 1117' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 697 رقم 950 وص 791 رقم 1084' سنن ابن ماجہ رقم 117' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 370 رقم 32071 وج 7 ص 394 رقم 36872' مسند البزار ج 2 ص 136 رقم 496' المعجم الاوسط ج 3 ص 151 رقم 2307 وج 6 ص 369 رقم 5785' شرف المصطفیٰ لابی سعید ج 3 ص 472 وج 5 ص 501' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 4 ص 133' ذخائر العقبیٰ ص 90' سیر اعلام النبلاء ص 618' البدایۃ والنہایۃ ج 5 ص 452 وطبع جدید ج 7 ص 563' مجمع الزوائد ج 9 ص 123 رقم 14707' کشف الاستار للہیثمی ج 3 ص 192' 193 رقم 2546' مجمع البحرین للہیثمی ج 3 ص 377' 378 رقم 3692' اتحاف الخیرۃ المہرۃ للبوصیری ج 7 ص 185 رقم 6633' الانوار فی آیات النبی المختار للشعالبی ج 3 ص 840' مختصر زوائد البزار للعسقلانی ج 2 ص 314 رقم 1964' فتح الباری ج 8 ص 255' جمع الجوامع للسیوطی ج 13 ص 15 رقم 5425' الخصائص الکبریٰ للسیوطی ج 1 ص 418' 419' سبل الھدیٰ ج 10 ص 201' مناقب علی ص 62' 67' 69' 70)

"حضرت عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا جبکہ وہ آپ کے ساتھ چل رہے تھے کہ لوگ آپ کی ایک عادت پر اعتراض کرتے ہیں کہ آپ موسم سرما میں نرم وملائم لباس پہن کر نکلتے ہیں اور موسم گرما میں موٹا اور سخت لباس؟۔ آپ نے فرمایا: کیا تم خیبر میں ہمارے ساتھ نہیں تھے؟ انہوں نے عرض کی: کیوں نہیں۔ فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا اور ان کے لئے ایک پرچم مقرر کیا لیکن وہ لوٹ آئے۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا اور ان کے لئے ایک پرچم باندھا تو وہ بھی لوگوں کے ساتھ واپس لوٹ آئے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ایسے شخص کو پرچم عطا

کروں گا جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم اُس کو محبوب رکھتے ہیں' وہ فرار ہونے والا نہیں ہے۔ پھر آپ نے میری طرف آدمی بھیجا اور میں آشوب چشم میں مبتلا تھا تو آپ نے میری آنکھوں میں لعاب دہن ڈالا' پھر فرمایا: اے اللہ! اس کو گرمی اور سردی کی اذیت سے محفوظ فرما۔ سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اس کے بعد میں نے کبھی گرمی اور سردی کو محسوس نہیں کیا۔"

## حدیث نمبر 7:

((اخبرنا محمد بن علی بن حرب' (المروزی) قال: اخبرنا معاذبن خالد' عن الحسین بن واقد' عن عبداللہ بن بریدة' عن ابیه قال حاصرناخیبر' فاخذأبو بکر الرایة' ولم یفتح له' فاخذها من الغد عمر' فانصرف ولم یفتح له' واصاب الناس (یومئذ) شدة وجهد' فقال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم: انی دافع لوائی غدا الی رجل یحب اللہ ورسوله 'ویحبه اللہ ورسوله' لایرجع حتی یفتح له' وبتناطیبة انفسنا' ان الفتح غدًا' فلما اصبح رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم صلی الغداة' ثم جاء (قام) قائما' (ودعاباللواء) ورمی اللواء' والناس علی (مصافهم) افصافهم فمامنا انسان له منزلة عندالرسول صلی اللہ علیه وسلم الا وهو یرجوان یکون صاحب اللواء' فدعا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنه' وهوارمد' فتفل فی عینیه' فدفع الیه باللواء' وفتح اللہ علیه' قالوا: اخبرنا بمن تطاول بها' (قال وانافیمن تطاول لها))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 412 رقم 8346 وج 8 ص 16 رقم 8547 وطبع آخر ج 5 ص 109 رقم 8402 وص 179 رقم 8601' السیرۃ النبوۃ لابن اسحاق ص 476' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 735' السیرۃ النبوۃ لابن ھشام ج 3 ص 293' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 4 ص 2100209' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 93' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 327' السیرۃ النبویۃ لابن کثیر ج 3 ص 339' البدایۃ والنھایۃ ج 3 ص 359' مناقب علی والحسنین ص 121)

"حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد (بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا: ہم نے خیبر کا محاصرہ کیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پرچم تھاما اور اُن پر خیبر فتح نہ ہوا' پھر دوسرے روز حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پرچم تھاما تو وہ بھی لوٹ آئے اور ان پر خیبر فتح نہ ہوا' اور اس دن لوگوں کو بہت شدت اور مشکل کا سامنا کرنا پڑا' تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں اپنا پرچم ایک ایسے شخص کو دوں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس کو محبوب رکھتے ہیں' وہ فتح حاصل کیے بغیر واپس نہیں لوٹے گا۔ ہم

نے اطمینان سے رات بسر کی کہ کل ضرور فتح نصیب ہوگی۔ پس جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح فرمائی تو نمازِ فجر پڑھائی' پھر آ کر قیام فرمایا اور پرچم اٹھایا اور لوگ اپنی صفوں میں تھے۔ پس ہم میں سے جس شخص کی بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں کچھ اہمیت تھی وہ امید کرتا رہا کہ وہی پرچم تھامنے والا ہوگا' لیکن آپ نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا حالانکہ وہ آشوبِ چشم میں مبتلا تھے پھر آپ نے انہیں لعابِ مبارک لگایا اور ان کی آنکھوں پر ہاتھ مبارک پھیرا' پھر پرچم تھمایا اور اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھوں سے فتح عطا فرمائی اور میں بھی اُن لوگوں میں سے تھا جو پرچم کے امیدوار تھے۔''

## حدیث نمبر 8:

((اخبرنا محمد بن بشار' بندارالبصری' اخبرنا محمد بن جعفر' قال :حدثنا عوف' عن میمون ابی عبداللہ' ان عبداللہ' ان عبداللہ بن بریدۃ' حدثہ عن بریدۃ الاسلمی قال: لماکان یوم خیبر' نزل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بحصن اھل خیبر' اعطی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللواء عمر' فنحن (معہ) فیہ من نھض من الناس' فلقوااھل خیبر' فانکشف عمرواصحابہ' فرجعواالی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لاعطین اللواء رجلا یحب اللہ ورسولہ' ویحبہ اللہ ورسولہ فلما کان من الغدتصادرابوبکروعمر' وھوارمد' فتفل فی عینیہ' ونھض معہ من الناس من نھض' فلقی اھل خیبر' فاذامرحب یرتجز (وھویقول):

قد علمت خیبر انی مرحب
شاکی السلاح بطل مجرب
اذا اللیوث اقبلت تلھب
اطعن احیانا وحینا اضرب

فاختلف ھووعلی ضربتین' فضربہ علی ھامتہ حتی (عض) مضی السیف منھا (ابیض رأسہ) منتھی رأسہ' وسمع اھل العسکر صوت ضربتہ' فما تتام آخرالناس مع علی' حتی فتح لاولھم (ففتح اللہ لہ ولھم))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 412رقم 8347 وج 8ص 16رقم 8546 وطبع آخر ج 5ص 109رقم 8403وص178رقم8600' مسند احمد ج5ص358رقم 23419' فضائل الصحابۃ ج2ص748رقم 1034' مصنف ابن ابی شیبۃ ج7ص394رقم 3686' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم رقم 1379' کشف الاستار رقم 1814' مجمع الزوائد ج6ص150رقم10200' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج7ص6636' الدرر لابن عبدالبر ص146' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42ص93' مختصر تاریخ دمشق ج17ص326' مناقب علی ص65'121)

''حضرت بریدۃ اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ غزوۂ خیبر کے روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اہل قلعہ کے پاس اُترے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پرچم حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عطا فرمایا' پس جن لوگوں نے تیار ہو کر اُن کے ساتھ جانا تھا وہ تیار ہو کر چلے گئے اور اہل خیبر سے اُن کا آمنا سامنا ہوا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اُن کے ساتھیوں پر معاملہ منکشف ہوا تو وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لوٹ آئے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک شخص کو پرچم عطا کروں گا جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے اور اس کو اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم محبوب رکھتے ہیں' پھر جب صبح ہوئی تو حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آگے بڑھے لیکن آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا اور ان کی آنکھیں دکھ رہی تھیں تو آپ نے ان کی آنکھوں میں آب دہن لگایا اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ کچھ لوگ تیار ہو کر گئے' حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اہل خیبر کے سامنے ہوئے تو مرحب یہ اشعار پڑھتے ہوئے سامنے آیا:

اہل خیبر جانتے ہیں کہ میں مرحب ہوں!
ہتھیار بند' بہادر اور تجربہ کار ہوں'
جب میرے سامنے شیر آئیں تو غبار ہو جاتے ہیں'
کبھی میں زخمی کرتا ہوں اور کبھی گردن اُڑا دیتا ہوں۔

پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اس کے درمیان دو دو ہاتھ ہوئے' پھر اچانک حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس پر ایسا وار کیا کہ آپ کی تلوار نے اس کے سر کو چیر کر رکھ دیا اور اُس کے دماغ کی سفیدی ظاہر ہوگئی' اور پورے لشکر نے آپ کی ضرب کاری کی آواز سنی۔ پس ابھی آپ کے لشکر کی آخری صف کی نوبت بھی نہ آئی کہ اللہ تعالیٰ نے پہلی ہی صف والوں کو فتح عطا فرما دی۔''

## حدیث نمبر 9:

((اخبرنا قتیبة بن سعید قال: حدثنا یعقوب بن عبدالرحمن' عن ابی حازم' قال: اخبرنی سهل بن سعد ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال یوم خیبر: لاعطین هذه الرایة غداً رجلاً یفتح الله علیه' یحب الله ورسوله' ویحبه الله ورسوله' فلما اصبح الناس غدوا علی رسول الله صلی الله علیه وسلم کلهم یرجوان یعطی' فقال: این علی بن ابی طالب؟ فقالوا: علی یارسول الله یشتکی عینیه' قال فارسلوا الیه ' فاتی به' فبصق رسول الله صلی الله علیه وسلم فی عینیه' ودعا له فبرا' حتی کان لم یکن به وجع' فاعطاه الرایة: فقال علی: یارسول الله' اقاتلهم حتی یکونوا مثلنا؟ فقال: انفذ علی رسلك حتی تنزل بساحتهم' ثم ادعهم الی الاسلام' واخبرهم بمایحب علیهم (حق) الله' فوالله لان

یھدی اللہ بک رجلا واحد' خیر(لك) من ان یکون لك حمر النعم))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص413رقم 8348وطبع آخرج5ص110رقم 8403' بخاری رقم 2942' صحیح مسلم رقم 6222' مسند احمد ج5ص333رقم 23209' فضائل الصحابۃ ج2ص752رقم 1037' مسند ابن ابی شیبۃ ج1ص96رقم 114' سنن سعید بن منصور ج2ص178رقم 2472' 2473' صحیح ابن حبان ج15ص377رقم 6932وطبع آخرج9ص43رقم 6893' مسند ابی یعلی ج1ص184' المسند للرویانی ص124رقم 1023' دلائل النبوۃ للاصفھانی ج3ص1092' دلائل النبوۃ للبیہقی ج4ص205' السنن الکبری للبیہقی ج9ص106رقم 1823' حلیۃ الاولیاء لابی نعیم ج1ص101' شرح السنۃ ج8ص84رقم3905' مصابیح السنۃ ج4ص171رقم 3764' مشکاۃ رقم 6089' اسنی المطالب لابن حجر مکی ص383)

''حضرت ابوحازم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بتایا کہ غزوہ خیبر کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں ایک شخص کو جھنڈا دوں گا اللہ تعالیٰ اس پر فتح عطا فرمائے گا' وہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے اور اس کو اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم محبوب رکھتے ہیں۔ پس جب صبح ہوئی تو تمام لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جمع ہو گئے' ان میں سے ہر ایک کو امید تھی کہ پرچم اسے عطا کیا جائے گا' لیکن آپ نے فرمایا: علی بن ابی طالب کہاں ہیں؟ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! علی کی آنکھیں شکایت کرتی ہیں' تو آپ نے فرمایا: انہیں لے آؤ! پس انہیں لایا گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی آنکھوں میں لعاب دہن لگایا اور دعا فرمائی تو وہ ایسی ٹھیک ہو گئیں گویا کہ انہیں کوئی تکلیف ہوئی ہی نہیں تھی۔ پھر آپ نے انہیں جھنڈا عطا فرمایا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! میں ان سے اس وقت تک جہاد کروں گا یہاں تک کہ وہ ہماری مثل ہو جائیں۔ آپ نے فرمایا: نرمی سے روانہ ہو' جب تم ان کے میدان میں اترو تو انہیں اسلام کی دعوت دینا اور انہیں بتلانا کہ ان پر اللہ کے کیا حقوق واجب ہیں۔ اللہ کی قسم! اگر تمہاری وجہ سے کسی ایک شخص کو بھی اللہ تعالیٰ ہدایت عطا کر دے تو یہ تمہارے لئے سرخ اونٹوں سے بہتر ہے۔''

## حدیث نمبر 10:

((اخبرنا ابوالحسن احمد بن سلیمان الرھاوی' قال: حدثنا یعلی بن عبید' قال: حدثنا یزیدبن کیسان' عن ابی حازم' عن ابی ھریرۃ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لادفعن الرایۃ الیوم الی رجل یحب اللہ ورسولہ ویحبہ اللہ ورسولہ' فتطاول القوم' فقال: این علیّ ابی طالب؟ فقالوا: یشتکی عینیہ' قال: فبصق نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی کفیہ' ومسح بھما عینیی علی' ودفع الیہ الرایۃ' ففتح اللہ علی یدیہ))
(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص311رقم8095وص413رقم 8349وطبع آخرج5ص46 رقم 8151وص110رقم

8404' مصنف ابن ابی شیبۃ ج7 ص396 رقم 36884' مسند اسحاق بن راھویۃ ج1 ص253 رقم 291' الاحسان فی ترتیب صحیح ابن حبان ج15 ص379 رقم 6933 وطبع آخر ج9 ص43 رقم 6894' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص91)

''حضرت ابوحازم حضرت ابوہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آج میں ایک شخص کو پرچم سپرد کروں گا جو اللہ جلاجلالہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے' اور اس کو اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم محبوب رکھتے ہیں۔ پس قوم امیدوار تھی' لیکن آپ نے فرمایا: علی بن ابی طالب کہاں ہے؟ انہوں نے کہا: انہیں آنکھوں کی شکایت ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: پس اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی ہتھیلیوں میں لعاب دہن پھینکا اور دونوں ہتھیلیوں کو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی آنکھوں پر پھیرا' اور ان کی طرف پرچم بڑھایا' تو اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھوں پر فتح عنایت فرمائی۔''

## حدیث نمبر 11:

((اخبرنا قتیبة بن سعید قال: اخبرنا یعقوب عن سھل بن ابی صالح عن ابیه' عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قال یوم خیبر: لاعطین الرایة رجلاً یحب اللہ و رسوله' (ویحبه اللہ و رسوله) یفتح اللہ علیه' قال عمر بن الخطاب: ماحببت الامارۃ الا یومئذ' فدعا رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم علی بن ابی طالب 'فاعطاہ ایاھا' وقال امش ولا تلتفت حتی یفتح اللہ علیك' فسار علی' ثم وقف فصاح: یارسول اللہ! علی ماذا اقاتل الناس؟ قال: قاتلھم حتی یشھدوا ان لا الٰه الا اللہ' وان محمداً رسول اللہ' فاذا فعلوا ذلك فقد منعوا (منی) دماء ھم واموالھم الا بحقھا' وحسابھم علی اللہ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص414 رقم 8350 و ج 8 ص17 رقم 8549 وطبع آخر ج 5 ص 111 رقم 8306 ص179 رقم 8603' صحیح مسلم رقم المسلسل 6222 (2405)' مصنف ابن ابی شیبۃ ج7 ص394 رقم 36871' دلائل النبوۃ للبیہقی ج4 ص206' تاریخ مدینہ دمشق لاب ج42 ص85' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج17 ص325' البدایۃ والنھایۃ لابن کثیر ج3 ص358' السیرۃ النبویۃ لابن کثیر ج3 ص338' سیر اعلام النبلاء (سیرۃ) ص617)

''حضرت سہل بن ابوصالح اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہے: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر میں فرمایا: میں ایک شخص کو پرچم عطا کروں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے' اور اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم اسے محبوب رکھتے ہیں' اللہ تعالیٰ اسے فتح عطا فرمائے گا۔ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں نے اس دن کے علاوہ کبھی امارت پسند نہیں کی' پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن

ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا اور اُن کو جھنڈا عطا کیا اور فرمایا: جاؤ اور اِدھر اُدھر توجہ نہ کرنا حتی کہ اللہ جلا جلالہ تمہیں فتح عنایت فرمائے۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلے' پھر رک گئے' پھر با آواز بلند عرض کیا: یارسول اللہ! میں کس بات پر لوگوں سے جنگ کروں؟ فرمایا: تم ان سے اُس وقت تک جنگ کرو جب تک کہ وہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" کی گواہی نہ دیں۔ پس جب وہ یہ گواہی دے دیں تو انہوں نے اپنی جانوں اور مالوں کو مجھ سے محفوظ کرلیا' مگر یہ کہ ان پر حق ہو اور ان کا حساب اللہ تعالیٰ کے سپرد ہے۔"

## حدیث نمبر 12:

((اخبرنا اسحق بن ابراهيم بن راهويه قال:اخبرنا جرير' عن سهيل' عن ابيه' عن ابى هريرة قال:قال رسول الله صلى الله عليه وسلم :لاعطين الراية غداً رجلًا يحب الله ورسوله' يفتح عليه وقال عمر:فمااحببت الامارة قط الا يومئذ' قال:فاستشرفت لها' فدعا علياً فبعثه ' ثم قال:اذهب فقاتل حتى يفتح الله عليك ' ولاتلتفت' قال:فمشى ماشاء الله' ثم وقف ولم يلتفت' فقال:علام نقاتل الناس؟ قال:قاتلهم حتى يشهدوا ان لااله الاالله وان محمدا رسول الله' فاذافعلوا ذلك فقد منعوا دماء هم واموالهم الا بحقها' وحسابهم على الله))

(السنن الکبری للنسائی ج7 ص414 رقم 8351 طبع آخرج 5 ص111 رقم 8406' فضائل الصحابۃ ج2 ص746 رقم 1030 وص746 رقم 1030 وص756 رقم 1044' الاحسان فی ترتب صحیح ابن حبان ج15 ص379 رقم 6934 طبع آخرج 9 ص43 رقم 6894' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص82'83'84'85' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج17 ص325)

"حضرت سہیل اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کل میں ایک شخص کو جھنڈا عطا کروں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر فتح کے دروازے کھول دے گا' حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں نے کبھی امارت پسند نہیں کی' ماسوا اُس دن کے۔ پس میں اس دن امارت کے لئے للچاتا رہا' لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا پھر انہیں کو بھیجا' فرمایا: جاؤ اور جنگ کرو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ فتح عطا فرمائے' اور اِدھر اُدھر توجہ نہ کرنا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جہاں تک اللہ تعالیٰ نے چاہا چلے' پھر رک گئے اور اِدھر اُدھر توجہ نہ کی' پھر کہا: ہم کس بات پر لوگوں سے جنگ کریں؟ فرمایا: تم ان سے اس وقت تک جنگ کرو یہاں تک کہ وہ گواہی دے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں ہے اور بے شک (سیدنا) محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ جل جلالہ کے رسول ہیں۔ پس جب وہ یہ شہادت دے دیں تو انہوں نے

اپنی جانوں اور مالوں کو محفوظ کر لیا' مگر یہ کہ ان پر کوئی حق ہو اور ان کا حساب اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے۔''

## حدیث نمبر 13:

((اخبرنا محمد بن عبداللہ بن المبارك المخرمي' قال: حدثنا ابوهشام المخزومي' قال: حدثنا وهيب قال: حدثنا سهيل بن ابي صالح عن ابيه' عن ابي هريرة قال: قال رسول اللہ صلى اللہ عليه وسلم يوم خيبر: لادفعن الراية الى رجل يحب اللہ ورسوله' ويفتح اللہ عليه' قال عمر (بن الخطاب) فما احببت الامارة قط قبل يومئذ' قد فعها الى على رضى اللہ تعالىٰ عنه قال: ولاتلتفت' فسار قريبا' قال: يارسول اللہ! علام نقاتل؟ قال: على ان يشهدوا ان لااله الا اللہ وان محمدارسول اللہ' فاذافعلوا ذلك (فقد) عصموا دماءهم واموالهم الا بحقها وحسابهم على اللہ تعالىٰ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 415 رقم 8352 طبع آخر ج 5 ص 111 رقم 8406' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 765 رقم 1056 ص 818 رقم 1122' الاحسان فی ترتیب صحیح ابن حبان ج 15 ص 379 رقم 6934 طبع آخر ج 9 ص 43 رقم 6894' تاریخ دمشق لابن عساکر 42 ص 82' 83' 84' 85' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 325' ذخائر العقبیٰ ص 90)

''حضرت سہیل بن ابی صالح اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن فرمایا: میں ایک شخص کو جھنڈا عطا کروں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے ماسوا اس دن کے' لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جھنڈا سونپا اور فرمایا: ادھر ادھر توجہ نہ کرنا۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھوڑا سا چلے' پھر عرض کیا: ہم کس بات پر لوگوں سے جنگ کریں؟ فرمایا: تم ان سے اس وقت تک جنگ کرو یہاں تک کہ وہ گواہی دیں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں ہے اور بیشک (سیدنا) محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ جل جلالہ کے رسول ہیں۔ پس جب وہ یہ شہادت دے دیں تو انہوں نے اپنی جانوں اور مالوں کو محفوظ کر لیا مگر یہ کہ ان پر کوئی حق ہو اور ان کا حساب اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے۔''

## حدیث نمبر 14:

((اخبرنا العباس بن عبدالعظيم العنبرى البصرى' قال: اخبرنا عمر بن عبدالوهاب قال: اخبرنا معتمر بن سليمان' عن أبيه' عن منصور' عن ربعي' عن عمران بن حصين ان النبى صلى اللہ عليه وسلم قال: لاعطين الراية رجلا يحب اللہ ورسوله (اوقال يحبه اللہ ورسوله) فدعا علياً وهو ارمد' ففتح اللہ على يديه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 311 رقم 8094 ص 415 رقم 8352 طبع آخر ج 5 ص 46 رقم 8150 ص 111 رقم

8406' المعجم الکبیر للطبرانی ج18 ص237' 238' مجمع الزوائد ج9 ص124 رقم 14716' تاریخ دمشق لابن عساکر ج42 ص103' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج17 ص330' البدایۃ والنھایۃ ج5 ص451)

''حضرت منصور بن ربعی حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں ایک شخص کو پرچم عطا کروں گا' وہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے۔ (یا فرمایا: اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتے ہیں) پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا حالانکہ وہ آشوب چشم میں مبتلا تھے تو اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھ پر فتح عنایت فرمائی۔''

## حدیث نمبر 15:

((اخبرنا اسحق بن ابراھیم بن راھویه' اخبرنا النضربن شمیل قال: اخبرنا یونس ' عن ابی اسحق' عن ھبیرة بن یریم قال: جمع الناس (خرج الینا) الحسن بن علی' وعلیه عمامة سوداء لما قتل ابوه' فقال: لقد کان قتلتم فیکم' بالامس رجلاً (رجل) ماسبقه الاولون ولایدرکه ورسوله ویحبه اللّٰہ ورسوله' ویقاتل جبریل عن یمینه ومیکائیل عن یساره۔ ثم لا تردرایته حتی یفتح اللّٰہ علیه' ماترك دیناراً ولادرھماً الا تسعمائة (سمع مائة درھم) اخذھا عیاله (من عطائه) من عطاء کان ارادان یبتاع بھا خادماً لاھله))

(السنن الکبریٰ للنسائی 7 ص416 رقم 8354 وطبع آخر ج5 ص112 رقم 8408 الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج15 ص383 رقم 6936 وطبع آخر ج9 ص45 رقم 6897' مسند احمد ج1 ص199 رقم 1719' 1720' کتاب الزھد للامام احمد ص195 رقم 709' فضائل الصحابۃ ج1 ص674 رقم 922 ج2 ص737 رقم 1013' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6 ص3.72 رقم 32085 وص 373 رقم 32096 وص374 رقم 32101' مسند ابی یعلیٰ ج6 ص25 رقم 6724' 6725' المستدرک للحاکم ج3 ص171 رقم 4855' تاریخ الطبری ج3 ص164' حلیۃ الاولیاء لابی نعیم ج1 ص105' المجالسۃ وجواہر العلم للدینوری ص181' صفۃ الصفوۃ ج1 ص165' الکامل فی التاریخ لابن اثیر الجذری ج3 ص401' 402' وطبع مجلد واحد ص463' مختصر تاریخ دمشق ج18 ص97' 98' الریاض النضرۃ ج7 ص216 رقم 6695' مجمع البحرین ہیثمی ج3 ص392 رقم 3734' مجمع الزوائد ہیثمی ج9 ص136 رقم 14798' مختصر زوائد البزار للعسقلانی ج2 ص321 رقم 1937' المطالب العالیۃ ج4 ص324 رقم 4514' 4515' مناقب علی والحسنین وامھما فاطمۃ الزہراء ص160)

''حضرت ہبیرہ بن یریم بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت ہوئی تو سیدنا حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا اس وقت آپ کے سر پر سیاہ عمامہ تھا اور فرمایا: تم نے کل ایک ایسے شخص کو قتل کیا ہے (السنن الکبریٰ للنسائی میں ہے: کل تمہارے درمیان ایک ایسا شخص تھا) جس کے رتبہ کو نہ اگلے پہنچ سکتے ہیں اور نہ پچھلے اور بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا: کل میں ایک

ایسے شخص کو جھنڈا عطا کروں گا' جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس کو محبوب رکھتے ہیں' اور جبریل علیہ السلام نے ان کے دائیں اور میکائیل علیہ السلام نے ان کے بائیں رہ کر جہاد کیا' پھر انہوں نے جھنڈا نہیں رکھا یہاں تک کہ اللہ جل جلالہ نے انہیں فتح عطا فرمائی۔ انہوں نے اپنے ترکہ میں کوئی درہم و دینار نہیں چھوڑا' ماسوا نو 900 (دوسری روایت کے مطابق 700) سو درہموں کے جو انہوں نے اپنا حصہ لیا تھا' اُن کا ارادہ تھا کہ وہ اُن پیسوں سے اپنے اہل بیت کے لئے خادم خریدیں گے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 49:

## ذکر منزلة علی ابن ابی طالب وجهه من النبی:

# رسول اللہ کے ہاں حضرت علی کا مرتبہ

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا بشر بن هلال البصری قال: حدثنا جعفر وهو ابن سلیمان۔ قال: حدثنا حرب بن شداد عن قتادة' عن سعید بن المسیب عن سعد بن ابی وقاص' قال: لما غزا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم غزوة تبوك خلف علیا کرم اللّٰہ وجهه فی المدینة' قالوا فیه: مله وکره صحبة' فتبع علی رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم حته لحقه فی الطریق' قال: یارسول اللّٰہ! خلفتنی بالمدینة مع الذراری والنساء' حتی قالوا: مله وکره صحبته؟ فقال (له) النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم: یاعلی! انما خلفتك علی اهلی' اما ترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسی غیر انه لا نبی بعدی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 307 رقم 8084 ص 425 رقم 8375 طبع آخر ج 5 ص 44 رقم 8138 ص 119 رقم 8429' مسند سعد بن ابی وقاص للدورقی ص 174 رقم 100' مسند ابی یعلی ج 1 ص 313 رقم 734' شرف المصطفیٰ ج 5 ص 500' شرح اصول اعتقاد اهل السنة للالکائی ج 2 ص 308' تاریخ مدینہ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 151' 106' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 344)

"حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب غزوہ تبوک کا ارادہ فرمایا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مدینہ مقدسہ میں چھوڑا۔ لوگ کہنے لگے: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس کو چھوڑ دیا اور اُس کی سنگت کو نہ پسند کیا۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے آئے یہاں تک کہ آپ کو راستہ میں پالیا' عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے مجھے مدینہ

میں بچوں اور عورتوں میں چھوڑ دیا حتیٰ کہ لوگ باتیں بنانے لگے کہ اس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوڑ دیا اور اس کی سنگت کو نہ پسند کیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: اے علی! میں نے آپ کو اپنے اہل وعیال میں چھوڑا ہے' کیا آپ اس بات پر راضی نہیں کہ آپ کی منزلت مجھ سے ایسی ہے جیسی ھارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام سے' بجز اس کے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔''

## حدیث نمبر2:

((اخبرنا القاسم بن زکریا بن دینار الکوفی ' اخبرنا ابو نعیم قال :حدثنا عبدالسلام عن یحیی بن سعید' عن سعید بن المسیب عن سعد بن ابی وقاص ان النبی رضی اللہ عنہ قال لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ' انت منی بمنزلۃ ھارون من موسی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص465 رقم 8376 وطبع آخرج5 ص120 رقم 8430' جامع الترمذی ص849 رقم 3740' المعجم الصغیر ج2 ص84 رقم 824' حلیۃ الاولیاء ج7 ص229 رقم 10303' الفوائد المنتقاۃ والغرائب الحسان للصوری ص57 رقم 14)

''حضرت سعید بن مسیب حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: آپ کی منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ۔''

## حدیث نمبر3:

((اخبرنا زکریا بن یحییٰ' قال اخبرنا ابو مصعب ان الدراوردی حدثہ عن ھاشم' عن سعید بن المسیب عن سعد قال :لما خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی تبوك خرج علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ' فتبعہ فشکا (یشعیہ' فبکی) وقال :یارسول اللہ أتترکنیی مع الخوالف؟ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم :یاعلی! أما ترضیٰ أن تکون منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ الا النبوۃ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص425 رقم 8378 وطبع آخرج5 ص120 رقم 8432)

''حضرت سعید بن مسیب حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تبوک کی طرف تشریف لے گئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے پیچھے گئے اور شکایت کی (چند قدم مشایعت کی پھر روتے ہوئے) عرض کیا: یارسول اللہ! کیا آپ مجھے پیچھے رہ جانے والے لوگوں میں چھوڑ کر جارہے ہیں؟ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہارون علیہ السلام کی' ماسوا نبوت کے۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنی اسحق بن موسیٰ بن عبداللہ (بن موسیٰ) ابن یزید الانصاری' قال: حدثنا داود بن کثیرالرقی' عن محمد بن المنکدر' عن سعید بن المسیب عن سعد ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لعلی: أنت منی بمنزلة هارون من موسیٰ' الا انه لانبی بعدی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص426 رقم 8379 وطبع آخر ج5 ص120 رقم 8433)

''حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ارشاد فرمایا: تم میرے لئے ایسے ہو جیسے موسیٰ علیہ السلام کے لیے ہارون علیہ السلام الا یہ کہ یہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔''

## حدیث نمبر 5:

((اخبرنا صفوان بن عمرو قال: حدثنا احمد بن خالد قال: حدثنا عبدالعزیز بن ابی سلمة الماجشون' عن محمد بن المنکدر' عن سعید بن المسیب: اخبرنی ابراهیم بن سعد انه سمع اباه سعدا وهو یقول: قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لعلی اماترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ' الا انه لا نبوة بعدی' قال سعید فلم ارض حتی اتیت سعدا فقلت: شیء حدثت به ابنك' فقال ماهو یاابن اخی؟ فقلت: هل سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول لعلی کذا وکذا؟ قال: نعم' واشارالی اذنیه' والا فاستکتا' لقد سمعته یقول ذلك))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص426 رقم 8380 وطبع آخر ج5 ص121 رقم 8434' فضائل الصحابۃ ج2 ص785 رقم 1079' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص587 رقم 1335' مسند ابی یعلی ج1 ص321 رقم 751)

''حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: مجھے ابراہیم بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بتایا کہ انہوں نے اپنے والد سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم میرے لئے ایسے ہو جیسے موسیٰ علیہ السلام کے لیے ہارون علیہ السلام مگر یہ کہ میرے بعد نبوت نہیں ہے۔

حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: لیکن میں اس پر مطمئن نہ ہوا حتی کہ میں خود حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آیا اور ان سے دریافت کیا کہ کیا آپ نے اپنے بیٹے کو کوئی چیز بیان کی ہے؟ انہوں نے فرمایا: اے بھتیجے! وہ کیا چیز ہے؟ میں نے عرض کیا: کیا آپ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان میں اس طرح سنا ہے؟ انہوں نے فرمایا: ہاں اور

اپنے دونوں کانوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ اگر میں نے نہ سنا ہو تو یہ دونوں کان بہرے ہو جائیں۔ میں نے آپ کو یہ فرماتے ہوئے خود سنا تھا۔

یوسف بن ماجشون نے یہ حدیث محمد بن منکدر از سعید از عامر بن سعد از والد خود روایت کی ہے' اور علی بن زید بن جدعان نے ان کی متابعت میں عامر بن سعد سے روایت کی ہے۔"

## حدیث نمبر 6:

((اخبرنا زکریا بن یحیی قال :حدثنا ابن ابی الشوارب قال :حدثنا حماد بن زید' عن علی بن زید' عن سعید بن المسیب' عن عامر بن سعد' عن سعدأن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لعلی :أنت منی بمنزلة ھارون من موسیٰ غیر أنه لانبی بعدی' قال سعید : فاحببت أن اشافه بذلك سعداً فاتیته' ماحدیث حدثنی به عنك عامر ؟ فادخل اصبعیه فی اذنیه' وقال :سمعت من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والا فاستکتا قال النسائی : وقدروی ھذاالحدیث شعبة عن علی بن زید فلم یذکر عامر بن سعد))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 307رقم 8084وص 426' 427رقم 8381 طبع آخر ج 5 ص44رقم 8140وص121رقم8435' مسلم ص1059رقم 6217' مسند ابی یعلی ج1ص 313 رقم735' الجامع لاخلاق الراوی وآداب السامع ج1ص120)

"حضرت سعید بن میتب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عامر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم میرے نزدیک ایسے ہو جیسے موسیٰ علیہ السلام کے لئے ہارون علیہ السلام سوائے اس کے میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ حضرت سعید بن میتب کہتے ہیں: بعدازاں میں نے چاہا کہ یہ حدیث بالمشافہ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنوں تو میں نے ان کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا: کیا آپ نے یہ حدیث بیان کی ہے جو کہ آپ کے حوالے سے آپ کے بیٹے عامر نے مجھے بیان کی؟ تو آپ نے اپنی انگلیاں کانوں میں ڈال کر کہا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے اگر نہ سنی ہو تو میرے کان بند ہو جائیں۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: حضرت شعبہ نے یہ حدیث علی بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے اور اس کی سند میں عامر بن سعد کا ذکر نہیں کیا۔"

## حدیث نمبر 7:

((اخبرنا محمد بن وھب الحرانی' قال :اخبرنا مسکین بن بکیر' قال بحدثنا شعبة' عن علی بن زید قال :سمعت سعید بن المسیب یحدث عن سعدان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ الاترضی ان تکون منی بمنزلة ھارون من

موسیٰ؟ قال علی: بل رضیت' فسالته بعد ذلك فقال: بلیٰ بلیٰ قال ابوعبدالرحمن: ماعلمت احدتابع عبدالعزیز بن الماجشون علی روایته عن محمد بن المنکدر' عن سعید بن المسیب' عن ابراهیم بن سعد علی ان ابراهیم بن سعد قدروی هذاالحدیث عن ابیه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 427رقم 8382 وطبع آخرج 5ص 122رقم 8436' مسند ابی یعلی ج1ص 301رقم 705' مسند احمد ج1ص 175وطبع آخرج1ص 474رقم 1509' الفوائد المنتقاة والغرائب الحسان للصوری ص 55رقم 13' حلیۃ الاولیاء ج7ص 229' تاریخ دمشق ج42ص 145' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج17ص 347'348)

''حضرت علی بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں: میں نے حضرت سعید بن میتب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے سنا کہ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کوارشاد فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہارون علیہ السلام کی؟ حضرت علی نے عرض کیا: بلکہ میں راضی ہوں' میں راضی ہوں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر پوچھا تو انہوں نے عرض کیا: میں کیوں نہیں راضی' میں کیوں نہیں راضی!۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: میں نہیں جانتا کہ محمد بن منکدر سے اس روایت پر کسی نے عبدالعزیز بن ماجشون کی از سعید بن میتب از ابراہیم بن سعد کی سند پر متابعت کی ہو کہ واقعی ابراہیم بن سعد نے اپنے والد (سعد) سے روایت کی۔''

## حدیث نمبر 8:

((اخبرنا محمد بن بشار قال بحدثنا محمد(یعنی ابن جعفر غندر قال: اخبرنا شعبة عن سعد بن ابراهیم (قال) سمعت ابراهیم بن سعد ابن ابی وقاص' یحدث' عن ابیه عن النبی رضی الله تعالیٰ عنه انه قال لعلی رضی الله تعالیٰ عنه: اماترضیٰ ان تکون منی بمنزلة هارون من موسی؟))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 308رقم 8086وص 427رقم 8383وطبع آخر ج 5ص 44 رقم 8139وص 122رقم 8437' مسند سعد بن ابی وقاص للدورقی ص 136رقم 75' مسند احمد ج1 ص 175وطبع آخرج1ص 473'474رقم 1505' بخاری ص 625رقم 3706' مسلم ص 1059' 1060رقم 6221' سنن ابن ماجه ج1ص 82رقم 115' مسند ابی داؤد الطیالسی ص 28رقم 205وطبع آخرج1ص 116رقم 210)

''حضرت شعبہ سعد بن ابراہیم سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے ابراہیم بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہو جیسی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہارون

علیہ السلام کی۔؟"

## حدیث نمبر 9:

((اخبرنا عبیداللہ(بن سعد بن ابراهیم بن سعد) البغدادی قال:(حدثنی عمی' قال) حدثنا ابی عن ابن اسحاق قال:حدثنی محمد بن طلحة بن زید بن رُکانة عن ابراهیم بن سعد ابن ابی وقاص عن ابیه انه سمع رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم یقول لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنه :حین خلفه فی غزوة تبوك علیٰ اهله الاترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ الاانه لانبی بعدی؟ قال ابوعبدالرحمن:وقدروی هذاالحدیث عن عامر بن سعد عن ابیه من غیر حدیث سعید بن المسیب))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 427رقم 8384وطبع آخر ج5ص 122رقم 8438' کتاب السنة لابن ابی عاصم ص586رقم1332)

"حضرت ابراہیم بن سعد نے اپنے والد سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرماتے ہوئے سنا: جب آپ نے انہیں غزوہ تبوک کے موقعہ پر اپنے اہل بیت میں چھوڑا تھا' کہ کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہارون علیہ السلام کی' مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: یہ حدیث عامر بن سعد نے اپنے والد سے حضرت سعید بن مسیب کے بغیر بھی روایت کی ہے۔"

## حدیث نمبر 10:

((اخبرنا محمدبن المثنی قال:اخبرنا ابوبکر الحنفی' قال حدثنا بکیرین مسمارقال: (سمعت عامع بن سعد یقول:قال:معاویة لسعد بن ابی وقاص:مایمنعك انْ تسب (علی) ابن ابی طالب؟ قال:لا اسبه ماذکرت ثلاثا قالهن رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم' لان تکون لی واحدة منهن احب الی من حمر النعم لااسبه ماذکرت حین نزل علیه الوحی فاخذعلیا وابنیه وفاطمة فادخلهم تحت ثوبه ثم قال رب هولاء اهل بیتی واهلی' ولااسبه ماذکرت حین خلفه فی غزوة غزاها' قال علی:خلفتنی مع الصبیان والنساء؟ قال:اولا ترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ' الا انه لا نبوة بعدی' وماسبه ماذکرت یوم خیبر حین قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم لاعطین (هذه) الرایة رجلا یحب اللہ ورسوله' ویفتح اللہ بیده فتطاولنا' فقال:این علی؟ فقالوا:هوأرمد' قال:(فقال) ادعوه(فدعوه) فبصق فی عینیه ثم اعطاه الرایة ففتح اللہ علیه' فواللہ

ماذكره معاوية بحرف حتي خرج من المدينة))

(السنن الکبری للنسائی ج 7 ص 428 رقم 8385 وص 410 رقم 8342 وطبع آخر ج 5 ص 122 رقم 8439 وص 107 رقم 8399، 8439، مسند سعد بن ابی وقاص للدورقی ص 51 رقم 19، صحیح مسلم رقم 6220، مسند احمد ج 1 ص 185 رقم 1608، جامع الترمذی ص 675 رقم 2999، وص 847 رقم 3724، مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 369 رقم 32069، المستدرک للحاکم ج 3 ص 108 رقم 6432، مسند البزار ج 3 ص 324 رقم 1120، السنن الکبری للبیہقی ج 7 ص 63 رقم 13392، تاریخ مدینۃ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 111، مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 332، شرح اصول اعتقاد اھل السنۃ للالکائی ج 2 ص 308، البدایۃ والنھایۃ لابن کثیر ج 5 ص 452، سیر اعلام النبلاء للذھبی ص 619، الاصابۃ ج 4 ص 468، مناقب علی والحسنین للفواد عبدالباقی ص 33، 60، 116، 117، الانوار الباھرۃ للتلیدی ص 41)

''حضرت عامر بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد (سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضرت معاویہ نے پوچھا: علی ابن ابی طالب کو برا کہنے سے تمہیں کیا چیز مانع ہے؟ انہوں نے کہا: میں انہیں برا نہیں کہوں گا جب تک کہ مجھے وہ تین باتیں یاد ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی شان میں فرمائی تھیں' اگر اُن میں سے کوئی ایک بات بھی میرے اندر ہوتی تو وہ مجھے سرخ اونٹوں سے زیادہ محبوب ہوتی۔ 1: میں انہیں برا نہیں کہوں گا جب تک کہ مجھے وہ وقت یاد ہے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہوئی تو آپ نے اُن کے دونوں بیٹوں اور سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو چادر میں لے لیا' پھر عرض کیا: یہ میرے اہل بیت اور میرے گھر والے ہیں۔ 2: اور میں انہیں برا نہیں کہوں گا جب تک کہ مجھے وہ وقت یاد ہے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ایک غزوہ کے موقعہ پر پیچھے چھوڑا تھا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا تھا: آپ مجھے عورتوں اور بچوں میں چھوڑ رہے ہیں؟ آپ نے فرمایا تھا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ' مگر یہ کہ میرے بعد نبوت نہیں ہے۔ 3: اور میں انہیں برا نہیں کہوں گا جب تک کہ مجھے وہ وقت یاد ہے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خیبر کے دن فرمایا تھا: کل میں ایسے شخص کو پرچم عطا کروں گا جو اللہ جل جلالہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے' اور اللہ تعالیٰ اس کے ہاتھ پر فتح عطا فرمائے گا' پس ہم سب اُس پرچم کے امیدوار تھے کہ آپ نے فرمایا: علی کہاں ہیں؟ لوگوں نے عرض کیا: وہ آشوب چشم میں مبتلا ہیں۔ فرمایا: اس کو بلاؤ! انہوں نے بلایا تو آپ نے اُن کی آنکھوں میں لعاب دہن ڈالا پھر پرچم اُن کے سپرد کیا تو اللہ تعالیٰ نے انہیں فتح عطا فرمائی۔ اللہ کی قسم! ان فضائل کو سننے کے بعد حضرت معاویہ نے ایک حرف بھی نہ کہا حتیٰ کہ وہ مدینہ مقدسہ سے چلے گئے۔''

## حدیث نمبر 11:

((اخبرنا محمد بن بشار قال:حدثنا محمد عن شعبة' عن الحكم' عن مصعب عن سعد قال:خلف رسول الله صلى الله عليه وسلم علي بن ابي طالب في غزوة تبوك' فقال:يارسول الله!تخلفني بين النساء والصبيان؟ فقال:أماترضى ان تكون مني بمنزلة هارون من موسىٰ الا انه لانبي بعدى؟ (قال ابوعبدالرحمان) خالفه ليث فقال:(عن الحكم) عن عائشة بنت سعد))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص308رقم8085وص 428 رقم 6387 وطبع آخرج 5ص44 رقم 814وص123 رقم 8441' بخاری ص749رقم4416' صحیح مسلم ص1059 رقم 6218' فضائل الصحابۃ ج2ص703رقم 960' مسند احمد ج1ص182رقم 1583' مسند سعد بن ابی وقاص للدورقی ص103رقم 49' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص369 رقم 32065' مسند ابی داؤد الطیالسی ص 29رقم 209 وطبع جدید ج 1ص 114 رقم 206' مسند البزار ج3ص368رقم1170' مسند ابی یعلیٰ ج1ص178 رقم 339' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 5ص220' الاعتقاد للبیہقی ص550وطبع آخرص480)

''حضرت مصعب بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ تبوک کے موقعہ پر حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پیچھے چھوڑ دیا تو انہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے مجھے بچوں اور عورتوں میں چھوڑ دیا؟ تو آپ نے فرمایا: کیاتم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ' مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا لیث نے اس حدیث کی سند میں اختلاف کیا اور کہا کہ از حکم از عائشہ بنت سعد روایت کی گئی ہے۔''

## حدیث نمبر 12:

((اخبرنا الحسن بن اسماعيل (بن سليمان) المصيص المجالدى' قال:اخبرنا المطلب ' عن ليث' عن الحكم' عن عائشة بنت سعد' عن سعد ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لعلي رضي الله تعالىٰ عنه في غزوة تبوك:انت ياابن ابي طالب مني مكان هارون من موسىٰ الا انه لانبي بعدى۔

قال ابوعبدالرحمان:وشعبة أحفظ' وليث ضعيف الحديث' (والحديث) قدروته عائشة بنت سعد))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص429رقم8488وطبع آخرج5ص123رقم8442)

''حضرت عائشہ بنت سعد حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتی ہیں کہ رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غزوہ تبوک کے موقعہ پر فرمایا: اے ابن ابی طالب! تمہاری نسبت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ' مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اور حضرت شعبہ زیادہ حافظ الحدیث ہیں اور لیث ضعیف ہے' اور اس حدیث کو عائشہ بنت سعد نے روایت کیا ہے۔"

## حدیث نمبر 13:

((اخبرنا زکریا بن یحیی قال: اخبرنا ابو مصعب عن الدراوردی عن الجعید بن عبدالرحمن' عن عائشة بنت سعد عن ابیها (ان علیامع النبی صلی اللہ علیہ وسلم حتی جاء ثنیة الوداع' غزوة تبوک) انه قال رضی اللہ تعالیٰ عنه' خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی اتی ثنیة الوداع من غزوة تبوک' وعلی یشتکی' وھویقول: اتخلفنی مع الخوالف؟ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: أماترضی أن تکون منی بمنزلة ھارون من موسیٰ الاالنبوة))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 429 رقم 8389 وطبع آخر ج 5 ص 123' 124 رقم 8443' مسند احمد ج 1 ص 170 وطبع آخر ج 2 ص 464 رقم 1463' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 732 رقم 1006' مسند البزار ج 4 ص 38 رقم 1200' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 162)

"حضرت عائشہ بنت سعد اپنے والد سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ تبوک کے لئے روانہ ہوئے' جب ثنیۃ الوداع کے مقام پر پہنچے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے اور شکایت کرتے ہوئے عرض کیا: آپ مجھے پیچھے رہنے والوں کے ساتھ چھوڑ رہے ہیں؟ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری نسبت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ھارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ' ماسوا نبوت کے۔"

## حدیث نمبر 14:

((اخبرنا الفضل بن سھل البغدادی قال: حدثنا ابو احمد الزبیری قال: حدثنا عبداللہ بن حبیب بن ابی ثابت' عن حمزة بن عبداللہ' عن ابیه' عن سعد قال: خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی غزوة تبوک وخلف علیا' فقال: اتخلفنی؟ فقال (له): اماترضیٰ ان تکون منی بمنزلة ھارون من موسیٰ الا انه لانبی بعدی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 429 رقم 8390 وطبع آخر ج 5 ص 124 رقم 8444' مسند احمد ج 1 ص 184 وطبع آخر ج 1 ص 496 رقم 1600' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص 586 رقم 1334)

"حضرت حمزہ بن عبداللہ اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں: حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ

عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ تبوک کے لیے روانہ ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پیچھے چھوڑ دیا تو انہوں نے عرض کیا: آپ مجھے پیچھے چھوڑ رہے ہیں؟ تو آپ نے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری نسبت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ، مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔"

## حدیث نمبر 15:

((اخبرنا القاسم بن زکریا بن دینار الکوفی' قال: حدثنا ابو نعیم قال: حدثنا فطر' عن عبداللہ بن شریك' عن عبداللہ بن الرقیم الکنانی عن سعد بن ابی وقاص' ان النبی صلی اللہ علیه وسلم قال لعلی: انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 429 رقم 8391 وطبع آخر ج 5 ص 124 رقم 8445' الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج 3 ص 15' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 165۔

"حضرت عبداللہ بن رقیم الکنانی حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: آپ کی منزلت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہارون علیہ السلام کی۔"

## حدیث نمبر 16:

((اخبرنا احمد بن یحیی الصوفی' قال: حدثنا علی بن قادم قال: حدثنا اسرائیل' عن عبداللہ بن شریك' عن الحارث بن مالك عن سعد بن مالك' (قال سعد بن مالك) ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم غزاعلی ناقته (الحمراء) الجدعاء' وخلف عیا' وجاء علی حتی تعدی الناقة' فقال: یارسول اللہ زعمت قریش انك انما خلفتنی انك استثقلتنی وکرهت صحبتی' وبکی علی رضی اللہ تعالیٰ عنه فنادی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فی الناس: مامنکم احد الا وله (حامة؟) حاجة' یاابن ابی طالب اما ترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لانبی بعدی' قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنه ' رضیت عن اللہ عزوجل وعن رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 430 رقم 8392 وطبع آخر ج 5 ص 124 رقم 8446' جمع الجوامع ج 13 ص 479 رقم 8430)

"حضرت حارث بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت سعد بن مالک (بن ابی وقاص) رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غزوہ تبوک کے لیے اپنی اونٹنی جدعاء (یا حمراء) پر سوار ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پیچھے چھوڑا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے حتیٰ کہ اونٹنی سے

آگے بڑھ گئے (اور اس کی مہار کو تھام لیا) پھر عرض کیا: یارسول اللہ! قریش نے گمان کیا ہے کہ آپ نے مجھے پیچھے چھوڑ دیا اور مجھے بوجھ سمجھا اور مجھے ساتھ رکھنے کو ناپسند کیا اور (یہ عرض کرتے ہوئے) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رو پڑے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں میں ندا فرمائی! لوگو! کیا تم میں سے ہر شخص کا کوئی نہ کوئی مقرب نہیں ہے؟ اے ابوطالب کے فرزند! کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری نسبت مجھ سے ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام سے ہارون علیہ السلام کی مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: میں اللہ عزوجل اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے راضی ہوں۔"

## حدیث نمبر 17:

((اخبرنا عمرو بن علی قال: حدثنا یحیی بن سعید قال: حدثنا موسیٰ الجهنی قال: دخلت علی فاطمة بنت علی' فقال لها رفیقی: هل عندك شیء عن والدك (مثبت؟) یرهب؟ قالت: حدثنی اسماء بنت عمیس ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لعلی: انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لا نبی بعدی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص430 رقم 8393 وطبع آخر ج5 ص124 رقم 8447' مسند احمد ج6 ص369 وطبع آخر ج8 ص744 رقم 27621' فضائل الصحابة ج2 ص740 رقم 1020' مصنف ابن ابی شیبة ج6 ص369 رقم 32067' کتاب السنة لابن ابی عاصم ص588 رقم 1346' اتحاف الخیرة المھرة ج7 ص184 رقم 6631' تاریخ الثقات للعجلی ص522 رقم الترجمة 2106' تاریخ دمشق لابن عساکر ج42 ص182 تا 185)

"حضرت موسیٰ الجہنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت فاطمہ بن علی رضی اللہ عنہا کے ہاں حاضر ہوا تو میرے ایک ساتھی نے اُن سے عرض کیا: آپ کے پاس آپ کے والد گرامی کے متعلق کوئی حدیث ہے؟ انہوں نے فرمایا: مجھ سے اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ارشاد فرمایا: تمہاری نسبت مجھ سے ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام سے ہارون علیہ السلام کی مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔"

## حدیث نمبر 18:

((اخبرنا احمد بن سلیمان قال: حدثنا جعفر بن عون' عن موسیٰ الجهنی قال: ادرکتُ فاطمة بنت علی' وهی بنت ثمانین سنة' فقلت لها: تحفظین عن ابیك شیئاً قالت لا' ولکنی سمعت اسماء بنت عمیس: انها سمعت من رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: یاعلی انت منی بمنزلة هارون من موسی الا انه لیس مَن بعد نبی))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص430 رقم 8394 وطبع آخر ج5 ص124 رقم 8448' فضائل الصحابة ج2 ص796 رقم

(1091

"حضرت جعفر بن عون رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ موسیٰ الجھنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ذکر کیا کہ میں نے حضرت فاطمہ بنت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو پایا درآنحالیکہ ان کی عمر اسی برس تھی، میں نے انہیں عرض کیا: کیا آپ کو اپنے والد گرامی سے کوئی حدیث یاد ہے؟ انہوں نے فرمایا: نہیں، لیکن میں نے اسماء بنت عمیس سے سنا کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: اے علی! تمہاری نسبت مجھ سے ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام سے الا یہ کہ میرے بعد نہیں ہوگا کوئی نبی۔"

## حدیث نمبر 19:

(قال: حدثنا احمد بن عثمان بن حکیم (الاودی) قال: حدثنا ابونعیم، حدثنا الحسن۔ وھو ابن صالح۔ عن موسیٰ الجھنی، عن فاطمة بنت علی، عن اسماء بنت عمیس، ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال: یاعلی انك منی بمنزلة ھارون من موسیٰ الا انه لا نبی بعدی))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 431 رقم 8395 وطبع آخر ج 5 ص 125 رقم 8449)

"حضرت فاطمہ بنت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کرتی ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ارشاد فرمایا: تمہاری نسبت مجھ سے ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام سے ہارون علیہ السلام کی مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 50:

## ذکر احدث الناس عھدا برسول الله:

# رسول اللہ کی بارگاہ کے مقرب ترین کا تذکرہ

## حدیث نمبر:

((اخبرنا ابوالحسن علی بن حجر المروزی، قال: حدثنا جریر، عن المغیرة، عن ام موسیٰ، عن ام سلمة (قالت ام سلمة) ان اقرب الناس عھدا برسول الله صلی الله علیه وسلم علی رضی الله تعالیٰ عنه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 464 رقم 8486 وطبع آخر ج 5 ص 154 رقم 8539)

''حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں: عہد (سرگوشی) کے لحاظ سے تمام لوگوں سے بڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب ترین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔''

حدیث نمبر:

((اخبرنا محمد بن قدامة' قال:حدثنا جرير' عن مغيرة عن ام موسى' قالت:قالت ام سلمة:والذى تحلف بى ام سلمة ان اقرب الناس عهدابرسول الله صلى الله عليه وسلم على رضى الله عنه' قالت:لما كان غدوة قبض رسول الله صلى الله عليه وسلم فارسل اليه رسول الله صلى الله عليه وسلم' قالت' واظنه كان بعثه فى حاجة' فجعل يقول:جاء على؟ ثلاث مرات' (قالت) فجاء قبل طلوع الشمس' فلما ان جاء عرفنا ان له اليه حاجة' فخرجنامن البيت' وكنا عند (عدنا) رسول الله صلى الله عليه وسلم يومئذ فى بيت عائشة' وكنت فى آخر من خرج من البيت' ثم جلست من وراء الباب' فكنت ادناهم الى الباب' فاكب عليه على رضى الله تعالىٰ عنه فكان آخرالناس بى عهدا' فجعل يساره ويناجيه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص465' رقم848وطبع آخرج5 ص154 رقم8540' مصنف ابن ابی شیبہ ج6 ص368 رقم32057' مسند احمد ج6 ص300 رقم27100' مسند ابی یعلی ج6 ص92 رقم6898وص104 رقم632' المستدرک للحاکم ج3 ص138 رقم3726' المعجم الکبیر ج10 ص108 رقم19330' تاریخ مدینہ دمشق ج42 ص394' مختصر تاریخ دمشق ج18 ص21)

''حضرت ام موسیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے حلف اٹھا کر کہا کہ امانت اور وفا کے لحاظ سے تمام لوگوں سے بڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک ترین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔ آپ فرماتی ہیں: جس روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا' اس کی علی الصبح آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کسی ضرورت کے تحت بھیجا تھا' پھر آپ نے پوچھنا شروع فرمادیا: علی آئے ہیں؟ یہ سوال (وقفہ وقفہ سے) تین مرتبہ فرمایا حتیٰ کہ طلوع آفتاب سے پہلے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آگئے۔ جب آپ پہنچے تو ہم پر واضح ہوا کہ آپ کو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ کوئی ضروری کام ہے تو ہم گھر سے باہر نکل گئے اور اس دن ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عیادت کی خاطر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے گھر پر جمع تھے' اور میں سب سے آخر میں گھر سے باہر نکلی' پھر میں دروازے کے پیچھے بیٹھ گئی اور میں اُن سے بہت قریب تھی (میں نے دیکھا کہ) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سر جھکایا' پس آپ تمام لوگوں سے آخر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عہد و پیمان کرنے والے' سرگوشی کرنے والے اور آخری محرم راز تھے۔''

فصل نمبر 51:

ذکر اخوۃ:

# ذکرِ مواخات

حدیث نمبر 1:

(( اخبرنا محمد بن یحییٰ بن عبداللہ النیسابوری' واحمد بن عثمان بن حکیم الاودی۔ واللفظ لمحمد۔ قالا حدثنا عمرو بن طلحۃ' قال :حدثنا اسباط' عن سماك ' عن عکرمۃ' عن ابن عباس :ان علیا کان یقول فی حیاۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالی یقول :(افائن مات اوقتل انقلبتم علی اعقابکم ومن ینقلب) واللہ لانقلب علی اعقابنا بعد اذھدانا اللہ' واللہ لئن مات اوقتل لاقاتلن علی ماقاتل علیہ حتی اموت' (مات) (ھدانا اللہ' اموت) واللہ انی لاخوہ وولیہ ووارثہ وابن عمہ ' فمن احق بہ منی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 431 رقم 8396 وطبع آخر ج 5 ص 135 رقم 845' المعجم الکبیر ج 1 ص 66 رقم 174' المستدرک ج 3 ص 126 وطبع آخر ج 4 ص 95 رقم 4691' تفسیر ابن ابی حاتم ج 3 ص 777' مجمع الزوائد ج 9 ص 134 وطبع آخر ج 9 ص 183 رقم 14765' الدر المنثور ج 2 ص 338))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات میں فرماتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: (تو کیا اگر وہ انتقال فرمائیں یا شہید کر دیے جائیں پھر جاؤ گے تم الٹے پاؤں) (آل عمران:144) اللہ کی قسم! اس کے بعد کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ہدایت سے بہرہ ور کیا ہم اُلٹے پاؤں نہیں پلٹیں گے۔ اللہ کی قسم! اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہو گیا یا آپ کو شہید کر دیا گیا تو میں ضرور اس بات پر جہاد جاری رکھوں گا جس بات پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاد کیا تھا یہاں تک کہ میں شہید ہو جاؤں۔ اللہ کی قسم! میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھائی' آپ کا ولی اور وارث ہوں اور آپ کا چچا زاد ہوں تو پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حقدار مجھ سے زیادہ کون ہے؟''

حدیث نمبر 2:

((اخبرنا الفضل بن سھل' قال :حدثنی عفان بن مسلم' قال :حدثنا ابو عوانۃ' عن عثمان بن المغیرۃ' عن ابی صادق ' عن ربیعۃ بن ناجذ :ان رجلًا قال لعلی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ' :یاامر المومنین الم ورثت (ابن عمك) دون اعمامك؟ قال :جمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (اوقال دعا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) بنی عبدالمطلب فصنع لھم مدا من الطعام' فاکلوا' حتی شبعوا' وبقی الطعام کماھو' کانہ لم یمس' ثم

دعا بغمر فشربوا حتی رووا' وبقی الشراب کانه لم یمس' اولم یشرب' فقال: یابنی عبدالمطلب انی بعثت الیکم خاصة' والی الناس عامة' وقد رأیتم من هذه الآیة قدرأیتم' فایکم' یبایعنی علی ان یکون اخیی وصاحبی ووارثی؟ فلم یقم الیه احد' فقمت الیه' وکنت اصغر القوم' فقال: اجلس' ثم قال: ثلاث مرات کل ذلك اقوم الیه' فیقول: اجلس' حتی کان فی الثالثة ضرب بیده علی یدی' فبذلك ورثت ابن عمی دون عمی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 432 رقم 8397 وطبع آخر ج 5 ص 126 رقم 8451' مسند احمد ج 1 ص 159 رقم 1371' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 807 رقم 1108 وص 871 رقم 1196 وص 887 رقم 1220' مسند البزار ج 2 ص 105 رقم 455' تفسیر ابن ابی حاتم ج 9 ص 2826' المعجم الاوسط ج 2 ص 1992' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 46' 47' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 307 تا 312' تفسیر الطبری ج 19 (مجلد 11) ص 148' الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج 1 ص 89' 90' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 2 ص 1795' 1800' الدر المنثور ج 6 ص 327' سبل الھدیٰ ج 2 ص 324' حجۃ اللہ علی العالمین ص 433' 434)

''حضرت ربیعہ بن ناجذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا: اے امیر المومنین آپ اپنے چچازاد (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم) کے وارث اپنے چچاؤں کے بجائے کیونکر ہوئے؟ آپ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنوعبدالمطلب کو جمع کیا' یا فرمایا کہ بلایا پھران کے لیے ایک مد طعام تیار کیا تو انہوں نے کھایا حتی کہ وہ سب سیر ہو گئے اور کھانا جوں کا توں باقی رہ گیا' گویا کہ اس کو چھوا ہی نہیں گیا۔ پھر آپ نے ایک چھوٹے سے پیالہ میں پانی منگوایا جسے انہوں نے پیا حتی کہ سیراب ہو گئے اور پانی یونہی باقی رہ گیا گویا کہ اسے چھوا' پیا سا ہی نہیں گیا۔ پھر آپ نے فرمایا: اے اولاد عبدالمطلب! میں تمہاری طرف خصوصاً اور لوگوں کی طرف عموماً مبعوث کیا گیا ہوں' اور تم نے میرا یہ معجزہ اچھی طرح دیکھ لیا ہے۔ لہٰذا تم میں سے کون اس بات پر میری بیعت کرتا ہے کہ وہ میرا بھائی' میرا ساتھی اور میرا وارث ہو؟ لیکن کوئی بھی نہ اٹھا اور میں سب سے چھوٹا تھا' تو آپ نے فرمایا: بیٹھ جاؤ! پھر آپ نے تین مرتبہ یہ الفاظ دہرائے تو ہر مرتبہ میں اٹھا اور آپ نے فرمایا: بیٹھ جاؤ حتی کہ تیسری مرتبہ آپ نے میرے ہاتھ پر ہاتھ مارا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: پس اس سبب سے میں اپنے چچاؤں کی بجائے اپنے چچازاد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا وارث ٹھہرا۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا زکریا بن یحیی' قال: (حدثنا عثمان) حدثنا عبداللہ بن نمیر قال: حدثنا مالك بن مغول' عن الحارث بن حصیرة' عن ابی سلیمان الجهنی' قال: سمعت علیاً علی

المنبریقول: انا عبدالله واخو رسول الله' لایقوم بها الا کذاب مفتر' (فقال رجل: انا عبدالله واخورسوله صلی الله علیه وسلم' فخنق فحمل))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص432 رقم 8398 وطبع آخرج 5 ص126 رقم 8452)

''حضرت ابوسلیمان الجھنی بیان کرتے ہیں: میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو منبر پر بیان کرتے ہوئے سنا: میں اللہ کا بندہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھائی ہوں' (میرے سوا) یہ دعویٰ نہیں کرے گا مگر جھوٹا اور بہتان تراش۔ پس ایک شخص کہنے لگا: میں بھی اللہ کا بندہ اور اُس کے رسول کا بھائی ہوں تو وہ خناق میں مبتلا ہو گیا حتی کہ اُس کا جنازہ اُٹھایا گیا۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 52:

## ذکر قول النبی فی علی ان الله جل ثناؤه لایخزیه ابداً:

# حدیث کہ جناب علی کو اللہ کبھی شرمندہ نہیں کرے گا

(( اخبرنا محمدبن المثنی حدثنا یحیی بن حماد ' حدثنا الوضاع (وهوابوعوانة) (قال حدثنا یحیی) حدثنا ابوبلج بن ابی سلیم قال: حدثنا عمرو بن میمون قال: انی لجالس الی ابن عباس اذاتاه تسعة رهط' فقالوا: یاابن عباس! اما ان تقوم معنا واما ان تخلونا هولاء' قال: فقال ابن عباس: بل اقوم معکم' قال وهو یومئذ صحیح قبل ان یعمی' قال: فابتدأوافتحدثوا فلاندری ماقالو' قال: فجاء وهو ینفض ثوبه وهو یقول اف وتف (یقعون) وقعوالی رجل له عشر' لایخزیه الله ابدا' قال فاستشرف لها من استشرف' فقال: این (علی) ابن ابی طالب؟ قیل هوفی الرحی یطحن' قال: وما کان احدکم لیطحن؟ قال فجاء (فدعاه) وهوارمد' لایکاد یبصر' فتفل فی عینیه' ثم هز الرایة ثلاثا' فدفعها الیه' فجاء بصفیة بنت حیی وبعث ابابکر بسورة التوبة' وبعث علیا خلفه فاخذها منه' فقال: لایذهب بها الارجل (هو) منی وانامنه قال وقال لبنی عمه: ایکم یوالینی فی الدنیا والآخرة؟ قال: وعلی: معه جالس' فقال علی: انا اوالیك فی الدنیاوالآخرة قال: وکان اول من اسلم من الناس بعد خدیجة (ودعارسول الله صلی الله علیه وسلم الحسن والحسین وعلیاوفاطمة' فمد علیهم ثوبافقال هولاء اهل بیتی وخاصتی' فاذهب عنهم الرجس وطهرهم تطهیرا قال: واخذرسول الله صلی الله علیه

وسلم ثوبه فوضعه على على وفاطمة وحسن وحسين۔فقال:(انمايريدالله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت ويطهركم تطهيرا قال:وشرى على نفسه:ليس ثوب النبى صلى الله عليه وسلم ثم نام مكانه قال:وكان المشركون يرمون رسول الله صلى الله عليه وسلم فجاء ابوبكر' وعلى نائم' قال:ابوبكر يحسبه انه نبى الله۔قال فقال له على :ان نبى الله صلى الله عليه وسلم قدانطلق نحوبئر ميمونة فادركه۔ قال:فانطلق ابوبكر فدخل معه الغار۔قال:وجعل على يرمى بالحجارة كما كان يرمى نبى الله(وهويتضور۔ قال:لف رأسه فى الثوب لايخرجه حتى اصبح' ثم كشف عن رأسه' فقالوا:انك للئيم' كان صاحبك نرميه فلايتضور' وانت تتضور' وقد استنكرناذلك قال وخرج بالناس فى غزوة تبوك' قال:فقال له على:اخرج معك؟ فقال له نبى الله:لا' فبكى على' فقال له اما ترضى ان تكون منى منزلة هارون من موسى الا انك لست بنبى' انه لا ينبغى ان اذهب الا وانت خليفتى۔ (انت خليفتى۔يعنى۔فى كل مومن من بعدى قال وقال له رسول الله صلى الله عليه وسلم:انت وليى فى كل مومن بعدى قال:وسدابواب المسجد غير باب على قال:فقال:فيدخل المسجد جنبا' وهوطريقه' ليس له طريق غيره قال:وقال:من كنت مولاه فان مولاه على قال (ابن عباس) :واخبرنا الله عزوجل فى القرآن قد رضى عنهم (عن اصحاب الشجرة) فعلم مافى قلوبهم۔ (فهل) هل حدثنا انه سخط عليهم بعد؟! قال:وقال:نبى الله صلى الله عليه وسلم لعمرحين قال: ائذن لى فلاضرب عنقه' (يعنى حاطبا) قال:اوكنت فاعلا' ومايدريك لعل الله قد اطلع على اهل بدر فقال:اعملوا ما شئتم ۔(فقد غفرت لكم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 416 رقم 8355 وطبع آخر ج 5 ص 112 رقم 8409' مسند احمد ج 1 ص 331' رقم 3062' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 850 رقم 1168' المستدرک للحاکم ج 3 ص 132 رقم 4708' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم رقم 351' المعجم الکبیر ج 12 ص 97 رقم 12593' المعجم الاوسط ج 3 ص 165 رقم 2715' مجمع البحرین فی زوائد المعجمین ج 3 ص 386 رقم 3716' مجمع الزوائد ج 9 ص 119 رقم 14696' اتحاف الخیرۃ المہرۃ للبوصیری ج 7 ص 195 رقم 6662' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 97 تا 102' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 328' الریاض النضرۃ ج 4 ص 150' البدایۃ والنہایۃ ج 5 ص 450 وطبع جدید ج 7 ص 561' الاصابۃ ج 4 ص 466' ازالۃ الخفاء فی تاریخ الخلفاء ج 4 ص 445' مناقب علی والحسنین وامہما فاطمۃ الزہراء للفواد عبدالباقی ص 9' 27' 37' 42' 44' 63' 71)

''حضرت عمرو بن میمون رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ نو افراد پر مشتمل ایک وفد آیا۔ وہ کہنے لگے: اے ابن عباس! آپ الگ ہو کر ہماری

بات سنیں یا ان لوگوں کو باہر بھیج دیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: بلکہ میں علیحدہ ہو کر تمہاری بات سنوں گا۔ اس وقت تک آپ صحیح تھے اور نابینا نہیں ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا: کہو! انہوں نے گفتگو کی۔ ہم نہیں جانتے کہ انہوں نے کیا کہا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فارغ ہو کر آئے تو اپنا دامن جھاڑتے ہوئے فرمارہے تھے: افسوس! یہ لوگ اُس ہستی کی برائی کرتے ہیں جس کو دس خصوصیات حاصل تھیں۔ 1: یہ اس شخص کی برائی کررہے ہیں جس کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا: میں اس شخص کو (پرچم دے کر) بھیجوں گا جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے' اللہ تعالیٰ کبھی اس کو شرمندہ نہیں فرمائے گا۔ اُس پرچم کو حاصل کرنے کے لئے لوگ للچانے لگے' لیکن حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ابن ابوطالب کہاں ہیں؟ بتایا گیا وہ چکی میں گندم پیس رہے ہیں۔ فرمایا: تم میں کوئی ایسا شخص نہیں تھا جو یہ کام کرتا؟ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے اور اُن کی آنکھوں میں شکایت تھی' وہ دیکھ نہیں سکتے تھے' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی آنکھوں میں لعاب دہن لگایا' پھر آپ نے تین مرتبہ جھنڈا لہرایا اور اُنہیں تھما دیا۔ پس وہ صفیہ بنت حیی کو (قیدی بنا کر) لائے۔ 2: ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سورۃ التوبہ کے ساتھ بھیجا اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اُن کے پیچھے روانہ کیا' پس حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُس سورۃ کو واپس لے لیا اور فرمایا: اس سورۃ کے ساتھ نہیں جاسکتا مگر وہ شخص جو مجھ سے ہو یا میں اُس سے ہوں۔ 3: حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا کی اولاد سے فرمایا: تم میں سے کون مجھ سے دنیا و آخرت میں موالات (باہمی نصرت و محبت) کرنا چاہتا ہے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے' اُنہوں نے عرض کیا: میں آپ کے ساتھ دنیا و آخرت میں موالات کرتا ہوں۔ 4: ابن عباس نے فرمایا: آپ اول وہ شخص ہیں جو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بعد اسلام لائے۔ 5: ابن عباس نے فرمایا: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی جان راہِ الٰہی میں فروخت کردی تھی' جب شب ہجرت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی چادر اوڑھ کر آپ کے بستر پر لیٹ گئے تھے۔ مشرکین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تلاش کررہے تھے' دریں اثناء حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے' حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (حضور کے بستر پر) لیٹے ہوئے تھے' آپ نے گمان کیا کہ یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آرام فرمارہے ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بئرِ میمونہ کی طرف تشریف لے گئے ہیں' آپ ان کے پیچھے جائیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو پالیا اور آپ کے ساتھ غار میں داخل ہوئے۔ فرمایا: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر پتھر برسائے گئے جیسا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر برسائے جاتے تھے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ درد سے پیچ و تاب کھا رہے تھے۔ فرمایا: انہوں نے اپنا سر لحاف میں چھپائے رکھا یہاں تک کہ صبح ہوگئی' پھر سر باہر

نکالا تو مشرکین کہنے لگے: تو ذلیل ہے۔ ہم تیرے صاحب پر پتھراؤ کرتے تھے تو وہ درد سے بے چین نہیں ہوتا تھا اور تو بے چین ہو رہا تھا اور ہمیں یہی بات کھٹک رہی تھی (کہ یہ محمد نہیں ہے)۔ 6: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم لشکر کے ساتھ غزوہ تبوک کی طرف جانے لگے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ سے عرض کیا: کیا میں آپ کے ساتھ چلوں؟ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رو پڑے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری منزلت میرے نزدیک ایسی ہے جیسی موسیٰ علیہ السلام کے نزدیک ھارون علیہ السلام کی، مگر تم نبی نہیں ہو۔ پھر فرمایا: یہ درست نہیں ہے کہ میں چلا جاؤں اور آپ میرے نائب نہ ہوں۔ 7: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: میرے بعد تم ہر مومن کے ولی (محبوب) ہو۔ 8: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: مسجد نبوی کی طرف کھلنے والے تمام دروازے بند کر دیئے گئے ماسوا باب علی کے' حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس راستے سے حالت جنابت میں داخل ہوتے تھے' اس کے علاوہ اُن کا اور کوئی راستہ نہیں تھا۔ 9: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں جس کا مولیٰ ہوں تو بیشک علی بھی اس کا مولیٰ ہیں۔ 10: ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اللہ عزوجل نے آگاہ فرمایا کہ وہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راضی ہے' پس وہ جانتا ہے کو کچھ اُن کے دلوں میں ہے' تو کیا اس اعلان کے بعد اس نے دوبارہ اشارہ فرمایا کہ وہ اُن پر پھر ناراض ہو گیا؟ حالانکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا تھا: جب انہوں نے عرض کیا تھا کہ انہیں حاطب بن ابی بلتعہ کی گردن اڑانے کی اجازت دی جائے'' کہ کیا تم ایسا کرو گے؟ اور کیا تم نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ کا اہل بدر کے لئے ارشاد ہے کہ آج کے بعد تم جو چاہو کرو' بیشک میں نے تمہاری مغفرت کر دی؟۔

☆☆☆

## فصل نمبر 53:

## ذکر قول النبی لعلی انک مغفور لك:

# نبی کریم کا حضرت علی کو مغفور فرمانا

### حدیث نمبر 1:

(( اخبرنا ھارون بن عبداللہ الحمال البغدادی' قال: حدثنا محمد بن عبداللہ بن الزبیر الاسدی' قال: حدثنا علی بن صالح' عن ابی اسحٰق' عن عمرو بن مرۃ' عن عبداللہ بن

سلمة' عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ قال:قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم : الااعلمك كلمات اذاقلتهن غفرلك مع انه مغفور لك ' تقول: لااله الاالله (هو)الحليم الكريم' لااله الاالله (هو) العلی العظيم' (سبحان الله رب السموات السبع ورب العرش الكريم'الحمدلله رب العالمين))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 131رقم 7630' 7631وطبع آخر ج 5ص 114 رقم 8410' مسند احمد ج1ص 91رقم 701وص 92رقم 712وص94رقم 726' فضائل الصحابۃ ج2ص 763' رقم 1053وص 885' رقم 1216' صحیح ابن حبان ج 15ص 372' رقم 6928وطبع آخر ج 9ص 41رقم 6889' المستدرک للحاکم ج3ص 137رقم4725' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم رقم 1314' 1315' 1316' مسند البزار ج2ص 231رقم 627 ص283' رقم705)

''حضرت عبداللہ بن سلمہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا: کیا میں تمہیں ایسے کلمات نہ سکھلاؤں کہ جب تم ان کو پڑھو تو اللہ تعالیٰ تمہاری مغفرت فرمادے اس کے باوجود کہ تم بخشے ہوئے ہو تم یہ کلمات پڑھا کرو:

((لااله الاالله الحليم الكريم لااله الاالله العلی العظيم سبحان الله رب السموات السبع ورب العرش الكريم)' الحمدلله رب العالمين))

''اللہ حلیم وکریم کے سوا کوئی معبود نہیں۔اللہ علی وعظیم کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔اللہ پاک ہے جو سات آسمانوں اور عرش کریم کا رب ہے۔تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔''

## حدیث نمبر2:

((اخبرنا احمد بن عثمان بن حكيم الكوفی ' قال:حدثنا خالد (وهو ابن مخلد) قال: اخبرنا علی بن صالح (بن حی اخوحسن بن صالح)' عن ابی اسحق الهمدانی' عن عمرو بن مرة' عن عبدالله بن سلمة' عن علی رضی الله عنه ان النبی صلی الله عليه وسلم قال:ياعلی الااعلمك كلمات الفرج: لااله الاالله العلی العظيم' سبحان الله رب السموات السبع ورب العرش العظيم' الحمدلله رب العالمين))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص 418رقم 8357وطبع آخر ج5ص114رقم.8411)

''عبداللہ بن سلمہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! کیا میں تمہیں کشادگی والے کلمات نہ سکھاؤں؟ وہ کلمات یہ ہیں:

((لااله الاالله العلی العظيم' سبحان الله رب السموات ورب العرش العظيم' الحمد لله رب العالمين))

''اللہ علی وعظیم کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔ اللہ پاک ہے جو سات آسمانوں اور عرش کریم کا رب ہے۔ تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا صفوان بن عمرو الحمصی' قال :حدثنا احمد بن خالد اخبرنا اسرائیل ' عن ابی اسحق' (عن عمرو بن مرۃ) عن عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ' عن علی رضی اللہ عنہ قال: کلمات الفرج ' (لاالہ الااللہ العلی العظیم ' لاالہ الااللہ الحلیم الکریم' سبحان اللہ رب السموات والسبع ورب العرش العظیم ' الحمدللہ رب العالمین))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 418' 8358' طبع آخر ج 5 ص 114 رقم 8412)

''عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ حضرت علی بن أبی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: کشادگی والے کلمات یہ ہیں:

((لاالہ الااللہ العلی العظیم' سبحان اللہ رب السموات ورب العرش العظیم' الحمد للہ رب العالمین))

''اللہ حلیم وکریم کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اللہ علی وعظیم کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔ اللہ پاک ہے جو سات آسمانوں اور عرش کریم کا رب ہے۔ تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا احمد بن عثمان بن حکیم قال :حدثنا ابوغسان قال اخبرنا اسرائیل' عن ابی اسحق' عن عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ' عن علی' عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم نحوہ' یعنی نحوحدیث خالد))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 419' رقم 8359 وطبع آخر ج 5 ص 115 رقم 8414)

''یہ حدیث خالد کی طرح ہے۔''

## حدیث نمبر 5:

(( اخبرنا علی بن محمد بن علی المصیصی' قال :اخبرنا خلف ابن تمیم قال :حدثنا اسرائیل حدثنا ابو اسحق' عن عبدالرحمن بن ابی لیلیٰ' عن علی رضی اللہ عنہ قال :قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الااعلمک کلمات اذاقلتھن غفرلک علی انہ مغفورلک: لاالہ الااللہ العلی العظیم' لاالہ الااللہ الحلیم الکریم' سبحان رب العرش العظیم' الحمدللہ رب العالمین))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 419 رقم 8360 وطبع آخر ج 5 ص 115 رقم 8415)

''حضرت عبدالرحمان بن ابی لیلی حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا میں تمہیں ایسے الفاظ نہ سکھاؤں کہ جب تم انہیں پڑھو تو تمہاری مغفرت کردی جائے اس کے باوجود کہ تم بخشے ہوئے ہو:

لاالہ الااللّٰہ العلی العظیم ' لاالہ الااللّٰہ الحلیم الکریم' سبحان رب العرش العظیم ' الحمدللّٰہ رب العالمین

''اللہ حلیم وکریم کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اللہ علی وعظیم کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔ اللہ پاک ہے جو سات آسمانوں اور عرش کریم کا رب ہے۔ تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔''

## حدیث نمبر 6:

((اخبرنا الحسین بن حریث' قال :اخبرنا الفضل بن موسی عن الحسین بن واقد' عن ابی اسحق' عن الحارث' عن علی کرم اللّٰہ وجھہ قال :قال النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم: الااعلمك دعاء اذا دعوت بہ غفرلك وان کنت مغفورا لك؟ قلت :بلی' قال: لاالہ الااللّٰہ سبحان اللّٰہ رب العرش العظیم)) ((قال ابوعبدالرحمن :لم یسمع ابواسحاق من الحارث الااربعۃ احادیث لیس ذامنھا وانما اخرجناہ لمخالفۃ الحسین بن واقدالاسرائیلی' ولعلی بن صالح' والحارث الاعورلیس بذلك فی الحدیث' وعاصم بن ضمرۃأصلح منہ))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 419 رقم 8361 وطبع آخر ج 5 ص 115 رقم 8415)

''حارث الاعور حضرت علی بن ابی طالب کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں فرمایا: کیا میں تمہیں کچھ کلمات نہ سکھاؤں کہ جب تم ان سے دعا کرو تو تمہاری مغفرت کردی جائے اگرچہ تم بخشے ہوئے ہو؟ انہوں نے عرض کیا: کیوں نہیں۔ فرمایا:

((لاالہ الااللّٰہ العلی العظیم' لاالہ الااللّٰہ الحلیم الکریم' لاالہ الااللّٰہ سبحان رب العرش العظیم))

''اللہ حلیم وکریم کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اللہ علی وعظیم کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔ اللہ پاک ہے جو سات آسمانوں اور عرش کریم کا رب ہے۔ تمام خوبیاں اللہ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔''

امام نسائی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ابواسحاق نے حارث الاعور سے چار حدیثوں کے سوا کچھ نہیں سنا' اور یہ حدیث ان میں سے نہیں ہے' اور ہم نے اس کو حسین بن واقد اسرائیل اور علی بن صالح کے اختلاف کے پیش نظر ذکر کیا ہے' اور حارث الاعور اس حدیث میں کچھ نہیں ہے' اور عاصم بن ضمرۃ اُس سے زیادہ معتبر ہے۔

☆☆☆

فصل نمبر 54:

## ذکر قول النبی قد امتحن الله قلب علی للایمان:

# حدیث کہ اللہ نے علی کے دل کو ایمان کے لیے آزما لیا ہے

((اخبرنا ابو جعفر محمد بن عبداللہ بن المبارک المخرمی ' قال: حدثنا الاسود بن عامر ' قال: اخبرنا شریك ' عن منصور ' عن ربعی عن علی قال: جاء النبی صلی اللہ علیه وسلم اناس من قریش ' فقالوا: یامحمد انا جیرانك وحلفائوك ' وان (اناسا) من عبیدنا قداتوك لیس بهم رغبة فی الدین ولا رغبة فی الفقه ' انما فروامن ضیا عنا اوموالنا فردهم الینا ' فقال لابی بکر: ماتقول؟ فقال: صدقوا ' انهم لجیرانك وحلفائوك ' فتغیر وجه النبی صلی اللہ علیه وسلم ' ثم قال لعمر: ماتقول؟ قال: صدقوا ' انهم لجیرانك وحلفائوك ' فتغیر وجه النبی صلی اللہ علیه وسلم ' ثم قال: یامعشر قریش واللہ لیبعثن اللہ علیکم رجلا منکم امتحن اللہ قلبه للایمان ' فیضربکم علی الدین (اویضرب بعضکم) قال ابوبکر: انا هو یارسول اللہ؟ قال: لا ' قال عمر: أنا هو یارسول اللہ؟ قال: لا ' ولکن ذلك الذی یخصف النعل ' وقد کان اعطی علیا نعله یخصفا))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 420 رقم 8362 طبع آخر ج 5 ص 115 رقم 8416 سنن الترمذی رقم 3724 ' سنن ابی داؤد رقم 2700 ' مسند احمد ج 1 ص 155 رقم 1336 ' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 370 رقم 32072 ' جزء فیہ طرق حدیث ''من کذب علی متعمدا'' للامام المطہر انی ص 75 رقم 13 ' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 342 ' 342 ' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 389 ' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج 7 ص 178 رقم 6634 ' الریاض النضرۃ ج 4 ص 135 ' جمع الجوامع ج 13 ص 51 رقم 5621 وص 73 رقم 5761 ' 5763 وص 419 رقم 7996)

''حضرت ربعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قریش کے کچھ افراد آئے اور انہوں نے عرض کیا: اے محمد! بیشک ہم آپ کے ہمسائے اور حلیف (باعتماد ساتھی) ہیں اور ہمارے کچھ غلام آپ کے پاس ہیں آئے ہیں جنہیں دین اور فقہ میں کوئی رغبت نہیں' وہ ہماری جائیداد اور مال کی حفاظت سے فرار ہو کر آئے ہیں' آپ انہیں ہمارے سپرد کر دیں۔ آپ نے حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم اس بارے میں کیا کہتے ہو؟ انہوں نے عرض کیا: یہ سچ کہتے ہیں۔ بیشک یہ آپ کے ہمسائے اور حلیف ہیں۔ اس پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ اقدس متغیر ہو گیا۔ پھر آپ نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم کیا کہتے ہو؟ انہوں نے

عرض کیا: وہ سچ کہتے ہیں بیشک وہ آپ کے ہمسائے اور حلیف ہیں۔ اس پر حضور کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے پر نا گواری کے آثار ظاہر ہوئے۔ پھر آپ نے فرمایا: اے جماعت قریش! اللہ کی قسم عنقریب میں تم پر ایک ایسے شخص کو بھیجوں گا جس کے دل کو اللہ تعالیٰ نے ایمان کے لئے آزما لیا ہے۔ پس وہ دین کے بارے میں تمہارے ساتھ جہاد کرے گا (یا تمہارے بعضوں کو مارے گا) حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: کیا وہ میں ہوں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم؟ آپ نے فرمایا: نہیں! حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا وہ میں ہوں؟ فرمایا: نہیں! لیکن وہ وہ شخص ہے جو جوتی کی مرمت کر رہا ہے اور آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی جوتی دی تھی جس کی وہ مرمت کر رہے تھے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 55:

## ذکر قوله لعلي ان الله سيهدي قلبك ويثبت لسانك:

# رسول اللہ کا حضرت علی سے فرمانا کہ اللہ تعالیٰ تیرے دل کو ہدایت دے گا اور تیری زبان کو ثابت رکھے گا

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا ابوحفص عمرو بن علي البصري' قال حدثنا يحيى' قال حدثنا الاعمش' عن عمرو بن مرة عن ابي البختري عن علي قال: بعثني رسول الله صلى الله عليه وسلم الى اليمن وانا شاب حديث السنن' فقلت' يارسول الله! (انك' بعثني) تبعثني الى قوم يكون بينهم احداث وانا شاب حديث السن' قال: ان الله سيهدي قلبك ويثبت لسانك' (قال: فماشككت في (قضاء) حديث اقضي به بين اثنين))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 420 رقم 8363 وطبع آخر ج 5 ص 116 رقم 8417' سنن ابن ماجہ ج 3 ص 90 رقم 2310' مسند احمد ج 1 ص 73 رقم 636 وص 88 رقم 666 وص 136 رقم 1145 تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج 5 ص 8 رقم 3077 وص 9 رقم 3079' مسند البزار ج 2 ص 298 رقم 721 و ج 3 ص 125 رقم 912' مسند ابی داود الطیالسی رقم 98 وطبع جدید ج 1 ص 166 رقم 100' مسند ابی یعلی ج 1 ص 156 رقم 288 وص 166 رقم 311 وص 204 رقم 397' المستدرک للحاکم ج 3 ص 134 رقم 4714' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 10 ص 86 رقم 20154' 20155' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 13 رقم 209089 ص 368 رقم 32059'

الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج 2 ص 49)

''حضرت ابوالبختری مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف روانہ فرمایا اور میں کم عمر نوجوان تھا' تو میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ مجھے ایک قوم کی طرف بھیج رہے ہیں جن میں واقعات رونما ہوں گے اور میں بالکل نوجوان ہوں۔ آپ نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تمہارے دل کی راہنمائی فرمائے گا اور تمہاری زبان کو ثابت رکھے گا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: (اس کے بعد) میں کبھی دو (آدمیوں یا دو فریقوں) کے درمیان فیصلہ کرتے ہوئے شک میں مبتلا نہیں ہوا۔''

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنا علی بن خشرم المروزی' قال: اخبرنا عیسی عن الاعمش عن عمرو بن مرة' عن ابی البختری عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: بعثنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی الیمن ' فقلت: انك تبعثنی الی قوم اسن منی ' فكیف القضاء عنهم؟ فقال: ان اللہ سیهدی قلبك ویثبت لسانك قال: لی' فماشككت فی حكومة بعد))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 421 رقم 8364 وطبع آخر ج 5 ص 116 رقم 8418)

''ابوالبختری حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف بھیجا تو میں نے عرض کیا: آپ مجھے ایسی قوم کی طرف بھیج رہے ہیں جو عمر میں مجھ سے بڑی ہے تو میں کیسے ان کے معاملات کا فیصلہ کروں گا؟ آپ نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تمہارے قلب کو کشادہ کر دے گا اور تمہاری زبان کو سلامت رکھے گا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے بتایا کہ اس کے بعد مجھے حکومت کرنے میں کبھی شک نہیں ہوا۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا محمد بن المثنی قال: حدثنا ابومعاویة' قال: حدثنا الاعمش عن عمرو بن مرة' عن ابی البختری' عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: بعثنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی اهل الیمن لاقضی بینهم' فقلت: یارسول اللہ لاعلم لی بالقضاء' فضرب بیده علی صدری' وقال: اللهم اهد قلبه وسدد لسانه' فماشككت فی قضاء بین اثنین حین جلست فی مجلسی)) ((قال: ابوعبدالرحمن النسائی: هذا حدیث (رواه) شعبة' عن عمرو بن مرة' عن ابی البختری قال: اخبرنی من سمع علیا رضی اللہ تعالیٰ عنه قال ابوعبدالرحمن ابو البختری لم یسمع من علی شیئا))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 421 رقم 8365 وطبع آخر ج 5 ص 116 رقم 8419)

''حضرت عمرو بن مرۃ حضرت ابوالبختری سے روایت کرتے ہیں کہ سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف بھیجا تاکہ میں ان کے درمیان فیصلے کروں' تو میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! میرے پاس علم قضا نہیں' تو آپ نے میرے سینے پر تھپکی دی اور فرمایا: اے اللہ! اس کے قلب کو کھول دے اور اس کی زبان کو سلامت رکھ۔ پس تب سے اب تک جب بھی مسند قضا پر بیٹھا تو دو (شخصوں یا فریقین) کے درمیان فیصلہ کرتے ہوئے شک میں مبتلا نہیں ہوا۔ امام نسائی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: اس حدیث کو حضرت شعبہ نے عمرو بن مرۃ سے ابوالبختری کی روایت سے ذکر کیا ہے۔ ابوالبختری نے کہا کہ مجھے اُس شخص نے یہ حدیث بیان کی جس نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے خود سماعت کی۔ امام نسائی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ابوالبختری نے براہِ راست حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کچھ نہیں سنا۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا احمد بن سليمان الرهاوي ' قال: حدثنا يحيى بن آدم قال: حدثنا شريك عن سماك بن حرب' عن حنش بن المعتمر' عن علي رضي الله تعالىٰ عنه 'قال: بعثني رسول الله صلى الله عليه وسلم الى اليمن وانا شاب' فقلت: يارسول الله: تبعثني واناشاب الى قوم ذوى اسنان اقضي (لاقضي) بينهم ولا علم لي بالقضاء؟ فوضع يده على صدري' ثم قال: ان الله سيهدي قلبك ويثبت لسانك' ياعلي! اذا جلس اليك الخصمان فلاتقض بينهما حتى تسمع من الآخر كما سمعت من الاول ' فانك اذا فعلت ذلك تبين لك القضاء' قال: علي رضي الله تعالىٰ عنه فما أشكل علي قضاء بعد ذلك))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 421 رقم 8366 طبع آخر ج 5 ص 117 رقم 8420' مسند احمد ج 1 ص 90 رقم 690 و ص 143 رقم 1211 و ص 150 رقم 1280' 1281' 1282' 1385' مسند ابی داؤد الطیالسی طبع قدیم ص 19 رقم 125 و طبع جدید ج 1 ص 78 رقم 127' سنن ابی داؤد رقم 3582' سنن الترمذی ص 322 رقم 1331' المستدرک للحاکم ج 4 ص 92 رقم 1707' مصنف ابن ابی شیبۃ 6 ص 13 رقم 29088' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الاثار ج 5 ص 8 رقم 3078' 3080' مسند ابی یعلیٰ ج 1 ص 192 رقم 367' الطبقات الکبریٰ لابن سعد ج 6 ص 420' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 10 ص 86 رقم 20153 و ص 140' 141 رقم 20486' 20487' مشکاۃ ج 2 ص 80' 81 رقم 3738)

''حضرت حنش بن المعتمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یمن کی طرف بھیجا اور میں نوجوان تھا' تو میں نے عرض کیا:

یارسول اللہ! آپ مجھے ایک معمر قوم میں بھیج رہے ہیں تاکہ میں اُن کے درمیان فیصلے کروں اور میں نوجواں ہوں اور میرے پاس قضا کا علم نہیں ہے؟ تو آپ نے میرے سینے پر اپنا دست اقدس رکھا پھر فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تمہارے سینے کو کھول دے گا اور تمہاری زبان کو استقامت بخشے گا۔ اے علی! جب تیرے پاس دو شخص اپنی اپنی شکایت لے کر آئیں تو تم اس وقت تک ان کا فیصلہ نہ کرنا جب تک کہ تم دوسرے شخص کا بیان اسی طرح توجہ سے نہ سن لو جیسا کہ پہلے کا سن چکے تھے۔ پس جب تم اس اصول پر عمل کرو گے تو تم پر فیصلے کی اصل حقیقت واضح ہو جائے گی۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: اس کے بعد مجھ پر قضا کے معاملہ میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔"

## حدیث نمبر 5:

((اخبرنا احمد بن سلیمان قال: حدثنا یحیی بن آدم' قال: حدثنا اسرائیل' عن ابی اسحق' عن حارثه مضرب' عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنه قال: بعثنی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم الی الیمن' فقلت: انك تبعثنی الی قوم هم اسن منی' لاقضی بینهم' فقال: ان اللہ سیهدی قلبك' ویثبت لسانك))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 422 رقم 8367 وطبع آخر ج 5 ص 117 رقم 8421)

"حضرت حارثہ بن مضرب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف بھیجا تو میں نے عرض کیا: آپ مجھے ایسی قوم کی طرف بھیج رہے ہیں جو مجھ سے عمر میں بڑی ہے تاکہ میں ان کے درمیان فیصلے کروں؟ تو آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ تمہارے دل کو ہدایت سے بہرہ ور فرمائے گا اور تمہاری زبان کو استقامت بخشے گا۔"

## حدیث نمبر 6:

((اخبرنی ابو عبدالرحمن' زکریا بن یحی قال: حدثنا محمد بن العلاء قال: حدثنا معاویة بن هشام' عن شیبان' عن ابی اسحق عن عمرو بن حبشی' عن علی کرم اللہ وجهه قال: بعثنی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم الی الیمن' فقلت: یارسول اللہ! انك تبعثنی الی شیوخ ذوی اسنان' انی اخاف ان لا اصیب؟ فقال: انَ اللہ سیثبت لسانك ویهدی قلبك)

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 422 رقم 8369 وطبع آخر ج 5 ص 117 رقم 8422)

"حضرت عمرو بن حبشی حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یمن کی طرف بھیجا تو میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ مجھے معمر مشائخ کی طرف بھیج رہے ہیں' مجھے خدشہ ہے کہ میں درست فیصلے نہیں کر سکوں گا۔ آپ نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تمہاری

زبان کا ثابت رکھے گا اور تمہارے دل کو ہدایت عطا فرمائے گا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 56:

## بغض علی رضی اللہ عنہ و آثارہ:

# سیدنا علی سے بیزاری اور اس کے نتائج

### دشمن علی یہودی ہے:

((وباسنادہ عن الحسن بن علی عن ابیہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: لا یبغضک من الانصار الا من کان اصلہ یھودیا))

"سیدنا حسن بن علی نے اپنے والد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انصار میں سے جو اصل میں یہودی ہو اس کے علاوہ اور کوئی تم سے دشمنی نہیں کرتا۔"

### دشمن علی مومن نہیں:

((عن عبد اللہ بن مسعود قال: سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یقول: من زعم انہ آمن بی وبما جئت بہ وھو مبغض علیاً فھو کاذب لیس بمومن))

"حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو یہ گمان کرتا ہے کہ مجھ پر اور جو کچھ میں لایا ہوں اس پر ایمان رکھتا ہے لیکن علی سے دشمنی کرتا ہے وہ جھوٹا ہے، مومن نہیں ہے۔"

### دشمن علی دشمن نبی ہے:

((قال النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم: یاعلی اکذب من زعم انہ یحبنی ویبغضک۔ من احبک فقد احبنی، ومن احبنی فقد احبہ اللہ، ومن احبہ اللہ ادخلہ الجنۃ، ومن ابغضک فقد ابغضنی، ومن ابغضنی ابغضہ اللہ، ومن ابغضہ اللہ ادخلہ النار))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جھوٹ بولتا ہے وہ شخص جو یہ گمان کرتا ہے کہ مجھے دوست رکھتا ہے لیکن تمہارا دشمن ہے۔ جس نے تمہیں دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے مجھے دوست رکھا اس نے اللہ کو دوست رکھا اور جس نے اللہ کو دوست رکھا اللہ اُسے بہشت میں داخل کرے گا اور جس نے تم سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی اور جو اللہ کو دشمن رکھے اللہ اُسے دوزخ میں داخل کرے گا۔"

## ولایت علی کو تسلیم نہ کرنے کا انجام:

((بالاسناد، عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ، عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم انه قال لعلی رضی اللہ عنہ :یا علی الوان عبدا عبد اللہ عزوجل مثل ما اقام نوح فی قومه، و کان له مثل (جبل) احد ذهبا فانفقه فی سبیل اللہ، ومد فی عمره حتی حج الف عام علی قدمیه، ثم قتل بین الصفا والمروة مظلوما ثم لم یوالك یا علی الم یشم رائحة الجنة ولم یدخلها))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! اگر کوئی حضرت نوح کی طرح جس طرح انہوں نے اپنی قوم کے درمیان قیام کیا اللہ کی عبادت کرتا رہے اور اُحد کے پہاڑ کی مقدار میں سونا اللہ کے راہ میں خرچ کرے اور اس کی عمر اتنی طولانی ہو کہ وہ پیدل ایک ہزار حج بیت اللہ انجام دے اور آخر کار صفا اور مروہ کے درمیان مظلوم قتل ہو جائے، اگر وہ تمہاری ولایت (**من کنت مولاہ فعلی مولاہ**) پر یقین نہیں رکھتا تو وہ بہشت کی خوشبو سے محروم رہے گا اور اس میں داخل بھی نہیں ہوگا۔''

## جناب علی کو گالی دینا اللہ کو گالی دینا ہے:

((روی بسند یرفعه الی ابن عباس قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :من سب علیا فقد سبنی، و من سبنی فقد سب اللہ، ومن سب اللہ ادخله نار جهنم وله عذاب عظیم (مقیم))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو گالی دی اس نے مجھے گالی دی اور جس نے مجھے گالی دی اس نے اللہ کو گالی دی اور جس نے اللہ کو گالی دی اللہ اس کو دوزخ میں داخل کرے گا اور اس پر بہت بڑا عذاب ہوگا۔''

((فی حدیث :قال الحسن بن علی:قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :من سب علیا ، فقد سبنی ومن سبنی فقد سب اللہ ومن سب اللہ ادخله نار جهنم خالدًا فیها مخلدًا وله عذاب مقیم))

''حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے روایت ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو گالی دی اس نے مجھے گالی دی اور جس نے مجھے گالی دی اس نے اللہ کو گالی دی اور جس نے اللہ کو گالی دی اس کو دوزخ کی آگ میں داخل کرے گا۔ وہ ہمیشہ کیلئے اس آگ میں رہے گا اور ہمیشہ کیلئے اس پر عذاب ہوگا۔''

## جناب علی سے جدا ہونا:

((قوله صلى الله عليه وآله وسلم :من فارق عليا فقد فارقني ومن فارقني فقد فارق الله عزوجل))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو علی سے جدا ہوا وہ مجھ سے جدا ہوا اور جو مجھ سے جدا ہوا وہ اللہ سے جدا ہو گیا۔"

((بالاسناد عن علي رضي الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :يا علي من فارقك فقد فارقني، ومن فارقني فقد فارق الله عزوجل))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے علی! جو تم سے جدا ہوا وہ مجھ سے جدا ہوا اور جو مجھ سے جدا ہوا وہ اللہ سے جدا ہو گیا۔"

## دشمن علی جاہلیت کی موت مرے گا:

(( عن ابن عباس رضي الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :من احبك ختم الله له بالامن والايمان، ومن ابغضك اماته الله ميتة جاهلية))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: جو تمہیں دوست رکھے گا اللہ اس کی زندگی کو امن اور ایمان سے ختم کرے گا اور جو تم سے دشمنی کرے گا اللہ اس کو جاہلیت کی موت مارے گا۔"

## دشمن علی اور قیامت:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :من احب علياً كان طاهر الاصل ومن ابغضه ندم يوم الفصل))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو علی کو دوست رکھے گا اس کی اصلیت پاک ہے اور جو انہیں دشمن رکھے گا قیامت کے دن پریشان ہوگا۔"

## علی کو ایذا دینا رسول اللہ کو ایذا دینا ہے:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في حديث:من آذى علياً فقد آذاني ، ومن آذاني فقد آذى الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو ستایا اس نے مجھے ستایا اور جس نے مجھے ستایا اس نے اللہ کو ستایا۔"

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :من آذى عليا فقد آذاني قالها

ثلاثا))

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کسی نے علی کو تکلیف پہنچائی اس نے مجھے تکلیف پہنچائی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ جملہ تین مرتبہ دہرایا۔''

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :من احب علیاً فقد احبنی ومن ابغض علیاً فقد ابغضنی ومن آذی علیاً فقد آذانی ومن آذانی فقد آذی الله عز وجل))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے انہیں دشمن رکھا اس نے مجھے دشمن رکھا اور جس نے علی کو دکھ پہنچایا اس نے مجھے دکھ پہنچایا اور جس نے مجھے دکھ پہنچایا اس نے اللہ کو دکھ پہنچایا۔''

((عن عبد الله بن مسعود قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :من احبنی فلیحب علیا، ومن ابغض علیا فقد ابغضنی، ومن ابغضنی فقد ابغض الله عزوجل، ومن ابغض الله ادخله النار))

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مجھے دوست رکھتا ہے اسے علی کو بھی دوست رکھنا چاہیے اور جس نے علی سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی ہے اور جو اللہ سے دشمنی کرے اللہ اس کو دوزخ میں ڈالے گا۔''

((عن سلمان قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی ! محبك محبی، ومبغضك مبغضی))

''حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تمہارا دوست میرا دوست ہے اور تمہارا دشمن میرا دشمن ہے۔''

((عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی ! کذب من زعم انه یحبنی ویبغضك یا علی ! من حاربك فقد حاربنی ومن حاربنی فقد حارب الله یا علی ! من ابغضك فقد ابغضنی ومن ابغضنی فقد ابغض الله واتعس الله جده وادخله نار جهنم))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جھوٹ بولتا ہے وہ شخص جو یہ گمان کرتا ہے کہ مجھے دوست رکھتا ہے لیکن تم سے دشمنی کرتا ہے۔ اے علی! جس نے تم سے جنگ کی اس نے مجھ سے جنگ کی اور جس نے مجھ سے جنگ کی اس نے اللہ سے جنگ کی ہے۔ اے علی! جس نے تم سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی، اللہ اس کو ہلاک کرے گا اور دوزخ میں ڈالے گا۔''

## علی سے جنگ رسول اللہ سے جنگ ہے:

((وقال النبی صلی الله علیه و آله وسلم :حربك یا علی!حربی وسلمك سلمی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم سے جنگ مجھ سے جنگ ہے اور تم سے صلح مجھ سے صلح ہے۔''

## علی کی مدد نہ کرنے والا ذلیل وخوار:

((عن زید بن صوحان، عن حذیفة بن الیمان قال :سمعت رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم یقول :علی امیر البررة، وقاتل الفجرة، منصور من نصره، مخذول من خذله، الا وان الحق معه (و) یتبعه، الا فمیلوا معه))

''زید بن صوحان نے حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی نیک لوگوں کے حاکم اور برے لوگوں کے قاتل ہیں، جو ان کی مدد کرے گا اس کی مدد ہوگی اور جو ان کی مدد سے ہاتھ اٹھائے گا وہ ذلیل ہوگا۔ جان لو کہ حق ان کے پیچھے اور ان کے ساتھ ہے، پس ہمیشہ ان کے ساتھ رہو۔''

((عن القاسم بن عبد الغفار عنه سمعت النبی صلی الله علیه وآله وسلم :یقول اللهم انصر من نصر علیا، اللهم اکرم من اکرم علیا، اللهم اخذل من خذل علیا))

''حضرت قاسم بن عبد الغفار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! جو علی کی مدد کرتا ہے اس کی مدد کر! اے اللہ! جو علی کا احترام کرتا ہے اس کی عزت محفوظ رکھ! اے اللہ! جو علی کی مدد سے ہاتھ اٹھائے اس کو ذلیل اور خوار کر۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 57:

## مباهاة الله ورسوله والملائكة بعلی رضی الله عنه:

# حضرت علی پر اللہ، رسول اور فرشتوں کا فخر کرنا

## مبارک اے علی!:

((عن جابر بن عبد الله الانصاری رضی الله عنه قال:قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :ان الله عزوجل یباهی بعلی بن ابی طالب کل یوم علی الملائکة المقربین حتی یقول :بخ بخ هنیئالك یا علی))

"حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ ہر روز اپنے مقرب ملائکہ کے ساتھ علی بن ابی طالب پر افتخار کرتا ہے حتیٰ کہ فرماتا ہے: واہ واہ! علی! مبارک ہو تم کو۔"

## سات آسمانوں پر رہنے والوں کا افتخار کرنا:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم لعلى رضى الله عنه :قد باهى الله بك اهل سبع سماواته))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اللہ سات آسمانوں پر رہنے والوں کے ساتھ تم پر افتخار کرتا ہے۔"

## رسول اللہ کا بروز قیامت افتخار:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :يفتخر يوم القيامة آدم بابنه شيث و افتخر انا بعلى بن ابى طالب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن حضرت آدم اپنے بیٹے شیث پر افتخار کریں گے اور میں علی بن ابی طالب پر افتخار کروں گا۔"

## حضرت علی کے آسمانی دوست:

((فى حديث قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :ياعلى و ان الملائكة لتقرب الى الله تقدس ذكره بمحبتك و ولايتك ، والله ان اهل مودتك فى السماء، لاكثر منهم فى الارض))

"حدیث میں نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! فرشتے تیری محبت اور ولایت کے ذریعے اللہ سے تقرب حاصل کرتے ہیں۔ اللہ کی قسم! تمہارے زمین والے دوستوں سے آسمان والے دوست زیادہ ہیں۔"

## حضرت علی کے کراماً کاتبین:

((ان النبى صلى الله عليه و آله وسلم قال :ان ملكى على بن ابى طالب ليفتخران على سائر الاملاك ،لكونهما مع على، لانهما لم يصعدا الى الله منه قط بشىء يسخطه))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کے دو موکل فرشتے دوسرے ملائکہ پر افتخار کریں گے کیونکہ وہ علی کے ساتھ ہیں اور ان کے کسی ایسے کام کو جو اللہ کے غصہ کا موجب ہو اس کی طرف لے کر نہیں جاتے (کیونکہ حضرت علی کوئی ایسا کام کرتے ہی نہیں)۔"

فصل نمبر 58:

صعود علی علی منکب النبی لکسر الاصنام:

## حضرت علی کا رسول اللہ کے کندھوں پر سوار ہو کر بتوں کو توڑنا

((بالاسناد عن ابی هریرة قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم لعلی بن ابی طالب یوم فتح مكة:اما تری هذا الصنم باعلی الكعبة؟ قال :بلی یا رسول الله قال : فاحملك فتناوله ؟ فقال :بل انا احملك یا رسول الله ، فقال صلی الله علیه و آله وسلم :واللهلو ان ربیعة ومضر جهدوا ان یحملوا منی بضعة وانا حی ما قدروا، ولكن نقف یا علی فضرب رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم بیده الی ساقی علی فوق القربوس ثم اقتلعه من الارض بیده فرفعه حتی تبین بیاض ابطیه ثم قال له :ماتری یا علی ؟ قال:اری ان الله عزوجل قد شرفنی بك حتی انی لو اردث ان امس السماء لمسّتها، فقال لله:تناول الصنم یا علی فتناوله ثم رمی به، ثم خرج رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم من تحت علی وترك رجلیه فسقط علی الارض فضحك، فقال له :ما اضحكك یا علی؟ فقال:سقطت من اعلی الكعبة فما اصابنی شیء فقال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :وكیف یصیبك شیء وانما حملك محمد، و انزلك جبریل))

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اس بت کو خانہ کعبہ کی بلندی پر نہیں دیکھ رہے ہو؟ علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: کیوں نہیں یارسول اللہ! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں تم کو کندھے پر اٹھاتا ہوں تاکہ بت کو نیچے لے آؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: نہیں، بلکہ میں آپ کو کندھے پر اٹھاتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی قسم! اگر قبیلہ ربیعہ اور مضر تلاش و کوشش کریں کہ میرے زندہ ہوتے ہوئے میرے بدن کے ٹکڑے کو کندھے پر اٹھائیں تو اٹھا نہیں پائیں گے، لیکن اے علی! تم کھڑے ہو جاؤ۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو زمین پر بلند کیا اور اتنا اوپر اٹھایا کہ آپ کے بغل کی سفیدی نمایاں ہوگئی۔ اس کے بعد ان سے فرمایا: اے علی! کیا دیکھ رہے ہو؟ عرض کیا: میں دیکھ رہا ہوں کہ اللہ نے آپ کے توسل سے مجھے اتنی شرافت عطا کی ہے کہ اگر میں چاہوں تو آسمان کو چھو سکتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! بت کو اٹھا لو! حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بت کو اٹھا کر زمین پر پھینک دیا۔ اسی دوران رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قدموں کے نیچے سے ہٹ گئے۔

امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ زمین پر گر پڑے اور مسکرانے لگے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! مسکراتے کیوں ہو؟ عرض کیا: کعبہ کی بلندی سے گرا ہوں اور کوئی تکلیف ہی نہیں ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہیں کیسے چوٹ لگتی جبکہ محمد نے تم کو اٹھایا اور جبرئیل نے اتارا ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 59:

## علی و لیلة المبیت:

# شب ہجرت حضرت علی کا رسول اللہ کے بستر پر سونا

### شب ہجرت جان کے فداکار:

((قال بعض اصحاب الحدیث اوحی اللہ تعالیٰ الی جبریل و میکائیل علیہما السلام ان انزلا الی علی واحرساہ فی ھذہ اللیلة الی الصباح فنزلا الیہ وھم یقولون :بخ بخ! من مثلك یا علی قد باھی اللہ بك ملائکتہ واورد الامام الغزالی فی کتاب احیاء العلوم :ان لیلة بات علی رضی اللہ عنہ علی فراش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوحی اللہ تعالیٰ الی جبریل و میکائیل انی آخیت بینکما و جعلت عمر احد کما اطول من عمر الآخر، فایکما یوثر صاحبہ بالحیاة؟ فاختار کلا ھما الحیاة واحبا ھا فاوحی اللہ الیھما :افلا کنتما مثل علی بن ابی طالب آخیت بینہ وبین محمد فبات علی فراشہ یفدیہ بنفسہ ویوثرہ بالحیاة۔ اھبطا الارض فاحفظاہ من عدوہ، فکان جبریل عند راسہ و میکائیل عند رجلیہ ینادی و یقول: بخ بخ من مثلك یابن ابی طالب، یباھی اللہ بك الملائکة، فانزل اللہ عزوجل :ومن الناس من یشری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ و اللہ رؤوف بالعباد))

"بعض محدثین نے نقل کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت جبرائیل اور میکائیل کو وحی کی کہ علی کے پاس جائیں اور رات سے لے کر صبح تک ان کی حفاظت کریں۔ پس جبرائیل اور میکائیل آسمان سے اترے اور کہا: واہ، واہ! اے علی! اللہ تعالیٰ اپنے فرشتوں کے ساتھ تم پر افتخار کر رہا ہے۔ امام غزالی نے اپنی کتاب احیاء العلوم میں نقل کیا ہے کہ جس رات علی رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر سوئے تو اللہ تعالیٰ نے جبرائیل اور میکائیل کو وحی کی کہ میں نے تمہارے درمیان اخوت کو برقرار کیا ہے اور ایک کی عمر کو دوسرے کی عمر پر طولانی کیا ہے، تم میں سے کون اپنی زندگی کو دوسرے پر فدا کرے گا؟ ان دونوں نے اپنی زندگی کو

اہمیت دی اور اپنی زندگی سے انس اور محبت کا اظہار کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان دونوں کو وحی کی: آیا تم علی بن ابی طالب کی طرح نہیں ہو کہ میں نے محمد اور ان کے درمیان اخوت کو برقرار کیا ہے اور وہ پیغمبر کے بستر پر سوئے اور ان کی زندگی کو اپنی زندگی پر ترجیح دی اور اپنی جان کو ان پر فدا کر دیا۔ ابھی زمین پر اترو اور ان کی دشمنوں سے حفاظت کرو۔ پس جبرائیل ان کے سر کی طرف اور میکائیل قدموں کی طرف کھڑے ہو گئے اور دونوں کہنے لگے: واہ، واہ! ابوطالب کے فرزند پر جس پر اللہ اپنے فرشتوں کے ساتھ افتخار کرتا ہے۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے اس آیت کو نازل کیا: بعض لوگ اللہ کی رضایت حاصل کرنے کیلئے اپنی جانوں کو فروخت کر دیتے ہیں اور اللہ اپنے بندوں پر مہربان ہے۔"

## نبی کریم کی جان کو اپنی جان پر ترجیح دینا:

((بالاسناد، قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :اوحی الله الی جبرئیل و میکائیل انی آخیت بینکما و جعلت عمر احد کما اطول من عمر صاحبه فایکما یوثر اخاه عمره؟ فکلا هما کرها الموت، فاوحی الله الیهما: انی آخیت بین علیؑ ولیی وبین محمد نبیی فاثر علی حیاة النبی فرقد علی فراش النبی یقیه بمحجته، اهبطا الی الارض واحفظاه من عدوه فهبطا، فجلس جبرئیل عند راسه و میکائل عند رجلیه وجعل جبرائیل یقول :بخ بخ امن مثلك یا ابن ابی طالب والله عزوجل یباهی بك الملائکة؟ فانزل الله :ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے جبرائیل اور میکائیل پر وحی کی کہ میں نے تمہارے درمیان اخوت کو برقرار کیا ہے اور ایک کی عمر کو دوسرے کی عمر پر طولانی کیا ہے، تم میں سے کون اپنی عمر کو اپنے بھائی پر نثار کرے گا؟ دونوں نے موت سے ناراضگی کا اظہار کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر وحی کی کہ میں نے اپنے ولی علی اور اپنے پیغمبر محمد کے درمیان اخوت کو برقرار کیا ہے اور علی نے پیغمبر کی زندگی کو اپنی زندگی پر ترجیح دی ہے اور ان کے بستر پر سوئے اور اپنے خون سے ان کی حفاظت کی۔ ابھی زمین پر اتر جاؤ اور ان کی دشمنوں کے شر سے حفاظت کرو۔ پس وہ دونوں اترے، جبرائیل ان کے سرہانے اور میکائیل ان کے قدموں کی طرف بیٹھ گئے۔ جبرائیل نے کہا: واہ واہ! اے ابوطالب کے بیٹے! اللہ تعالیٰ اپنے فرشتوں کے ساتھ تم پر افتخار کر رہا ہے۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے اس آیت کو نازل کیا: "ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله" بعض لوگ اللہ کی رضایت حاصل کرنے کیلئے اپنی جانوں کو فروخت کر دیتے ہیں۔"

(( روی ابو سعید الخدری قال :لما خرج رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم الی الغار اوحی الله عزوجل الی جبرئیل و میکائیل انی قد آخیت بینکما وجعلت عمر

احد کما اطول من عمر الآخر فایکما یوثر صاحبه بالحیاة فکلا هما اختارا حب الحیاة، فاوحی الله عزوجل الیهما :افلا کنتما مثل علی بن ابی طالب آخیت بینه و بین محمد صلی الله علیه وآله وسلم فبات علی فراشه یقیه (یفدیه) نفسه اهبطا الی الارض فاحفظاه من عدوه فکان جبرائیل عند راسه و میکائیل عند رجلیه و جبرائیل ینادی:من مثلك یا ابن ابی طالب یباهی الله بك الملائکة،وانزل الله عزوجل فی حقه: ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله والله روف بالعباد))

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غارِ حرا کی طرف روانہ ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے جبرائیل اور میکائیل پر وحی نازل کی کہ میں نے تمہارے درمیان بھائی چارہ برقرار کیا ہے اور ایک کی عمر کو دوسرے کی عمر پر طولانی کیا ہے۔ تم میں سے کون اپنی حیات کو دوسرے پر ایثار کرے گا؟ دونوں نے زندگی کے ساتھ محبت کا انتخاب کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر وحی کی: آیا تم علی بن ابی طالب کی مثل نہیں ہو کہ میں نے ان کے اور محمد کے درمیان بھائی چارہ برقرار کیا۔ علی پیغمبر کے بستر پر سوئے اور ان کی راہ میں فداکاری کی۔ ابھی زمین پر اتر جاؤ اور ان کی ان کے دشمنوں کے شر سے حفاظت کرو۔ پس جبرائیل ان کے سرہانے اور میکائیل ان کے قدموں کی طرف بیٹھ گئے، اور جبرائیل ندا دے رہے تھے: اے ابوطالب کے فرزند! تمہاری مثل کون ہے؟ اللہ اپنے فرشتوں کے ساتھ تم پر افتخار کر رہا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ نے اس آیت کو علی کی شان میں نازل فرمایا: ''ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله والله روف بالعباد''۔

(سورہ بقرہ آیت 207)''

''بعض لوگ اللہ کی رضایت حاصل کرنے کیلئے اپنی جانوں کو فروخت کر دیتے ہیں۔''

## آیت رضاء کا نزول:

((عن حکیم بن جبیر عن علی بن الحسین فی قول الله عزوجل ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله قال:نزلت فی علي رضی الله عنه حین بات علی فراش رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم))

''حکیم بن جبیر کہتے ہیں کہ آیت کریمہ: کچھ لوگ اللہ کی خوشنودی طلب کرنے کی خاطر اپنی جان کو بیچ دیتے ہیں، کے بارے میں حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یہ آیت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی جبکہ وہ ہجرت کی رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر سوئے تھے۔''

## عظیم آزمائش:

((بالاسناد ، عن انس بن مالك قال لما توجه رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم الی

الغار و معه ابوبكر امر النبی صلی الله علیه و آله وسلم علیارضی الله عنه ان ینام علی فراشه ویتغشی ببردته، فبات علی رضی الله عنه موطنا نفسه علی القتل، وجات رجال من قریش من بطونهایریدون قتل رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم فلما ارادوا ان یضعوا علیه اسیافهم فهم لا یشکون انه محمد صلی الله علیه و آله وسلم فقالوا: ایقظوه لیجد الم القتل، ویری السیف یا خذه، فلما ایقظوه فراوه علیارضی الله عنه ترکوه و تفرقوا فی طلب رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم فانزل الله عزوجل ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله والله روف بالعباد))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ غار کی طرف روانہ ہوں تو اس وقت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی ان کے ساتھ تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: یہ پوشاک اپنے اوپر ڈال کر میرے بستر پر سو جاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ شہادت کیلئے تیار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر سو گئے۔ قبیلہ قریش کے چند لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کرنے کیلئے ان کے گھر میں داخل ہوئے۔ تلوار نکالتے وقت ان کو یقین تھا کہ رسول اللہ بستر پر سو رہے ہیں، ایک دوسرے سے کہنے لگے: اس کو بیدار کریں تاکہ قتل ہونے کے درد کو محسوس کرے اور اپنے بدن پر تلوار کو چلتے دیکھے۔ جب ان کو بیدار کیا، دیکھا تو علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں۔ ان کو چھوڑ کر رسول اللہ کو ڈھونڈنے کی جستجو میں لگ گئے، تو اس وقت اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل کی:

''ومن الناس من یشری نفسه ابتغاء مرضات الله والله روف بالعباد''

''بعض لوگ اللہ کی رضایت حاصل کرنے کیلئے اپنی جانوں کو فروخت کر دیتے ہیں۔''



فصل نمبر 60:

علی فی المباهلة:

## مباہلہ میں سیدنا علی المرتضیٰ کا مقام

((قضیة المباهلة تدل علی فضل تام وورع کامل لمولانا امیر المومنین رضی الله عنه ولو لدیه وزوجته حیث استعان بهم رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم فی الاسلام بعد الفتح و قوی سلطانه، وفد الی النبی صلی الله علیه و آله وسلم الوفود۔ منهم من اسلم و منهم من استامن لیعود الی قومه برایه (صلی الله علیه و آله وسلم) فیهم، و کان ممن وفد علیه ابو حارثة اسقف نجران فی ثلاثین رجلاً من النصاری، منهم العاقب

والسید وعبد المسیح، فقدموا المدینة عند صلاة العصر وعلیهم لباس الدیبا ج والصلب، فصار الیهم الیهود و تساء لوا (تساکوا) بینهم۔ فقالت النصاری لهم :لستم علی شیء وقالت الیهود:لستم علی شی کما حکی الله تعالیٰ عنهم۔ فلما صلی النبی العصر توجهوا الیه، یقدمهم الاسقف، فقال:یا محمد ، ما تقول فی السید المسیح؟ فقال:عبد الله ، اصطفاه وانتجبه، فقال الا سقف :اتعرف له ابا؟ فقال النبی صلی الله علیه وآله وسلم:لم یکن عن النکاح، فیکون له اب قال:فکیف قلت :انه عبد مخلوق، وانت لم ترعبدا مخلوقا الا عن نکاح وله والد؟ فانزل الله تعالیٰ الایات من قوله تعالیٰ :ان مثل عیسی عند الله کمثل آدم الی قوله:فنجعل لعنة الله علی الکاذبین فتلاها علی النصاری، ودعاهم الی المباهلة، وقال:ان الله اخبرنی ان العذاب ینزل علی المبطل عقیب المباهلة، ویتبین الحق من الباطل، فاجتمع الاسقف واصحابه وتشاوروا، فاتفق رایهم علی استنظاره الی صبیحة غد۔ فلما رجعوا الی رحالهم (رجالهم) قال الاسقف:انظروا محمدا، فان غدا باهله وولده فاحذروا مباهلته، وان غدا باصحابه فباهلوه فانه علی غیر شیء۔ وقال العاقب :والله ، لقد علمتم (عرفتم) ، یامعشر النصاری،ان محمدًا نبی مرسل ، ولقد جاء کم بالفصل من امر صاحبکم، والله، ما باهل قوم نبیا قط فعاش کبیر هم ولا نبت صغیر هم ، ولئن فعلتم لتهلکن۔ فان ابیتم الا الف دینکم والاقامة علی ما انتم علیه، فوادعوا الرجل وانصرفوا الی بلاد کم۔ فاتوا رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم من الغد، وقد جاء آخذا بید علی رضی الله عنه والحسن والحسین یمشیان بین یدیه وفاطمة تمشی خلفهم، فسال الا سقف عنهم۔ فقالوا:هذا ابن عمه وصحره وابو ولده واحب الخلق الیه ؛ علی بن ابی طالب۔ وهذان الطفلان ابنا ابنته من علی وهما من احب الخلق الیه، وهذه الجاریة فاطمة ابنته، وهی اعزالناس عنده واقربهم الی قلبه فنظر الا سقف الی العاقب والسید وعبد المسیح،وقال لهم :انظروا، قد جاء بخاصته من ولده واهله لیباهل بهم واثقا بحقه۔ والله ما جاء بهم وهو یتخوف الحجة علیه فاحذرو امباهلته۔ والله لو لا مکانة قیصر لا سلمت له، ولکن صالحوه علی ما یتفق بینکم (سبق نبیکم) وارجعوا الی بلاد کم وارتوا (ارتادوا)لا نفسکم یا معشر النصاری ، انی لاری (لاری والله) وجوها لو شاء الله ان یزیل جبلا من مکانه لا زاله بها، فلا تباهلوه فتهلکوا ولا یبقی علی وجه الارض نصرانی الی یوم القیامة))

''مباہلہ کا واقعہ امیر المومنین جناب علی رضی اللہ عنہ اور ان کی شریک حیات اور دو فرزندوں حسن و حسین رضی اللہ عنہما کی فضیلت بیان کر رہا ہے۔ چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح اور کامیابی کے بعد اسلام کے پھیلانے کیلئے ان سے مدد لی۔ اس کے بعد لوگ گروہ کی صورت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آتے تھے اور چند لوگ اسلام قبول کر لیتے تھے اور ان میں سے چند لوگ پناہ لیتے تھے تاکہ وہ اپنی قوم کے پاس جا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تدبیر اور تجویز کو ان سے بیان کریں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنے والے لوگوں میں ابو حارثہ اسقف تھا جو نجران سے آیا تھا۔ اس کے ساتھ تیس عیسائی تھے جن میں عاقب، سید اور عبدالمسیح نامی لوگ شامل تھے۔ یہ وفد نماز عصر کے وقت مدینہ میں داخل ہوا۔ انہوں نے ریشمی لباس پہنے ہوئے تھے اور صلیب بھی ان کے ہمراہ تھی۔ یہودی ان کے پاس آئے اور ان کے درمیان مسائل زیر بحث آئے۔ عیسائیوں نے کہا: تم کسی چیز پر کاربند نہیں ہو اور یہودیوں نے کہا: تم عیسائی کسی چیز پر کاربند نہیں ہو۔ اس مطلب کو اللہ تعالیٰ نے قرآن (کی سورت البقرة) میں بیان کیا ہے: (قالت النصاریٰ لیست الیهود علی شیء وقالت الیهود لیست النصاریٰ علی شیء)۔
جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز عصر پڑھی تو وہ لوگ آپ کے پاس آئے۔ پادری جو سب سے آگے تھا، نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا: اے محمد! مسیح کے بارے میں آپ کی رائے کیا ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسیح اللہ کا بندہ ہے اور اللہ نے اس کا انتخاب کیا ہے۔ پادری نے کہا: آیا آپ معتقد ہیں کہ اس کا باپ ہے؟ آپ نے فرمایا: وہ ازدواج کے ذریعہ متولد نہیں ہوئے کہ ان کا باپ ہو۔ پادری نے کہا: آپ کس طرح فرما رہے ہیں کہ وہ اللہ کی مخلوق اور بندہ ہے۔ حتیٰ کہ کوئی بندہ مخلوق نہیں ہے مگر یہ کہ وہ ازدواج کے ذریعہ پیدا ہوا ہو اور اس کا باپ بھی ہو؟ اس وقت اللہ تعالیٰ نے ان آیات کو نازل کیا: ''بے شک اللہ کے نزدیک عیسیٰ کی مثال آدم کی سی ہے......'' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیات پڑھ کر سنائیں اور انہیں مباہلہ کی دعوت دی اور فرمایا: اللہ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ مباہلہ کے بعد اہل باطل پر عذاب نازل ہوگا اور حق باطل سے جدا ہوگا۔ پادری اور اس کے ساتھی جمع ہوئے اور تبادلہ خیالات کیا۔ سب نے اس بات پر اتفاق کیا کہ کل صبح تک انتظار کیا جائے، جب اپنے مقام پر پہنچے تو حارثہ نے کہا: دیکھو! اگر کل محمد اپنے بچوں اور خاندان کے ساتھ آئیں تو مباہلہ نہ کرنا اور اگر اپنے اصحاب کے ساتھ آئیں تو بغیر کسی خوف کے مباہلہ کرنا۔ عاقب نے کہا: اے عیسائیوں کے گروہ! اللہ کی قسم! تم اچھی طرح جانتے ہو کہ محمد اللہ کا بھیجا ہوا پیغمبر ہے اور اس نے تمہارے پیغمبروں کے بارے میں آخری گفتگو کی ہے۔ اللہ کی قسم! آج تک کوئی ایسا نہیں ہے جس نے نبیوں کے ساتھ مباہلہ کیا ہو اور ان کے بزرگ اور بڑے باقی اور بچے سالم رہے ہوں! اگر تم نے مباہلہ کیا تو قطعاً ہلاک ہو جاؤ گے۔ اگر آپ اپنے دین پر ضد کر رہے ہیں اور اپنے عقیدے پر باقی ہیں تو اس شخص کو چھوڑ دیں اور اپنے شہر واپس چلے

جائیں۔ یہ لوگ دوسرے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے، دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا ہوا تھا اور حسن اور حسین رضی اللہ عنہما سب سے آگے اور سیدہ فاطمہ سب سے پیچھے چل رہی تھیں۔ پادری نے ان کے بارے میں پوچھا۔ کہا گیا: یہ ان کے چچا کے بیٹے ان کے داماد اور ان کے بیٹوں کے باپ علی بن ابی طالب ہیں کہ ان کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہیں اور یہ خاتون ان کی بیٹی ہے جو ان کے نزدیک لوگوں میں سب سے زیادہ عزیز ہے اور سب سے زیادہ ان کے دل میں مقام رکھتی ہے۔ پادری نے عاقب، سید اور عبدالمسیح کی طرف دیکھا اور ان سے کہا: دیکھئے وہ اپنے خاندان اور فرزندوں کو ساتھ لائے ہیں تاکہ ان کے وسیلہ سے مباہلہ کریں اور وہ اپنے حق پر مطمئن ہیں۔ اللہ کی قسم! وہ اس خوف سے ان کو ساتھ نہیں لائے کہ حجت ان کے خلاف میں تمام ہوگی، اس لیے ان کے ساتھ مباہلہ کرنے سے پرہیز کریں۔ اللہ کی قسم! اگر مجھے قیصر کی منزلت اور مقام کی حرص نہ ہوتی تو میں اسلام لے آتا۔ ابھی آپ جس چیز پر متفق ہیں ان سے صلح کرلیں اور اپنے شہروں کو واپس چلے جائیں اور اپنے کاروبار میں مصروف ہو جائیں۔ اے عیسائیوں کے گروہ! میں ایسے نورانی چہرے دیکھ رہا ہوں کہ اگر اللہ چاہے تو ان کی خاطر پہاڑوں کو اپنی جگہ سے حرکت دے سکتا ہے۔ پس ان کے ساتھ مباہلہ نہ کرنا ورنہ نابود ہو جاؤ گے اور قیامت تک اس زمین پر کوئی مسیح باقی نہیں رہے گا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 61:

## علی و حدیث رد الشمس:

# حضرت علی اور حدیث ردِ شمس

### حضرت علی کے لیے سورج کا پلٹنا:

((روی عن اسماء بنت عمیس انها قالت :بینما رسول الله صلى الله علیه و آله وسلم نائم ذات یوم وراسه فی حجر علی رضی الله عنه ففاتته العصر حتی غابت الشمس فقال :اللهم ان علیاً فی طاعتك وطاعة رسولك فاردد علیه الشمس قالت اسماء : فرایتها والله غربت ثم طلعت بعد ما غربت ولم یبق جبل والارض الا طلعت علیه حتی قام علی رضی الله عنه و توضا وصلی ثم غربت))

"حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا سر مبارک حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دامن میں رکھا ہوا تھا، اس وقت انہیں نیند آ گئی اور علی رضی اللہ عنہ سے

نمازِ عصر قضاء ہوگئی، چونکہ سورج غروب ہو چکا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! علی ہمیشہ تیری اور تیرے پیغمبر کی اطاعت میں رہا ہے، سورج کو اس کیلئے واپس پلٹا دے۔ سیدہ اسماء کہتی ہیں: اللہ کی قسم! سورج غروب ہو چکا تھا۔ میں نے دیکھا دوبارہ طلوع ہوا اور کوئی ایسا پہاڑ اور زمین نہیں تھی جس پر اس کی روشنی نہ پڑی ہو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اٹھے، وضو کیا اور نماز پڑھی تو اس وقت پھر سورج غروب ہوگیا۔"

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال: صلی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم العصر فجاء علی رضی الله عنه ولم یکن صلاها، فاوحی الله الی رسول الله عند ذلك فوضع راسه فی حجر علی رضی الله عنه: فقام رسول الله صلی الله علیه و له وسلم عن حجره وقد غربت الشمس فقال یا علی اما صلیت العصر؟ فقال: لا یا رسول الله فقال اللهم ان علیا کان فی طاعتك فاردد علیه الشمس، فردت علیه الشمس عند ذلك))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عصر کی نماز پڑھ چکے تھے، اس وقت علی رضی اللہ عنہ نے نمازِ عصر نہیں پڑھی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی بھیجی، پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا سر مبارک حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دامن میں رکھا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا سر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دامن سے اٹھایا تو سورج غروب ہو چکا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا: کیا تم نے عصر کی نماز نہیں پڑھی؟ عرض کیا: نہیں۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! علی ہمیشہ تیری اطاعت میں رہا ہے، سورج کو اس کیلئے واپس پلٹا دے۔ اس وقت سورج واپس لوٹ آیا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 62:

## سدالابواب الا باب علی:

# جناب علی کے علاوہ تمام دروازے بند کرنا

### جناب علی کے گھر کا دروازہ:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: سدوا الابواب الشارعة فی المسجد الا باب علی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسجد کے اندر جو بھی دروازے کھلے ہیں سب دروازے بند کیے جائیں لیکن علی کے گھر کا دروازہ کھلا رہے۔''

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :سدوا ابواب المسجد کلھا الا باب علی رضی اللہ عنہ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کے گھر کے دروازے کے علاوہ مسجد کے تمام دروازے بند کر دیں۔''

## مسجد نبوی کی طرف کھلنے والے دروازے:

((عن ابن عباس قال :امر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :بابواب المسجد فسدت الاباب علی))

''حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا: مسجد کے تمام دروازے بند کر دینے کا سوائے علی بن ابی طالب کے گھر کے دروازے کے۔''

## جناب موسیٰ اور خاتم النبیین کی مسجد:

((روی عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ان قال :انہ اللہ تعالیٰ امر موسیٰ بن عمران ان یبنی مسجدًا ظاھرًا لا یسکنہ الا ھو وابنا ھارون شبر و شبیر وان اللہ تعالیٰ امرنی ان ابنی مسجدًا لا یسکنہ الا انا وعلی والحسن والحسین، سدوا ھذہ الابواب الا باب علی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے موسیٰ بن عمران کو حکم دیا کہ ایک پاک مسجد بنائیں جس میں وہ خود اور ہارون کے دو بیٹے شبر اور شبیر رہائش کریں۔ ان کے علاوہ کوئی اور رہائش نہ کرے اور مجھے بھی حکم دیا گیا کہ میں بھی ایک مسجد بناؤں جس میں میرے اور علی اور حسن اور حسین کے علاوہ کوئی رہائش نہ کرے، ابھی سوائے علی کے گھر کے دروازے کے سب دروازے بند کریں۔''

## تمام دروازے بند کرنے کا حکم سوائے علی کے گھر کے دروازہ کے:

((عن ناصح بن عبد اللہ، ان النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم امر بسد الابواب کلھا غیر باب علی))

''ناصح بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ تمام دروازے بند کریں سوائے علی کے گھر کے دروازے کے۔''

## اللہ کے حکم سے جناب علی کا دروازہ مسجد نبوی کی طرف کھلا رہا:

((عن زيد بن ارقم قال: كان لنفر من اصحاب رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم ابواب شارعة فى المسجد۔ فقال يوما: سدوا هذه الابواب الا باب على، فتكلم فى ذلك اناس (الناس) قال: فقام رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم فحمد الله واثنى عليه ثم قال: اما بعد! فانى امرت بسدهذه الابواب غير باب على، فقال فيه قائلكم، والله اما سددت شيئا ولافتحته ولكنى امرت بشىء فاتبعته))

''حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چند اصحاب کے گھر کے دروازے مسجد کی طرف تھے، ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کے گھر کے دروازے کے علاوہ سب دروازے بند کر دیں۔ یہ بات لوگوں کے درمیان باعث گفتگو بنی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حمد وثناء الٰہی کرنے کے بعد فرمایا: میں نے حکم دیا ہے کہ علی کے گھر کے دروازے کے علاوہ سب دروازے بند کیے جائیں اور یہ بات آپ کے درمیان باعث گفتگو بنی ہوئی ہے۔ اللہ کی قسم! میں نے کسی کے دروازے کو نہ بند کیا ہے اور نہ کھولا ہے، بلکہ میں نے اس حکم کی پیروی کی ہے جو مجھے دیا گیا ہے۔''

((فى حديث قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم: ما انا سددت ابوابكم وفتحت باب على، ولكن الله فتح باب على وسدا بوابكم))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے نہ تمہارے گھروں کا دروازہ بند کیا ہے اور نہ ہی علی کے گھر کا دروازہ کھولا ہے، بلکہ اللہ نے علی کے گھر کا دروازہ کھولا ہے اور اسی نے تمہارے گھروں کے دروازے کو بند کیا ہے۔''

((اخبرنا محمد بن بشار بن درالبصرى' قال: حدثنامحمدبن جعفر' قال: حدثنا عوف' عن ميمون ابى عبدالله' عن زيد بن ارقم' قال: كان لنفرمن اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ابواب شارعة فى المسجد' فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: سدوا(هذه) الابواب الاباب على' فتكلم فى ذلك اناس' فقام رسول الله صلى الله عليه وسلم فحمدالله واثنى عليه' ثم قال: اما بعد' فانى أمرت بسدهذه الابواب غير باب على' وقال فيه قائلكم' واللهماسددته ولافتحته' ولكنى امرت (بشىء) فاتبعته))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 422 رقم 8369 وطبع آخر ج 5 ص 118 رقم 8423' مسند احمد ج 4 ص 369 رقم 19502' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 718' 780 رقم 985' المستدرک ج 3 ص 125 رقم 4688' مجمع الزوائد ج 9 ص 114' رقم 14671' البدایۃ والنھایۃ ج 5 ص 456' الحاوی للفتاوی ص 422' الریاض النضرۃ ج 4 ص 136)

''حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی

اللہ تعالیٰ عنہ میں سے کچھ حضرات کے دروازے مسجد کی طرف کھلتے تھے تو آپ نے فرمایا: علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دروازہ کے علاوہ یہ تمام دروازے بند کر دیئے جائیں۔ اس پر کچھ لوگوں نے تبصرہ کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک خطبہ دیا اور حمد و ثناء کے بعد ارشاد فرمایا: علی کے دروازے کے علاوہ تمام دروازوں کے بند کرنے کا مجھے حکم ہوا ہے' اور تم میں سے بعض لوگوں نے اس پر کلام کیا ہے۔ اللہ کی قسم! میں نہ از خود بند کرتا ہوں اور نہ از خود کھولتا ہوں لیکن مجھے جس چیز کا حکم ہوتا ہے میں اسی کی تعمیل کرتا ہوں۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 63:

### ذکر قول النبی ما انا ادخلته و اخرجتکم بل الله ادخله واخرجکم:

# رسول اللہ کا ارشاد کہ میں نے علی کو داخل نہیں کیا اور نہ تم کو نکالا ہے بلکہ اللہ نے اسے داخل کیا اور تمہیں نکالا

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا محمدبن سليمان' عن ابن عينيه' عن عمروبن دينار عن ابی جعفر محمد بن علی' عن ابراهيم بن سعد بن ابی وقاص' عن ابيه (ولم يقل مرة) عن ابيه قال: كنا عندالنبی صلی الله عليه وسلم (و) عنده قوم جلوس' فدخل علی كرم الله وجهه' فلما دخل خرجوا' فلما خرجوا تلاوموا' فقالوا: والله ما اخرجنا اذا ادخله' فرجعوا فدخلوا' فقال والله ما انا ادخلته واخرجتكم بل الله ادخله واخرجكم' قال ابوعبدالرحمن :اولیٰ بالصواب))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 312 رقم 8096 ص 423 رقم 8370 طبع آخر ج 5 ص 36 رقم 8152 ص 118 رقم 8424' البحر الزخارج 4 ص 34 رقم 1195' مختصر زوائد البزار ج 2 ص 310 رقم 1918' کشف الاستار ج 3 ص 198 رقم 2554' مجمع الزوائد ج 9 ص 115 رقم 14678' طبقات المحدثین لابی الشیخ رقم 165' تاریخ اصبہان لابی نعیم ج 2 ص 177' تاریخ بغداد رقم 22821)

"حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے اور آپ کے پاس کچھ لوگ بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک حضرت علی کرم اللہ وجہہ تشریف لائے' جونہی آپ اندر آئے تو لوگ باہر چلے گئے' جب سب باہر نکل گئے تو ایک دوسرے کو ملامت کرنے لگے۔ کہنے

لگے: ہمیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں نکالا اور اُسے داخل نہیں کیا۔ پھر وہ پلٹ کر اندر آ گئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی قسم! میں نے اس کو داخل اور تمہیں خارج نہیں کیا بلکہ اللہ تعالیٰ نے اُسے داخل کیا اور تمہیں خارج کیا۔ امام نسائی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: یہ حدیث زیادہ لائق اعتماد ہے۔''

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنا احمد بن يحى الصوفي' قال: اخبرنا علي وهو ابن قادم' قال: اخبرنا اسرائيل ' عن عبدالله بن شريك' عن الحارث بن مالك قال: اتيت مكة فلقيت سعد ابي وقاص فقلت له: سمعت لعلي منقبة؟ قال: كنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم في المسجد فنودي فينا ليلا: ليخرج من في المسجد الا آل رسول الله صلى الله عليه وسلم و آل علي ' قال: فخرجنا' فلما اصبح أتاه عمه' فقال: يارسول الله اخرجت اصحابك واعمامك واسكنت هذا الغلام؟ فقال رسول الله' ماانا امرت باخراجكم ولا باسكان هذاالغلام' ان الله هوامربه قال فطر: عن عبدالله بن شريك' عن عبدالله بن الرقيم' عن سعد: ان العباس اتى النبي صلى الله عليه وسلم فقال: سددت ابوابنا الا باب علي؟ فقال: ماانا فتحتها و لا انا سددتها (قال ابوعبدالرحمان: عبدالله بن شريك ليس بذلك' والحارث بن مالك لااعرفه و لا عبدالله بن الرقيم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 423 رقم 8371 طبع آخر ج 5 ص 118 رقم 8425)

''حضرت حارث بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں مکۃ المکرمۃ آیا تو میری ملاقات سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہوئی' میں نے عرض کیا: کیا آپ نے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کوئی فضیلت سماعت فرمائی ہے؟ انہوں نے فرمایا: ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسجد میں موجود تھے کہ رات کے وقت ندا کی گئی: آل رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور آل علی کے سوا تمام لوگ مسجد سے باہر نکل جائیں۔ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: ہم سب نکل گئے' پس جب صبح ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آپ کے چچا حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نے اپنے صحابہ اور اپنے چچاؤں کو نکال دیا ہے اور اس لڑکے کو ٹھہرا لیا ہے؟ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے نہ تمہارے نکالنے کا حکم کیا اور نہ اس لڑکے کے ٹھہرانے کا حکم کیا ہے' بیشک اللہ تعالیٰ نے اس بات کا حکم فرمایا ہے۔

فطر نے عبداللہ بن شریک سے' انہوں نے عبداللہ بن رقیم سے اور انہوں نے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: آپ نے علی کے سوا ہم سب کے دروازے بند کر دیئے؟ آپ نے فرمایا: میں از خود

بند کرتا ہوں اور نہ از خود کھولتا ہوں۔

امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: عبداللہ بن شریک کچھ بھی نہیں اور میں حارث بن مالک اور عبداللہ بن رقیم کو نہیں جانتا۔"

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا زکریابن یحیی السجزی' قال: حدثنا عبداللہ بن عمر' (قال: حدثنا اسباط' عن فطر' عن عبداللہ بن شریك' عن عبداللہ بن الرقیم عن سعد نحوه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 424 رقم 8372 وطبع آخر 5 ص 119 رقم 8426)

"یہ حدیث اسی طرح از زکریا بن یحییٰ الجزی' از عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے۔ اس کی "السنن الکبری للنسائی" میں آگے مکمل سند یوں ہے: از اسباط' از فطر' از عبداللہ بن شریک' از عبداللہ بن رقیم از سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔"

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا محمد بن وهب بن ابی کریمة الحرانی ' قال :اخبرنا مسکین' قال: حدثنا شعبة' عن ابی بلج' عن عمرو بن میمون' عن ابن عباس (وابوبلج: هویحیی بن ابی سلیمان) قال امر رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بابواب المسجد فسدت ' الاباب علی رضی اللہ عنه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 424 رقم 8373 وطبع آخر ج 5 ص 119 رقم 8427)

"حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد کے دروازوں کو بند کرنے کا حکم فرمایا تو وہ بند کر دیئے گئے ماسوا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دروازہ کے۔"

## حدیث نمبر 5:

((اخبرنا محمد بن المثنی قال: حدثنا یحیی بن حماد قال: حدثنا الوضاح' قال: اخبرنا یحیی' هدثنا عمرو بن میمون قال: قال ابن عباس: وسد ابواب المسجد غیر باب علی رضی اللہ عنه' فکان یدخل المسجد وهو جنب ' وهو طریقه' لیس له طریق غیره))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 424 وطبع آخر ج 5 ص 119 رقم 8427)

"حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: اور مسجد کے تمام دروازے بند کر دیئے گئے' ماسوا باب علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے۔ پس وہ جنبی حالت میں مسجد میں داخل ہوتے تھے اور ان کا راستہ وہی تھا اس کے علاوہ ان کا کوئی اور راستہ نہیں تھا۔

☆☆☆

فصل نمبر 64:

علی مثل سفینة نوح وسفینة النجاة:

# حضرت علی سفینہ نوح کی طرح اور سفینۃ النجات ہیں

زبان نبوت کی گواہی:

((فی حدیث عن علی رضی الله عنه قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله و سلم :یا علی امثلك فی امتی کمثل سفینة نوح من رکبها نجا ومن تخلف عنها غرق))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تمہاری مثال میری امت میں کشتی نوح کی طرح ہے۔ جو اس پر سوار ہو گیا نجات پا گیا اور جس نے روگردانی کی وہ غرق ہو گیا۔''

اولادِ علی کی مثال:

(( وباسناده عن ابن عباس عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم ابنه قال لعلی رضی الله عنه :انت امام امتی مثلك و مثل ما من ولدك مثل سفینة نوح من رکبها نجا و من تخلف عنهاغرق))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم میرے بعد میری امت کے پیشوا ہو۔ تمہاری اور تمہاری اولاد کی مثال کشتی نوح کی طرح ہے جو اس پر سوار ہو گیا نجات پا گیا اور جو اس سے دور رہا وہ غرق ہو گیا۔''

((فی حدیث) قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم لعلی بن ابی طالب رضی الله عنه فکذب من زعم انه یحبنی و یبغضك لانك منی وانا منكم،لحمك من لحمی ، ودمك من دمی ، وروحك من روحی، وسریرتك من سریرتی، وعلانیتك من علانیتی، سعد من اطاعك وشقی من عصاك وربح من تولاك و خسر من عاداك، وفاز من لزمك، وهلك من فارقك، مثلك ومثل ما من ولدك مثل سفینة نوح من رکبهانجا ومن تخلف عنها غرق))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: جھوٹ بولتا ہے وہ شخص جو یہ گمان کرتا ہے کہ مجھے دوست رکھتا ہے جب کہ وہ تمہارا دشمن ہے۔ تم مجھ میں سے ہو اور میں تم میں سے

ہوں۔ تمہارا گوشت میرا گوشت، اور تمہارا خون میرا خون، اور تمہاری روح میری روح، تمہارا ظاہر اور باطن میرا ظاہر اور باطن ہے۔ جو تمہاری پیروی کرے گا وہ خوش قسمت اور جو تمہاری نافرمانی کرے گا وہ بدبخت ہوگا۔ جو تم سے محبت کرے گا اسے فائدہ ہوگا اور جو تم سے دشمنی کرے گا اسے نقصان پہنچے گا۔ تمہارا ساتھ دینے والے کامیاب ہوں گے اور تم سے روگردانی کرنے والے نابود ہو جائیں گے۔ تمہاری اور تمہاری اولاد کی مثال سفینہ نوح جیسی ہے جو بھی اس پر سوار ہو گیا نجات پا گیا اور جو سوار نہ ہوا وہ غرق ہو گیا۔"

## کشتی نجات:

((بالاستاد عن الرضا علی بن موسیٰ عن ابیه عن آبائه عن امیر المومنین علی بن ابی طالب قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: لکل امة صدیق و فاروق، و صدیق هذه الامة و فاروقها علی بن ابی طالب ان علیاً سفینة نجاتها))

"امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے والد گرامی سے، انہوں نے اپنے اجداد سے اور انہوں نے امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر امت میں صدیق اور فاروق ہوتے ہیں اور اس امت کے صدیق اور فاروق علی بن ابی طالب ہیں۔ علی امت کیلئے نجات کی کشتی ہیں۔"

## حضرت علی نجات کی کشتی ہیں:

((بالاسناد عن علی بن موسی الرضا عن ابیه عن آبائه قال: قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم: من احب ان یستمسك بدینی و یرکب سفینة النجاة بعدی فلیقتد بعلی بن ابی طالب، ولیعاد عدوه ولیوال ولیه))

"امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے اور انہوں نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کوئی یہ پسند کرتا ہے کہ میرے آئین کو مضبوطی سے تھامے رہے اور نجات کی کشتی پر سوار ہو اسے علی بن ابی طالب کی پیروی کرنی چاہیے اور ان کے دشمنوں سے دشمنی اور ان کے دوستوں سے دوستی رکھے۔"



☆☆☆

فصل نمبر 65:

## علی باب الله وباب الدين وباب الهدى وباب الايمان والامان:

# حضرت علی دین، ہدایت، ایمان اور امن کا دروازہ ہیں

### اللہ اور رسول کا دروازہ:

((بالاسناد، عن محمد بن الفرات عن ابی جعفر محمد بن علی الباقر عن ابيه عن جده قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: ان علی بن ابی طالب رضی الله عنه خليفة الله وخليفتی و حجة الله وحجتی و باب الله وبابی وصفی الله وصفيی و حبيب الله وحبيبی و خليل الله و خليلی و سيف الله وسيفی وهو اخی وصاحبی ووزيری و محبه محبی و مبغضه مبغضی ووليه وليی وعدوه عدوی و حربه حربی وسلمه سلمی و قوله قولی و امره امری وزوجته ابنتی وولده ولدی وهو سيد وخير امتی اجمعين))

"محمد بن فرات نے امام باقر رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے اپنے والد گرامی سے اور انہوں نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اللہ کے اور میرے نائب ہو، اللہ کی حجت اور میری حجت ہو، اللہ کا دروازہ اور میرا دروازہ ہو، اللہ کے انتخاب کیے ہوئے اور میرے انتخاب کیے ہوئے ہو، اللہ کے دوست اور میرے دوست ہو، اللہ کے خلیل اور میرے خلیل ہو اور اللہ کی تلوار اور میری تلوار ہو۔ میرے بھائی، میرے ساتھی اور وزیر ہو۔ علی کو دوست رکھنے والا میرا دوست اور ان سے دشمنی رکھنے والا میرا دشمن ہے۔ ان کا ہم رائے میرا ہم رائے اور ان کا مخالف میرا مخالف ہے۔ ان کے ساتھ جنگ میرے ساتھ جنگ، ان کے ساتھ صلح میرے ساتھ صلح ہے۔ ان کا کلام میرا کلام، ان کا فرمان میرا فرمان ہے، ان کی شریک حیات میری بیٹی ہے اور ان کی اولاد میری اولاد ہے اور علی سردار اور میری امت کے بہترین فرد ہیں۔"

### اللہ کی طرف جانے والا راستہ:

((بالاسناد، عن النعمان بن سعد، عن امير المومنين رضی الله عنه قال: انا حجة الله وانا خليفة الله وانا صراط الله وانا باب الله و انا خازن علم الله وانا الموتمن على سر الله وانا امام البرية بعد خير الخليقة محمد نبی الرحمة صلى الله عليه وآله وسلم))

"نعمان بن سعد نے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں اللہ کی حجت اور اس کا خلیفہ ہوں، میں اللہ کا راستہ، اس کا دروازہ اور اس کے علم کا خزانے دار ہوں۔ میں اللہ کے راز کا امین ہوں اور میں اللہ کی سب سے بہترین تخلیق محمد مصطفیٰ رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد لوگوں کا پیشوا ہوں۔"

**بابُ اللہ:**

((باسناده عن ياسر الخادم، عن الرضا، عن آبائه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم لعلي رضى الله عنه :يا علي!انت حجة الله، وانت باب الله، وانت الطريق الى الله، وانت النبا العظيم، وانت الصراط المستقيم، وانت المثل الاعلى))

"یاسر خادم نے امام علی رضا رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے اپنے اجداد بزرگوار سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اللہ کی حجت، اللہ کا دروازہ اور راہ الٰہی ہو۔ تم ایک عظیم خبر ہو اور تم راہ مستقیم ہو اور تم بہترین نمونہ ہو۔"

((بالاسناد، عن المفضل بن عمر قال :سمعت ابا عبد الله رضى الله عنه يقول :كان امير المومنين رضى الله عنه باب الله الذى لا يوتى الا منه))

"مفضل بن عمر کہتا ہے کہ میں نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے سنا کہ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ اللہ کا دروازہ ہیں، صرف اسی دروازہ سے داخل ہونا چاہیے۔"

**جانشین نبی:**

((عن ابى الحسن على بن موسى الرضا، عن ابيه عن آبائه، عن الحسين بن على رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم لعلى رضى الله عنه:يا على! انت حجة الله وانت باب اكل له وانت طريق الله وانت النبا العظيم و انت الصراط المستقيم وانت المثل الا على، يا على انت امام المسلمين و امير المومنين وسيد الصديقين، يا على انت الفاروق الاعظم وانت الصديق الاكبر يا على انت خليفتى على امتى وانت قاضى دينى وانت منجز عداتى))

"امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے، انہوں نے اپنے اجداد سے، انہوں نے امام حسین رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اللہ کی حجت، اللہ کا دروازہ اور اللہ کا راستہ ہو۔ تم خبر عظیم، سیدھا راستہ اور بہترین نمونہ ہو۔ اے علی! تم مسلمانوں کے امیر المومنین اور سچوں کے سردار ہو۔ اے علی! تم فاروق اعظم اور صدیق اکبر ہو۔ اے علی! تم میری امت کے درمیان میرے جانشین ہو اور میرے قرض کو ادا کرو گے اور میرے وعدوں کو پورا کرو

گے۔"

**باب الدین:**

((عن عبد الله بن مسعود قال:قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي بن ابي طالب باب الدين))

"حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب دین کا دروازہ ہیں۔"

**داعی الی اللہ:**

((عن ابي عباس عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم :ان عليا باب الهدى بعدي، والداعي الى ربي، وهو صالح المومنين ومن احسن قولا ممن دعا الى الله وعمل صالحا))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے بعد ہدایت کا دروازہ ہیں اور لوگوں کو میرے پروردگار کی طرف دعوت دیتے ہیں، وہ صالح ترین مومن ہیں۔ کون اپنی گفتار میں اس کے مقابلے میں ہو سکتا ہے جو اللہ کی طرف دعوت دے اور عمل صالح انجام دے۔؟"

**دروازہ ہدایت:**

((عن ابي هريرة قال :نظر رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم الى علي بن ابي طالب فقال:هذا باب الهدى الذي من دخله كان آمنا))

"حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی بن ابی طالب کی طرف نگاہ کی اور فرمایا: یہ وہی دروازہ ہدایت ہیں جو اس میں داخل ہوگا محفوظ رہے گا۔"

**باب الہدیٰ:**

((بالاسناد، عن محمد بن جعفر، عن ابيه رضي الله عنه قال:علي رضي الله عنه باب الهدى))

"محمد بن جعفر رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے نقل کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ہدایت کا دروازہ ہیں۔"

**شہرِ ہدایت:**

((عن الحسين بن علي رضي الله عنه قال:سمعت جدي صلى الله عليه وآله وسلم في خطبة(انه قال) :ان عليا (هو) مدينة هدى، فمن دخلها نجا))

''حضرت حسین بن علی نے اپنے جدامجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، انہوں نے اپنے ایک خطبہ میں فرمایا: علی رضی اللہ عنہ ہدایت کا شہر ہیں جو اس میں داخل ہوگا نجات پائے گا۔''

**اللہ کا کھولا ہوا دروازہ:**

((عن ابی حمزة قال: سمعت ابا جعفر رضی الله عنه يقول: ان علياً باب فتحه الله))

''ابوحمزہ کہتے ہیں: میں نے امام باقر رضی اللہ عنہ سے سنا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ وہ دروازہ ہیں، جس کو اللہ نے کھولا ہے۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 66:

## علی رضی الله عنه خير البشر:

# علی بہترین انسان ہیں

**بہترین انسان:**

((قال رسول الله صلی الله عليه و آله وسلم: علی خير البشر))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بہترین انسان ہیں۔''

(( بالاسناد، عن علی بن موسیٰ الرضا عن ابيه عن آبائه قال: قال النبی صلی الله عليه و آله وسلم: (يا علی!) انت خير البشر))

''جناب علی بن موسیٰ رضا نے اپنے والد گرامی سے، انہوں نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی! تم بہترین انسان ہو۔''

((روی عن علی قال: قال رسول الله صلی الله عليه و آله وسلم: انت خير البشر، ماشك فيها (فيه) الا منافق))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم بہترین انسان ہو۔ تمہاری پاکیزگی میں سوائے منافق کے کوئی شک نہیں کرے گا۔''

((قال النبی صلی الله عليه و آله وسلم: يا علی انت خير البشر))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم بہترین انسان ہو۔''

**زمین پر چلنے والا بہترین شخص:**

((قال رسول الله صلی الله عليه و آله وسلم: خير من يمشی علی وجه الارض بعدی

علی بن ابی طالب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد بہترین فرد جو اس زمین پر چلے گا وہ علی بن ابی طالب ہے۔''

## بہترین مخلوق:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على خير الخلق))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اللہ کی بہترین مخلوق ہے۔''

## دنیا و آخرت میں بہترین شخصیت:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لعلى رضى الله عنه :انت خير امتى فى الدنيا والآخرة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم اس دنیا اور آخرت میں میری امت کے بہترین فرد ہو۔''

## بعد از رسول:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على بن ابى طالب افضل من خلق الله تعالىٰ غيرى))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب میرے علاوہ اللہ کی مخلوقات پر افضل ہیں۔''

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على خير من يصلى الى القبلة بعدى))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد علی بہترین فرد ہیں جو قبلہ کی طرف نماز ادا کریں گے۔''

## بہترین مرد:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على افضل رجال العالمين))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی دنیا کے مردوں پر افضل ہیں۔''

## اس امت کے بہترین فرد:

(( قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على افضل امتى عند الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اللہ کے نزدیک میری امت میں سے بہترین فرد ہیں۔''

## فضیلت علی:

(( قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :ما اكتسب مكتسب مثل فضل على))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی نے بھی علی کی طرح فضیلت حاصل نہیں کی۔''

**لوگوں میں بہترین فرد:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی خیر الناس))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی لوگوں میں سے بہترین فرد ہیں۔''

**امت مرحومہ کے بہترین فرد:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی خیر الامۃ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری امت کے بہترین فرد ہیں۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 67:

## ما تریدون من علی علی منی :

# علی سے کیا چاہتے ہو علی مجھ سے ہے

**ہر مومن کے مولا:**

((عن عمران بن حصین رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قال : ان علیا منی وانا منہ وھو مولی (ولی) کل مومن بعدی))

''حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں۔ وہ میرے بعد ہر مومن کے مولا ہیں۔''

**میں علی سے اور علی مجھ سے:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :انا من علی وعلی منی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں علی سے ہوں اور علی مجھ سے ہیں۔''

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی منی وانا من علی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں۔''

**دوست علی دوست رسول ہے:**

((بالاسناد، عن ابی عبد اللہ جعفر بن محمد الصادق، عن آبائہ قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم لعلی رضی اللہ عنہ :یا علی انت منی وانا منک ولیک ولیی

وولیی ولی اللہ، وعدوك عدوی، وعدوی عدو اللہ۔ یا علی !انا حرب لمن حاربك وسلم لمن سالمك))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی سے فرمایا: اے علی! تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔ تمہارا دوست میرا دوست ہے اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے اور تمہارا دشمن میرا دشمن ہے اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے۔ اے علی! جو تمہارے ساتھ جنگ کرے گا میں اس کے ساتھ جنگ کروں گا اور جو تمہارے ساتھ صلح کرے گا میں بھی صلح کروں گا۔''

## سیدنا عبدالرحمٰن ابن عوف کو نصیحت:

((عن ابن عباس قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ آلہ وسلم لعبد الرحمن بن عوف : یا عبد الرحمن !انتم اصحابی ، وعلی بن ابی طالب منی وانا من علی ، فمن قاسه بغیرہ، فقد جفانی ومن جفانی (فقد) آذانی، ومن آزانی فعلیه لعنة ربی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے عبدالرحمٰن! تم میرے صحابی ہو، علی بن ابی طالب مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں اور جو علی کا مقابلہ کسی دوسرے سے کرے گا اس نے مجھ پر ظلم کیا ہے اور جو مجھ پر ظلم کرے گا اس نے مجھے تکلیف پہنچائی ہے اور جو مجھے تکلیف پہنچائے گا اللہ کی لعنت اس پر ہوگی۔''

## علی مجھ سے ہیں:

((فی حدیث) عن علی قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :علی منی وانا منه،لحمه لحمی ودمه دمی))

''ایک حدیث میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں، اس کا گوشت میرا گوشت اور اس کا خون میرا خون ہے۔''

((قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لعلی :انت منی وانا منك))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم مجھ سے اور میں تم سے ہوں۔''

## علی مجھ سے ہیں:

(( بالاسناد، ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال :ما تریدون من علی ؟ ماتریدون من علی ؟ ماتریدون من علی؟ ان علیاً منی (وانا منه) وھو ولی کل مومن بعدی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے مخاطب ہو کر فرمایا: علی سے کیا چاہتے ہو؟ علی سے کیا چاہتے

ہو؟ علی سے کیا چاہتے ہو؟ علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں، میرے بعد وہ ہر مومن کے سرپرست ہیں۔"

## رسول اللہ سے قرب:

((بالاسناد عن موسى بن جعفر بن محمد عن آبائه عن النبي صلى الله عليه وآله وسلم قال (في حديث) :ان عليا مني وانا من علي، روحه من روحي وطينته من طينتي وهواخي وخليفتي على امتي في حياتي و بعد موتي، من اطاعه اطاعني، ومن وافقه فقد وافقني ، ومن خالفه فقد خالفني))

"امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے، انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا کہ آپ نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں، اس کی روح میری روح سے ہے اور اس کی مٹی میری مٹی سے ہے۔ وہ میری زندگی میں اور میرے بعد میرے بھائی ہیں اور میری امت میں سے میرے جانشین ہیں۔ جس نے اس کی اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے اس کی حمایت کی اس نے میری حمایت کی اور جس نے اس کی مخالفت کی اس نے میری مخالفت کی۔"

((عن ام سلمة قالت :قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم :علي مني وانا من علي حيث يكون اكون))

"حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں۔ جس جگہ وہ ہوں گے میں بھی وہیں ہوں گا۔"

## روح اور بدن کا تعلق:

((عن ابي مسعود رضي الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي بن ابي طالب مني كروحي في جسدي))

"حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب کی نسبت مجھ سے ایسے ہے جیسے روح کی بدن سے۔"

## علی کا گوشت وخون میرا گوشت وخون ہے:

((عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :يا علي انت مني وانا منك سيط لحمك بلحمي ودمك بدمي))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔ تمہارا گوشت میرے گوشت سے اور تمہارا خون میرے خون سے ملا ہوا ہے۔"

**رسول اللہ کی طرف سے ادائیگی:**

((عن حبشی بن جنادہ قال :سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یقول :علی منی وانا منه ولا یودی عنی الا انا او علی))

''حبشی بن جنادہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپ فرما رہے تھے: علی مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں۔ میری طرف سے ادائیگی نہیں کرے گا مگر میں یا علی۔''

**ہر مومن کے سرپرست:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی منی وانا منه وھو ولی کل مومن بعدی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں، وہ میرے بعد ہر مومن کے سرپرست ہیں۔''

☆☆☆

**فصل نمبر 68:**

**علی نفسی واخی وحبیبی:**

## علی میری روح، میرے بھائی اور میرے دوست ہیں

**علی میری جان ہیں:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی نفسی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری جان ہیں۔''

**نسبت جان کی مانند:**

(( قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی منی کنفسی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی نسبت مجھ سے میری جان کی مانند ہے۔''

**علی گھرانہ نبوت کی جڑ ہیں:**

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی اصلی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری جڑ ہیں۔''

## نسبت علی

((وقوله صلى الله عليه وآله وسلم :علي مِني كنفسي، طاعته طاعتي و معصيته معصيتي))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی نسبت مجھ سے میری روح کی مانند ہے، اس کی پیروی میری پیروی اور اس کی نافرمانی میری نافرمانی ہے۔''

## سر کی بدن سے نسبت جیسی نسبت:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علي مني بمنزلة راسي (مثل راسي) من بدني))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی نسبت مجھ سے ایسی ہے جیسے میرے سر کی میرے بدن سے۔''

## رسول اللہ کے وزیر:

((عن سلمان الفارسي انه سمع نبي الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول :ان اخي ووزيري وخير من اخلفه بعدي علي بن ابي طالب))

''حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ میرے بھائی اور وزیر جو ایک بہترین فرد ہے جو میں اپنے بعد اپنا جانشین بناؤں گا وہ علی بن ابی طالب ہیں۔''

## اہل نہر سے جہاد کرنے والے:

((عن زيد بن علي عن ابيه عن الحسين بن علي عن امير المومنين علي رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يا علي!انت مني وانا منك يا علي لو لا انت لما قوتل اهل النهر۔ فقال:فقلت يا رسول الله اومن اهل النهر ؟ قال قوم يمرقون من الاسلام كما يمرق السهم من الرمية))

''حضرت زید بن علی نے اپنے والد سے، انہوں نے امام حسین بن علی رضی اللہ عنہما سے، انہوں نے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔ اے علی! اگر تم نہ ہوتے تو ''اہل نہر'' قتل نہ ہوتے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! ''اہل نہر'' کون ہیں؟ فرمایا: ایک گروہ ہے جو اسلام سے خارج ہوگا اسی طرح جیسے تیر کمان سے خارج ہوتا ہے۔''

## اللہ تعالیٰ کا قائم کردہ بھائی چارہ:

((بالاسناد عن ابی عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :ان الله تبارك و تعالیٰ اخی بینی و بین علی بن ابی طالب و زوجه ابنتی من فوق سبع سماوات، واشهد علی ذلك مقربی ملائکته فعلی منی وانا منه محبه محبی و مبغضه مبغضی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے میرے اور علی کے درمیان اخوت کو برقرار کیا ہے اور ساتویں آسمان پر میری بیٹی کی اس کے ساتھ شادی ہوئی ہے اور مقرب فرشتوں کو گواہ بنایا۔ اس لئے علی مجھ سے ہے اور میں علی سے ہوں، اس کا دوست میرا دوست ہے اور اس کا دشمن میرا دشمن ہے۔''

## دنیا اور آخرت میں وزیر:

((بالاسناد، قال ابو عبد الله فی حدیث طویل یقول فی آخره:ان رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم قال لام سلمة:یا ام سلمة!اسمعی واشهدی هذا علی بن ابی طالب وزیری فی الدنیا ووزیری فی الآخرة، یا ام سلمة!اسمعی واشهدی هذا علی بن ابی طالب حامل لو ائی فی الدنیا و حامل لوائی فی الآخرة، یا ام سلمة !اسمعی واشهدی هذا علی بن ابی طالب سید المسلمین ، وامام المتقین، وقائد الغر المحجلین))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے طولانی حدیث کے آخر میں فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: غور سے سنو اور گواہ رہو کہ علی بن ابی طالب دنیا میں اور آخرت میں میرے بھائی ہیں۔ ام سلمہ! غور سے سنو اور شاہد رہو کہ علی بن ابی طالب اس دنیا اور آخرت میں میرے وزیر ہیں۔ ام سلمہ! غور سے سنو اور گواہ رہو کہ علی بن ابی طالب اس دنیا میں میرے پرچم بردار ہیں اور روز قیامت لوائے حمد کو کندھے پر اٹھائیں گے۔ ام سلمہ! غور سے سنو اور گواہ رہو کہ علی بن ابی طالب مسلمانوں کے سرور اور پرہیزگاروں کے پیشوا اور نورانی چہروں کے رہبر ہیں۔''

## علی کا دوست خوش بخت ہے:

((عن الصادق جعفر بن محمد عن آبائه قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :یا علی !انت اخی وانا اخوك، یا علی !انت منی وانا منك، لقد سعدمن تولاك وشقی من عاداك))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے

علی! آپ میرے بھائی ہیں اور میں آپ کا بھائی ہوں۔ اے علی! آپ مجھ سے ہیں اور میں آپ سے ہوں۔ درحقیقت جو آپ کو دوست رکھے گا وہ خوش بخت ہوگا اور جو آپ کو دشمن رکھے گا وہ بدبخت ہوگا۔"

## نبی کریم کے اخ کریم:

((عن الحسين بن خالد، عن علي بن موسىٰ الرضا رضي الله عنه: عن ابيه عن آبائه، عن علي قال: قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: يا علي! انت اخي ووزيري وصاحب لوائي في الدنيا والآخرة وانت صاحب حوضي، من احبك احبني ومن ابغضك ابغضني))

"جناب حسین بن خالد نے امام علی رضا رضی اللہ عنہ سے اور انہوں نے اپنے والد سے اور انہوں نے اپنے اجداد سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ میرے بھائی اور میرے وزیر اور دنیا اور آخرت میں میرے پرچم دار ہیں۔ آپ میرے حوض کے مالک ہیں۔ جو آپ کو دوست رکھے گا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے تم سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی۔"

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: ان اخي ووزيري علي بن ابي طالب رضي الله عنه))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب میرے بھائی اور وزیر ہیں۔"

(( آخى رسول الله صلى الله عليه وسلم بين اصحابه فآخى بين ابي بكر و عمر و فلان و فلان فجاء علي رضي الله عنه فقال: آخيت بين اصحابك ولم تواخ بيني وبين احد، فقال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم: انت اخي في الدنيا والآخرة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کے درمیان اخوت برقرار کی۔ حضرت عمر اور حضرت ابوبکر کو ایک دوسرے کا بھائی بنایا اور اسی طرح دوسروں کے درمیان بھی اخوت برقرار کی۔ اسی دوران حضرت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور عرض کیا: آپ نے اصحاب کے درمیان اخوت کو برقرار کیا لیکن مجھے کسی کا بھائی نہیں بنایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اس دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہو۔"

((جابر بن عبد الله و سعيد بن المسيب قالا: ان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اخى بين اصحابه فبقي رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم و ابوبكر و عمر وعلي، فآخى بين ابي بكر و عمر، وقال لعلي: انت اخي وانا اخوك، فان ناكرك احد، فقل: انا عبد الله واخو رسول الله))

''حضرت جابر بن عبداللہ اور سعید بن میتب رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اصحاب کے درمیان بھائی چارہ قائم فرمایا۔ اس وقت خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابو بکر، حضرت عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہم باقی رہ گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر اور حضرت ابو بکر کو ایک دوسرے کا بھائی بنایا اور حضرت علی سے فرمایا: آپ میرے بھائی ہیں اور میں آپ کا بھائی ہوں۔ اگر کوئی آپ کو جا نتا نہ ہو تو کہہ دیجئے: میں اللہ کا بندہ اور رسول اللہ کا بھائی ہوں۔''

((عن مکحول ، عن ابی امامة قال :لما آخی النبی صلی اللہ علیه و آله وسلم بین الناس آخی بینه و بین علی))

''جناب مکحول نے حضرت ابوامامہ سے نقل کیا ہے کہ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کے درمیان برادری اور اخوت برقرار کی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا بھائی بنایا۔''

(( بالاسناد ، قال رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله وسلم :ان اخی و وزیری و خلیفتی فی اهلی و خیر من اترك بعدی،یقضی دینی وینجز بوعدی علی بن ابی طالب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب میرے خاندان کے نگہبان، میرے بھائی، وزیر اور جانشین ہیں۔ وہ بہترین فرد ہیں جسے میں اپنا جانشین بنا رہا ہوں۔ وہ میرے قرض کو ادا کرے گا اور میرے وعدہ کو پورا کرے گا۔''

## جنت میں مرقوم:

(( عن جابر قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله وسلم:رایت مکتوباً علی باب الجنة :لا اله الا اللہ محمد رسول اللہ علی اخوه))

''حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے دیکھا کہ جنت کے دروازے پر لکھا ہوا تھا اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں محمد اللہ کے رسول ہیں اور علی بن ابی طالب ان کے بھائی ہیں۔''

((علی النبی صلی اللہ علیه و آله وسلم قال لعلی :انت اخی و انا اخوك))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم میرے بھائی ہو اور میں تمہارا بھائی ہوں۔''

## آسمانوں کی تخلیق سے دو ہزار سال پہلے:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیه و آله وسلم :مکتوب علی باب الجنة محمد رسول اللہ علی اخو رسول اللہ قبل ان یخلق اللہ السماوات بالفی عام))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آسمانوں کو خلق کرنے سے دو ہزار سال پہلے بہشت کے دروازے

پر لکھا ہوا تھا محمد اللہ کے رسول ہیں اور علی رسول اللہ کے بھائی ہیں۔"

## چچا کے بیٹے بھائی:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علی اخی وصاحبی وابن عمی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے بھائی، ہم نشین اور میرے چچا کے بیٹے ہیں۔"

((عن جعفر الصادق عن آبائه عن امير المومنين قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :انت اخی ، محبك محبی و مبغضك مبغضی، یا علی !انا وانت ابوا هذه الامة))

"امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے اور انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ میرے بھائی ہیں۔ آپ کو دوست رکھنے والا میرا دوست ہے اور آپ کو دشمن رکھنے والا میرا دشمن ہے۔ اے علی آپ اور میں اس امت کے دو باپ ہیں۔"

## جنت میں آمنے سامنے گھر:

((بالاسناد، عن زيد بن علی عن آبائه عن علی قال: كان لی عشر من رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لم يعطهن احد قبلی ولا يعطاهن احد بعدی، قال لی :یا علی !انت اخی فی الدنيا و اخی فی الآخرة و انت اقرب الناس منی موقفاً يوم القيامة و منزلی و منزلك فی الجنة متواجهان كمنزل الاخوين، وانت الولی وانت الوزير، عدوك عدوی و عدوی عدوالله ووليك وليی ووليی ولی الله عزوجل))

"حضرت زید بن علی نے اپنے اجداد سے، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ مجھے اللہ کی طرف سے دس خصوصیات عطا ہوئیں جو مجھ سے پہلے کسی کے بھی پاس نہیں تھیں اور نہ ہی میرے بعد کسی کے پاس ہوں گی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ اس دنیا میں اور آخرت میں میرے بھائی ہیں اور قیامت کے دن آپ لوگوں میں سے میرے قریب تر ہوں گے۔ آپ کا گھر اور میرا گھر بہشت میں ایسے ہوں گے جیسے دو بھائیوں کے گھر ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہوتے ہیں۔ آپ میرے ولی اور وزیر ہیں۔ آپ کا دشمن میرا دشمن اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے اور آپ کا دوست میرا دوست اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے۔"

## رسول اللہ کے برادر:

((بالاسناد، عن جابر الجعفی ، قال سمعت جابر بن عبد الله الانصاری يقول :سمعت

رسول الله صلى الله عليه و آله و سلم يقول لعلي بن ابي طالب رضي الله عنه: يا علي! انت اخي و خليفتي على امتي في حياتي و بعد وفاتي محبك محبي و مبغضك مبغضي و عدوك عدوي ووليك وليي))

''جناب جابر جعفی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم میری حیات میں اور میری رحلت کے بعد میری امت کے درمیان میرے بھائی اور جانشین ہو۔ تم کو دوست رکھنے والا میرا دوست ہے اور تمہارا دشمن میرا دشمن ہے۔ جو تمہاری مخالفت کرے گا اس نے میری مخالفت کی اور جو تم سے محبت کرے گا اس نے مجھ سے محبت کی۔''

(( بالاسناد، عن علي بن موسى الرضارضي الله عنه عن ابيه عن آبائه قال: قال رسول الله صلى الله عليه و آله و سلم: ياعلي! انت اخي ووزيري و صاحب لوائي في الدنيا والآخرة وانت صاحب حوضي من احبك احبني، و من ابغضك ابغضني))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے، وہ اپنے اجداد سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم اس دنیا اور آخرت میں میرے بھائی، وزیر اور علمدار ہو اور تم صاحب حوض ہو۔ جو تمہیں دوست رکھے گا اس نے مجھے دوست رکھا اور جو تم سے دشمنی رکھے گا اس نے مجھ سے دشمنی رکھی۔''

(( قال رسول الله صلى الله عليه و آله و سلم: علي اخي في الدنيا و الآخرة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اس دنیا اور آخرت میں میرے بھائی ہیں۔''

## خلیل واخی:

((عن ابي ذر، ان رسول الله صلى الله عليه و آله و سلم قال: لكل نبي خليل و ان خليلي و اخي علي))

''حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر پیغمبر کا کوئی دوست ہوتا ہے اور میرے دوست اور بھائی علی ہیں۔''

## بھائی اور ہم نشین:

((عن ابن عباس قال: قال رسول الله صلى الله عليه و آله و سلم لعلي: انت اخي و صاحبي))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ میرے بھائی اور ہم نشین ہیں۔''

## محبوب ترین بھائی

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علی احب اخوتی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے بھائیوں میں سے محبوب ترین بھائی ہیں۔''

## امت مسلمہ کے بہترین فرد:

(( قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :اما ترضى انك خير امتى فى الدنيا والآخرة ، وانك اخى))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آیا تم خوش نہیں کہ اس دنیا اور آخرت میں میری امت کے بہترین فرد اور میرے بھائی ہو۔''

## بہترین بھائی:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :احب اخوانى الى على بن ابى طالب واحب اعمامى الى حمزة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے بہترین بھائی اور حمزہ میرے بہترین چچا ہیں۔''

## رسول اللہ کے حبیب:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :علی حبیبی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے دوست ہیں۔''

## مرض الموت میں جناب علی کو بلانا:

(( عن بشير الدهان، عن ابى عبد الله رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :فى مرضه الذى توفى فيه :ادعوا لى خليلى ، فارسلتا الى ابويهما فلما نظر اليهما رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم اعرض عنهما، ثم قال :ادعوا لى خليلى، فارسل الى على فلما نظر اليه اكب عليه يحدثة، فلما خرج لقياه فقالا له:ما حد ثك خليلك ؟ فقال :حدثنى الف باب يفتح كل باب الف باب))

''بشیر دہان نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس بیماری میں وفات پائی اس میں فرمایا: میرے دوست کو میرے پاس بلائیں، سیدہ عائشہ اور سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہما دونوں نے اپنے اپنے والد کو بلانے کیلئے آدمی بھیجا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے توجہ نہ فرمائی۔ پھر فرمایا: میرے دوست کو میرے پاس بلائیں۔ پھر ام المومنین سیدہ عائشہ وحفصہ رضی اللہ عنہما نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بلانے کیلئے آدمی بھیجا۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ ان پر پڑی تو آپ ان پر جھک گئے

اور باتیں کرنے لگے۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ خارج ہوئے تو سیدنا ابوبکر وعمر فاروق رضی اللہ عنہما سے ملاقات ہوئی۔ انہوں نے پوچھا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے کیا کہا؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے لئے ہزار باب علم کے بیان فرمائے کہ ہر ایک باب سے ہزار باب نکلتے ہیں۔"

((عن عبد الله بن عمر ان رسول الله صلى الله عليه و آله سلم قال في مرضه:ادعوا لي اخي، فدعى له عمر فاعرض عنه ثم قال:ادعوا لي اخي، فدعى له ابو بكر فاعرض عنه ثم قال:ادعوالي اخي، فدعى له عثمان فاعرض عنه، ثم دعى علي بن ابي طالب رضي الله عنه فستره بثوبه واكب عليه فلما خرج من عنده، قيل له ما قال؟ قال:علمني الف باب كل باب (يفتح) الف باب))

"حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیماری میں فرمایا: میرے بھائی کو میرے پاس بلائیں۔ پس حضرت عمر کو ان کے پاس بلایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف توجہ نہ فرمائی اور فرمایا: میرے بھائی کو میرے پاس بلائیں۔ پس حضرت ابوبکر کو بلایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف بھی توجہ نہ فرمائی اور پھر فرمایا: میرے بھائی کو میرے پاس بلائیں۔ پس حضرت عثمان غنی کو بلایا گیا، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف بھی توجہ نہ فرمائی۔ اس کے بعد حضرت علی بن ابی طالب کو بلایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لباس ان کو پہنایا اور خود کو ان پر گرا دیا۔ جب علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے ہو کر واپس آئے تو ان سے پوچھا گیا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا کہا؟ فرمایا: مجھے علم کے ایک ہزار باب تعلیم کیے کہ ہر باب سے ہزار باب نکلتے ہیں۔"

## وقتِ رحلت سیدنا علی کو گلے سے لگانا:

((عن عائشة انها قالت:قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم وهو في بيتي لما حضره الموت :ادعوا الي حبيبي، فدعوت اليه ابابكر فنظر اليه الرسول فوضع راسه ثم قال:ادعوالي حبيبي،قلت:ويلكم ادعوا له علي بن ابي طالب رضي الله عنه،فوالله لا يريد غيره،فلما راه فرج الثوب الذي كان عليه ثم ادخله فيه))

"سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رحلت کے وقت میرے گھر میں تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے دوست سے کہیں آ جائے۔ میں نے حضرت ابو بکر سے آنے کو کہا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف نگاہ کی اور اپنے سر کو جھکا لیا۔ پھر فرمایا: میرے دوست سے کہیں آ جائے۔ میں نے کہا: حیف ہو! علی بن ابی طالب کو بلائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو بہت چاہتے ہیں۔ جب حضرت علی آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف دیکھا

اور جو چادر آپ نے اوڑھی ہوئی تھی علی کو اس چادر کے نیچے جگہ دی اور ان کو اپنے گلے سے لگایا۔"

## لوگوں میں سب سے محبوب ترین:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی احب الناس))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے نزدیک لوگوں میں سے محبوب ترین فرد ہیں۔"

## مردوں میں سب سے محبوب ترین

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی احب الرجال الی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے نزدیک مردوں میں سے محبوب ترین ہیں۔"

## رسول اللہ کے نزدیک سب سے محبوب ترین شخصیت:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی احب اهلی الی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میرے نزدیک میرے خاندان میں سے محبوب ترین فرد ہیں۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 69:

## علی وحدیث الطیر المشوی:

# حضرت علی اور مرغ بریاں کی حدیث

## رسول اللہ کی دعا اور حضرت علی کا حاضر ہونا:

((حدثنی انس بن مالك قال: اهدت ام ایمن لرسول الله صلی الله علیه و آله وسلم طیراً فقال اللهم ائتنی باحب خلقك الیك یاكل معی من هذا الطیر، فدخل علی بن ابی طالب فقال: اللهم و الی))

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے حدیث نقل کی ہے کہ حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہ نے بھنا ہوا مرغ بہ طور ہدیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بھیجا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! اپنی محبوب ترین ہستی کو میرے پاس بھیج تا کہ وہ میرے ساتھ اس مرغ کو کھائے۔ اسی دوران حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ داخل ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! ان کو میرے پاس بھیج۔"

## ر کی محبوب ترین شخصیت:

((عن انس ان النبی صلی الله علیه و آله وسلم انی بطیر فقال: اللهم ائتنی باحب خلقك الیك یاکل معی من هذا الطائر، قال: فجاء علی بن ابی طالب فقال: اللهم الی اللهم الی))

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے بھنا ہوا مرغ لایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! اپنی محبوب ترین ہستی کو میرے پاس بھیج تا کہ وہ میرے ساتھ اس مرغ کو کھائے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! ان کو میرے پاس بھیج۔ اے اللہ! ان کو میرے پاس بھیج۔''

## سول اللہ کے ساتھ مل کر کھانا کھانا:

((عن انس قال: اهدی الی النبی صلی الله علیه و آله وسلم طیر فقال: اللهم ائتنی باحب خلقك الیك، فجاء علی فاكل معه))

''حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مرغ بریاں بہ طور ہدیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لایا گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عرض کیا: اے اللہ! اپنی محبوب ترین ہستی کو میرے پاس بھیج۔ اس وقت علی رضی اللہ عنہ آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کھانا کھایا۔''

((بالاسناد، عن انس بن مالك: ان النبی صلی الله علیه و آله وسلم كان عنده طائر فقال: اللهم ائتنی باحب خلقك الیك یا كل معی من هذا الطیر، فجاء ابو بكر فردوه ثم جاء عمر فردوه ثم جاء علی فاذن له))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مرغ بریاں رکھا ہوا تھا۔ آپ نے عرض کیا: اے اللہ! اپنی محبوب ترین ہستی کو میرے پاس بھیج تا کہ وہ میرے ساتھ اس مرغ سے کھائے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں واپس لوٹا دیا، اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی واپس لوٹا دیا، لیکن جس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اجازت دی۔''

☆☆☆

فصل نمبر 70:

وصفه بالسيادة:

# حضرت علی کے قائدانہ اوصاف

## مومنین کے سردار:

((قال (النبی) صلی الله علیه و آله وسلم :علی سید المومنین))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مومنین کے سردار ہیں۔''

## سید الاولیاء:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی سید الاولیاء))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی اولیاء کے سردار ہیں۔''

## سردار عرب:

((ان النبی صلی الله علیه و آله وسلم قال:انا سید ولد آدم وعلی سید العرب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں فرزندانِ آدم کا سردار ہوں اور علی عرب کے سردار ہیں۔''

## احترام علی:

((عن ابن ابی لیلی، عن الحسن بن علی قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :"ادعوا لی سید العرب" یعنی علی بن ابی طالب ، فقالت عائشة:الست سید العرب؟ فقال:"انا سید ولد آدم، وعلی سید العرب" فلما جاء ارسل الی الانصار فاتوه۔ فقال لهم :یا معشر الانصار !الا ادلکم علی ما ان تمسکتم به لن تضلوا بعده ابدا؟ قالوا بلیٰ یا رسول الله :هذا علی فاحبوه بحبی ، واکرموه بکرامتی فان جبرئیل امرنی بذلك، قلت لکم عن الله عزوجل))

''ابن ابی لیلیٰ نے امام حسن بن علی سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سرورِ عرب (علی بن ابی طالب) سے کہیں میرے پاس آئے۔ سیدہ عائشہ نے کہا: کیا آپ عرب نہیں ہیں؟ فرمایا: میں فرزندانِ آدم کا سرور ہوں اور علی عرب کے سرور ہیں۔ پس جس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے ان کو انصار کے پاس بھیجا۔ انصار آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا: اے انصار کے گروہ! میں چاہتا ہوں کہ آپ کو ایک چیز کی رہنمائی کروں کہ اگر اس سے تمسک کیا تو ہرگز گمراہ نہیں ہوگے۔

انہوں نے کہا: جی ہاں! اے رسول اللہ! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ علی ہیں۔ انہیں میری محبت کی خاطر دوست رکھیں اور میری کرامت کی خاطر ان کا احترام کریں، لہٰذا جبرئیل نے مجھے حکم دیا ہے کہ یہ حکم اللہ کی طرف سے آپ کو بتاؤں۔"

## پرہیزگاروں کے امام:

((عن قال :نظر النبی صلی الله علیه و آله وسلم الی علی بن ابی طالب، فقال: هذا خیر الاولین من اهل السموات والارضین، وسید الصدیقین وامام المتقین))

"حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ پر نگاہ کی اور فرمایا: یہ اہل آسمان اور زمین والوں میں سے بہترین رہنما ہیں، سچوں کے سردار اور پرہیزگاروں کے امام ہیں۔"

## دنیا اور آخرت میں سردار:

((عن عبد الله بن عباس رضی الله عنه قال :نظر النبی صلی الله علیه و آله وسلم الی علی بن ابی طالب فقال: سید فی الدنیا وسید فی الآخرة))

"حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا اور فرمایا: یہ دنیا اور آخرت میں لوگوں کے سرور ہیں۔"

## سیدنا ابن عباس کو حکم:

((عن ابن عباس قال: بعثنی رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم الی علی بن ابی طالب فقال :قل له: انت سید فی الدنیا وسید فی الآخرة، من احبك فقد احبنی ومن ابغضك فقد ابغضنی))

"حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا اور فرمایا: ان سے کہو: تم اس دنیا اور آخرت میں سردار ہو! جو تمہیں دوست رکھے گا اس نے مجھے دوست رکھا ہے اور جو تمہارے ساتھ دشمنی کرے گا اس نے میرے ساتھ دشمنی کی ہے۔"

## سید فی الدنیا والآخرۃ:

((قال ابن عباس :نظر رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم الی علی بن ابی طالب رضی الله عنه فقال: انت سید فی الدنیا وسید فی الآخرة، من احبك فقد احبنی، وحبیبی حبیب الله ومن ابغضك فقد ابغضنی وبغیضی بغیض الله، فالویل لمن ابغضك بعدی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا اور فرمایا: آپ دنیا اور آخرت میں سرور ہیں، جو آپ کو دوست رکھے گا اس نے مجھے دوست رکھا ہے اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے اور جو آپ سے دشمنی کرے گا اس نے مجھ سے دشمنی کی ہے اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے۔ افسوس ہے ان پر جو میرے بعد آپ سے دشمنی کریں گے۔''

((عن ابن عباس قال: قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم لعلی: یا علی انت سید فی الدنیا و سید فی الآخرة من احبك فقد احبنی و من احبنی فقد احب الله و من ابغضك فقد ابغضنی و من ابغضنی فقد ابغض الله عزوجل))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اس دنیا اور آخرت میں سردار ہو، جو تمہیں دوست رکھے گا اس نے مجھے دوست رکھا اور جو تم سے دشمنی کرے گا اس نے مجھ سے دشمنی کی اور جو مجھ سے دشمنی کرے گا اس نے اللہ کے ساتھ دشمنی کی ہے۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 71:

## دعاء النبی صلی الله علیه و آله وسلم لعلی:

# حضرت علی کے حق میں رسول اللہ کی دعا

### جناب علی کو دیکھنا:

((بالاسناد، ام عطیة قالت: بعث النبی صلی الله علیه و آله وسلم جیشا فیهم علی، قالت فسمعت النبی صلی الله علیه و آله وسلم وهو رافع یدیه یقول: اللهم لا تمتنی حتی ترینی علیاً))

''ام عطیہ کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لشکر کو روانہ کیا جن کے درمیان حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی موجود تھے۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا جب کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھوں کو آسمان کی طرف بلند کیا ہوا تھا اور عرض کر رہے تھے: اے اللہ! مجھے اس وقت تک موت نہ دینا جب تک علی کو نہ دیکھ لوں۔''

### سردی اور گرمی کے دور ہونے کی دعا:

((فی حدیث) قال (النبی صلی الله علیه و آله وسلم): اللهم اذهب عنه الحر والبرد قال

علی رضی الله عنه فما وجدت حرًا ولا بردًا بعد يومئذ))

''حدیث میں نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حق میں دعا کی اور عرض کیا: اے اللہ! سردی اور گرمی کو اس سے دور کر۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس دن کے بعد میں نے کبھی بھی گرمی اور سردی محسوس نہ کی۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 72:

## علی الصديق الاكبر و فاروق هذه الامة:

# حضرت علی اس امت کے سب سے زیادہ سچے اور حق و باطل کو الگ کرنے والے ہیں

### حدیث نمبر 1:

((عن عباد بن عبد الله قال :سمعت عليا رضی الله عنه يقول :انا عبد الله واخو رسوله وانا الصديق الاكبر صليت قبل الناس سبع سنين))

''عباد بن عبداللہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں اللہ کا بندہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا بھائی ہوں اور میں صدیق اکبر ہوں۔ میں نے اوروں سے سات سال پہلے نماز ادا کی۔''

### حدیث نمبر 2:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :علی الصديق الاكبر))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سب سے زیادہ سچا ہے۔''

### حدیث نمبر 3:

((عن ابی سخيلة قال: حججت انا وسلمان الفارسی فمررنا بالربذة وجلسنا الى ابی ذر الغفاری فقال لنا :انه ستكون بعدی فتنة ولا بد منها فعليكم بكتاب الله والشيخ علی بن ابی طالب رضی الله عنه فالزموهما، فاشهد علی رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم انی سمعته وهو يقول :علی اول من آمن بی واول من صدقنی واول من يصافحنی يوم القيامة، وهو الصديق الاكبر، وهو فاروق هذه الامة يفرق بين الحق والباطل، وهو يعسوب المومنين والمال يعسوب المنافقين))

''ابو سخیلہ کہتے ہیں کہ میں اور سلمان حج پر گئے۔ جب مقام ربذہ پر پہنچے تو حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ

عنہ کے پاس گئے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے ہم سے کہا: میرے بعد ایک بڑا فتنہ کھڑا ہوگا اور اس کے علاوہ کوئی اور چارہ ہی نہیں، اس وقت آپ اللہ کی کتاب اور مرد بزرگ علی بن ابی طالب کے مدافع اور محافظ رہیں۔ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گواہ بنا رہا ہوں کہ میں نے خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ علی پہلے فرد ہیں جو مجھ پر ایمان لائے اور پہلے فرد ہیں جس نے میری نبوت کا اقرار کیا اور پہلے فرد ہیں جو قیامت کے دن مجھ سے مصافحہ کریں گے۔ وہ اس امت کے سب سے زیادہ سچے ہیں اور اس امت کے فاروق ہیں جو حق اور باطل کو جدا کریں گے اور وہ مومنین کے سرور ہیں اور منافقین کے سرو مال اور دولت ہیں۔''

## حدیث نمبر 4:

((قال رسول الله صلى الله عليه وسلم :ستكون من بعدى فتنة فاذا كان ذلك فالزموا على بن ابى طالب، فانه الفاروق بين الحق و الباطل))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد ایک بڑا فتنہ کھڑا ہوگا اس وقت علی بن ابی طالب کا ساتھ نہ چھوڑنا چونکہ وہ حق اور باطل کے درمیان جدائی ڈالیں گے۔''

## حدیث نمبر 5:

((عن ابى ذر و سلمان رضى الله عنهما (قالا) :اخذ رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم بيد على بن ابى طالب رضى الله عنه فقال :اول من آمن بى و اول من يصافحنى يوم القيامة وهو الصديق الاكبر و فاروق هذه الامة ويعسوب المومنين))

''حضرت ابوذر اور سلمان رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا: یہ وہ پہلے شخص ہیں جو مجھ پر ایمان لائے اور پہلے شخص ہیں جو قیامت کے دن مجھ سے مصافحہ کریں گے۔ یہ اس امت کے صدیق اکبر اور فاروق ہیں اور مومنین کے سرور ہیں۔''

## حدیث نمبر 6:

((بالاسناد ، انه سمع اباذر يقول :سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لعلى رضى الله عنه :انت اول من آمن بى وانت اول من يصافحنى يوم القيامة، وانت الصديق الاكبر وانت الفاروق الاعظم تفرق بين الحق والباطل، وانت يعسوب المومنين والمال يعسوب الكافرين))

''حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ پہلے فرد ہیں جو مجھ پر ایمان لائے ہیں اور آپ پہلے فرد ہوں گے جو قیامت کے دن مجھ سے مصافحہ

کریں گے۔ آپ صدیق اکبر اور فاروق اعظم ہیں کہ حق اور باطل کو جدا کریں گے۔ آپ مومنین کے سرور ہیں لیکن کافروں کا سردار مال اور دولت ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 73:

## علی مع الحق والحق مع علی:

# علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ

### تجہیز و تکفین پیغمبر:

((عن ابی عباس عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم قال: علی مع الحق و الحق معه، وهو الامام والخليفة من بعدی، من تمسك به فاز ونجا، ومن تخلف عنه ضل وغوی، يلبی غسلی وتكفينی ويقضی دينی و ابو سبطی الحسن والحسين))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی ہمیشہ حق کے ساتھ ہیں اور حق ان کے ساتھ ہوگا۔ جو بھی ان سے تمسک کرے گا وہ کامیاب ہوگا اور رہائی پالے گا۔ وہ میرے غسل اور کفن کو انجام دے گے اور میرے قرض کو ادا کریں گے۔ وہ میرے دونواسوں حسن اور حسین کے باپ ہیں۔"

### سچائی اور جناب علی کا قیامت کے دن حوض کوثر پر حاضر ہونا:

((عن ابی ذر عن ام سلمة قالت :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم يقول : ان عليا مع الحق والحق معه، لن يزولا حتى يردا على الحوض))

"حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق ان کے ساتھ ہے۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے یہاں کہ حوض کوثر پر مجھ سے ملیں گے۔"

### باغیوں سے جہاد کرنے والے:

((عن عمار بن ياسر رضی الله عنه :ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :قال لعلی :يا علی !ستقاتلك الفئة الباغية، وانت على الحق، ومن لم ينصرك يومئذ فليس منی))

"حضرت عمار یاسر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے

علی! جلد ہی باغیوں کا گروہ آپ کے ساتھ جنگ کرے گا، لیکن آپ حق پر ہیں۔ جو کوئی بھی اس دن آپ کی مدد نہیں کرے گا وہ مجھ سے نہیں ہے۔''

## علی حق کے ساتھ اور حق علی کے ساتھ ہے:

((عن رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :على مع الحق والحق معه، لا يفترقان حتى يردا على الحوض))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق ان کے ساتھ۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ حوض کوثر پر مجھ سے ملیں گے۔''

(سنن نسائی)

((وقال النبي صلى الله عليه و آله وسلم: الحق مع علي اينما مال))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی جدھر بھی جائیں حق ان کے ساتھ ہے۔''

## علی جہاں ہیں سچائی وہیں ہے:

((قال النبي صلى الله عليه و آله وسلم :على مع الحق، والحق مع علي حيث كان))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ ہے جس جگہ پر بھی ہوں۔''

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :الحق مع علي بن ابي طالب حيث دار))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی جہاں کہیں بھی جائیں حق ان کے ساتھ ہوگا۔''

((عن ام سلمة قالت :سمعت رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم يقول :ان الحق مع علي، وعلياً مع الحق لن يزولا حتى يردا على الحوض))

''سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ ہے۔ یہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ ہیں یہاں تک کہ حوض کوثر کے کنارے مجھ سے ملیں گے۔''

((مسند ابي يعلى عبد الرحمن بن ابي سعيد الخدري عن ابيه قال :مر علي بن ابي طالب رضي الله عنه فقال النبي صلى الله عليه وسلم :الحق مع ذا، الحق مع ذا))

''ابو یعلیٰ عبد الرحمٰن بن ابی سعدی نے اپنے والد سے نقل کیا ہے کہ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب سے گزرے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حق ان کے ساتھ ہے، حق ان کے ساتھ ہے۔''

## جناب علی کے لیے دعا:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :رحم الله عليا، اللهم ادر الحق معه حيث دار))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی رحمت ہو علی پر، وہ جس جگہ پر بھی ہوں اے اللہ! حق کو ان کے ساتھ قرار دے۔''

## سیدہ ام سلمہ کا گریہ:

((عن ابی ثابت مولى ابی ذر قال: دخلت على ام سلمة، فرايتها تبكی وتذكر عليا وقالت سمعت رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم يقول :علی مع الحق والحق مع علی ولن تفترقا حتى يردا علی الحوض يوم القيامة))

''حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کا غلام ابوثابت کہتا ہے کہ میں سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے قریب سے گزرا۔ میں نے دیکھا کہ وہ رو رہی ہیں اور علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرما رہی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ ہے۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے یہاں کہ قیامت کے دن حوض کوثر کے کنارے مجھ سے ملیں گے۔''

## علی کی زبان اور دل میں حقانیت ہے:

((عن علی رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :يا علی ان الحق معك والحق على لسانك وفی قلبك وبين عينيك))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے علی! حق آپ کے ساتھ اور آپ کی زبان پر اور قلب اور دو آنکھوں کے درمیان ہے۔''

## ہمیشہ حق کا ساتھی:

((فی حديث عن النبی صلى الله عليه و آله وسلم انه قال: الحق لن يزال مع علی، وعلی مع الحق لن يختلفا ولن يفترقا))

''ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حق ہمیشہ علی کے ساتھ ہے اور علی بھی حق کے ساتھ ہے۔ ان دونوں کا آپس میں اختلاف بھی نہیں ہے اور کبھی بھی جدا نہیں ہوں گے۔''

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :الحق مع علی، وعلی مع الحق يدور معه حيث مادار))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حق علی کے ساتھ اور علی حق کے ساتھ ہے۔ جدھر بھی حق جائے گا علی

بھی اس کے ساتھ ساتھ ہوں گے۔"

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :على مع الحق والحق مع على رضى الله عنه))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ ہے۔"

((بالاسناد۔ ان النبى صلى الله عليه وآله وسلم قال لعلى :انت مع الحق والحق معك حيثما دار))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ حق کے ساتھ اور حق جدھر بھی جائے آپ کے ساتھ ہوگا۔"

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :(يعلى) انت مع الحق والحق معك))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ حق کے ساتھ ہیں اور حق بھی آپ کے ساتھ۔"

(( فى حديث عن ابى ذر انى سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول :على مع الحق، والحق معه وعلى لسانه، والحق يدور حيثما دار على))

"ایک حدیث میں حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ اور حق ان کی زبان پر اور ان کے ساتھ ہے اور جہاں کہیں بھی علی جاتے ہیں حق بھی ان کے ساتھ جاتا ہے۔"

(( وعن سلمان وابى ذر والمقداد عن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم قال:ان عليا مع الحق والحق مع على كيفما داربه، فانه اول من آمن بى واول من يصافحنى يوم القيامة، وهو الصديق الا كبر و الفاروق الاعظم ، يفرق بين الحق والباطل))

"حضرت سلمان، حضرت ابوذر اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق بھی ہر وقت ان کے ساتھ ہے، چونکہ علی پہلے فرد ہیں جو مجھ پر ایمان لائے اور پہلے فرد ہوں گے جو قیامت کے دن مجھ سے مصافحہ کریں گے۔ وہ صدیق اکبر اور فاروق اعظم ہیں جو حق اور باطل کے درمیان جدائی ڈالیں گے۔"

((عن النبى صلى الله عليه وآله وسلم :على مع الحق والحق مع على والحق يدور حيثما دار على))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی حق کے ساتھ ہیں اور حق علی کے ساتھ ہے، جہاں کہیں بھی علی جاتے ہیں حق بھی ان کے ساتھ گھومتا ہے۔"

## فصل نمبر 74:

## علی مع القرآن والقرآن مع علی:

# قرآن علی کے ساتھ ہے اور علی قرآن کے ساتھ

### علی حق وقرآن کے ساتھ ہیں:

((فی حدیث ام سلمة قالت :والذی نفسی بیده لقد سمعت رسول الله صلی الله عیه وسلم یقول :علی مع الحق والقرآن، والحق والقرآن مع علی ولن یفترقا، حتی یردا علی الحوض))

''ایک حدیث میں نقل ہوا ہے کہ سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے کہا: مجھے اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ علی قرآن اور حق کے ساتھ ہیں اور حق اور قرآن علی کے ساتھ ہیں۔ یہ ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ حوض کوثر کے کنارے مجھ سے ملیں گے۔''

### علی قرآن اور قرآن علی کے ساتھ ہے:

((بالاسناد، عن ثابت مولی آل ابی ذر عن ام سلمة قالت:سمعت النبی صلی الله علیه وآله وسلم یقول :علی بن ابی طالب مع القرآن، والقرآن معه له یفترقان حتی یردا علی الحوض))

''حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کے خاندان کے غلام ثابت نے سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب قرآن کے ساتھ ہیں اور قرآن ان کے ساتھ ہے۔ یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ حوض کوثر کے کنارے مجھ سے ملاقات کریں گے۔''

((قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :علی مع القرآن والقرآن مع علی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی قرآن کے ساتھ ہیں اور قرآن بھی ان کے ساتھ ہے۔''

### دو جانشین:

((قال رسول الله صلی الله علیه وسلم :انی تارك فیکم خلیفتین، کتاب الله وعلی بن ابی طالب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں آپ کے درمیان دو جانشین چھوڑے جا رہا ہوں اللہ کی کتاب اور علی۔''

((عن زيد بن ثابت قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :انى تارك فيكم خليفتين :كتاب الله وعلى بن ابى طالب))

''حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں آپ کے درمیان دو جانشین چھوڑے جا رہا ہوں: ایک اللہ کی کتاب ہے اور دوسرے علی بن ابی طالب ہیں۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 75:

## نزول الماء من السماء لعلى:

# حضرت علی کے لیے آسمان سے پانی نازل ہونا

((روى الخوارزمى باسناده الى انس بن مالك قال:قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :لابى بكر و عمر :امضيا الى على-رضى الله عنه- حتى يحدثكما بما كان منه فى ليلته، و انا على اثر كما، قال انس:فمضيا ومضيت معهما، فاستاذن ابو بكر و عمر على على-رضى الله عنه- فخرج اليهما فقال :يا ابا بكر احدث شىء ؟ قال :(لا) وما حدث الا خير - قال :(قال) لى رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم- ولعمر :امضيا الى على حتى يحدث كما بما كان منه فى ليلته- وجاء النبى صلى الله عليه و آله وسلم فقال :يا على احدثكما ما كان منك فى ليلتك- فقال :استحيى، يا رسول الله، فقال:حدثهما، فان الله لا يستحيى من الحق، فقال على :اردت الماء للطهارة واصبحت وخفت ان تفوتنى الصلاة، فوجهت الحسن فى طريق والحسين فى طريق فى طلب الماء فابطيا على فاحزننى ذلك، فرايت السقف قد انشق ونزل على منه سطل مغطى بمنديل،- فلما صار فى الارض نحيت المنديل عنه واذا فيه ماء فتطهرت للصلاة واغتسلت وصليت، ثم ارتفع السطل والمنديل والتام السقف))

''خوارزمی اپنی سند سے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما سے فرمایا: علی کے پاس جاؤ تاکہ کل رات جوان کے ساتھ واقعہ پیش آیا تمہارے لئے بیان کریں، میں بھی تمہارے پیچھے آ رہا ہوں۔ حضرت ابوبکر

وعمر رضی اللہ عنہما روانہ ہوئے اور میں (انس بن مالک) بھی ان کے ساتھ روانہ ہوا۔ جس وقت علی رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچے ان سے داخل ہونے کی اجازت طلب کی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر سے باہر آئے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے پوچھا: آیا کوئی واقعہ پیش آیا ہے۔؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: نہیں خیر اور خیریت کے علاوہ اور کوئی بات نہیں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اور عمر سے فرمایا: علی کے پاس جاؤ تاکہ کل رات جو واقعہ ان ساتھ پیش آیا تمہارے لئے بیان کریں۔ اسی دوران رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پہنچے اور علی سے فرمایا: جو واقعہ کل آپ کے ساتھ پیش آیا ان کیلئے بیان کرو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ! بیان کرنے سے مجھے شرم محسوس ہوتی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ان کیلئے بیان کرو کیونکہ اللہ بھی حق کو بیان کرنے سے شرم و عار نہیں کرتا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا: میں صبح سویرے اٹھ کر طہارت کیلئے گیا تو پانی موجود نہیں تھا۔ میں خوفزدہ ہوگیا کہ نماز قضا نہ ہو جائے، اس لیے حسن اور حسین کو علیحدہ علیحدہ پانی لانے کیلئے بھیجا۔ انہوں نے دیر کی، غم اور خوف نے میرے پورے بدن کو لپیٹ میں لے رکھا تھا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ کمرے کی چھت میں سوراخ ہوا اور پانی کی بالٹی جو تولیہ میں لپٹی ہوئی تھی میرے لئے اتری۔ جب بالٹی زمین پر پہنچی تو میں نے تولیہ ہٹایا دیکھا کہ بالٹی میں پانی ہے۔ میں نے اپنے جسم کو دھویا، غسل کیا اور نماز ادا کی۔ اس کے بعد بالٹی اور تولیہ آسمان کی طرف واپس ہوئے اور کمرے کی چھت آپس میں مل گئی۔“

☆☆☆

## فصل نمبر 76:

## علی کفو لفاطمة:

# حضرت علی ہی سیدہ فاطمہ کے کفو تھے

### جناب صدیق اکبر وعمر کا جناب علی کو مشورہ:

((عن الضحاك بن مزاحم قال: سمعت علي بن ابي طالب رضى الله عنه يقول: اتاني ابو بكر و عمر فقالا: لو اتيت رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم فذكرت له فاطمة: قال فاتيته فلما رآني رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم ضحك ثم قال: ما جاء بك يا ابا الحسن وما حاجتك؟ قال: فذكرت له قرابتي وقدمي في الاسلام و نصرتي له وجهادي، فقال يا علي اصدقت فانت افضل مما تذكر فقلت: يا رسول الله! فاطمة تزوجنيها؟ فقال: يا علي انه قد ذكر ها قبلك رجال فذكرت ذلك لها فرايت الكراهة

فی وجهها، ولکن علی رسلك حتی اخرج الیك، فدخل علیها فقامت الیه فاخدت رداء ه ونزعت نعلیه واتته بالوضوء، فوضاته بیدها وغسلت رجلیه ثم فعدت فقال لها :یا فاطمة !فقالت :لبیكَ حاجتك یا رسول الله؟ قال :ان علی بن ابی طالب من قد عرفت قرابته وفضله واسلامه، وانی قد سالت ربی ان یزوجك خیر خلقه واحبهم الیه، قد ذکرت من امرك شیئا فماترین؟ فسکتت ولم تول وجهها ولم یرفیه رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم کراهته فقام وهو یقول :الله اکبر !سکوتها اقرارها، فاتاه جبرئیل فقال :یا محمد اتزوجها علی بن ابی طالب، فان الله قد رضیها له ورضیه لها۔ قال علی رضی الله عنه :فزوجنی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :ثم اتانی فاخذ بیدی فقال :قم بسم الله وقل :علی برکة الله وماشاء الله لا قوة الا بالله توکلت علی الله ثم جاء نی حین اقعدنی عندها ثم قال :اللهم انهما احب خلقك الی فاحبهما وبارك فی ذریتهما واجعل علیهما منك حافظ، وانی اعیذهما وذریتهما بك من الشیطان الرحیم))

"جناب ضحاک بن مزاحم کہتے ہیں کہ میں نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے سنا کہ حضرت ابوبکر اور عمر میرے پاس آئے اور کہا: اگر آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جائیں تو بہتر ہوگا ان سے فاطمہ کی شادی کے بارے میں بات چیت کرنا۔ حضرت علی کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دیکھا تو مسکراتے ہوئے فرمایا: اے علی! کس لئے آئے ہو اور کیا کہنا چاہتے ہو؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: پھر اپنے خاندان کے بارے میں اسلام قبول کرنے اور پیغمبر کی مدد کرنے اور جہاد میں دوسرے لوگوں سے سبقت لینے جیسے امور پر ان سے گفتگو ہوئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! سچ کہہ رہے ہو۔ آپ جو کچھ بھی یہاں کہہ رہے ہیں برتر ہیں۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آیا فاطمہ کی شادی میرے ساتھ کریں گے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! آپ سے پہلے کچھ لوگ خواستگاری اور رشتے کیلئے آئے ہیں اس بارے میں فاطمہ سے بات کی لیکن ان کے چہرے پر میں نے ناگواری کے آثار دیکھے، کچھ دیر انتظار کریں، میں واپس آرہا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاطمہ کے پاس آئے، سیدہ فاطمہ ان کے احترام میں کھڑی ہوگئیں، ان سے عبالی اور ان کے جوتے اتارے اور ان کے لئے پانی حاضر کیا اور خود اپنے ہاتھ سے ان کے پاؤں دھوئے اور بیٹھ گئیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے فاطمہ! سیدہ فاطمہ نے عرض کیا: لبیک یارسول اللہ! آپ کیا فرمانا چاہتے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب وہ ہیں کہ جن کے خاندان اور فضیلت اور اسلام کو تم جانتی ہو، میں نے پروردگار سے التجا کی ہے

کہ اپنی مخلوق میں سے بہترین فرد کو تمہاری ہمسری کیلئے انتخاب کرے۔علی نے تم سے شادی کرنے کی تجویز پیش کی ہے،تمہارا کیا خیال ہے؟سیدہ فاطمہ خاموش ہو گئیں اور رخ پھیر لیا۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے چہرے پر شرم کے آثار دیکھے تو کھڑے ہو کر فرمایا:اللہ اکبر!اس کی خاموشی رضامندی کی علامت ہے۔اسی دوران جبرائیل علیہ السلام نازل ہوئے اور عرض کیا:یا محمد!اس کی شادی علی کے ساتھ کر دو،کیونکہ اللہ تعالیٰ اس پر خوش ہے کہ فاطمہ علی کیلئے ہو اور علی فاطمہ کے لئے۔سیدنا علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا عقد فاطمہ کے ساتھ کر دیا۔میرے قریب آئے اور میرے ہاتھ کو پکڑ کر فرمایا:بسم اللہ کھڑے ہو جاؤ اور کہو:((**علی برکة الله وماشاء الله لا قوة الا بالله توکلت علی الله**)) اس کے بعد مجھے سیدہ کے قریب بٹھایا اور عرض کیا:اے اللہ!یہ تیری مخلوق کے دو فرد میرے نزدیک محبوب ترین ہیں تو ان دونوں کو دوست رکھ اور ان کی نسل میں برکت عطا فرما اور ان کو اپنی حفاظت میں رکھ۔میں ان دونوں اور ان کی نسل کو شیطان رجیم کے شر سے تیری پناہ میں قرار دے رہا ہوں۔"

## سیدہ فاطمہ کا نکاح اللہ تعالیٰ نے آسمانوں پر کیا:

((اخبرنی ابی عن جدی عن ابیه قال: کنا مع رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم جلوساً بباب داره واذا بفاطمة قد اقبلت وهی حاملة الحسن وهو تبکی بکاءً شدیداً فاستقبلها رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم وقال:مایبکیك لا ابکی الله عینك؟ ثم تناول الحسن من یدها فقالت :یا ابة ان نساء قریش عیرننی وقلن زوجك ابوك من فقیر لا مال له،فقال النبی صلی الله علیه وآله وسلم :ما زوجتك اناولکن الله تعالیٰ زوجك من السماء وشهد بذلك جبرئیل و میکائیل و اسرافیل،اعلمی یا فاطمة ان الله تعالیٰ اطلع الی الارض اطلاعةً فاختار منها اباك فبعثه نبیاً ثم اطلع ثانیة فاختار منها من الخلائق علیاً بعلك، ثم زوجك به من فوق السماوات السبع وامرنی ان ازوجك به واتخذه وزیراً، فعلی اشجع الناس قلباً واعلم الناس علماً واحکم الناس حکماً و اقدم الناس ایماناً واسمحهم کفاواً حسنهم خلقاً))

"راوی کہتا ہے کہ میرے باپ نے اپنے والد سے اس نے اپنے اجداد سے خبر دی ہے کہ ایک دن ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ آپ کے گھر کے دروازے پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک سیدہ فاطمہ کا وہاں سے گزر ہوا۔اس وقت انہوں نے حضرت حسن کو اٹھایا ہوا تھا اور وہ شدید رو رہے تھے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا استقبال کیا اور فرمایا:اللہ آپ کو نہ رلائے،کیوں رو رہی ہو؟ اس کے بعد جناب حسن کو ان سے لیا۔سیدہ فاطمہ نے عرض کیا:بابا جان!قریش کی عورتیں مجھے ملامت کرتی ہیں اور

کہتی ہیں: تمہارے باپ نے تمہاری شادی ایک ایسے شخص سے کی ہے جو فقیر اور محتاج ہے، اس کے پاس کوئی دولت وغیرہ نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے تمہارا عقد اس کے ساتھ نہیں کیا ہے بلکہ اللہ نے آسمان پر اس کو تمہارا شوہر منتخب کیا ہے اور اس کے گواہ جبرائیل، میکائیل اور اسرافیل ہیں۔ اے فاطمہ! جان لو کہ اللہ نے اس زمین پر ایک خاص لطف کیا ہے اور تمہارے والد کا اس زمین پر انتخاب کیا اور اسے پیغمبر مبعوث کیا، اس کے بعد ایک اور عنایت فرمائی، لوگوں میں سے علی کو جو کہ تمہارے شوہر ہیں (ولایت کے لیے) انتخاب کیا۔ اس کے بعد سات آسمانوں کی بلندی پر تمہیں ان کیلئے شریک حیات انتخاب کیا اور مجھے حکم دیا کہ تمہاری شادی اس سے کردوں اور ان کو اپنا وزیر بناؤں۔ علی لوگوں میں سے شجاع ترین، عقل مند اور سمجھ دار ہیں اور سب سے پہلے ایمان لانے والے ہیں۔ وہ سب سے زیادہ مہربان اور با اخلاص ہیں۔''

## سیدنا علی ہی سیدہ فاطمہ کے کفو تھے:

((بالاسناد، عن یونس بن طبیان، عن ابی عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال :سمعتہ یقول : لولا ان اللہ تبارک و تعالیٰ خلق امیر المومنین رضی اللہ عنہ لفاطمۃ، ما کان لہ کفوعلی ظھر الارض من آدم ومن دونہ))

''یونس بن ظبیان کہتے ہیں کہ میں نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے سنا کہ اگر اللہ تعالیٰ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فاطمہ کیلئے خلق نہ کرتا تو حضرت آدم سے لے کر دوسرے لوگوں تک زمین پر سیدہ فاطمہ کیلئے کوئی شوہر اور کفو پیدا نہ ہوتا۔''

## نکاح طوبیٰ کے درخت کے کنارے:

((وروی بسندہ عن جابر بن عبد اللہ قال:لما زوج النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم علیا من فاطمۃ اتت قریش فقالوا:یا رسول اللہ ازوجت فاطمۃ علیاً بمھر خسیس ؟ فقال النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :مازوجت فاطمۃ من علی ولکن اللہ زوجھا عند شجرۃ طوبی و حضر تزویجھا الملائکۃ وامر اللہ شجرۃ طوبی لتنشرین ما علیک من الثمار۔ فنثرت الدر والیا قوت والزبرجدالا خضر))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ کی شادی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کی تو قریش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا: فاطمہ کی شادی تھوڑا سا مہر لے کر علی سے کر دی؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نے فاطمہ کی شادی علی سے نہیں کی بلکہ اللہ نے طوبیٰ کے درخت کے کنارے علی سے ان کا عقد کیا اور ملائکہ بھی رسم ازدواج میں شریک تھے۔ اللہ نے طوبیٰ کے درخت کو حکم دیا کہ وہ پھل اور میوے نچھاور کرے۔ طوبیٰ

کے درخت نے دراور یاقوت اور زبرجد نچھاور کیے۔"

**بیٹی کے شوہر:**

((عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم معاشر الناس :ان علیاً منی وولده ولدی۔ وهو زوج حبیبتی امرة امری ونهیه نهیی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے لوگو! علی اور ان کے فرزند مجھ سے ہیں، علی میری پیاری بیٹی کے شوہر ہیں۔ان کا فرمان میرا فرمان اور ان کا انکار میرا انکار ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 77:

**ذکر ماخص به علی دون الاولین والاخرین من فاطمه بنت رسول الله :**

# سیدہ فاطمہ کے حوالے سے حضرت علی کی اولین وآخرین میں خصوصیت

**حضرت علی کا نکاح:**

((اخبرنا حسین بن حریث' قال:اخبرنا الفضل بن موسیٰ' عن الحسین بن واقد' عن عبدالله بن بریدة عن ابیه' قال:خطب ابوبکر وعمرفاطمة' فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم انها صغیرة' فخطب علی رضی الله تعالیٰ عنه فزوجهامنه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج5 ص153 رقم 5310 وج 7 ص452 رقم 8454 'وطبع آخر ج5 ص143 رقم 5808' السنن الصغریٰ للنسائی ج6 ص62 رقم 3221' فضائل الصحابۃ ج2 ص61 رقم 1051' صحیح ابن حبان ج9 ص51 رقم 6909' المستدرک للحاکم ج2 ص167 رقم 2753' الریاض النضرۃ ج3 ص124)

"حضرت بریدۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکر اور عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے نکاح کا پیغام بھیجا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ چھوٹی ہے۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے درخواست کی تو آپ نے ان کے ساتھ اُن کا نکاح کر دیا۔"

((اخبرنا اسماعیل بن مسعود قال:حدثنا حاتم بن وردان' قال:حدثنا ایوب السختیانی عن ابی یزید المذنی عن اسماء بنت عمیس' قالت:کنت فی زفاف فاطمة بنت رسول الله صلی الله علیه وسلم فلما اصبحنا جاء النبی صلی الله علیه وسلم فضرب الباب' ففتحت له ام ایمن الباب' فقال:یاام ایمن ادعی لی اخی ' قالت:هو اخوك وتنكحه؟ قال:نعم یاام ایمن' وسمعن النساء صوت النبی صلی الله علیه وسلم فتجین' قالت:

واختبات انافی ناحیة' قالت :فجاء علی فدعاله رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ونضح علیه من الماء' ثم قال :ادعوالی فاطمة' فجاء ت خرقة من الحیاء' فقال لها :قدیعنی انکحتك احب اهل بیتیی الی' ودعالها' ونضح علیها من الماء' فخرج رسول اللہ صلی اللہعلیه وسلم فرأی سوادا' فقال :من هذا؟ قلت :اسماء' قال :ابنة عمیس؟ قلت :نعم' قال : کنت فی زفاف فاطمة بنت رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم تکرمینه؟ (تکرمینها) قلت :نعم' قالت :قد عالی خالفه سعید بن ابی عروبة' فرواه عن ایوب ' عن عکرمة عن ابن عباس))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص452 رقم8455 طبع آخر ج5 ص143 رقم 8509' فضائل الصحابۃ ج 2 ص954 رقم 1342' المستدرک للحاکم ج3 ص158 رقم4806' المعجم الکبیر ج24 ص 36' تاریخ دمشق ج 42 ص133' مختصر تاریخ دمشق ج17 ص341)

''حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لختِ جگر سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے زفاف (رخصتی کی سنت) میں شریک تھی۔ جب صبح ہوئی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور دروازے پر دستک دی۔ حضرت اُم ایمن رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے دروازہ کھولا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ام ایمن! ہمارے بھائی کو بلاؤ۔ انہوں نے عرض کیا: وہ آپ کے بھائی ہیں اور آپ ان کے ساتھ اپنی بیٹی کا نکاح کر رہے ہیں؟ فرمایا: ہاں اُم ایمن' اور دوسری خواتین نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز سنی تو وہ ایک طرف ہوگئیں۔ حضرت اسماء فرماتی ہیں: میں بھی ایک کونہ میں ہوگئی۔ فرماتی ہیں: پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لائے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے دعائے خیر فرمائی اور ان پر پانی کے چھینٹے مارے۔ پھر فرمایا: فاطمہ کو بلاؤ! تو وہ شرماتی ہوئی آئیں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو فرمایا: میں نے آپ کا نکاح اپنے اہل بیت کی محبوب ترین شخصیت سے کیا ہے اور سیدہ کے حق میں دعائے خیر فرمائی اور اُن پر پانی چھڑکا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکلے تو ایک سیاہ عورت کو دیکھا، فرمایا: یہ کون ہے؟ میں نے عرض کیا: اسماء ہوں۔ فرمایا: بنت عمیس؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں! فرمایا کیا تم فاطمہ بنت رسول کی رخصتی میں شریک ہوئی ہوتا کہ ان کی تعظیم بجالاؤ؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں! فرماتی ہیں: اس پر آپ نے میرے حق میں دعائے خیر فرمائی۔''

(( اخبرنا زکریا بن یحییٰ' قال :حدثنا محمدبن ابراهیم بن صدران' قال :حدثنا سهیل بن خلاد العبدی' قال :حدثنا محمد ابن سواء عن سعید بن ابی عروبة' عن ایوب السختیانی عن عکرمة' عن ابن عباس' قال :لمازوج رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فاطمة رضی اللہ عنها' من علی رضی اللہ تعالیٰ عنه 'کان فیمااهدی معها سریر

مشروط، ووسادة من (ادم) اديم حوهاليف، وقربة، وقال: وجاء (وجاء وا) ببطحاء (من) الرمل، فبسطوه في البيت، وقال لعلي رضي الله تعالىٰ عنه، اذااتيت بهافلا تقربها حتى اتيك، فجاء رسول الله صلى الله عليه وسلم فدق الباب، فخرجت، اليه ام ايمن، فقال: اعلم (ثم) اخيي؟ قالت: (فقالت) وكيف يكون اخاك وقدزوجته ابنتك؟ قال: انه اخي، ثم اقبل (على الباب ورأى سوادا، فقال: من هذا؟ قالت: اسماء بنت عميس، فاقبل، عليها، فقال لها: جئت تكرمين ابنة رسول الله صلى الله عليه وسلم؟ (فدعالها، وقال لهاخيرا، قال: ثم دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم، قال:) وكان اليهود يوجدون الرجل (يوخذون الرجل عن) من امرأته اذادخل بها، قال: فدعارسول الله صلى الله عليه وسلم ببدر (بتور) من ماء فتفل فيه وعوذ فيه، ثم دعا عليا صلى الله عليه وسلم، فرش من ذلك الماء على وجهه وصدره، وذراعيه، ثم دعا فاطمة فاقبلت تعثرفي ثوبها حياء من رسول الله صلى الله عليه وسلم ففعل بها مثل ذلك، ثم قال لها مثل ذلك، ثم قال لها: يا ابنتي، والله مااردت ان ازوجك الاخيرااهلي، ثم قام وخرج رسول الله صلى الله عليه وسلم))

(السنن الكبرى للنسائی ج 7 ص 453 رقم 8456 وطبع آخرج 5 ص 144 رقم 5810، الطبقات الكبرى لابن سعد ج 8 ص 254، مصنف عبدالرزاق ج 5 ص 337 رقم (2732) 9844، فضائل الصحابة ج 2 ص 702 رقم 958)

''حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ شادی کی تو جو چیزیں سیدہ کو ہدیہ کیں ان میں ایک بنی ہوئی چارپائی، چمڑے کا تکیہ جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی اور پانی کا ایک مشکیزہ تھا۔ ابن عباس نے فرمایا: صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بطحاء کی ریت لا کر گھر میں بچھا دی اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: جب تم اپنی اہلیہ کے پاس آؤ تو میرے آنے تک ان کے قریب نہ ہونا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تشریف لا کر دروازہ پر دستک دی تو ام ایمن نے دروازہ کھولا۔ آپ نے انہیں فرمایا: میرا بھائی یہیں ہے؟ ام ایمن نے عرض کیا: وہ آپ کے بھائی کیسے ہوئے حالانکہ آپ نے اپنی بیٹی ان کے عقد میں دی ہے؟ فرمایا: وہ میرا بھائی ہے۔ پھر آپ نے حضرت ام ایمن کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا: تم رسول اللہ کی تعظیم کے لیے آئی ہو؟ پھر آپ نے ان کے حق میں دعا فرمائی اور ان کے لئے بہترین کلمات ارشاد فرمائے۔ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اندر تشریف لائے ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا: اور یہودی لوگ شوہر کو اس کی بیوی سے موخر رکھتے تھے۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانی کا ایک کٹورا منگوایا، اُس میں دم فرمایا اور اُس

میں استعاذہ کے الفاظ دم کیئے پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلا کر ان کے چہرے سینے اور بازوؤں میں لڑکھڑاتے ہوئے آئیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے بھی وہی کیا اور وہی فرمایا: پھر فرمایا: بیٹی! میں قسم کھاتا ہوں کہ میں نے آپ کا نکاح اپنے اہل بیت کے بہترین شخص سے کیا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم باہر چلے گئے۔"

(اخبرنی عمران بن بکار بن راشد' قال: حدثنا احمد بن خالد' قال: حدثنا محمد عن عبداللہ بن ابی نجیح' عن ابیہ عن معاویۃ: ذکرعلی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ' فقال سعد بن ابی وقاص: واللہ لان یکون لی واحدۃ من خلال ثلاث احب الی من ان یکون لی ماطلعت علیہ الشمس: ان یکون قال لی ماقال لہ حین ردہ من تبوك: اما ترضی ان تکون منی بمنزلۃ ھارون من موسی' الا انہ لانبی بعدی' احب الی من این یکون لی ماطلعت علیہ الشمس' ولان یکون قال لی ماقال (لہ) (فی) یوم خیبر: لاعطین الرایۃ رجلاً یحب اللہ ورسولہ' یفتح اللہ علی یدیہ' لیس بفرار' احب الی من ان یکون لی ماطلعت علیہ الشمس' ولان یکون لی ابنتہ ولی منھا من الولد مالہ: احب الی من ان یکون لی ماطلعت علیہ الشمس))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 454 رقم 8458 وطبع آخر ج 5 ص 144 رقم 8511' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 335' البدایۃ والنھایۃ ج 5 ص 453 وطبع جدید ج 7 ص 565)

"حضرت عبداللہ بن نجیح اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت معاویہ نے حضرت علی المرتضیٰ کا ذکر کیا تو حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! اگر مجھے حضرت علی کی تین خوبیوں میں سے کوئی ایک خوبی حاصل ہوتی تو وہ مجھے ان تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہوتی جن پر سورج طلوع ہوتا ہے۔

1: اگر مجھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا فرمایا ہوتا جو انہیں غزوہ تبوک پر نہ لیجانے کے وقت فرمایا تھا کہ کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہاری نسبت میرے ساتھ ایسی ہے جیسی ہارون علیہ السلام کی موسیٰ علیہ السلام سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا' تو وہ مجھے ان تمام اشیاء سے زیادہ محبوب ہوتا جن پر آفتاب طلوع ہوتا ہے۔

2: اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے حق میں وہ ارشاد فرمایا ہوتا جو ان کے لیے خیبر کے دن فرمایا تھا: میں عنقریب ایسے شخص کو پرچم عطا کروں گا جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب رکھتا ہے' اللہ تعالیٰ اس کے ہاتھوں فتح عنایت فرمائے گا' وہ بھاگنے والا نہیں ہے' تو وہ مجھے اُن تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہوتا جن پر آفتاب طلوع ہوتا ہے۔

3: اگر مجھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سسرالی رشتہ حاصل ہوتا اور مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی عطا ہوئی ہوتی اور اس سے میری اولاد ہوتی تو یہ چیز مجھے اُن تمام چیزوں سے زیادہ محبوب ہوتی جن پر آفتاب طلوع ہوتا ہے۔"

## جنتی خواتین کی سردار:

((اخبرنا محمد بن بشار' اخبرنا عبدالوهاب' اخبرنا محمد بن عمرو' عن ابی سلمة' عن عائشة' قالت: مرض رسول الله صلى الله عليه وسلم فجاء ت فاطمة رضى الله عنها' فبكت (فاكبت) على رسول الله صلى الله عليه وسلم فسارها فبكت ' ثم أكبت (عليه) فسارها فضحكت فلما توفى النبى صلى الله عليه وسلم سالتها فقالت: لما اكببت عليه' اخبرنى انه ميت من وجعه ذلك' فبكيت' ثم اكببت عليه فاخبرنى: انى اسرع اهل بيته (بيتى) به ذلك فبكيت ثم اكببت عليه' فاخبرنى: انى أسرع اهل بيته (بيتى) به لحوقا وانى سيدة نساء اهل الجنة الامريم بنت عمران' فرفعت راسى فضحكت))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص392رقم 8308وص454رقم 8459وطبع آخر ج 5ص95 رقم 8366وص145رقم 8512' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص391رقم 32260' صحیح ابن حبان ج9ص52رقم 6013)

"ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے تو سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا آکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جھک گئیں' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے سرگوشی فرمائی تو وہ رو پڑیں' پھر جھکیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (دوبارہ) سرگوشی فرمائی تو ہنس پڑیں۔ پھر جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا تو میں نے اُن سے (ہنسنے اور رونے کے متعلق) سوال کیا تو انہوں نے کہا: جب پہلی مرتبہ آپ پر جھکی تو آپ نے مجھے بتایا تھا کہ آپ اسی بیماری میں وصال فرمائیں گے تو میں رو پڑی تھی' پھر میں دوبارہ آپ پر جھکی تھی تو آپ نے فرمایا تھا کہ میں آپ کے اہل بیت میں سب سے پہلے آپ کے پاس پہنچوں گی اور یہ کہ میں جنتی خواتین کی سردار ہوں ماسوا مریم بنت عمران کے تو میں اپنا سر اٹھا کر ہنس پڑی تھی۔"

((اخبرنا هلال بن بشر قال: حدثنا محمد بن خالد' قال: قال (حدثنا) لى موسىٰ بن يعقوب ' (قال) حدثنى هاشم بن هاشم' عن عبد الله بن وهب: ان ام سلمة اخبرته بان رسول الله صلى الله عليه وسلم دعا فاطمة رضى الله عنها فناجاها فبكت' ثم حدثها فضحكت' قالت ام سلمة: فلما توفى رسول الله صلى الله عليه وسلم سالتها عن بكائها وضحكها فقالت: اخبرنى (رسول الله صلى الله عليه وسلم انه يموت' ثم اخبرنى

رسول الله صلى الله عليه وسلم) انى سيدة نساء اهل الجنة بعد مريم ابنة عمران فضحكت))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 455رقم 8460وطبع آخر ج 5ص 145 رقم 8513' سنن الترمذی ص874رقم 3873وص877رقم 3893مناقب علی والحسنین للفواد ص194)

''حضرت عبداللہ بن وھب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہیں ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے بتایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ سرگوشی فرمائی تو وہ رو پڑیں' پھر دوبارہ ان کے ساتھ سرگوشی فرمائی تو وہ ہنس پڑیں۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: پھر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تو میں نے ان سے رونے اور ہنسنے کا سبب دریافت کیا تو انہوں نے بتایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اطلاع دی کہ عنقریب آپ وصال فرمانے والے ہیں' پھر دوسری مرتبہ آپ نے مجھے اطلاع دی کہ میں مریم بنت عمران کے بعد تمام جنتی عورتوں کی سردارہ ہوں تو میں ہنس پڑی۔''

((اخبرنا اسحق بن ابراهيم بن مخلد بن راهوية' قال:اخبرنا جرير عن يزيد بن ابى زياد' عن عبدالرحمن بن ابى نعم عن ابى سعيد قال:قال رسول الله صلى الله عليه وسلم :الحسن والحسين سيد اشباب اهل الجنة' وفاطمة سيدة نساء اهل الجنة' الا ماكان من مريم بنت عمران))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 455رقم 8461وطبع آخر ج 5ص 145 رقم 8514' مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص381رقم 32167' مسند احمد ج 3ص3رقم 1102وص62رقم 11616وص 64رقم 11641وص80رقم 11778)

''حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حسن اور حسین جنتی جوانوں کے سردار ہیں اور فاطمہ جنتی عورتوں کی سردارہ ہے' ماسوا اس کے جو مریم بنت عمران سے تھا۔''

((اخبرنا محمد بن منصور الطوسى' قال حدثنا ابواحمد الزبيرى محمد بن عبدالله قال:اخبرنى ابوجعفر (واسمه) محمد بن مروان قال:حدثنى ابوحازم' عن ابى هريرة قال:ابطاعلينا رسول الله صلى الله عليه وسلم يوماً صبوة النهار' فلما كان العشى قال له قائلنا :يارسول الله قد شق علينا' لم نرك اليوم؟ قال:ان ملكاً من السماء لم يكن زرانى' فاستاذن الله فى زيادتى' فاخبرنى وبشرنى ان فاطمة بنتى سيدة نساء امتى وان حسناً وحسيناً سيد اشباب اهل الجنة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص755رقم 8462وطبع آخر ج5ص146رقم 8515۔

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے ہاں جلوہ افروز ہونے میں تاخیر فرمائی۔ پس جب شام کا وقت ہوا تو ہم میں سے کسی نے عرض کیا: یا رسول اللہ! ہم پر یہ بات بہت گراں گزری کہ آج ہم آپ کی زیارت سے محروم رہے۔ فرمایا: آسمان کے ایک فرشتہ نے ہماری زیارت نہیں کی تھی تو اس نے اللہ تعالیٰ سے ہماری زیارت کے لیے اجازت مانگی۔ پھر اس نے مجھے خبر دی اور خوشخبری سنائی کہ میری بیٹی فاطمہ میری امت کی خواتین کی سیدہ ہیں اور حسن اور حسین نوجوانانِ اہلِ جنت کے سید ہیں۔''

((اخبرنا احمد بن سلیمان' قال: اخبرنا ابو نعیم الفضل بن دکین' قال: اخبرنا زکریا' عن فراس' عن الشعبی' عن مسروق' عن عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا' قال: اقبلت فاطمة رضی اللہ تعالیٰ عنہا' تمشی کان مشیتھا مشیة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال مرحبا یابنتی' ثم اجلسھا عن یمینه (اوعن شماله) ثم اسرالیھا حدیثا' فبکت' (فقلت لھا: استخصك رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بحدیثه' وتبکین؟) ثم انه اسرالیھا حدیثاً' فضحکت' فقلت لھا: مارأیت مثل الیوم فرحاً اقرب من حزن؟ وسالتھا عما قال' فقالت: ماکنت لافشیی سررسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' حتی اذاقبض سالتھا' فقالت: انه اسرالی' فقال ان جبریل کان یعارضنی بالقرآن فی کل سنة مرة' وانه عارضی به العام مرتین' وما ارانی الا قد حضراجلی' وانك اول اھل بیتی لحوقاً (بی) ونعم السلف انالك' قالت: فبکیت لذلك: ثم قال: اماترضین ان تکونی سیدة نساء ھذہ الامة' اونساء المؤمنین' قالت: فضحکت))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 6 ص 380 رقم 7041 وج 7 ص 456 رقم 8463 وطبع آخر ج 4 ص 251 رقم 7087 وج 5 ص 146 رقم 8516' بخاری رقم 6285' 3624' صحیح مسلم رقم المسلسل 6313' 6314' مسند احمد ج 6 ص 282 رقم 26945' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 6 ص 364)

''ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا تشریف لائیں' وہ ایسا چلتی تھیں گویا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چل رہے ہیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری بیٹی کو خوش آمدید! پھر آپ نے ان کو دائیں یا بائیں جانب بٹھایا۔ پھر ان سے رازدارانہ طرز پر بات فرمائی تو وہ رونے لگیں' پھر ان سے دوسری مرتبہ رازدارانہ طرز پر کچھ فرمایا تو وہ ہنس پڑیں۔ اس پر میں نے کہا: آج کی طرح میں نے خوشی کو غم کے قریب نہیں دیکھا' اور میں نے ان سے دریافت کیا کہ انہیں کیا کہا گیا؟ تو انہوں نے کہا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز افشا نہیں کر سکتی۔ حتیٰ کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تو میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا: بیشک آپ نے میرے ساتھ سرگوشی

کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ جبرائیل علیہ السلام میرے ساتھ ہر سال قرآن کریم کا ایک دور کرتے تھے اور اس سال انہوں نے دو مرتبہ دور کیا' اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ بات میرے وصال کے قرب پر دلالت کرتی ہے اور بیشک تم میرے اہل بیت میں سے سب سے پہلے مجھے ملو گی' اور میں پہلے جا کر تمہارا بہترین مددگار ہوں گا۔ فرمایا تو میں اس پر رو پڑی۔ پھر آپ نے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تم اس امت کی خواتین کی یا تمام مومنین کی خواتین کی سیدہ ہو؟ فرمایا: تو میں ہنس پڑی۔"

((اخبرنا محمد بن معمر البحراني' قال: حدثنا ابو دائود'.(قال) حدثنا ابو عوانة' عن فراس ' عن الشعبي' عن مسروق قال: اخبرتني عائشة' قالت: كنا عند رسول الله صلى الله عليه وسلم جميعا' ماتغادر (يغادر) مناواحدة' فجاء ت فاطمة رضي الله عنها' تمشي' ولا والله ان تخطي ء مشيتها من مشية رسول الله صلى الله عليه وسلم' حتى انتهت اليه' فقال: مرحبا بابنتي' فاقعدها عن يمينه او عن يساره' ثم سارها بشيء فبكت بكاءً شديدًا ثم سارها بشي ء فضحكت' تبكين! اخبريني ماقال لك؟ قالت: ما كنت لافشي على رسول الله صلى الله عليه وسلم سره' فلما توفي رسول الله صلى الله عليه وسلم قلت لها: اسالك بالذي لي عليك من الحق: ماسارك به رسول الله صلى الله عليه وسلم قلت لها: اسالك بالذي لي عليك من الحق: ما سارك به رسول الله صلى الله عليه وسلم؟ فقالت: اماالان فنعم سارني (امامرته) في المرة الاولي' فقال: ان جبريل عليه السلام' كان يعارضني بالقرآن في كل سنة مرة ' وانه عارضني (به) العام مرتين ' ولااري الاجل الا قد اقترىٰ' فاتقي الله واصبري' ثم قال لي: يافاطمة! اماترضين ان تكوني (انك) سيدة نساء هذه الامة' وسيدة نساء العالمين فضحكت))

(السنن الکبری للنسائی ج 7 ص 456 رقم 8464 وطبع آخر ج 5 ص 146 رقم 8517 مسند ابی داود الطیالسی ص 196 رقم 1373 وطبع جدید ج 2 ص 150 رقم 1470' سنن ابن ماجہ ج 6 ص 281 رقم 1621' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 955 رقم 1343' الطبقات الکبری لابن سعد ج 8 ص 256' دلائل النبوۃ بیہقی ج 7 ص 165 مشکوۃ ج 2 ص 511 رقم 6138)

"حضرت مسروق بیان کرتے ہیں کہ مجھے ام المومنین سیدۃ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے بتایا کہ ہم سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھیں' ہم میں سے کوئی ایک پیچھے نہیں رہی تھی کہ اچانک سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا چلتی ہوئی آئیں' اور اللہ کی قسم ان کی چال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چال سے جدا نہ تھی' یہاں تک کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچ گئیں تو آپ نے فرمایا: ہماری بیٹی کو مرحبا' پھر آپ نے ان کو دائیں یا بائیں بٹھایا' پھر انہیں راز کے طور پر کوئی بات فرمائی تو وہ بہت سخت روئیں' پھر اور کوئی بات فرمائی تو

ہنسنے لگیں۔ پھر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کر چلے گئے تو میں نے ان سے کہا: ہمارے درمیان میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو راز کے لئے مخصوص فرمایا اور آپ رو پڑیں؟ بتلایئے! حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو کیا فرمایا؟ انہوں نے کہا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز افشا نہیں کرتی۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا تو میں نے ان سے کہا: میں آپ کو اس حق کا واسطہ دے کر پوچھتی ہوں جو میرا آپ پر ہے' آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا بات فرمائی تھی؟ انہوں نے کہا: ہاں اب بتلاتی ہوں۔ پہلی مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے سرگوشی کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ جبرائیل علیہ السلام ہر سال میرے ساتھ ایک مرتبہ قرآن کا دور کرتے تھے اور اس سال انہوں نے دو مرتبہ دور کیا اور میں سمجھتا ہوں کہ میرے وصال کا وقت آپہنچا ہے' پس تم صبر کرنا اور تقویٰ پر قائم رہنا۔ دوسری مرتبہ فرمایا: اے فاطمہ! کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تم اس امت کی خواتین کی اور تمام جہانوں کی خواتین کی سیدہ ہو' تو میں ہنس پڑی تھی۔"

## جگر گوشہ رسول:

((اخبرنا قرتیبة' (بن سعید) قال: حدثنا اللیث عن ابن ابی ملیکة' عن المسور بن مخرمة قال: سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم وهو علی المنبر یقول: ان بنی هاشم بن المغیرة استاذنونی ان ینکحوا ابنتهم علی بن ابی طالب رضی الله عنه' فلا اذن' ثم لا اذن' الا ان یرید ابن ابی طالب ان یطلق ابنتیی وینکح ابنتهم' فانما هی بضعة منی' یرینی ماارابها ویوذینی ماآذاها' ومن آذی رسول الله فقد حبط عمله))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص394 رقم 8312 وص457 رقم 8465 وطبع آخر ج5 ص97 رقم 8370 وص147 رقم 8518' بخاری رقم 3714' 3729' 3767' 5230' صحیح مسلم رقم المسلسل 6307' 6308' 6310' سنن الترمذی ص873 رقم 3867' 3869' سنن ابن ابی داود رقم 2069' 2070' سنن ابن ابی ماجہ رقم 1998' 1999' فضائل الصحابة ج2 ص945 رقم 1323' 1324' وص946 رقم 1326' 327' 1328' 1329' 1330' وص950 رقم 1333' 1334' وص951 رقم 1335 وص959 رقم 1347' صحیح ابن حبان ج9 ص54 رقم 6917' 6918' بتحقیق ج15 ص405 رقم 6955)

"حضرت مسور بن مخرمة رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر ارشاد فرماتے ہوئے سنا: بیشک بنو ہاشم بن مغیرہ نے مجھ سے اجازت مانگی ہے کہ وہ اپنی بیٹی کا نکاح علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کریں تو میں اجازت نہیں دیتا' پھر اجازت نہیں دیتا مگر یہ کہ ابن ابو طالب میری بیٹی کو طلاق دے دے اور اُن کی بیٹی سے نکاح کر لے۔ بیشک فاطمہ میرے جسم کا حصہ ہے' مجھے وہ چیز بے قرار کرتی ہے جو اُسے بے قرار کرتی ہے اور مجھے وہ چیز اذیت پہنچاتی ہے جو اُسے اذیت

پہنچاتی ہے اور جو شخص اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیت پہنچائے تو اس کے تمام اعمال برباد ہو جاتے ہیں۔"

((اخبرنا احمدبن سليمان قال:حدثنا يحى بن آدم' قال :حدثنا بشر بن السرى' قال: حدثنا الليث بن سعد قال:سمعت ابن ابى مليكة يقول:سمعت المسوربن مخرمة يقول:سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم بمكة يقول وهو على المنبر:ان بنى هاشم بن المغيرة' استاذنونى فى ان ينكحوا ابنتهم عليا' وانى لاآذن (ثم لاآذن) الا ان يريد ابن ابى طالب ان يفارق ابنتى وان ينكح ابنتهم' ثم قال:ان فاطمة (مضغة او بضعة منى' يوذينى ما آذاها' ويريبنى ماارابها' وماكان لابن ابى طالب رضى الله عنه' ان يجمع بين بنت عدوالله وبين بنت رسول الله صلى الله عليه وسلم))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 394 رقم 8313 وص 457 رقم 8466 وطبع آخرج 5 ص 97 رقم 8371 وص 147 رقم 8519)

"حضرت مسور بن مخرمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مکۃ المکرمۃ میں (ہجرت کے بعد) منبر پر بیان کرتے ہوئے سنا۔ آپ نے فرمایا: بیشک مجھ سے بنو ہاشم بن مغیرہ نے اجازت مانگی ہے کہ وہ اپنی بیٹی کا نکاح علی سے کریں اور بلاشبہ میں اجازت نہیں دیتا' پھر اجازت نہیں دیتا مگر یہ کہ ابن ابی طالب میری بیٹی کو فارغ کردے اور ان کی بیٹی سے نکاح کرلے۔ پھر فرمایا: بیشک فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے' مجھے وہ چیز اذیت پہنچاتی ہے جو اس کو اذیت پہنچاتی ہے اور مجھے وہ چیز بے قرار کرتی ہے جو اس کو بے قرار کرتی ہے۔ ابن ابی طالب کے لیے مناسب نہیں ہے کہ وہ بنت عدو اللہ (اللہ کے دشمن کی بیٹی) اور بنت نبی اللہ (اللہ کے نبی کی بیٹی) کو ایک ساتھ رکھے۔"

((حدثنا الحارث بن مسكين قراءة عليه وانا اسمع عن سفيان' عن عمرو' عن ابن مليكة عن المسوربن مخرمة ان النبى صلى الله عليه وسلم قال:ان فاطمة بضعة منى من اغضبها اغضبنى))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 458 رقم 8467 وطبع آخرج 5 ص 148 رقم 8520)

"حضرت عمرو بن دینار ابن ابی ملیکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا: بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے جو اسے غضبناک کرتا ہے وہ مجھے غضبناک کرتا ہے۔"

((اخبرنا محمد بن خالد بن خلى' قال:حدثنا بشر بن شعيب' عن ابيه' عن الزهرى' قال:اخبرنى على بن الحسين:ان المسور بن محرمة اخبره ان رسول الله صلى الله

علیه وسلم قال:ان فاطمة لمضغة او بضعة منی))
(سنن الکبری للنسائی ج7ص394 رقم 8314وص458رقم 8469وطبع آخر ج5ص97 رقم8372وص 148رقم 8522)

''امام زہری رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی بن الحسین (زین العابدین) رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہیں حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک فاطمہ میرے جسم کا ٹکڑا ہے۔''

((اخبرنا عبیداللہ بن سعد بن ابراهیم (بن سعد' قال حدثنا عمی) قال:اخبرنا یعقوب بن ابراهیم' اخبرنا ابی' عن الولید بن کثیر' عن محمد بن عمرو بن حلحلة انه حدثه ان ابن شهاب حدثه ان علی بن الحسین حدثه ان المسور بن مخرمة قال:سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم علی منبرة هذاوانا یومئذ محتلم فقال:ان فاطمة بضعة منی))
(سنن الکبری للنسائی ج7ص394 رقم 8314وص' 458رقم 8469 وطبع آخر ج5ص97 رقم8372 وص 148 رقم8522)

''امام علی بن حسین (سیدالساجدین زین العابدین) رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ انہیں حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس منبر پر ارشاد فرماتے ہوئے سنا اور میں اس وقت عاقل بالغ تھا' آپ نے فرمایا: بیشک فاطمہ میرے جسم کا ٹکڑا ہے۔''

## حضرت فاطمہ کا گھرانہ اہل بیت ہے:

((عن انس بن مالك رضی الله عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم کان یمر بباب فاطمة ستة اذا خرج الی صلاة الفجر، یقول:الصلاة!یا اهل البیت ﴿اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَیُطَهِّرَ كُمْ تَطْهِیْرًا﴾))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ چھ ماہ تک حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول رہا کہ جب نماز فجر کے لئے نکلتے اور حضرت فاطمہ کے دروازہ کے پاس سے گزرتے تو فرماتے: اے اہل بیت! نماز قائم کرو۔ (اور پھر یہ آیت مبارکہ پڑھتے:) اے اہل بیت! اللہ چاہتا ہے کہ تم سے (ہر طرح کی) آلودگی دور کردے اور تم کو خوب پاک وصاف کردے۔''

1: ترمذی، الجامع الصحیح، 5:352، رقم32062: احمد بن حنبل، المسند، 3:259، 2853: احمد بن حنبل، فضائل الصحابہ، 2:761، رقم1340، 13414: ابن ابی شیبہ، المصنف6:388، رقم:322725: شیبانی، الآحاد و المثانی ، 5:360، قم29536: عبد بن حمید، المسند: 367، رقم12237: حاکم، المستدرک، 3:172، رقم 47488: طبرانی، المعجم الکبیر، 3:56، رقم26719: بخاری نے ''الکنیٰ'' (ص:25، رقم205) میں ابوالحمراء سے حدیث روایت کی ہے جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس عمل کی مدت نو ماہ بیان کی گئی ہے۔10: عبد بن حمید نے المسند (ص173، رقم475) میں امام

بخاری کی بیان کردہ روایت نقل کی ہے۔11: ابن حیان نے، طبقات المحدثین باصبهان (148:4) میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی اس روایت میں آٹھ ماہ کا ذکر کیا ہے۔ 12: ابن اثیر، اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ، 218:713: ذہبی، سیر اعلام النبلاء، 134:214: مزی، تہذیب الکمال، 35، 250، 25115: ابن کثیر، تفسیر القرآن العظیم، 483:316: سیوطی نے، الدر المنثور فی التفسیر بالماثور (613:5) میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ 17: سیوطی نے، الدر المنثور فی التفسیر بالماثور (607:6) میں حضرت ابو الحمراء سے روایت کی ہے۔ 18: شوکانی، فتح القدیر، 280:4

((عن ابی سعید الخدری رضی الله عنه فی قوله: إِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ قال: نزلت فی خمسة: فی رسول الله صلی الله علیه وسلم وعلی، فاطمه، والحسن، والحسین رضی الله عنهم))

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد مبارکہ: اے اہل بیت! اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ تم سے (ہر طرح کی) آلودگی دُور کر دے کے بارے میں کہا ہے کہ یہ آیت مبارکہ پانچ ہستیوں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کے بارے میں نازل ہوئی۔''

1: طبرانی، المعجم الاوسط، 380:3، رقم: 34562: طبرانی، المعجم الصغیر، 231:1، رقم 3753: ابن حیان، طبقات المحدثین باصبهان: 384:34: خطیب بغدادی، تاریخ بغداد، 278:105: طبری، جامع البیان فی تفسیر القرآن، 6:22

## گھرانہ اہل کساء:

((عن صفية بنت شيبة، قالت: قالت عائشة رضی الله عنها: خرج النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم غداة وعلیه مرط مرحل من شعر اسود. فجاء الحسن بن علی رضی الله عنهما فادخله، ثم جاء الحسین رضی اله عنه فدخل معه، ثم جاء ت فاطمة رضی الله عنها فادخلها، ثم جاء علی رضی الله عنه فادخله، ثم قال: إِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا))

''صفیہ بنت شیبہ روایت کرتی ہیں: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صبح کے وقت باہر تشریف لائے دراں حالیکہ آپ ﷺ نے ایک چادر اوڑھی ہوئی تھی جس پر سیاہ اُون کے کجاووں کے نقش بنے ہوئے تھے۔ پس حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اُس چادر میں داخل کر لیا پھر حضرت حسین رضی اللہ عنہ آئے تو آپ کے ہمراہ چادر میں داخل ہو گئے، پھر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا آئیں اور آپ نے انہیں چادر میں داخل کر لیا، پھر حضرت علی کرم اللہ وجہہ آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی چادر میں لے لیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت مبارکہ پڑھی: ''اے اہلِ بیت! اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ تم سے (ہر طرح کی) آلودگی دور کر دے اور تم کو

خوب پاک وصاف کردے۔"

((عن عمر بن ابی سلمة ربیب النبی ﷺ، قال: لما نزلت هذه الآیة علی النبی ﷺ ﴿إِنَّمَا يُرِيدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا﴾ فی بیت ام سلمة، فدعا فاطمة و حسناً و حسيناً رضی الله عنهم فجللهم بكساء، وعلی رضی الله عنهم خلف ظهره فجلله بكساء، ثم قال: اللهم! هؤلاء اهل بيت، فاذهب عنهم الرجس و طهرهم تطهيراً))

"حضرت عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں یہ آیت مبارکہ: "اے اہلِ بیت! اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ تم سے (ہر طرح کی) آلودگی دور کر دے اور تم کو خوب پاک وصاف کر دے۔" نازل ہوئی: تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ، حضرت حسن، اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کو بلایا اور کملی میں ڈھانپ لیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنہیں بھی کملی میں ڈھانپ لیا، پھر عرض کیا: الٰہی! یہ میرے اہل بیت ہیں۔ ان سے نجاست دور کر اور ان کو خوب پاک وصاف کر دے۔"

## سیدہ فاطمہ سب جہانوں کی سردار ہیں:

((عن عائشة رضی الله عنها، ان النبی ﷺ قال و هو فی مرضه الذی توفی فيه: يا فاطمة! الا ترضين ان تكونی سيدة نساء العالمين وسيدة نساء هذه الامة وسيدة نساء المؤمنين))

"حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے فاطمہ! کیا تو نہیں چاہتی کہ تو تمام جہانوں کی عورتوں، میری اس اُمت کی تمام عورتوں اور مؤمنین کی تمام عورتوں کی سردار ہو۔"

((عن عائشة رضی الله عنها قالت: اقبلت فاطمة تمشی كان مشيتها مشی النبی صلی الله تعالیٰ عليه وسلم، فقال النبی صلی الله تعالیٰ عليه وسلم، مرحبا بابنتی ثم اجلسها عن يمينه او عن شماله، ثم اسر اليها حديثاً فبكت، فقلت لها: لما تبكين؟ ثم اسر اليها حديثا فضحكت، فقلت ما رايت كاليوم فرحاً اقرب من حزن، فسالتها عما قال، فقالت: ما كنت لافشی سر رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم ان جبريل كان يعارضنی القرآن كل سنة مرة، وانه عارضنی العام مرتين، ولا اراه الا حضر اجلی، وانك اول اهل بيتی لحاقا بی، فبكيت فقال: اما ترضين، ان تكونی سيدة نساء اهل الجنة، او نساء المؤمنين! فضحكت لذلك))

''حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت فاطمۃ الزہراء آئیں اور اُن کا چلنا ہو بہو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے چلنے جیسا تھا۔ پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی لختِ جگر کو خوش آمدید کہا اور اپنے دائیں یا بائیں جانب بٹھالیا، پھر چپکے چپکے ان سے کوئی بات کہی تو وہ رونے لگیں، پس میں نے اُن سے پوچھا کہ کیوں رورہی ہیں؟ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے کوئی بات چپکے چپکے کہی تو وہ ہنس پڑیں۔ پس میں نے کہا کہ آج کی طرح میں نے خوشی کو غم کے اتنے نزدیک کبھی نہیں دیکھا۔ میں نے (حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے پوچھا:) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا فرمایا تھا؟ اُنہوں نے جواب دیا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے راز کو فاش نہیں کرسکتی۔ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوگیا تو میں نے اُن سے (اُس بارے میں) پھر پوچھا تو اُنہوں نے جواب دیا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے سرگوشی کی کہ جبرائیل ہر سال میرے ساتھ قرآن کریم کا ایک بار دور کیا کرتے تھے لیکن اس سال دو مرتبہ کیا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ میرا آخری وقت آپہنچا ہے اور بے شک میرے گھر والوں میں سے تم ہو جو سب سے پہلے مجھ سے آملو گی۔ اس بات نے مجھے رلایا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ تم تمام جنتی عورتوں کی سردار ہو یا تمام مسلمان عورتوں کی سردار ہو؟ پس اس بات پر میں ہنس پڑی۔''

((عن مسروق: حدیثتنی عائشة ام المؤمنین رضی الله عنها، قالت قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم یا فاطمة! الا ترضین ان تکونی سیدة نساء المؤمنین۔ او سیدة نساء هذه الامة))

''حضرت مسروق روایت کرتے ہیں کہ ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: اے فاطمہ! کیا تو اس بات پر راضی نہیں ہو کہ مسلمان عورتوں کی سردار ہو یا میری اس اُمت کی سب عورتوں کی سردار ہو!''

((عن ابی هریرة رضی الله عنه، ان رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم قال: ان ملكاً من السماء لم یكن زارنی، فاستاذن الله فی زیارتی، فبشرنی او اخبرنی ان فاطمة سیدة نساء امتی))

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آسمان کے ایک فرشتے نے میری زیارت نہیں کی تھی، پس اُس نے اللہ تعالیٰ سے میری زیارت کی اجازت لی اور اُس نے مجھے خوشخبری سنائی (یا) مجھے خبر دی کہ فاطمہ میری اُمت کی سب عورتوں کی سردار ہیں۔''

## سیدہ فاطمہ جنتی عورتوں کی اور آپ کے شہزادے جنتی جوانوں کے سردار ہیں:

((عن حذیفة رضی الله عنه قال: قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم ان هذا

ملك لم ينزل الارض قط قبل هذه الليلة استاذن ربه ان يسلم علي ويبشرني بان فاطمة سيدة نساء اهل الجنة، وان الحسن و الحسين سيدا شباب اهل الجنة))

''حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ایک فرشتہ جو اس رات سے پہلے کبھی زمین پر نہ اُترا تھا۔ اُس نے اپنے پروردگار سے اجازت مانگی کہ مجھے سلام کرنے حاضر ہو اور مجھے یہ خوشخبری دے: فاطمہ! اہل جنت کی تمام عورتوں کی سردار ہے اور حسن و حسین جنت کے تمام جوانوں کے سردار ہیں۔''

((عن علي بن ابي طالب ان النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قال لفاطمة رضي الله عنها: الا ترضين ان تكوني سيدة نساء اهل الجنة۔ و ابناكِ سيدا شباب اهل الجنة))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: کیا تمہیں اس بات پر خوشی نہیں کہ اہل جنت کی تمام عورتوں کی سردار ہو اور تیرے دونوں بیٹے جنت کے تمام جوانوں کے سردار ہیں۔''

((عن ابن عباس رضي الله عنهما قال: خط رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم في الارض اربعة خطوط۔ قال: تدرون ما هذا؟ فقالوا: الله و رسوله اعلم۔ فقال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم: افضل نساء اهل الجنة: خديجة بنت خويلد، و فاطمة بنت محمد، و آسية بنت مزاحم امراة فرعون، ومريم ابنة عمران))

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے زمین پر چار لکیریں کھینچیں اور فرمایا: تم جانتے ہو یہ کیا ہے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اللہ اور اُس کا رسول بہتر جانتے ہیں۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اہلِ جنت کی تمام عورتوں سے افضل ترین (چار) ہیں۔ خدیجہ بنت خویلد، فاطمہ بنت محمد، فرعون کی بیوی آسیہ بنت مزاحم اور مریم بنت عمران۔''

((عن صالح قال: قالت عائشة لفاطمة بنت رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم الا ابشرك ان سمعت رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يقول: سيدات اهل الجنة اربع مريم بن عمران و فاطمة بن رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم و خديجة بنت خويلد، و آسية امراة فرعون))

''حضرت صالح رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ اُم المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے کہا: کیا میں تمہیں خوشخبری نہ سناؤں! (وہ یہ کہ) میں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا: اہلِ جنت کی عورتوں کی سردار صرف چار خواتین ہیں: مریم بنت عمران، فاطمہ بنت رسول اللہ، خدیجہ بنت خویلد اور فرعون کی بیوی آسیہ۔''

## اللہ تعالیٰ نے فاطمہ اور آلِ فاطمہ پر جہنم کی آگ حرام کردی:

((عن ابن عباس رضی اللہ عنهما قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم لفاطمة رضی اللہ عنها: ان اللہ غیر معذبك و لا ولدك))

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: اللہ تعالیٰ تمہیں اور تمہاری اولاد کو آگ کا عذاب نہیں دے گا۔''

((عن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنهما قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم ان فاطمة حصنت فرجها فحرمها اللہ و ذریتها علی النار))

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک فاطمہ نے اپنی عصمت و پاک دامنی کی ایسی حفاظت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُسے اور اُس کی اولاد کو آگ سے محفوظ فرما دیا ہے۔''

((عن جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنهما قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم انما سمیت بنتی فاطمة لان اللہ فطمها وفطم محبیها عن النار))

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری بیٹی کا نام فاطمہ اس لئے رکھا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُسے اور اُس سے محبت رکھنے والوں کو دوزخ سے الگ تھلک کردیا ہے۔''

## سیدہ فاطمہ کی والدہ افضل النساء ہیں:

((عن عبداللہ بن جعفر قال: سمعت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنه یقول: سمعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم یقول: خیر نسائها خدیجة بنت خویلد، و خیر نسائها مریم بن عمران))

''حضرت عبداللہ بن جعفر روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا: (اپنے زمانہ کی عورتوں میں) سب سے افضل خدیجہ بنت خویلد ہیں، اور (اپنے زمانہ کی عورتوں میں) سب سے افضل مریم بن عمران ہیں۔''

((عن عبداللہ بن جعفر، سمعت علیاً بالکوفة، یقول: سمعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم یقول: خیر نسائها مریم بنت عمران، و خیر نسائها خدیجة بنت خویلد

قال ابو کریب: واشار وکیع الی السماء والارض))

''حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کوفہ میں یہ

فرماتے ہوئے سنا کہ مریم بنت عمران اور خدیجہ بنت خویلد زمین و آسمان میں سب عورتوں سے بہتر ہیں۔ (راوی) ابو کریب کہتے ہیں کہ وکیع نے (یہ حدیث بیان کرتے ہوئے) زمین و آسمان کی طرف اشارہ کیا۔"

## فاطمہ! میرے ماں باپ تجھ پر قربان:

((عن ابن عمر رضی الله عنهما: ان النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم کان اذا سافر کان آخر الناس عهدا به فاطمة و اذا قدم من سفر کان اول الناس به عهدا فاطمة رضی الله عنها۔ فقال لها رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فداك ابی و امی))

"حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر کا ارادہ فرماتے تو اپنے اہل و عیال میں سے سب کے بعد جس سے گفتگو کر کے سفر پر روانہ ہوتے وہ سیدہ فاطمہ ہوتیں۔ اور سفر سے واپسی پر سب سے پہلے جس کے پاس تشریف لاتے وہ بھی حضرت فاطمہ ہی ہوتیں۔ اور یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہ سے فرماتے: (فاطمہ) میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔"

((عن عمر بن الخطاب رضی الله عنه ان النبی صلی الله علیه وسلم قال لفاطمة فداك ابی و امی))

"حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے (بھی) مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرماتے تھے: (فاطمہ!) میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔"

## لختِ جگرِ مصطفیٰ:

((عن المسور بن مخرمة: ان رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم قال: فاطمة بضعة منی، فمن اغضبها اغضبنی))

"حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ میرے جسم کا ٹکڑا ہے۔ پس جس نے اسے ناراض کیا اُس نے مجھے ناراض کیا۔"

((عن محمد بن علی قال: قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم انما فاطمة بضعة منی، فمن اغضبها اغضبنی))

"محمد بن علی روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک فاطمہ میرے جگر کا ٹکڑا ہے۔ پس جس نے اُسے ناراض کیا اُس نے مجھے ناراض کیا۔"

((عن علی رضی الله عنه انه کان عند رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فقال: ای شیء خیر للمراۃ؟ فسکتوا، فلما رجعت قلت لفاطمة! ای شیء خیر للنساء؟ قالت: الا یراهن الرجال۔ فذکرت ذلك للنبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم، فقال انما فاطمة

بضعة منی)).

''سیدنا علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ وہ بارگاہِ نبوی میں حاضر تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: عورت کے لئے کونسی شے بہتر ہے؟ اس پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم خاموش رہے۔ جب میں گھر لوٹا تو میں نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: بتاؤ! عورت کے لئے کونسی شے بہتر ہے؟ سیدہ فاطمہ نے جواب دیا۔ عورت کے لئے سب سے بہتر یہ ہے کہ اُسے غیر مرد نہ دیکھے۔ میں نے اس چیز کا تذکرہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ میرے جسم کا ٹکڑا ہے۔''

## سیدہ فاطمہ کی آمد پر نبی کریم کا عمل:

((عن عائشة ام المؤمنين رضی الله عنها قالت: كان رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم اذا رآها قد اقبلت رحب بها، ثم قام اليها فقبلها، ثم اخذ بيدها فجاء بها حتى يجلسها في مكانه۔ وكانت اذا رات النبی صلى الله تعالىٰ عليه وسلم رحبت به، ثم قامت اليه فقبلته صلى الله تعالىٰ عليه وسلم))

''ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب سیدہ فاطمہ کو آتے ہوئے دیکھتے تو خوش آمدید کہتے۔ پھر ان کی خاطر کھڑے ہو جاتے، اُنہیں بوسہ دیتے، اُن کا ہاتھ پکڑ کر لاتے اور اُنہیں اپنی نشست پر بٹھا لیتے۔ اور جب سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی طرف آتے ہوئے دیکھتیں تو خوش آمدید کہتیں، پھر کھڑی ہو جاتیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بوسہ دیتیں۔''

((عن ام المؤمنين عائشة رضی الله عنها انها قالت: كانت (فاطمة) اذا دخلت عليه صلى الله تعالىٰ عليه وسلم رحب بها و قام اليها فاخذ بيدها فقبلها و اجلسها في مجلسه))

''ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب سیدہ فاطمہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوتیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ کو خوش آمدید کہتے، کھڑے ہو کر اُن کا استقبال کرتے، اُن کا ہاتھ پکڑ کر اُسے بوسہ دیتے اور اُنہیں اپنی نشست پر بٹھا لیتے۔''

((عن ام المؤمنين عائشة رضی الله عنها انها قالت: كانت (فاطمة) اذا دخلت عليه صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قام اليها فقبلها ورحب بها واخذ بيدها۔ فاجلسها في مجلسه وكانت هي اذا دخل عليها رسول الله صلى الله عليه وسلم قامت اليه مستقبلة وبلت يده))

''ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: سیدہ فاطمہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر اُن کا استقبال فرماتے، اُنہیں بوسہ دیتے، خوش آمدید کہتے اور اُن کا ہاتھ پکڑ کر اپنی نشست پر اٹھا لیتے۔ اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہ کے ہاں رونق افروز ہوتے تو سیدہ فاطمہ بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے استقبال کے لئے کھڑی ہو جاتیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ اقدس کو بوسہ دیتیں۔''

## حضور سیدہ کی نشست کے لئے اپنی کملی مبارک بچھا دیتے:

((عن علی انه دخل علی النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم وقد بسط شملة، فجلس علیها هو وفاطمة و علی والحسن و الحسین، ثم اخذ النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم بمجامعه فعقد علیهم، ثم قال: اللهم ارض عنهم کما انا عنهم راض))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوئے، درآں حالیکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چادر بچھائی ہوئی تھی۔ پس اُس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین بیٹھ گئے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس چادر کے کنارے پکڑے اور اُن پر ڈال کر اس میں گرہ لگا دی۔ پھر عرض کیا: اے اللہ! تو بھی ان سے راضی ہو جا، جس طرح میں ان سے راضی ہوں۔''

## سفرِ مصطفٰی کی ابتدا اور انتہا بیتِ فاطمہ سے ہوتی:

((عن ثوبان مولی رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم قال: کان رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم اذا سافر کان آخر عهده بانسان من اهله فاطمة، و اول من یدخل علیها اذا قدم فاطمة))

''حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد کردہ غلام حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر کا ارادہ فرماتے تو اپنے اہل و عیال میں سے سب کے بعد جس سے گفتگو فرما کر سفر پر روانہ ہوتے وہ حضرت فاطمہ ہوتیں، اور سفر سے واپسی پر سب سے پہلے جس کے پاس تشریف لاتے وہ بھی حضرت فاطمہ ہوتیں۔''

((عن ابن عمر رضی الله عنهما: ان النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم کان اذا سافر کان آخر الناس عهدا به فاطمة، و اذا قدم من سفر کان اول الناس به عهدا فاطمة رضی الله عنها۔ فقال لها رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فداك ابی و امی))

''حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر کا ارادہ فرماتے تو اپنے اہل و عیال میں سے سب کے بعد جس سے گفتگو فرما کر سفر پر روانہ ہوتے وہ سیدہ فاطمہ

ہوتی اور سفر سے واپسی پر سب سے پہلے جس کے پاس تشریف لاتے وہ بھی حضرت فاطمہ ہی ہوتیں اور یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ فاطمہ سے فرماتے: (فاطمہ!) میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔"

((عن ابن عباس قال: كان رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم اذا قدم من سفر قبل ابنته فاطمة))

"حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب سفر سے واپس تشریف لاتے تو اپنی صاحبزادی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بوسہ دیتے۔"

## رُوئے زمین پر حضور کی محبت کا مرکزِ خاص:

((عن جميع بن عمير التيمي، قال دخلت مع عمتي على عائشة فسئلت اى الناس كان احب الى رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم؟ قالت: فاطمة، فقيل: من الرجال؟ قالت: زوجها ان كان ما علمت صوامًا قوامًا))

"حضرت جمیع بن عمیر تیمی رضی اللہ بیان کرتے ہیں کہ میں اپنی پھوپھی کے ہمراہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا اور پوچھا حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو کون زیادہ محبوب تھا؟ امّ المؤمنین رضی اللہ عنہا نے فرمایا: فاطمہ۔ عرض کیا گیا: مردوں میں سے (کون زیادہ محبوب تھا)؟ فرمایا: اُن کے شوہر، جہاں تک میں جانتی ہوں وہ بہت زیادہ روزہ رکھنے والے اور راتوں کو عبادت کے لئے بہت قیام کرنے والے تھے۔"

((عن ابن بريدة، عن ابيه، قال: كان احب النساء الى رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فاطمة ومن الرجال علي))

"حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو عورتوں میں سے زیادہ محبت حضرت فاطمۃ الزہراء سے تھی اور مردوں میں سے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ محبوب تھے۔"

((عن ابى سلمة بن عبدالرحمن، قال: اخبرني اسامة بن زيد، قال: كنت جالساً اذا جاء علي والعباس رضي الله عنهما يستاذنان، فقالا: يا اسامة استاذن لنا على رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فقلت: يا رسول الله! علي والعباس يستاذنان، فقال: أتدري، ما جاء بهما؟ قلت: لا، فقال النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم لكني ادري، ائذن لهما، فدخلا، فقالا يا رسول الله جئناك اىّ اهلك احب اليك؟ قال: فاطمة بنت محمد))

"حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضرت اُسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے

مجھے بتایا کہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما تشریف لائے، انہوں نے کہا: اُسامہ! ہمارے لئے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اندر آنے کی اجازت مانگو۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما (حاضری کی) اجازت مانگتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جانتے ہو وہ کیوں آئے ہیں؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا: میں جانتا ہوں انہیں آنے دو۔ چنانچہ دونوں حضرات اندر داخل ہوئے اور اُنہوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم یہ بات جاننے کے لئے حاضر ہوئے ہیں کہ اہلِ بیت میں سے آپ کو کون زیادہ محبوب ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ بنت محمد۔"

((عن ابی هريرة رضی الله عنه، قال: قال علی بن ابی طالب رضی الله عنه يا رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم ايما احب اليك: انا ام فاطمة؟ قال: فاطمة احب الی منك، وانت اعز الی منها))

"حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے (بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں) عرض کیا: یارسول اللہ! آپ کو میرے اور فاطمہ میں سے کون زیادہ محبوب ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ مجھے تم سے زیادہ پیاری ہے، اور تم میرے نزدیک اُس سے زیادہ عزیز ہو۔"

((عن ابن ابی نجيح عن ابيه، قال: اخبرنی من سمع علياً علی منبر الكوفة يقول: دخل علينا رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم فجلس عند رؤوسنا فدعا باناء فيه ماء فاتی به فدعا فيه بالبركة ثم رشه علينا، فقلت: يا رسول الله! انا احب اليك ام هی؟ قال: هی احب الی منك وانت اعز علی منها))

"ابن ابی نجیح نے اپنے والد سے روایت کی کہ مجھے اُس شخص نے بتایا جس نے منبر کوفہ پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر تشریف لائے اور ہمارے سرہانے بیٹھ کر پانی کا برتن منگوایا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں برکت کی دعا فرمائی اور ہم پر اس کے چھینٹے مارے۔ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آپ کو مجھ سے زیادہ محبت ہے یا فاطمہ سے؟ فرمایا: مجھے یہ تم سے زیادہ پیاری ہے اور تم مجھے اس سے زیادہ عزیز ہو۔"

## عادات واطوار میں شبیہ رسول:

((عن عائشة ام المؤمنين رضی الله عنها، قالت: ما رايت احدا اشبه سمتا و دلا وهديا برسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم فی قيامها و قعودها من فاطمة بنت رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه وسلم))

"ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں: میں نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی

صاحبزادی سیدہ فاطمہ سے بڑھ کر کسی کو عادات واطوار، سیرت وکردار اور نشست وبرخاست میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت رکھنے والا نہیں دیکھا۔"

((عن عائشة ام المؤمنين رضي الله عنها قالت: ما رأيت احدا من الناس كان اشبه بالنبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم كلاماً ولا حديثاً ولا جلسةً من فاطمة))

"ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں نے اندازِ گفتگو میں سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے بڑھ کر کسی اور کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت رکھنے والا نہیں دیکھا۔"

((عن انس بن مالك رضي الله عنه قال لم يكن احد اشبه برسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم من الحسن بن علي، و فاطمة صلوات الله عليهم اجمعين))

"حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ کوئی بھی شخص حضرت حسن بن علی اور حضرت فاطمۃ الزہرا (رضی اللہ عنہا) سے بڑھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت رکھنے والا نہیں تھا۔"

((عن عائشة رضي الله عنها قالت اجتمع نساء النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فلم يغادر منهن امراة، فجاء ت فاطمة تمشي كان مشيتها مشية رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فقال: مرحبا بابنتي۔ فاجلسها عن يمينه او عن شماله))

"ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام ازواج جمع تھیں اور کوئی بھی غیر حاضر نہیں تھی۔ اتنے میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آئیں جن کی چال ہو بہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چلنے کے مشابہ تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مرحبا (خوش آمدید) میری بیٹی! پھر انہیں اپنی دائیں یا بائیں جانب بٹھالیا۔"

((عن مسروق: حدثتني عائشة ام المؤمنين رضي الله عنها قالت: انا كنا ازواج النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم عنده جميعاً لم تغادر منا واحدة، فاقبلت فاطمة تمشي، ولا والله ما تخفى مشيتها من مشية رسول الله ﷺ))

"حضرت مسروق رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: ہم حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جمع تھیں اور کوئی ایک بھی ہم میں سے غیر حاضر نہ تھی۔ اتنے میں حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا وہاں آگئیں، پس اللہ کی قسم! اُن کا چلنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چلنے سے ذرہ بھر مختلف نہ تھا۔"

## سیدہ فاطمہ کی رضا وناراضگی:

((عن المسور بن مخرمة رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم انما فاطمة شجنة مني يبسطني ما يبسطها و يقبضني ما يقبضها))

''حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بے شک فاطمہ میری شاخِ ثمر بار ہے، جس چیز سے اسے خوشی ہوتی ہے اس چیز سے مجھے بھی خوشی ہوتی ہے اور جس چیز سے اُسے تکلیف پہنچتی ہے اس چیز سے مجھے تکلیف پہنچتی ہے۔''

((عن سعيد بن ابان القرشي، قال: دخل عبد الله بن حسن بن حسن بن علي بن ابي طالب على عمر بن عبدالعزيز، وهو حدث السن وله وفرة، فرفع عمر مجلسه واقبل عليه، وقضى حوائجه، ثم اخذ عكنة من عكنه، فغمزها حتى اوجعه، وقال: اذكرها عندك للشفاعة۔ فلما خرج لامه قومه وقالوا: فعلت هذا بغلام حدث! فقال: ان الثقة حدثني حتى كاني اسمعه من في رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم انما فاطمة بضعة من، يسرني ما يسرها وانا اعلم ان فاطمة رضي الله عنها لو كانت حية، لسرها ما فعلت بابنها۔ قالوا: فما معنى غمزك بطنه، وقولك ما قلت؟ قال: انه ليس احد من بني هاشم الا وله شفاعة، فرجوت ان اكون في شفاعة هذا))

''سعید بن ابان قرشی بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن حسن بن حسن بن علی بن ابی طالب جو کہ ابھی نو عمر تھے، اپنے ایک کام کے سلسلے میں حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ سے ملنے آئے۔ پس (ان کے آنے پر) حضرت عمر بن عبدالعزیز نے اپنی مجلس برخاست کر دی اور اُن کا استقبال کیا اور ان کی ضرورت پوری کی۔ پھر اُن کو پیٹ کے بل کا اس قدر دبایا کہ انہیں درد محسوس ہوئی، اور فرمایا یہ بات (قیامت کے دن) شفاعت کے وقت یاد رکھنا۔ جب وہ سید چلے گئے تو لوگوں نے انہیں ملامت کی اور کہا: آپ نے ایک نوعمر لڑکے کی اتنی آؤ بھگت کی؟ اس پر آپ نے فرمایا: میں نے ایک ثقہ راوی سے حدیث مبارکہ اس طرح سنی ہے کہ گویا میں خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سن رہا ہوں (کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے ہیں:) بے شک فاطمہ میرے جسم کا ٹکڑا ہے، جو اسے خوش کرتا ہے وہ مجھے خوش کرتا ہے۔ (پھر حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے فرمایا) میں جانتا ہوں کہ اگر سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا حیات ہوتیں تو وہ اس عمل سے ضرور خوش ہوتیں جو میں نے ان کے بیٹے کے ساتھ کیا ہے۔ لوگوں نے پوچھا: آپ کا ان کے پیٹ میں چٹکی لگانے کا کیا مطلب ہے اور جو کچھ آپ نے فرمایا اس سے کیا مراد ہے؟ حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بنی ہاشم میں ایک شخص بھی ایسا نہیں جسے شفاعت کرنے کا اختیار نہ دیا گیا ہو۔ پس میں نے چاہا کہ میں اس لڑکے کی شفاعت کا حق دار بنوں۔''

((عن المسور بن مخرمة: ان رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قال: فاطمة بضعة مني، فمن اغضبها اغضبني))

''حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ

میرے جسم کا ٹکڑا ہے، پس جس نے اُسے ناراض کیا اُس نے مجھے ناراض کیا۔"

((عن علی رضی اللہ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لفاطمۃ: ان اللہ یغضب لغضبک، ویرضی لرضاک))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ سے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تیری ناراضگی پر ناراض اور تیری رضا پر راضی ہوتا ہے۔"

((عن المسور بن مخرمۃ، قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انما فاطمۃ بضعۃ منی، یؤذینی ما آذاھا))

"حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم نے فرمایا: فاطمہ تو بس میرے جسم کا ٹکڑا ہے، اُسے تکلیف دینے والی چیز مجھے تکلیف دیتی ہے۔"

((عن عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انما فاطمۃ بضعۃ منی، یؤذینی ما آذاھا، وینصبنی ما انصبھا))

"حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ میرا جگر گوشہ ہے۔ اُسے تکلیف دینے والی چیز مجھے تکلیف دیتی ہے، اور اسے مشقت میں ڈالنے والا مجھے مشقت میں ڈالتا ہے۔"

## سیدہ کے گھرانے کا دُشمن:

((عن زید بن ارقم رضی اللہ عنہ، ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لعلی و فاطمۃ و الحسن و الحسین رضی اللہ عنھم: انا حرب لمن حاربتم، وسلم لمن سالمتم))

"حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم سے فرمایا: میں اُس سے لڑوں گا جس سے تم لڑو گے، اور جس سے تم صلح کرو گے میں اُس سے صلح کروں گا۔"

((عن زید بن ارقم رضی اللہ عنہ ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال لفاطمۃ والحسن و الحسین انا حرب لمن حاربکم وسلم لمن سالمکم))

"حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حسن رضی اللہ عنہ سے فرمایا: جو تم سے لڑے گا میں اُس سے لڑوں گا اور جو تم سے صلح کرے گا میں اُس سے صلح کروں گا۔"

((عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال: نظر النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الی علی و

فاطمة و الحسن و الحسین، فقال انا حرب لمن حاربکم و سلم لمن سالمکم))

''حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کی طرف نظر التفات کی اور ارشاد فرمایا: جو تم سے لڑے گا میں اس سے لڑوں گا، جو تم سے صلح کرے گا میں اُس سے صلح کروں گا (جو تمہارا دشمن وہ میرا دشمن اور جو تمہارا دوست ہے وہ میرا بھی دوست ہے۔)''

((عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال:قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من ابغضنا اهل البیت فهو منافق))

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے ہم اہل بیت سے بغض رکھا تو وہ منافق ہے۔''

((عن زر قال:قال علی رضی اللہ عنہ: لا یحبنا منافق و لا یبغضنا مؤمن))

''حضرت زر بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: منافق شخص کبھی بھی ہمارے ساتھ محبت نہیں کرتا اور مؤمن شخص بھی بھی ہمارے ساتھ بغض نہیں رکھتا۔''

((عن جابر بن عبداللہ الانصاری رضی اللہ عنهما قال:خطبنا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وهو یقول: ایها الناس!من ابغضنا اهل البیت حشره اللہ یوم القیامة یهودیاً فقلت:یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وان صام وصلی؟ قال: وان صام وصلی))

''حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں خطبہ ارشاد فرمایا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے: جس نے ہم اہل بیت کے ساتھ بغض رکھا روزِ قیامت اُس کا حشر یہودیوں کے ساتھ ہوگا۔ میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ اگر چہ وہ روزہ رکھنے اور نماز (بھی) پڑھے؟ آپ نے فرمایا: ہاں! اگر چہ وہ روزہ رکھے اور نماز (بھی) پڑھے (اس کے باوجود دشمن اہل بیت ہونے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اُس کی عبادات کو رد فرما کر اُسے یہودیوں کے ساتھ اُٹھائے گا۔)''

((عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال:قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم والذی نفسی بیده!لا یبغضنا اهل البیت احد الا ادخله اللہ النار))

''حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی قسم! جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے! ہم اہلِ بیت سے بغض رکھنے والا کوئی ایک شخص بھی ایسا نہیں کہ جسے اللہ تعالیٰ جہنم میں نہ ڈالے۔''

((عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قال:قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لو ان

رجلاً صف بین الرکن والمقام، فصلی و صام، ثم لقی الله وهو مبغض لاهل بیت محمد دخل النار))

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر کوئی شخص کعبۃ اللہ کے پاس رُکن یمانی اور مقامِ ابراہیم کے درمیان کھڑا ہو کر نماز پڑھے اور روزہ (بھی) رکھے اور پھر وہ اس حال میں مرے کہ اہل بیت سے بغض رکھتا ہو تو وہ شخص جہنم میں جائے گا۔''

((عن معاویة بن حدیج، عن الحسن بن علی رضی الله عنهما، انه قال له: یا معاویة بن حُدیج! ایاك وبغضنا فان رسول الله ﷺ قال: لا یبغضنا ولا یحسدنا احد الا ذید عن الحوض یوم القیامة بسیاط من نار))

''حضرت معاویہ بن حدیج نے حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا: اے معاویہ بن حدیج! ہمارے ساتھ بغض رکھنے سے بچے رہنا، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمانِ اقدس ہے: ہمارے ساتھ بغض وحسد رکھنے والا کوئی ایک شخص بھی ایسا نہیں کہ جسے قیامت کے دن حوضِ کوثر سے آگ کے دُرے سے دُھتکارا نہ جائے۔''

## سیدہ رازدارِ مصطفیٰ:

((عن عائشة رضی الله عنها قالت: اجتمع نساء النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم، فلم یغادر منهن امراة، فجاء ت فاطمة تمشی کان مشیتها مشیة رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فقال: مرحبا بابنتی۔ فاجلسها عن یمینه او عن شماله، ثم انه اسر الیها حدیثاً فبکت فاطمة، ثم انه سارها فضحکت ایضا، فقلت لها: ما یبکیك؟ فقالت: ما کنت لافشی سر رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم۔ فقلت: ما رایت کالیوم فرحا اقرب من حزن۔ فقلت لها حین بکت اخصك رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم بحدیثه دوننا ثم تبکین؟ وسالتها عما قال، فقالت ما کنت لافشنی سر رسول الله ﷺ۔ حتی اذا قبض سالتها، فقالت: انه کان حدیثنی ان جبریل کان یعارضه بالقرآن کل عام مرة، وانه عارضه به فی العام مرتین، ولا ارانی الا قد حضر اجلی، وانك اول اهلی لحوقاً بی، ونعم السلف انا لك۔ فبکیت لذلك ثم انه سارنی، فقال: الا ترضین ان تکونی سیدة نساء المؤمنین، او سیدة نساء هذه الامة۔ فضحکت لذلك))

''ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام ازواج جمع تھیں اور کوئی بھی غیر حاضر نہیں تھی۔ اتنے میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا وہاں آگئیں جن کی چال بالکل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چلنے کے مشابہ تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مرحبا، (خوش

آمدید) میری بیٹی! پھر اُنہیں اپنی دائیں یا بائیں جانب بٹھالیا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے چپکے سے کوئی بات کہی تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا رونے لگیں۔ پھر چپکے سے کوئی بات کہی تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ہنسنے لگیں۔ میں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے کہا: آپ کس وجہ سے روئیں؟ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے کہا میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز افشا نہیں کروں گی۔ میں نے کہا: میں نے آج کی طرح کوئی خوشی غم سے اتنی قریب نہیں دیکھی۔ میں نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے بغیر خصوصیت کے ساتھ آپ سے کوئی بات کی ہے۔ پھر بھی آپ رو رہی ہیں۔ اور میں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا فرمایا تھا؟ تو اُنہوں نے کہا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا راز افشاء نہیں کروں گی حتیٰ کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال مبارک ہوگیا تو میں نے پھر پوچھا۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے کہا: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے (پہلی بار) یہ فرمایا تھا کہ جبرائیل نے مجھ سے ہر سال ایک بار قرآن مجید کا دور کیا ہے لیکن اس سال دو مرتبہ دورہ کیا اور اور مجھے یقین ہے کہ اب میرا وصال کا وقت آ گیا ہے، اور میرے بعد میرے اہل میں سے سب سے پہلے تم مجھے ملو گی اور میں تمہارے لئے بہترین پیش رو ہوں۔ تب میں رونے لگی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سرگوشی کی اور فرمایا: کیا تم اس بات پر خوش نہیں کہ تم تمام مومن عورتوں کی سردار ہو، یا میری اس اُمت کی عورتوں کی سردار ہو! تو میں اس وجہ سے ہنس پڑی۔"

((عن عائشة رضي الله عنها قالت: دعا النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فاطمة ابنته في شكواه الذي قبض فيها، فسارها بسني فبكت، ثم دعاها فسارها فضحكت، قالت: فسالتها عن ذلك، فقالت: سارني النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فاخبرني: انه يعبض في وجعه الذي توفي فيه، فبكيت، ثم سارني فاخبرني: اني اول اهلِ بيته اتبعه، فضحكت))

"حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مرضِ وصال میں اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بلایا اور پھر اُن سے سرگوشی فرمائی تو وہ رونے لگیں۔ پھر اُنہیں قریب بلا کر سرگوشی فرمائی تو وہ ہنس پڑیں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں نے اس بارے میں سیدہ فاطمہ سے پوچھا تو اُنہوں نے بتایا: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے کان میں فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسی مرض میں وصال ہو جائے گا۔ پس میں رونے لگی۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سرگوشی کرتے ہوئے مجھے بتایا کہ میرے اہلِ بیت میں سب سے پہلے تم میرے بعد آؤ گی۔ اس پر میں ہنس پڑی۔"

((عن عائشة رضي الله عنها قالت: بينما انا مع رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم

فی بیت بلاعبنی و الاعبه اذ دخلت علینا فاطمة، فاخذ رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم بیدها فاقعدها خلفه و تاجاها بشیئم لا ادری ماهو، فنظرت الی فاطمة تبکی، ثم اقبل الی رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فحدثنی ولا عبنی، ثم اقبل علیها فلا عبها و تاجاها بشی، فنظرث الی فاطمة و اذا هی تضحك فقام رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فخرج، فقلت لفاطمة:ماالذی ناجاك به رسول الله ﷺ قالت:لیس کلاما اسر الی رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم اخبرك به، قلت: اذکرك الله والرحم، قالت:اخبرنی:انه مقبوض قد حضر اجله، فبکیت لفراق رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم ثما اقبل الی فناجاتنی:انی اول من لحق به من اهل بیته، فضحکت للقاء رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم))

''حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ فرماتی ہیں: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ گھر میں تھی، ہم آپس میں مزاح کر رہے تھے۔ اتنے میں سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا تشریف لائیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کا ہاتھ پکڑا اور اپنے پیچھے بٹھالیا اور کچھ سرگوشی فرمائی۔ مجھے اس کا علم نہیں کہ کیا سرگوشی تھی۔ پھر میں نے سیدہ فاطمہ کی طرف دیکھا تو وہ رو رہی تھیں۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری طرف متوجہ ہوئے۔ مجھ سے بات چیت کی۔ پھر اُن کی طرف متوجہ ہوئے اور اُن سے مزاح فرمایا اور سرگوشی کی۔ میں نے دیکھا کہ فاطمہ ہنس رہی ہیں۔ جب حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اُٹھ کر باہر تشریف لے گئے تو میں نے سیدہ فاطمہ سے پوچھا: آپ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا سرگوشی فرمائی؟ وہ بولیں: جو بات آپ نے مجھے چپکے سے بتائی، میں آپ کو نہیں بتاؤں گی۔ میں نے کہا: میں آپ کو اللہ تعالیٰ اور قرابت داری کا واسطہ دیتی ہوں۔ وہ بولیں: آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اپنی وفات کا بتایا کہ آپ کا وقت آپہنچا ہے۔ پس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی پر رو پڑی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور مجھے چپکے سے بتایا کہ اہل بیت میں سے سب سے پہلے میں آپ سے ملوں گی تو میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ملاقات کی (آس میں) ہنس پڑی۔''

## شجرِ رسالت کی شاخِ ثمر بار:

((عن المسور قال:قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم فاطمة شجنة منی یبسطنی ما بسطها ویقبضنی ما قبضها))

''حضور مسور رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ میری شاخِ ثمر بار ہے، اس کی خوشی مجھے خوش کرتی ہے اور اُس کی پریشانی مجھے پریشان کر دیتی ہے۔''

((عن ابن عباس رضی الله عنهما رفعه:انا شجرة ، و فاطمة حملها، و علی لقاحها،

والحسن والحسين ثمرتها، والمحبون اهل البيت ورقها، من الجنة حقا حقا))

''حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً حدیث مروی ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں درخت ہوں، فاطمہ اُس کی ٹہنی ہے۔ علی اُس کا شگوفہ اور حسن و حسین اُس کا پھل ہیں اور اہلِ بیت سے محبت کرنے والے اُس کے پتے ہیں۔ یہ سب جنت میں ہوں گے، یہ حق ہے یہ حق ہے۔''

## عصمتِ فاطمہ کے گواہ خود محمد مصطفیٰ:

((عن عبدالله قال: قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم ان فاطمة احصنت فرجها، فحرم الله ذريتها على النار))

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیشک فاطمہ نے اپنی عصمت اور پاک دامنی کی ایسی حفاظت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُس کی اولاد پر آگ حرام کر دی ہے۔''

((عن عبدالله قال: قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم ان فاطمة حصنت فرجها و ان الله عزوجل ادخلها يا حصان فرجها و ذريتها الجنة))

''حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فاطمہ نے اپنی عصمت اور پاک دامنی کی ایسی حفاظت کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُس کی عصمتِ مطہرہ کے طفیل اُسے اور اُس کی اولاد کو جنت میں داخل فرما دیا۔''

## علی سے سیدہ کا نکاح:

((عن عبدالله بن مسعود رضى الله عنهما، عن رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم، قال ان الله امرنى ان ازوج فاطمة من على))

''حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم فرمایا ہے کہ میں فاطمہ کا نکاح علی سے کر دوں۔''

((قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يا انس! اتدرى ما جاء نى به جبريل من صاحب العرش؟ قال: ان الله امرنى ان ازوج فاطمة من على))

''حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے انس! کیا تم جانتے ہو کہ جبرئیل میرے پاس صاحبِ عرش کا کیا پیغام لائے ہیں؟ پھر فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں فاطمہ کا نکاح علی سے کر دوں۔''

((عن انس رضى الله عنه قال: بينما رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم فى المسجد، اذ قال صلى الله تعالىٰ عليه وسلم لعلى: هذا جبريل يخبرنى ان الله عزوجل زوجك فاطمة، و اشهد على تزويجك اربعين الف ملك، و اوحى الى شجرة طوبى ان

انثری علیهم الدر والیاقوت، فنشرت علیهم الدر و الیاقوت، فابتدرت الیه الحور العین یلتقطن من الطباق الدر و الیاقوت، فهم یتها دو نه بینهم الی یوم القیامة))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: یہ جبریل ہے جو مجھے یہ بتا رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فاطمہ سے تمہاری شادی کر دی ہے اور تمہارے نکاح پر چالیس ہزار فرشتوں کو گواہ کے طور پر مجلس نکاح میں شریک کیا گیا، اور شجر ہائے طوبیٰ سے فرمایا: ان پر موتی اور یاقوت نچھاور کرو۔ پھر دلکش آنکھوں والی حوریں اُن موتیوں اور یاقوتوں سے تھال بھرنے لگیں۔ جنہیں (تقریب نکاح میں شرکت کرنے والے) فرشتے قیامت تک ایک دوسرے کو بطور تحفہ دیں گے۔''

((عن علی رضی الله عنه قال: قال رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم اتانی ملك، فقال: یا محمد! ان الله تعالیٰ یقرا علیك السلام، ویقول لك: انی قد زوجت فاطمة ابنتك من علی بن ابی طالب فی الملا الاعلی، فزوجها منه فی الارض))

''حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے پاس ایک فرشتے نے آ کر کہا: اے محمد! اللہ تعالیٰ نے آپ پر سلام بھیجا ہے اور فرمایا ہے: میں نے آپ کی بیٹی فاطمہ کا نکاح ملاء اعلیٰ میں علی بن ابی طالب سے کر دیا ہے، پس آپ زمین پر بھی فاطمہ کا نکاح علی سے کر دیں۔''

## سیدہ اور آپ کی نسل مبارک کے حق میں حضور کی دعائے برکت:

((عن انس بن مالك رضی الله عنه قال: دعا رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم لفاطمة اللهم! انی اعیذها بك و ذریتها من الشیطان الرجیم))

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لئے خصوصی دعا فرمائی: باری تعالیٰ میں (اپنی) اس (بیٹی) اور اس کی اولاد کو شیطان مردود سے تیری پناہ میں دیتا ہوں۔''

((عن بریدة رضی الله عنه، قال: فلما کان لیلة النباء قال: یا علی! لا تحدث شیئا حتی تلقانی، فدعا النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم بماء فتوضا منه ثم افرغه علی علی، فقال: اللهم! بارك فیهما و بارك علیهما و بارك لهما فی شبلهما۔ و فی روایة عنه: و بارك لهما فی نسلهما))

''حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی اور سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہما کی شادی کی رات حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: مجھے ملے بغیر کوئی عمل نہ کرنا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانی منگوایا، اُس سے وضو کیا، پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ پر پانی ڈال کر فرمایا:

اے اللہ! ان دونوں کے حق میں برکت اور ان دونوں پر برکت نازل فرما، ان دونوں کے لئے ان کی اولاد میں برکت عطا فرما۔"

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے ہی مروی ایک دوسری روایت کے الفاظ یہ ہیں:

"ان دونوں کے لئے ان کی نسل میں بھی برکت مقدر فرمادے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 78:

## ذکر ماخص به علي من الحسن والحسين:

# حضرت حسن وحسین کے والد ہونے کے حوالے سے خصوصیت علی المرتضیٰ

### حدیث نمبر 1:

(( اخبرنا احمد بن بكرالحراني قال: اخبرنا محمد بن سلمة' عن ابن اسحق' عن يزيد بن عبدالله بن قسيط' عن محمد بن اسامة بن زيد' عن ابيه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: امانت ياعلي فختني وابوولدي' وانت مني وانا منك))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 459 رقم 8470 طبع آخر ج 5 ص 148 رقم 8523 'مسند احمد ج 5 ص 204 رقم 22120' المعجم الکبیر ج 1 ص 123 'المستدرک للحاکم ج 3 ص 216 رقم 5010 'جمع الجوامع ج 13 ص 557 رقم 8845)

"حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں: انہوں نے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: البتہ اے علی! تم میرے داماد ہو اور میری اولاد کے باپ ہو اور تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔"

### حدیث نمبر 2:

(( اخبرنا القاسم بن زكريا بن دينار' قال: حدثناخالد بن مخلد قال: حدثنا موسى بن يعقوب الزمعي بن عبدالله بن ابى بكر بن زيد بن المهاجر' قال: اخبرني مسلم بن ابى سهل النبال' قال: اخبرنا الحسن بن اسامة بن زيد بن حارثة' قال: اخبرني اسامة بن زيد بن حارثة قال: طرقت رسول الله صلى الله عليه وسلم ليلة لبعض الحاجة' فخرج وهومشتمل على شىء لاادرى ماهو' فلما فرغت من حاجتي قلت: ماهذاالذى انت مشتمل عليه؟ فكشفه' فاذاهو الحسن والحسين على وركيه' فقال: هذان ابناى وابنابنتي' اللهم انك تعلم انى احبهمافاحبهما۔ (اللهم انك تعلم انى احبهما

فاحبهما))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7ص459رقم8471وطبع آخرج5ص149رقم8524'سنن الترمذی ص856رقم3769'صحیح ابن حبان ج9ص57'58رقم6928'وطبع آخرج15ص423رقم2967'مشکاۃ رقم6165'مصابیح السنۃ ج4ص194رقم4829'مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص381رقم32173)

''حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک رات کو میں نے اپنی کسی ضرورت کے تحت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دروازے پر دستک دی تو آپ اس حال میں باہر تشریف لائے کہ کوئی چیز اٹھائے ہوئے تھے' میں نہ جان سکا کہ وہ کیا چیز ہے؟ پھر جب میں اپنی ضرورت سے فارغ ہوا تو عرض کیا: یہ کیا ہے جو آپ نے اٹھا رکھا ہے؟ اس پر آپ نے کپڑا ہٹایا تو حسن اور حسین آپ کے دونوں پہلوؤں پر موجود تھے۔ آپ نے فرمایا: یہ میرے بیٹے اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں۔ اے اللہ! بیشک تو جانتا ہے کہ میں ان دونوں کو محبوب رکھتا ہوں لہٰذا تو بھی ان کو محبوب رکھ۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا عمرو بن منصور قال: حدثنا ابونعيم قال: حدثنا يزيد ابن ابی زياد' عن عبدالرحمن بن ابی نعم' عن ابی سعيد الخدری قال: قال رسول الله صلی الله عليه وسلم الحسن والحسين سيد اشباب اهل المدينة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص460رقم8472وطبع آخرج5ص149رقم8525)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حسن اور حسین نوجوانانِ جنت کے سید ہیں۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا احمد بن حرب قال اخبرنا ابن فضيل' عن يزيد عن عبدالرحمن بن ابی نعم' عن ابی سعيد الخدری عن النبی صلی الله عليه وسلم قال: ان حسنا وحسينا سيداشباب اهل الجنة (مااستثنی من ذلك))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص460رقم8437وطبع آخرج5ص149رقم8526'مسند احمد ج3ص3رقم11012وص62رقم11616'وص65رقم11641وص72رقم11799'سنن الترمذی ص856رقم3768'مصنف ابن ابی شیبۃ ج6ص381رقم32167'حلیۃ الاولیاء لابی نعیم ج5ص83رقم6409'مصابیح السنۃ ج4ص193رقم4828'مشکوٰۃ ج2ص515رقم6163)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: بیشک حسن اور حسین اہل جنت کے نوجوانوں کے سردار ہیں۔''

**حدیث نمبر 5:**

((اخبرنا یعقوب بن ابراھیم ومحمد بن آدم' عن مروان' عن الحکم بن عبدالرحمن وھو ابن ابی نعم عن ابیه ' عن ابی سعید الخدری' قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: الحسن والحسین سید اشباب اھل الجنة الاابنی الخالة عیسی بن مریم ویحیی بن زکریا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 318 رقم 8113 وص 460 رقم 8475 وطبع آخر ج 5 ص 50 رقم 8169 وص 150 رقم 8528' صحیح ابن حبان ج 9 ص 55 رقم 6920 وطبع محقق ج 15 ص 412 رقم 6959' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج 9 ص 121 رقم 6421' المستدرک للحاکم ج 3 ص 166 رقم 4831' حلیۃ الاولیاء ج 5 ص 83 رقم 6408' مجمع الزوائد ج 9 ص 183 رقم 15083' الجامع الصغیر رقم 3822)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حسن اور حسین نوجوانانِ جنت کے سید ہیں' ماسوا دو خالہ زاد بھائیوں حضرت عیسیٰ بن مریم اور یحییٰ بن زکریا علیہما السلام کے۔''

**حدیث نمبر 6:**

((اخبرنا محمد بن عبدالاعلی الصنعانی' قال: اخبرنا خالد قال: قال لی اشعث' عن الحسن' عن بعض اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم یعنی انس بن مالك قال: دخلنا وربنا قال: دخلت علی رسول الله صلی الله علیه وسلم والحسن والحسین ینقلبان علی بطنه' ویقول: ریحانتی من ھذه الامة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 317 رقم 8111 وص 460 رقم 8476 وطبع آخر ج 5 ص 49 رقم 8167 وص 150 رقم 8529)

''حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا یا فرمایا کہ میں بسا اوقات حاضر ہوتا تو حسن اور حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے شکم اطہر پر کھیل رہے ہوتے اور آپ فرماتے: یہ اس امت میں میرے پھول ہیں۔''

**حدیث نمبر 7:**

((اخبرنا ابراھیم بن یعقوب الجوز جانی' قال: قال لی وھب بن جریر ان اباه حدثه قال: سمعت محمد بن عبدالله بن ابی یعقوب عن عبدالرحمان بن ابی نعم قال: کنت عند ابن عمر فاتاه رجل فساله عن دم البعوض تکون (یکون) فی ثوبه ویصلی فیه' فقال ابن عمر: فممن انت؟ قال: من اھل العراق' فقال ابن عمر: انظر واھذا یسالنی عن دم

البعوض وقد قتلوا ابن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وسمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول فیہ وفی اخیہ ھمار یحانتی من الدنیا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 461 رقم 8477 وطبع آخر ج 5 ص 150 رقم 8530' بخاری رقم 3753' 5494' سنن الترمذی ص 856 رقم 3770' مسند احمد ج 2 ص 85 رقم 5568 وص 93 رقم 5678 وص 114 رقم 5940 وص 153 رقم 6406' مسند ابی داود الطیالسی ص 260 رقم 1927 وطبع جدید ج 2 ص 435 رقم 2039' الادب المفرد للبخاری ج 1 ص 48 رقم 85' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 382 رقم 32180' شرح السنۃ ج 8 ص 104 رقم 3034)

''حضرت عبدالرحمٰن بن ابونعیم رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس موجود تھا کہ ایک شخص نے آکر مسئلہ دریافت کیا کہ اگر مچھر کا خون کپڑے پر لگ جائے تو اس کپڑے سے نماز جائز ہے؟ تو ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ تم کہاں کے باشندے ہو؟ اُس نے کہا: میں اہل عراق سے ہوں' تو آپ نے فرمایا: لوگو! اس شخص کو دیکھو یہ مجھ سے مچھر کے خون کے متعلق دریافت کرتا ہے حالانکہ ان لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹے کو شہید کردیا ہے' اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ آپ نے حضرت حسین کریم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے بھائی کے متعلق ارشاد فرمایا: وہ دونوں دنیا میں میرے پھول ہیں۔

☆☆☆

## فصل نمبر 79:

## ذکر قول النبی لعلی انت اعز من فاطمۃ وفاطمۃ احب الی منک:

# رسول اللہ کا حضرت علی سے فرمانا کہ تو مجھے فاطمہ سے زیادہ محبوب ہو اور فاطمہ مجھے تم سے زیادہ محبوب ہے

((اخبرنا زکریا بن یحییٰ عن ابن ابی عمر قال: حدثنا سفیان عن ابن ابی نجیح' عن رجل قال: سمعت علیاً علی المنبر الکوفۃ یقول: خطبت الی رسول اللہ فاطمۃ فزوجنی' فقلت یارسول اللہ! انا احب الیک ام ھی؟ قال (فقال) ھی احب الی منک وانت اعز علی منھا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 461 رقم 8478 وطبع آخر ج 5 ص 150 رقم 8531' سنن سعید بن منصور ج 1 ص 167' 168 رقم 600' مسند الحمیدی ج 1 ص 22' 23' رقم 38' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 783 رقم 1076' جمع الجوامع ج 13 ص 25)

''حضرت ابن ابی نجیح رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد اور ایک دوسرے شخص سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کوفہ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو منبر پر فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف فاطمہ کے نکاح کا پیغام بھیجا تو آپ نے میرے ساتھ نکاح کر دیا پھر (ایک مرتبہ) میں عرض کیا: یارسول اللہ! میں آپ کو زیادہ محبوب ہوں یا وہ؟ فرمایا: وہ مجھے تم سے زیادہ محبوب ہے اور تم میرے نزدیک اُس سے زیادہ معزز ہو۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 80:

## ذکر قول النبی لعلی کرم اللہ وجھہ ماسالت لنفسی شیئا الا قد سالتہ لك:

# رسول اللہ کا ارشاد کہ اے علی جو کچھ میں نے اپنے لیے مانگا تیرے لیے بھی مانگا

### حدیث نمبر 1:

((حدثنا عدالاعلی بن واصل بن عبدالاعلی قال: قال لی علی ابن ثابت' اخبرنا منصور بن ابی الاسود' عن یزید بن ابی زیادہ' عن سلیمان ابن عبداللہ بن الحارث عن جدہ عن علی قال: مرضت فعادنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' فدخل علی وانا مضطجع فاتکاالی جنبی ثم سجانی بثوبہ' فلما رآنی قد برئت قام الی المسجد یصلی فلما قضی صلاتہ' جاء فرفع الثوب (عنی) وقال: قم یاعلی! (فقد برئت) فقمت وقدبرئت' کانمالم اشك شیاقبل ذلك: فقال: ماسالت ربی شیافی صلاتی الااعطانی' وماسلت شیا الا سالت لك خالفہ جعفر الاحمر' فقال: عن یزید بن ابی زیاد' عن عبداللہ بن الحارث عن علی))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص462 رقم 8479 طبع آخر ج5 ص151 '8532' مختصر تاریخ دمشق ج17 ص377)

''حضرت سلیمان بن عبداللہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں بیمار ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میری عیادت فرمائی' جب آپ میرے پاس تشریف لائے تو میں لیٹا ہوا تھا آپ میرے پہلو میں بیٹھے' پھر مجھے کپڑے سے ڈھانپ دیا' پھر جب دیکھا کہ مجھے شفاء ہو گئی تو مسجد میں جا کر نماز پڑھی۔ جب نماز پوری فرمائی تو واپس آ کر کپڑا اٹھایا اور ارشاد فرمایا: اے علی! کھڑے ہو جاؤ! بیشک تم بیماری سے آزاد ہو گئے۔ میں اٹھا تو بیماری سے یوں آزاد ہو چکا تھا گویا کہ اس سے قبل کوئی شکایت تھی ہی نہیں۔ پھر آپ نے ارشاد فرمایا: میں نے اپنی نماز میں اپنے رب سے جو مانگا اس نے مجھے وہی عطا کیا اور جو کچھ میں نے اپنے لئے مانگا تمہارے لیے بھی مانگا۔

حدیث نمبر2:

((اخبرنا القاسم بن زکریا بن دینار حدثنا علی بن قادم عن جعفر الاحمرعن یزید بن ابی زیاد عن عبداللہ بن الحارث عن علی قال:وجعت وجعافاتیت (النبی صلی اللہ علیہ وسلم) فاقامنی فی مکانہ وقام یصلیی' والقی علی طرف ثوبہ' ثم قال:قم یاعلی! قدبرئت' لاباس علیك' ومادعوت لنفسی بشیء الا قد دعوت لك بمثلہ ومادعوت بشیء الا استجیب لی' اوقال:اعطیت' الا انہ قیل لی:لانبی بعدی))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 462 رقم 8448 وطبع آخر ج 5 ص 151 رقم 8533' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص 852 رقم 1313' المعجم الاوسط ج 8 ص 47 رقم 7913' تاریخ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 310' 311' مختصر تاریخ دمشق ج 17 ص 377' مجمع البحرین ج 3 ص 376 رقم 3689' مجمع الزوائد ج 9 ص 110 وطبع آخر ج 9 ص 140' 141' رقم 14649' جمع الجوامع ج 13 ص 112 رقم 6012)

''حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: ایک مرتبہ میں شدید درد میں مبتلا ہوا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا۔ آپ نے مجھے اپنی جگہ پر بٹھایا اور اپنے کپڑے کا ایک کونہ مجھ پر ڈال دیا اور نماز پڑھنے لگے۔ پھر فرمایا: اے علی! اٹھو یقیناً تم بیماری سے بری ہو گئے اور تمہیں کوئی تکلیف نہیں رہی' اور میں نے اپنے لیے جو مانگا اسی کی مثل تمہارے لیے بھی مانگا' اور میں نے جو دعا مانگی وہ قبول کی گئی' یا فرمایا: میں نے جو بھی مانگا وہ مجھے عطا کیا گیا' مگر یہ کہ مجھے کہا گیا کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔''

☆☆☆

فصل نمبر81:

## ذکرماخص بہ علی من صرف اذی الحر والبرد عنہ:

# سردی اور گرمی کی اذیت کو حضرت علی سے پھیر دینے میں آپ کی خصوصیت

((اخبرنا محمد بن یحی بن ایوب بن ابراهیم' قال:حدثنا ہاشم بن مخلد الثقفی' قال:حدثنا عمی ایوب بن ابراهیم' قال:محمد بن یحیی :وهو جدی' عن ابراهیم الصائغ' عن ابی اسحق الهمدانی' عن عبدالرحمن بن ابی لیلی ان علیا رضی اللہ تعالیٰ عنہ' خرج علینا فی حرشدید وعلیہ ثیاب الشتاء' وخرج علینا فی الشتاء وعلیہ ثیاب الصیف' ثم دعا بماء فشرب' ثم مسح العرق عن جبینة' فلما رجع الی بیتہ قال:یاابتاہ ارایت ماصنع امیرالمومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہ' خرج علینا فی الثناء وعلیہ ثیاب

الصيف وخرج علينا في الصيف وعليه ثياب الشتاء! فقال: ابوليلى: مافطنت؟ وأخذ بيدابنه عبدالرحمن فاتي عليا رضي الله تعالىٰ عنه ' فقال له الذي صنع فقال له علي رضي الله تعالىٰ عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم كان بعث الي وانا ارمد شديد الرمد' فبزق في عيني' ثم قال: افتح عينيك! ففتحتها' فما استكيتهما حتى الساعة' ودعالي فقال: اللهم اذهب عنه الحر والبرد' فماوجدت حراً و(لا) برداً حتى يوميي هذا))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 411 رقم 834 وص 463 رقم 8483 وطبع آخر ج 5 ص 108 رقم 8401 وص 152 رقم 8536' تاریخ مدینۃ دمشق لابن عساکر ج 42 ص 108' 109' مختصر تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 330' 331' البدایۃ والنھایۃ ج 7 ص 563 وطبع آخر ج 5 ص 452)

''حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہمارے پاس سخت گرمی میں تشریف لائے اور آپ نے سردیوں والا لباس زیب تن فرما رکھا تھا اور آپ ہمارے پاس سخت سردی میں تشریف لائے تو آپ کے جسم اقدس پر لباس گرمیوں والا تھا۔ پھر آپ نے پانی طلب کیا اور پیا' پھر (اُس سرد موسم میں) اپنے ماتھے سے پسینہ صاف کیا' پھر جب آپ اپنے گھر کی طرف لوٹ گئے تو میں نے کہا: اباجی! آپ نے امیر المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا انہوں نے کیا کر رکھا تھا؟ وہ ہمارے پاس سردی میں تشریف لائے تو کپڑے گرمیوں کے پہن رکھے تھے اور گرمی میں تشریف لائے تو کپڑے سردیوں کے پہن رکھے تھے۔ (میرے ابا) ابولیلیٰ نے فرمایا: کیا تم نے غور سے دیکھا؟ پھر اپنے بیٹے عبدالرحمان کو ہاتھ سے پکڑ کر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ کی بارگاہ میں آپ کی طرز لباس کے متعلق دریافت کیا تو مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ غزوہ خیبر کے موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بھیجا اور میں شدید آشوب چشم میں مبتلا تھا تو آپ نے میری آنکھوں میں لعاب دہن لگایا پھر فرمایا: آنکھیں کھولو! میں نے کھولیں تو آپ نے میرے حق میں دعا فرمائی۔ پھر اللہ کے بارگاہ میں عرض کیا: اے اللہ! اس سے گرمی اور سردی کو لے جا! پس میں نے آج تک گرمی اور سردی کو محسوس نہیں کیا۔''

☆☆☆

فصل نمبر82:

علی و الجنة:

# حضرت علی اور جنت

## حلقہ جنت:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :على بن ابى طالب حلقه معلقة بباب الجنة من تعلق بهادخل الجنة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب بہشت کے دروازے پر لگا ہوا حلقہ ہیں، جو بھی اس کو پکڑے گا وہ بہشت میں جائے گا۔''

## حلقہ بہشت کی آواز:

((روى من طريق الخطيب فى المناقب قال النبى صلى الله عليه و آله وسلم :انه حلقة باب الجنة من ياقوة حمراء على صفايح الذهب فاذا دقت الحلقة على الباب: طنت وقالت:على يا على))

''مناقب میں خطیب کے ذریعہ سے نقل ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہشت کے دروازہ کا حلقہ سرخ یاقوت سے بنا ہوا ہے جو سونے کے تختوں پر نصب ہے، جس وقت دروازے پر دستک دیتے ہیں تو اس سے آواز بلند ہوتی ہے اور وہ کہتا ہے: اے علی اے علی!''

## دروازہ جنت:

((عن سعيد بن جبير عن ابن عباس عن النبى صلى الله عليه و آله وسلم قال :انا مدينة الجنة وعلى بابها فمن اراد الجنة فلياتها من بابها))

''حضرت سعید بن جبیر نے ابن عباس سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں بہشت کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہیں۔ جو بہشت میں جانا چاہتا ہے تو اس کو اس دروازے سے داخل ہونا چاہیے۔''

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :انا مدينة الجنة وانت بابها، يا على ! كذب من زعم انه يدخلها من غير بابها))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں بہشت کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہیں۔ جھوٹا ہے وہ شخص جو یہ گمان کرتا ہے کہ وہ اس دروازے کے بغیر بہشت میں جائے گا۔''

## آخرت میں پرچم دار:

((عن الحسین بن علی عن ابیہ علی بن ابی طالب قال:قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :انت اول من یدخل الجنة، فقلت یا رسول اللہ!اذخلھا قبلك؟ قال :نعم انك صاحب لوائی فی الآخرة کما انك صاحب لوائی فی الدنیا وحامل اللواء ھو المتقدم))

''امام حسن رضی اللہ عنہ نے اپنے والدگرامی علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: تم پہلے فرد ہو گے جو جنت میں جاؤ گے،تو میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! آیا آپ سے پہلے میں جاؤں گا؟ فرمایا: ہاں! جس طرح تم اس دنیا میں میرے علمدار ہو آخرت میں بھی علمدار ہو گے،اور پرچم دار ہمیشہ سب سے آگے ہوتا ہے۔''

## حضرت علی اوران کے محبین:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :لعلی رضی اللہ عنہ یا علی !انت واصحابك فی الجنة، انت واتباعك یا علی فی الجنة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اور تمہارے مددگار بہشت میں ہوں گے۔تم اور تمہارے پیروکار بھی بہشت میں ہوں گے۔''

## رسول اللہ کے ساتھ بروز قیامت:

((قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :اذا کان یوم القیامة ضربت لی قبة من یاقوتہ حمراء علی یمین العرش، وضربت لابراھیم قبة خضراء علی یسار العرش، وضربت فیما بیننا لعلی ابن ابی طالب قبہ من لؤلوۃ بیضاء، فما ظنکم بحبیب بین خلیلین))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب قیامت کا دن آپہنچے گا تو عرش کی دائیں طرف میرے لئے سرخ یاقوت کا ایک خیمہ نصب کیا جائے گا اور عرش کی بائیں طرف حضرت ابراہیم کیلئے ایک سبز خیمہ نصب کیا جائے گا ،اور ہمارے درمیان علی کیلئے سفید موتیوں کا ایک خیمہ لگایا جائے گا،آپ دو دوستوں کے درمیان ان کی دوستی پر کیا گمان کرتے ہیں۔؟''

## محل رسول محل علی:

((بالاسناد، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لعلی رضی اللہ عنہ :یا علی! انت معی فی قصری فی الجنة مع فاطمة بنتی وھی زوجتك فی الدنیا والآخرة وانت

رفیقی ، ثم تلا رسول الله اخوانا علی سرر متقابلین المتحابین فی الله ینظر بعضهم الی بعض))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم اور میری بیٹی فاطمہ جو اس دنیا اور آخرت میں تمہاری زوجہ ہیں، بہشت میں میرے محل میں میرے ساتھ ہو گے اور تم میرے دوست ہو گے۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کی تلاوت فرمائی: اور یہ باہم ایک دوسرے کے آمنے سامنے تختوں پر اس طرح بیٹھے ہوں گے جیسے بھائی بھائی۔ اللہ کی خاطر ایک دوسرے سے محبت کریں گے اور ایک دوسرے کو دیکھیں گے۔''

## آمنے سامنے محل:

((ان النبی صلی الله علیه و آله وسلم قال لعلی :ان بیتك مقابل بیتی فی الجنة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: بہشت میں تمہارا گھر میرے گھر کے آمنے سامنے ہوگا۔''

((فاخذ رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم بید علی فقال :یا علی ! اما ترضی ان یکون منزلك فی الجنة مقابل منزلی؟ فقال :بلی بابی انت وامی یا رسول الله، قال :فان منزلك فی الجنة مقابل منزلی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا: اے علی! کیا تم اس بات پر خوش نہیں کہ بہشت میں تمہارا گھر میرے گھر کے آمنے سامنے ہو؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: کیوں نہیں اے رسول! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہو جائیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہشت میں تمہارا گھر میرے گھر کے سامنے ہے۔''

## جنتی فرد:

((بالاسناد ، عن زینب بنت علی عن فاطمة بنت محمد صلی الله علیه و آله وسلم قالت :نظر رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم الی علی فقال :هذا فی الجنة))

''حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب علی کی طرف نگاہ کی اور فرمایا: یہ بہشت میں ہوں گے۔''

((عن ابن عمر قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی !انت فی الجنة))

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم بہشت میں ہو گے۔''



فصل نمبر 83:

## انا وانت ابوا هذه الامة:

# حضرت علی امت مسلمہ کے باپ کے مقام پر

### اس امت کے دو باپ:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :انا وعلى ابوا هذه الامة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اور علی اس امت کے دو باپ ہیں۔''

((قال على بن ابى طالب رضى الله عنه :سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول :انا وعلى بن ابى طالب ابوا هذه الامة))

''حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ میں اور علی بن ابی طالب اس امت کے دو باپ ہیں۔''

((بالاسناد ، عن معلى بن خنيس قال:سمعت ابا عبد الله رضى الله عنه يقول :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :انا احد الوالدين ، وعلى بن ابى طالب الآخر))

''معلی بن خنیس کہتے ہیں کہ میں نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں دو باپ میں سے ایک باپ ہوں اور علی بن ابی طالب دوسرے باپ ہیں۔''

### سیدنا علی کا حق:

((بالاسناد، عن على رضى الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم : حق على على الناس، حق الوالد على ولده))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا حق لوگوں پر ایسے ہے جیسے باپ کا اپنی اولاد پر۔''

### جناب علی کا مسلمانوں پر حق:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :حق على على المسلمين كحق الوالد على ولده))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا حق مسلمانوں پر ایسے ہے جیسے والد کا اپنے فرزند پر۔''

((عن جابر الانصارى قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :حق على على هذه الامة كحق الوالد على الولد))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کا حق اس امت پر ایسے ہے جیسے باپ کا بیٹے پر۔''

## امام محمد باقر بن علی:

((وقال محمد بن علی:من اراد ان یعلم کیف قدره عند الله، فلینظر کیف قدرابویه الافضلین عنده:محمد وعلی))

''محمد بن علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جو اللہ کے نزدیک اپنے مقام کو جاننا چاہتا ہے تو اس کو چاہیے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور علی رضی اللہ عنہ جو اس کے بہترین باپ ہیں، ان کے نزدیک دیکھے کہ اس کا مقام کیسے ہے۔''

## رسول اللہ سرورانبیاء ہیں:

((بالاسناد، عن ابی الحسن علی بن موسی الرضا عن آبائه قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :انا سید من خلق الله عزوجل وانا خیر من جبرئیل و میکائیل و اسرافیل و حملة العرش و جمیع ملائکة الله المقربین وانبیاء الله المرسلین، وانا صاحب الشفاعة والحوض الشریف، وانا وعلی ابوا هذه الامة))

''حضرت ابوالحسن علی بن موسیٰ الرضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اللہ کی مخلوق کا سرور ہوں۔ جبرائیل ومیکائیل، اسرافیل، عرش کو اٹھانے والے فرشتے اور اللہ کے تمام مقرب ملائکہ اور مرسل پیغمبروں میں سے میں ہی سب سے افضل ہوں۔ میں شفاعت اور حوض کوثر کا مالک ہوں۔ میں اور علی اس امت کے دو باپ ہیں۔''

## سیدہ فاطمہ کا قول:

((وقالت فاطمة:ابوا هذه الامة محمد وعلی))

''سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ محمد رسول اللہ اور علی اس امت کے دو باپ ہیں۔''

## احسان اور شکر کے لائق:

((روی :افضل والدیکم واحقهما بشکر کم !محمد وعلی))

''مروی ہے کہ تم لوگوں کے بہترین والدین اور احسان وشکر گزاری کے لائق محمد اور علی ہیں۔''

## قول سیدنا حسن ابن علی:

((قال الحسن بن علی:محمد وعلی ابوا هذه الائمة))

''حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما نے فرمایا: محمد رسول اللہ اور علی اس امت کے دو باپ ہیں۔''

روایت علی:

((عن الاصبغ بن نباتة عن علی رضی الله عنه (فی حدیث) قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی !انا وانت ابوا هذه الامة))

''اصبغ بن نباتہ کہتے ہیں، ایک حدیث میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا: اے علی! میں اور تم اس امت کے دو باپ ہیں۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 84:

## من خصائص علی رضی الله عنه:

# حضرت علی کی چند خصوصیات

### بہت زیادہ دعائیں:

(( اخبرنا احمد بن حرب قال اخبرنا قاسم بن یزید عن سفیان' عن ابی اسحق' عن ناجیة بن کعب عن علی رضی الله عنه :انه اتی رسول الله صلی الله علیه وسم' قال :ان عمك الشیخ الضال قدمات' فمن یواریه؟ قال :اذهب فوارأباك ولاتحدث حتی تاتینی' فواریته ثم اتیته فامرنی ان اغتسل' فاغتسلت) ودعا(الی) بدعوات' مایسرنی ماعلی الارض بشیء منهن))

(سنن الکبری للنسائی ج7ص472رقم8481طبع آخر ج5ص152رقم8535' مسند احمد ج1ص 131رقم1093 وص 103 رقم 807' مسند ابی یعلی ج1ص 211رقم 420دلائل النبوۃ للبیہقی ج2ص 349' السنن الکبری للبیہقی ج1ص304رقم1452'1453)

''حضرت ناجیہ بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: آپ کا چچا الشیخ الضال (بوڑھا گمراہ) انتقال کر چکا ہے تو کون اُس کو مٹی میں چھپائے گا؟ آپ نے فرمایا: تم جاؤ اپنے ابا کو چھپاؤ اور کوئی بات نہیں کرنا یہاں تک کہ میرے پاس آؤ۔ پس میں نے انہیں چھپادیا' پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تو آپ نے مجھے غسل کرنے کا حکم دیا تو میں نے غسل کیا اور آپ نے مجھے متعدد دعائیں دیں۔ روئے زمین پر ایسی کوئی چیز نہیں ہے جو مجھے ان دعاؤں سے زیادہ خوش کرے۔''

((اخبرنا محمد بن المثنی' عن ابی داوٗد قال :لی شعبة اخبرنی فضیل ابومعاذ عن الشعبی' عن علی رضی الله عنه قال :لمارجعت الی النبی صلی الله علیه وسلم قال لی

کلمة ماأحب ان لی بهاالدنیا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 463رقم 8482وطبع آخر ج 5ص 152رقم 8535' سند ابی داؤد الطیالسی ص 19رقم 121وطبع جدید ج 1ص 76رقم 123' الکامل فی ضعفاء الرجال ج 5ص 266)

''حضرت شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے ابو معاذ فضیل نے شعبی کے حوالہ سے یہ روایت بیان کی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: جب میں (اپنے والد کو دفن کر کے) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف لوٹا تو آپ نے مجھے ایسی بات فرمائی جو مجھے پوری دنیا کے مقابلہ میں زیادہ محبوب ہے۔''

## رسول اللہ اٹھنے کے لیے علی کا ہاتھ پکڑتے:

((ومنها ماروا ه عباد بن یعقوب ویحیی بن عبد الحمید الحمانی قالا :حدثنا علیّ ابن هاشم، عن محمد بن عبد الله ، عن ابیه عبید الله بن رافع، عن جده ابی رافع قال :ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم کان اذا جلس ثم اراد ان یقوم لا یاخذه بیده غیر علیرضی الله عنه وان اصحاب النبی کانوا یعرفون ذلك له فلایا خذ بید رسول الله صلی الله علیه و آله احد غیره))

''عباد بن یعقوب اور یحییٰ بن عبدالحمید کہتے ہیں کہ علی بن ہاشم نے محمد بن عبداللہ اس نے اپنے والد عبید اللہ بن رافع اس نے اپنے جد ابورافع رضی اللہ عنہ سے ہمارے لئے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت بیٹھنے اور اٹھنے کا ارادہ کرتے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علاوہ کوئی بھی ان کے ہاتھ کو نہیں پکڑتا تھا اور اس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب اصحاب جانتے تھے اسی وجہ سے علی کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ کو نہیں پکڑتے تھے۔''

## اٹھتے بیٹھتے جناب علی کا سہارا لینا:

((وقال الحمانی :کان اذا جلس اتکا علی علی واذا قام وضع یده علی علیرضی الله عنه))

''حمانی کہتے ہیں: جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھتے تھے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا سہارا لیتے تھے اور جس وقت اٹھتے تھے تب بھی علی رضی اللہ عنہ کا سہارا لیتے تھے۔''

## بوقت وفات سر پیغمبر:

((لمامات رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم کان راسهٔ فی حِجْرِ علی))

''روایت میں نقل ہوا ہے کہ رحلت کے وقت رسول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سر مبارک علی رضی اللہ عنہ کے دامن میں تھا (اکثر روایات میں ہے کہ اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سر اقدس حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی گود میں تھا)۔''

☆☆☆

فصل نمبر 85:

تولی تجهيز النبي:

# رسول اللہ کی تجہیز و تکفین اور سیدنا علی المرتضیٰ

**رسول اللہ کے بدن کو دیکھنے کی خصوصیت:**

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :لا يحل لرجل ان يراني مجردا الا علي))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کے علاوہ کسی پر گوارا نہیں کہ وہ میرے بدن کو دیکھے۔''

**حضرت علی کا غسل دینا:**

((عن يزيد بن بلال، سمعت عليا يقول:اوصى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم ان لا يغسله احد غيري، فانه لايرى احد عورتي الا طمست عيناه، قال علي رضي الله عنه:فكان العباس واسامة يناولاني الماء من وراء الستر۔ قال علي :فما تناولت عضوا الا كانه يقلبه معي ثلاثون رجلا حتى فرغت من غسله))

''یزید بن بلال کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وصیت کی کہ میرے (علی کے) علاوہ کوئی اور ان کو غسل نہ دے اور فرمایا: جو میری پردہ گاہ کو دیکھے گا وہ دونوں آنکھوں سے نابینا ہو جائے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل دیتے وقت عباس اور اسامہ میرے ہاتھ میں پانی پکڑاتے رہے اور میں کپڑے کے نیچے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بدن مبارک کو غسل دیتا رہا اور بدن کے جس حصہ کو بھی دھویا گیا کہ تیس مرد بدن کو حرکت دینے میں میری مدد کرتے رہے، یہاں تک کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل دینے سے فارغ ہوا۔''

**حضرت علی کو واضح فرمان:**

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :يا علي!انت تغسل جثتي وتودى وتواريني في حفرتي وتفي بذمتي، وانت صاحب لوائي في الدنيا والآخرة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم میرے بدن کو غسل دو گے اور میرا قرض ادا کرو گے اور مجھے قبر میں داخل کرو گے اور جو کچھ میرے ذمہ ہے اس کی وفا کرو گے، تم اس دنیا اور آخرت میں میرے پرچم دار ہو۔''

## غسل میں اللہ کی طرف سے مدد:

((عن حسین بن علی عن ابیه عن جده قال :اوصی النبی صلی الله علیه وآله وسلم علیا رضی الله عنه ان یغسله، فقال علی رضی الله عنه :یا رسول الله !اخشی ان لا اطیق ذلك قال :انك ستعان علیه قال :فقال علی رضی الله عنه:فوالله ما اردت ان اقلب من رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم عضوا الا قلب لی))

''حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہ اپنے والد اور اپنے اجداد سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو وصیت کی کہ ان کو غسل دیں۔ حضرت علی نے عرض کیا: یارسول اللہ! مجھے اس کام پر قدرت نہ رکھنے کا خوف ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمہاری مدد کی جائے گی۔ اس لئے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کی قسم! میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بدن کے جس حصہ کو بھی حرکت دینا چاہتا تھا وہ خود بخود گھوم جاتا تھا۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 86:

## علی و حدیث المنزلة:

# حضرت علی اور حدیث منزلت

### حضرت ام سلمہ سے خطاب:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :لام سلمة هذا علی بن ابی طالب لحمه لحمی ودمه دمی فهو (وهو) منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لا نبی بعدی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: یہ علی بن ابی طالب ہیں کہ ان کا گوشت میرا گوشت اور ان کا خون میرا خون ہے اور ان کی مجھ سے نسبت ایسے ہے جیسے ہارون کی نسبت موسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہوگا۔''

### کیا تم خوش نہیں کہ:

((عن النبی صلی الله علیه وآله وسلم انه قال لعلی :الا ترضی ان تکون منی بمنزلة هارون من موسیٰ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: کیا تم خوش نہیں ہو کہ تمہاری نسبت مجھ

سے ایسے ہو، جیسے ہارون کی نسبت موسیٰ سے؟"

## غزوہ تبوک پر جاتے ہوئے:

((عن مصعب بن سعد عن ابيه قال :ان رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم خرج الى تبوك واستخلف عليا قال :اتخلفني في الصبيان والنساء ؟ فقال :الا ترضى ان تكون مني بمنزلة هارون من موسىٰ الا انه ليس نبي بعدي))

"جناب مصعب بن سعد نے اپنے والد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبوک کی طرف روانہ ہوئے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اپنا جانشین مقرر کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: آیا آپ مجھے عورتوں اور بچوں کے درمیان اپنا جانشین بنا رہے ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم اس بات پر خوش نہیں ہو کہ تمہاری نسبت مجھ سے ایسے ہو جیسے ہارون کی نسبت موسیٰ سے تھی؟ مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہے۔"

((عن سعيد بن المسيب عن علي رضي الله عنه قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في غزوة تبوك :خلفتك ان تكون خليفتي في اهلي ، قلت :اتخلف بعدك يا نبي الله ؟ قال :الا ترضى ان تكون مني بمنزلة هارون من موسىٰ الا انه لا نبي بعدي))

"حضرت سعید بن مسیب نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ تبوک میں فرمایا: میں نے تمہیں اپنے خاندان کے درمیان بہ عنوان جانشین مقرر کیا ہے۔ حضرت علی نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آیا اپنے بعد جانشین مقرر کریں گے؟ فرمایا: کیا تم اس بات پر خوش نہیں کہ تمہاری نسبت مجھ سے ایسے ہو جیسے ہارون کی نسبت موسیٰ سے، مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہے؟"

## جنابِ علی کی نسبت نبی کریم سے:

((عن ابن عباس :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم:هذا علي بن ابي طالب، لحمه من لحمي ودمه من دمي،وهو مني بمنزلة هارون من موسىٰ غيرانه لانبي بعدي))

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ علی بن ابی طالب ہیں۔ کہ ان کا گوشت میرا گوشت، ان کا خون میرا خون ہے، ان کی مجھ سے نسبت ایسے ہے جیسے ہارون کی موسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہوگا۔"

## حضرت ہارون کی حضرت موسیٰ سے نسبت جیسی نسبت:

((عن جابر بن عبد الله قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لعلي رضي الله

عنه :انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ الا انه لا نبی بعدی))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: آپ کی نسبت مجھ سے ایسے ہے جیسے ہارون کی موسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہوگا۔''

## حضرت علی کی نسبت:

((بالاسناد، عن الصادق جعفر بن محمد عن ابیه عن آبائه قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لعلی بن ابی طالب رضی الله عنه :یا علی انت منی بمنزلة هبة الله من آدم و بمنزلة سام من نوح و بمنزلة اسحاق من ابراهیم و بمنزلة هارون من موسی و بمنزلة شمعون من عیسی الا انه لا نبی بعدی))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے اور انہوں نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تمہاری نسبت مجھ سے ایسے ہے جیسے ہبۃ اللہ (حضرت شیث) کی نسبت آدم سے اور سام کی نسبت نوح سے اور اسحاق کی نسبت ابراہیم سے اور ہارون کی نسبت موسیٰ سے اور شمعون (حواری) کی نسبت عیسیٰ سے مگر یہ کہ میرے بعد کوئی پیغمبر نہیں ہوگا۔''

((قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :علی منی بمنزلة هارون من موسیٰ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی نسبت مجھ سے ایسے ہے جیسے ہارون کی نسبت موسیٰ سے۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 87:

## طاعة علي:

# اطاعت علی

## اطاعت علی اطاعت نبی ہے:

((عن ابی ذر رضی الله عنه قال :قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لعلی بن ابی طالب رضی الله عنه :من اطاعنی فقد اطاع الله ومن عصانی، فقد عصی الله، ومن اطاعك فقد اطاعنی، ومن عصاك، فقد عصانی))

''حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی بن ابی

طالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا: جو ہماری اطاعت کرے گا اس نے اللہ کی اطاعت کی، اور جو ہماری نافرمانی کرے گا اس نے اللہ کی نافرمانی کی، اور جس نے تمہاری اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے تمہاری نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔"

**اللہ کا قرب:**

((فی حدیث عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قال :اذا اردت ان تلقی اللہ و ھو عنک راض، فاسلک طریق علی و مل معہ حیث مال وارض بہ امامہ وعاد من عاداہ ووال من والاہ، ولا ید خلک فیہ شک))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس وقت اللہ سے ملاقات کرنا چاہو اور وہ تم سے راضی ہو تو علی کے راستہ پر چلو اور ہر جگہ ان کے ساتھ رہو اور انہیں اپنا رہبر تسلیم کرو اور ان کے دشمنوں کے ساتھ دشمن اور ان کے دوستوں کے ساتھ دوست رہو اور ان کے بارے میں اپنے اندر کوئی شک وشبہ ایجاد نہ کرو۔"

**حضرت علی کے بارے میں سیدنا عمار بن یاسر کو نصیحت:**

((عن ابی ایوب الانصاری قال :سمعت النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یقول لعمار بن یاسر :تقتلک الفئۃ الباغیۃ وانت مع الحق والحق معک، یا عمار !اذا رایت علیاً سلک وادیاً وسلک الناس وادیاً غیرہ، فاسلک مع علی ودع الناس، انہ لن یدلیک فی ردی ولن یخرجک من الھدی))

"حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ایک ستمگر گروہ تم کو قتل کرے گا۔ جب کہ تم حق پر ہو اور حق تمہارے ساتھ ہے۔ اے عمار! جس وقت تم یہ دیکھو کہ علی ایک راستے پر چل رہے ہیں اور لوگ دوسرے راستے پر چل رہے ہیں تو علی کے راستہ کو اختیار کرو، لوگوں کے راستے کو چھوڑ دو، اس لئے کہ وہ تم کو نابودی کی طرف نہیں لے جائے گا اور ہدایت کے راستہ سے خارج نہیں کرے گا۔"

**سیدنا علی کے دوست کو دوست اور دشمن کو دشمن ماننا:**

((فی حدیث عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم):یا بن عباس !اذا اردت ان تلقی اللہ وھو عنک راض !فاسلک طریقۃ علی بن ابی طالب ومل معہ حیث مال، وعاد من عاداہ، ووال والاہ))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابن عباس سے فرمایا: اے عباس کے بیٹے! جس وقت اللہ سے ملاقات کرنا چاہو اور وہ تم سے راضی ہو تو علی بن ابی طالب کے طریقہ پر چلو اور جس چیز پر وہ توجہ رکھتے ہیں

توجہ رکھو اور ان کے دشمنوں کو دشمن اور دوستوں کو دوست رکھو۔"

## حضرت علی کا فرمان:

((فی حدیث عن علی رضی الله عنه :حربی حرب الله، وسلمی سلم الله، وطاعتی طاعة الله، وولایتی ولایة الله، واتباعی اولیاء الله، وانصاری انصار الله))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میرے ساتھ جنگ اللہ کے ساتھ جنگ اور میرے ساتھ صلح اللہ کے ساتھ صلح اور میری اطاعت اللہ کی اطاعت اور میرے ساتھ دوستی اللہ کے ساتھ دوستی ہے، میرے پیروکار اللہ کے دوست اور میرے دوست اللہ کے دوست ہیں۔"

## حضرت علی اور رسول اللہ کی فرمانبرداری اللہ کی فرمانبرداری ہے:

((بالاسناد، عن ابی ذر رضی الله عنه، قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :من اطاعنی فقد اطاع الله، ومن عصانی، فقد عصی الله،ومن اطاع علیا فقد اطاعنی، ومن عصی علیا فقد عصانی))

"حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے میری اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے اللہ کی نافرمانی کی اور جس نے علی کی اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے علی کی نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔"

((عن ابی ذر الغفاری رضی الله عنه ، قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم : لعلی :من اطاعك فقد اطاعنی، ومن عصاك فقد عصانی))

"حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: جس نے تمہاری اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے تمہاری نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔"

## رسول اللہ کی دوستی کا دعویدار جھوٹا ہے جب تک علی سے محبت نہ کرے:

((بالاسناد، عن ابی جعفر محمد بن علی الباقر رضی الله عنه قال :سمعت جابر بن عبد الله الانصاری یقول :ان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم كان ذات یوم فی منزل ام ابراهیم وعنده نفر من اصحابه اذا اقبل علی بن ابی طالب ، فلما بصربه النبی صلی الله علیه و آله وسلم قال :یا معشر الناس !اقبل الیکم خیر للناس بعدی، وهو مولیکم ، طاعته مفروضة کطاعتی ومعصیته محرمة کمعصیتی، معشر الناس !انا دار

الحکمة و علی مفتاحها، ولن یوصل الی الدار الا بالمفتاح، و کذب من زعم انه یحبنی ویبغض علیا))

''حضرت امام باقر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے جابر بن عبداللہ انصاری سے سنا کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابراہیم کی والدہ (سیدہ ماریہ قبطیہ) کے گھر میں تھے اور چند اصحاب بھی آپ کے ساتھ وہاں موجود تھے۔ اس وقت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے، جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ حضرت علی پر پڑی تو فرمایا: اے لوگو! تمہارے سامنے وہ شخص ظاہر ہوا ہے کہ جو میرے بعد لوگوں میں سے بہترین فرد ہے۔ وہ تمہارے سرپرست ہیں، جس طرح میری اطاعت واجب ہے ان کی اطاعت بھی واجب ہے اور میری نافرمانی کی طرح ان کی نافرمانی بھی حرام ہے۔ اے لوگو! میں حکمت کا گھر ہوں اور علی اس کی چابی ہیں اور چابی کے علاوہ کوئی گھر میں داخل نہیں ہو سکتا۔ اور جھوٹ بولتا ہے وہ شخص جو یہ گمان کرتا ہے کہ مجھے دوست رکھتا ہے اور علی سے دشمنی کرتا ہے۔''

## علی المرتضیٰ کی فرمانبرداری:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :علی طاعته طاعتی و معصیته معصیتی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کی اطاعت میری اطاعت اور ان کی نافرمانی میری نافرمانی ہے۔''

((عن ابی ذر قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :من اطاعنی فقد اطاع الله، ومن عصانی فقد عصی الله ومن اطاع علیا فقد اطاعنی، ومن عصی علیا فقد عصانی))

''حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے میری اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے اللہ کی نافرمانی کی ہے اور جس نے علی کی پیروی کی اس نے میری پیروی کی اور جس نے ان کی نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔''

## بہترین فرد:

((قال صلی الله علیه و آله وسلم :علی خیر من اترك بعدی فمن اطاعه فقد اطاعنی، ومن عصاه فقد عصانی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی ایک بہترین فرد ہیں جنہیں میں اپنے بعد چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ جس نے ان کی اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے ان کی نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔''

## حضرت علی کی دوستی ایمان اور دشمنی کفر ہے:

((عن رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم قال :حب علی ایمان و بغضه کفر، انا وایاه أبو اهذه الامة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سے دوستی ایمان ہے اور ان سے دشمنی کفر ہے۔ میں اور وہ اس امت کے دو باپ ہیں۔''

## امام باقر کا قول:

((قال الصادق رضی الله عنه: ولایتی لعلی بن ابی طالب رضی الله عنه احب الی من ولادتی منه، لان ولایتی لعلی بن ابی طالب فرض ، وولادتی منه فضل))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی ولایت میرے نزدیک محبوب تر ہے اس سے کہ میں ان کے صلب سے پیدا ہوا ہوں۔ اس لئے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی ولایت مجھ پر واجب ہے، لیکن میری ان سے ولادت بس ایک فضیلت ہے۔''

## جناب علی کی مخالفت:

((وفی روایة ابن عمر :قال النبی صلی الله علیه وآله وسلم: یا علی ! من خالفك فقد خالفنی ومن خالفنی فقد خالف الله))

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جس نے تمہاری مخالفت کی اس نے میری مخالفت کی اور جس نے میری مخالفت کی اس نے اللہ کی مخالفت کی۔''

(( قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :عادی الله من عادی علیا))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 88:

## ذکر قول النبی علی منی وانا منه:

# رسول اللہ کا یہ فرمانا کہ میں علی سے ہوں اور وہ مجھ سے

### حدیث نمبر 1:

((حدثنا بشر بن هلال' عن جعفر بن سلیمان ' عن یزید الرشك ' عن مطرف بن عبدالله' عن عمران بن حصین قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم :ان علیاً منی

وانامنه' وولی کل مومن بعدی))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 309 رقم 8090 وص 432 رقم 8399 وطبع آخر ج 5 ص 45 رقم 8146 وص 126 رقم 8453' مسند احمد ج 4 ص 437' 438 رقم 20170 فضائل الصحابۃ ج 2 ص 749 رقم 1035 وص 468 رقم 1060 وص 805 رقم 1104' جامع الترمذی ص 845 رقم 3712' صحیح ابن حبان ج 9 ص 41 رقم 6890 وطبع آخر ج 15 ص 374 رقم 6929' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 375 رقم 32112' مسند البزار ج 9 ص 40 رقم 3558 'مسند ابی یعلی ج 1 ص 184 رقم 350' مسند الصحابۃ للرویانی ص 62 رقم 119' مسند ابی داؤد الطیالسی ص 111 رقم 829 وطبع آخر ج 1 ص 444 رقم 868' المستدرک للحاکم ج 3 ص 110 رقم 4636' الاحاد والمثانی لابن ابی عاصم ج 4 ص 321' المعجم الکبیر ج 18 ص 128' حلیۃ الاولیاء ج 6 ص 321' تاریخ دمشق لابن منظور ج 17 ص 348 تا 350' سیر أعلام النبلاء (سیرۃ) ص 622' مشکوۃ رقم 6090' اسد الغابۃ ج 4 ص 116' 117' الریاض النضرۃ ج 4 ص 111' الاصابۃ ج 4 ص 468)

''حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیشک علی مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں اور میرے بعد وہ ہر مومن کا ولی (محبوب) ہے۔''

## حدیث نمبر 2:

((اخبرنا احمد بن سلیمان قال:(حدثنا زید بن حباب' قال:حدثنا شریك) اخبرنا یحیی بن آدم اسرائیل عن ابی اسحق قال:حدثنی حبشیی بن جنادة السلولی قال: سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول:علی منی وانا منه۔ (فقلت لابی اسحاق: این سمعته؟ قال:وقف علی رضی الله تعالیٰ عنه ههنا فحدثنیی' رواه اسرائیل' فقال: عن ابی اسحاق' عن البراء))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 310 رقم 8091 وص 433 رقم 8400 وطبع آخر ج 5 ص 45 رقم 8147 وص 127 رقم 8454' سنن ابن ماجہ رقم 119' جامع الترمذی ص 846 رقم 3719' مسند احمد ج 4 ص 165 رقم 17645' 17651' 17652' 17653' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 725 رقم 1010 وص 742 رقم 1032' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 369 رقم 32063' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص 585 رقم 3120' مشکوۃ رقم 6092)

''حضرت حبشی بن جنادہ سلولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مجھ سے ہے اور میں اُس سے ہوں۔ ''السنن الکبریٰ للنسائی'' میں اسرائیل کا قول ہے کہ میں نے ابواسحاق سے پوچھا: آپ نے یہ حدیث کہاں سے سنی تھی؟ انہوں نے بتایا کہ حبشی بن جنادہ نے یہاں کھڑے ہوکر یہ حدیث بیان کی تھی۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا احمد بن سلیمان' قال:حدثنا اسرائیل' عن ابی اسحق' عن البراء بن عازب قال:قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لعلی:انت منی وانامنك (ورواه القاسم بن

یزید الجرمی عن اسرائیل' عن ابی اسحق' عن هبیرة بن یریم' وهانی بن هانی' عن علی رضی اللہ عنه))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 433 رقم 8401 وطبع آخر ج 5 ص 127 رقم 8455' بخاری رقم 2699' 4251' مصنف عبدالرزاق ج 10 ص 221 رقم 4845' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 371 رقم 32081' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 4 ص 338' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 8 ص 5 رقم 15768 ورقم 15770' شرح السنۃ ج 8 ص 105 رقم 3936)

''حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے۔ (اور اس کو روایت کیا قاسم بن یزید جرمی نے از اسرائیل' از ابواسحاق' از ھبیرہ بن یریم' از ھانی بن ھانی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے)۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا احمد بن حرب قال: حدثنا القاسم الجرمی قال حدثنا اسرائیل' عن ابی اسحاق عن هبیرة بن یریم' وهانیء بن هانی عن علی رضی الله تعالیٰ عنه قال: لما صدرنا من مکة اذا ابنة حمزة تنادی: یاعم' یاعم' فتناولها علی رضی الله تعالیٰ عنه' واخذها فقال لصاحبته فاطمة: دونك ابنة عمك' فحملتها فاختصم فیها علی وزید وجعفر' فقال علی: انا اخذتها وهی ابنة عمی' وقال جعفر: ابنة عمی وخالتها تحتی' وقال زید ابنة اخی' فقضی بها رسول الله صلی الله علیه وسلم لخالتها' وقال: الخالة بمنزلة الام' وقال لعلی: انت منی (بمنزلة هارون) وانا منك' وقال لجعفر' اشبهت خلقی وخلقی' وقال لزید: یا زید انت اخونا ومولانا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 433 رقم 8402 وطبع آخر ج 5 ص 167 رقم 8457' مسند احمد ج 1 ص 99 رقم 770 ورقم 109 ورقم 857 وص 115 رقم 931' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الاثار ج 4 ص 68 رقم 2318 وص 70 رقم 2321' المستدرک للحاکم ج 3 ص 120 رقم 4672' مشکاۃ رقم 3377' السنن الکبریٰ للبیہقی ج 10 ص 226 رقم 21027)

''حضرت ھانی بن ھانی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب ہم (عمرۃ القضاء کے موقعہ پر) مکۃ المکرمۃ سے جانے لگے تو حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی صاحبزادی پکارتی ہوئی آئی: اے میرے چچا! اے میرے چچا! حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کا ہاتھ تھام لیا' پھر اپنی زوجہ (سیدتنا فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا) سے فرمایا: اس کو سنبھال لیں! یہ آپ کے چچا کی بیٹی ہے تو انہوں نے اسے اٹھالیا۔ پھر اُس بچی کی کفالت کے معاملہ میں حضرت علی' حضرت زید اور حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مابین تنازع پیدا ہوگیا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اس بچی کو لینے کا زیادہ حقدار

میں ہوں کیونکہ یہ میری چچازاد ہے۔ حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: یہ بچی میری بھی چچازاد ہے اور اس کی خالہ میری زوجہ ہے اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: یہ میرے بھائی کی بیٹی ہے (کیونکہ حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سیدنا حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ مواخات ہوئی تھی) لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسے اس کی خالہ کے سپرد کیا اور فرمایا: خالہ ماں کی طرح ہوتی ہے اور آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں اور حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم صورت اور سیرت میں میرے مشابہ ہو اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: اے زید! تم ہمارے بھائی اور دوست ہو۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 89:

## ذکر قول النبی علی کنفسی:

# رسول اللہ کا یہ فرمانا کہ علی میری جان کی مانند ہے

((اخبرنا العباس بن محمد الدوری 'قال بحدثنا الاحوص بن جواب'قال :حدثنا یونس بن ابی اسحق' عن زید ابن یبثع' (یثیع) عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن ابی ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ) قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لینتھن بنوربیعة (ولیعة) اولا بعثن علیھم لاکنفسی' ینفذفیھم امری' فیقتل المقاتلة' ویسبی الذریة فماراعنی الا وکف عمر فی حجزتی من خلفی:من یعنی؟ قلت ایاك یعنی وصاحبك' (فقلت :مایاك یعنی ولا صاحبك) قال :فمن یعنی؟ قال :قلت :خاصف النعل' قال :وعلی یخصف النعل))

(سنن الکبری للنسائی ج 7ص 434رقم 8403وطبع آخر ج 5ص 127 رقم 8457' فضائل الصحابة ج2ص706رقم966وص733رقم1008' مصنف عبدالرزاق ج 10 ص220 رقم 20557 مصنف ابن ابی شیبة ج6ص371رقم 32077ورقم32084' مسند البز ارج3ص259رقم1050' مسند ابی یعلی ج1ص354رقم856' مجمع الزوائد ج9ص124رقم14766وص163رقم14960' کشف الاستار ج3ص223'224رقم 261' الریاض النضرة ج4ص103' ازالة الخفاء ج4ص425)

"حضرت زید بن یثیع حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بنو ولیعہ کو چاہئے کہ باز آجائیں ورنہ میں اُن پر ایسے شخص کو بھیجوں گا جو میری جان کی طرح ہے وہ ان پر میرا حکم نافذ کرے گا اور لڑنے والوں سے جنگ کرے گا' اور ان کی اولاد کو باندی بنائے گا۔ پس

میں نے ابھی حرکت نہیں کی تھی کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے میرے دامن سے پکڑ کر پوچھا: اس سے کون مراد ہے؟ میں نے کہا: اس سے نہ تم مراد ہو اور نہ ہی تمہارا ساتھی' کہا: پھر کون مراد ہے؟ میں نے کہا: جوتی مرمت کرنے والا۔ حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں: اور اس وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جوتی کی مرمت کر رہے تھے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 90:

### ذکر قول النبی لعلی انت صفیی وامینی:

# رسول اللہ کا فرمان: اے علی آپ میری صفی اور امین ہیں

((اخبرنا زکریا بن یحیی' قال: حدثنا ابن ابی عمر (وابومروان' قالا): قال: حدثنا عبدالعزیز' عن یزید بن عبداللہ بن اسامۃ بن الهاد' عن محمد بن نافع بن عجیر' عن ابیہ ' عن علی رضی اللہ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: اما انت یاعلی: انت صفیی وامینی))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص434 رقم 8404 طبع آخر ج 5 ص 128 رقم 8458' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم رقم 1330' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج4 ص 70 رقم 2321' البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج3 ص 106 رقم 891' جمع الجوامع ج3 ص66 رقم 5722) .

"حضرت نافع بن عجیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم میرے صفی اور میرے امین ہو۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 91:

### ذکر قولہ لایؤدی عنی الا انا وعلی:

# حدیث کہ میری ذمہ داری ادا نہیں کرے گا مگر میں خود یا علی

((اخبرنا احمد بن سلیمان' (قال) حدثنا یحیی بن آدم (حدثنا) عن اسرائیل عن ابی اسحق' عن حبشیی بن جنادۃ السلولی' قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی منی وانا منہ' فلایؤدی عنیی الا انا اوعلی))

(السنن الکبری للنسائی ج 7 ص 434 رقم 8405 وطبع آخر ج 5 ص 128 رقم 8459' مسند بن ابی شیبۃ ج 2 ص 342 رقم 844' مختصر تاریخ دمشق ج 18 ص 5'6'7)

''حضرت حبشی بن جنادہ سلولی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی مجھ سے ہے اور میں اُس سے ہوں۔ پس میری ذمہ داری ادا نہیں کرے گا مگر میں خود یا علی المرتضیٰ۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 92:

## ذکر توجیه النبی ببراء ة مع علی:

# سورۃ توبہ کے ساتھ حضرت علی کو بھیجنے میں رسول اللہ کی توجیہ

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنامحمد بن بشار' حدثنا عفان ' وعبدالصمد قالا: حدثنا حماد بن سلمة' عن سماك بن حرب' عن انس' قال: بعث النبي صلى الله عليه وسلم ببراء ة مع ابى بكر' ثم دعاه فقال: لاينبغى ان يبلغ هذا الا رجل من اهلى' فدعا علياً فاعطاه اباها))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 435 رقم 8406 وطبع آخر ج 5 ص 128 رقم 8460' جامع الترمذی ص 696 رقم 3090' مسند احمد ج 3 ص 212 رقم 13246 وص 283 رقم 14064' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 694 رقم 946 وص 895 رقم 1090' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 377 رقم 32126' مختصر تاریخ دمشق ج 18 ص 6)

''حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۃ براۃ کیساتھ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھیجا پھر انہیں بلایا اور فرمایا: مناسب نہیں کہ اس کام کے لیے میرے اہل بیت کے سوا کوئی اور شخص بھیجا جائے' پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بلایا اور انہیں وہ سورۃ عطا فرمائی۔''

### حدیث نمبر 2:

((اخبرنا العباس بن محمد الدورى' قال: حدثنا ابو نوح (واسمه عبدالرحمان بن غزوان) قرادعن يونس بن ابى اسحق' عن ابى اسحق' عن زيد بن يثيع' عن على رضى الله تعالىٰ عنه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم بعث ببراء ة الى اهل مكة مع ابى بكر' ثم اتبعه بعلى' فقال له: خذالكتاب' فامض به الى اهل مكة قال: فلحقه' فاخذالكتاب منه' فانصرف ابوبكر وهو كئيب' فقال لرسول الله (يارسول الله!) صلى الله عليه وسلم

أنزل في شيء؟ قال: لا' (الا' انى امرت ان ابلغه انااورجل من اهل بيتى))
(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 435 رقم 8407 طبع آخر ج 5 ص 128 رقم 846' مسند احمد ج 1 ص 3 رقم 4 وص 151 رقم 1297' فضائل الصحابہ ج 2 ص 876 رقم 1203' مسند ابی یعلی ج 1 ص 64 رقم 99' السیرۃ النبویۃ لابن اسحاق ص 623' مجمع الزوائد ج 7 ص 29 رقم 11039' الریاض النضرۃ ج 4 ص 114)

''حضرت زید بن یثیع حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سورۃ براۃ دے کر اہل مکہ کی طرف بھیجا' پھر ان کے پیچھے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو روانہ کیا اور فرمایا: تم وہ مکتوب ان سے لے لو اور اہل مکہ کی طرف چلے جاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک پہنچ گئے اور ان سے مکتوب لے لیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ غمگین حالت میں واپس آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا میرے خلاف کوئی وحی اتری ہے؟ آپ نے فرمایا: نہیں' مگر مجھے حکم کیا گیا ہے کہ یہ ذمہ داری میں خود نبھاؤں یا میرے اہل بیت کا کوئی شخص نبھائے۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا زكريا بن يحيى' قال: حدثنا عبدالله بن عمر قال: حدثنا اسباط' عن فطر' عن عبدالله بن شريك' عن عبدالله بن الرقيم عن سعد قال بعث رسول الله ابابكر ببراءة' حتى اذاكان ببعض الطريق ارسل علياً رضى الله تعالىٰ عنه' فاخذهامنه' ثم سار بها' فوجدابوبكر فى نفسه' فقال: رسول الله صلى الله عليه وسلم: لايؤدى عنى الا انا اورجل منى))
(السنن الکبری للنسائی ج 7 ص 435 رقم 8408 طبع آخر ج 5 ص 129 رقم 8462)

''حضرت عبداللہ بن رقیم حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سورۃ البراءت کے ساتھ روانہ کیا تھی کہ جب وہ کچھ منزلیں طے کر چکے تو آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (ان کے پیچھے) روانہ کیا تو انہوں نے اُن سے وہ سورۃ واپس لے لی اور آگے روانہ ہو گئے۔ پس حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دل میں کچھ محسوس کیا تو شکایت کی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا: مجھ سے متعلق حقوق ادا نہیں کرے گا مگر میں خود یا مجھ ہی سے ایک شخص۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا اسحق بن ابراهيم بن راهويه' قال: قرأت على ابى قرة موسىٰ بن طارق' عن ابن جريج: حدثنى عبدالله (بن عثمان) بن خثيم' عن ابى الزبير' عن جابر ان النبى

صلی اللہ علیہ وسلم حین رجع من عمرۃ الجعرانۃ بعث ابابکر علی الحج' فاقبلنامعہ' حتی اذاکنا بالعرج ثوب بالصبح' فلما استویٰ للتکبیر سمع الرغوۃ خلف ظھرہ' فوقف عن التکبیر' فقال ھذہ رغوۃ ناقۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الجدعاء' لقد بدالرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الحج' فلعلہ ان یکون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فنصلیی معہ' فاذا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ علیھا' فقال لہ ابوبکر: امیر ام رسول ؟ قال: لا' بل رسول' ارسلنیی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (ببراءۃ) أقرئوھا علی الناس فی مواقف الحج' فقد مناسکۃ 'فلما کان قبل التروية بیوم' قام ابوبکر فخطب الناس فحدثھم عن مناسکھم' حتی اذافرغ' قام علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' فقرأ علی الناس براءۃ حتی ختمھا' ثم خرجنامعہ حتی اذاکان یوم عرفۃ' قام ابوبکر فخطب الناس فحدثھم عن مناسکھم' حتی اذا فرغ' قام علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' فقرأ علی الناس براءۃ حتی ختمھا' فلما کان النفر الاول قام ابوبکر فخطب الناس فحدثھم کیف ینفرون او کیف یرمون' فعلمھم مناسکھم' فلما فرغ قام علی رضی اللہ تعالی عنہ فقرأ علی الناس براءۃ حتی ختمھا))

(السنن الکبریٰ للنسائی ج5 ص129 رقم8463 وطبع آخر ج4 ص147 رقم 3970 وج7 ص 435 رقم8409' سنن الدارمی ج2 ص57 رقم1915' صحیح ابن خزیمۃ ج2 ص1396 رقم 2974' صحیح ابن حبان ج8 ص222 رقم 6611' دلائل النبوۃ للبیہقی ج5 ص297' 298)

''حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب عمرۃ الجعرانۃ سے واپس آئے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حج کا امیر بنا کر بھیجا تو ہم سب آپ کے ساتھ روانہ ہوئے' حتی کہ جب ہم مقام عرج پر پہنچے تو فجر کی اذان کہی گئی' پھر جب حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تکبیر تحریمہ کہنے کے لیے تیار ہوئے تو انہوں نے پیچھے سے اونٹنی کے بلبلانے کی آواز سنی تو تکبیر موقوف کر دی' پھر فرمایا: یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹنی ''جدعاء'' کے بلبلانے کی آواز ہے' یقیناً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر حج کے معاملہ میں کوئی نئی بات نازل ہوئی ہے' لہٰذا ممکن ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لا رہے ہوں تو ہم آپ کے ساتھ نماز پڑھیں گے' پس جب دیکھا گیا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس اونٹنی پر سوار تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے دریافت کیا کہ آپ امیر ہیں یا قاصد؟ انہوں نے فرمایا: نہیں بلکہ میں بھیجا ہوا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے سورہ براءۃ کے ساتھ بھیجا ہے' میں اس کو لوگوں کے سامنے حج کے مقامات میں پڑھوں گا۔ پس ہم مکۃ المکرمہ پہنچ گئے تو آٹھ ذی الحج سے ایک روز پہلے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کھڑے ہوئے' پھر لوگوں کو خطبہ دیا' انہیں مناسک حج

بتلائے حتیٰ کہ جب آپ فارغ ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اٹھے اور لوگوں کے سامنے سورۃ براۃ کی تلاوت شروع کی یہاں تک کہ اسے ختم کر دیا' پھر ہم چل پڑے حتیٰ کہ عرفہ کے دن حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اٹھ کر خطبہ دیا اور لوگوں کو حج کے مسائل بتلائے یہاں تک کہ جب آپ فارغ ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُٹھ کر لوگوں کے سامنے سورۃ براۃ تلاوت فرمائی حتیٰ کہ اسے ختم کر دیا۔ پھر جب منیٰ کا میدان آیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اٹھ کر لوگوں کو خطبہ دیا اور انہیں بتایا کہ وہ کیسے رمی کریں اور کیسے کوچ کریں' پھر انہیں مناسک سکھائے۔ جب آپ فارغ ہوئے تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اٹھ کر سورۃ براۃ کی تلاوت فرمائی حتیٰ کہ اسے ختم کر دیا۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 93:

## ذکر اشقی الناس:

# سب سے بڑے بدبخت کا ذکر

((اخبرنا محمد بن وهب (عبداللّٰہ بن سماك بن ابى كريمة الحرانى) قال: حدثنا محمد بن سلمة قال: حدثنا ابن اسحق' عن يزيد بن محمد بن خثيم' عن محمد بن كعب القرظى' عن محمد بن خثيم' عن عمار بن ياسر' قال: كنت انا وعلى بن ابى طالب رضى الله تعالىٰ عنه رفيقين فى غزوة العشيرة من بطن ينبع' فلما نزلها رسول الله صلى الله عليه وسلم اقام بها شهرا' فصالح فيها بنى مدلج وحلفاء هم من ضمرة فوادعهم' (رأينا اناسا من بنى مدلج يعملون فى عين لهم' اوفى نخل) فقال لى على رضى الله تعالىٰ عنه هل لك يا ابا اليقظان' ان ناتى هولاء' (نفر من بنى مدلج يعملون فى عين لهم) هل لك يا ابا اليقظان ' ان ناتى هولاء' (نفر من بنى مدلج يعملون فى عين لهم) فننظر كيف يعملون؟ قال: قلت ان شئت فجئناهم فنظرنا الى اعمالهم ساعة' ثم غشينا النوم' فانطلقت انا وعلى حتى اضطجعنا فى ظل صور من النخل' وفى دقعاء من التراب' فنما نبهنا (انبهنا) الا رسول الله صلى الله عليه وسلم يحر كنا برجله وقد تربنا من تلك الدقعاء التى نمنا فيها' فيومئذ قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لعلى رضى الله تعالىٰ عنه بمالك يا اباتراب؟ لما يرى عليه من التراب ثم قال: الا احدثك ما باشقى الناس رجلين؟ قلنا: بلى يارسول الله! قال: احيمر ثمود الذى عقر الناقة' والذى يضربك (ياعلى) على هذه ' ووضع يده على قرنه' حتى يبل منها هذه' واخذ بلحيته))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص464رقم485وطبع آخرج5ص153رقم8538' مسند احمد ج4ص263رقم18511' فضائل الصحابۃ للامام احمد ج2ص854رقم1172' المستدرک للحاکم ج3ص140رقم4734' الاحاد والمثانی لابن ابی عاصم ج1ص147 رقم175' تحفۃ الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج9ص236رقم6560' دلائل النبوۃ لابی نعیم ص552رقم490' دلائل النبوۃ للبیہقی ج3ص12'13' السیرۃ النبوۃ لابن ھشام ج2ص190' 191' البدایۃ والنھایۃ ج2ص248' 249' السیرۃ النبویۃ لابن کثیر ج2ص319' تاریخ مدینۃ دمشق ج42ص549' مختصر تاریخ دمشق ج18ص86'87)

''حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں اور حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوۃ العشیرۃ میں بطن ینبع کے مقام پر ایک دوسرے کے ساتھی تھے۔ پس جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہاں اترے اور ایک ماہ قیام فرمایا۔ پھر بنو مدلج اور ان کے حلیف بنو ضمرۃ نے آپ کے ساتھ صلح کر لی اور باہم معاہدہ طے پا گیا تو ہم نے وہاں کچھ لوگوں کو دیکھا جو ایک کنویں یا کھجوروں کے درختوں میں کام کاج میں مشغول تھے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مجھے فرمایا: اے ابوالیقظان! کیا خیال ہے؟ کیا ہم بنو مدلج کے لوگوں کے پاس جا کر نہ دیکھیں کہ وہ کس طرح کام کرتے ہیں؟ میں نے کہا: جیسے آپ کی مرضی۔ پھر ہم چل پڑے اور کچھ دیر تک ان کا کام دیکھتے رہے' پھر ہم پر نیند طاری ہونے لگی تو میں اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلے حتیٰ کہ کھجوروں کے سایہ میں مٹی پر جا کر سو گئے۔ پس ہم محو خواب تھے۔ اللہ کی قسم! ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ کسی نے بیدار نہیں کیا' آپ نے ہمیں پاؤں کی حرکت سے جگایا' ہم مٹی پر سوئے ہوئے تھے اور مٹی ہمیں لگ چکی تھی' اس لئے اس روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: اے ابوتراب تمہیں کیا ہوا؟ پھر آپ نے فرمایا: کیا میں تمہیں تمام لوگوں سے بڑھ کر دو بد بخت شخصوں کے بارے میں نہ بتلاؤں؟ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! کیوں نہیں۔ فرمایا: قوم ثمود کا احیمر نامی شخص جس نے اونٹنی کی کونچیں کاٹی تھیں اور (دوسرا وہ شخص) جو تجھے یہاں (کنپٹی) مارے گا' یہ فرماتے ہوئے آپ نے اپنا ہاتھ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سر پر رکھا' یہاں تک کہ اس ضرب سے جاری ہونے والے خون سے یہ تر ہو جائے گی' یہ فرماتے ہوئے آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ڈاڑھی کو ہاتھ لگایا۔''

☆☆☆

فصل نمبر 94:

**الترغيب في نصرة علي:**

## حضرت علی کی مدد کرنے کی ترغیب

((اخبرنا يوسف بن عيسى قال: اخبرنا الفضل بن موسىٰ قال: حدثنا الاعمش' عن ابى اسحاق' عن سعيد بن وهب قال: قال علي رضي الله تعالىٰ عنه في الرحبة انشدبالله من سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم غدير خم يقول: الله وليبي وانا ولي المومنين' ومن كنت وليه فهذاوليه' اللهم وال من والاه وعاد من عاداه' وانصر من نصره' فقال سعيد: الى جنبى ستة' وقال حارثة بن نصر: قام ستة' وقال زيد بن يثيع: قام عندى ستة' وقال عمرو ذومر: أحب من أحبه وابغض من ابغضه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 466 رقم 8489 طبع آخر ج 5 ص 155 رقم 8542)

''حضرت سعید بن وہب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک کھلے مقام میں خطبہ دیا' فرمایا: میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں غدیر خم کے دن کس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بیان کرتے ہوئے سنا تھا کہ آپ نے فرمایا: میرا ولی (محبوب' مددگار اور وارث) اللہ ہے' اور میں تمام مومنین کا ولی (محبوب' مددگار اور وارث) ہوں' اور میں جس کا ولی ہوں تو یہ (علی) بھی اس کا ولی ہے۔ اے اللہ! تو اس سے محبت فرما جو علی سے محبت کرے' اور اس سے دشمنی فرما جو علی سے دشمنی رکھے' اور اس کی مدد فرما جو علی کی مدد کرے۔ سعید بن وہب کہتے ہیں: اس پر میرے پہلو میں چھ افراد کھڑے ہوئے۔ حارثہ بن نصر نے کہا: چھ آدمی کھڑے ہوئے' زید بن یثیع نے کہا: میرے نزدیک بھی چھ آدمی کھڑے ہوئے۔ حضرت عمرو ذی مر کی حدیث میں یہ الفاظ بھی ہیں: اے اللہ! تو اُس شخص کو محبوب رکھ جو علی کو محبوب رکھے اور اُس کو مبغوض رکھ جو علی سے بغض رکھے۔''



فصل نمبر 95:

في حب علي:

# محبت علی کا بیان

## جناب علی کی دوستی:

عن سعيد بن طريف قال :قال ابو جعفر رضي الله عنه :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :الا ان جبرئيل اتاني فقال :يا محمد !ربك يا مرك بحب علي بن ابي طالب و يامرك بولايته))

''سعید بن طریف سے نقل ہوا ہے کہ حضرت ابوجعفر محمد باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں کہ جبرائیل مجھ پر نازل ہوئے اور کہا: اے محمد! آپ کا پروردگار آپ کو علی سے دوستی اور ولایت کا حکم دے رہا ہے۔''

## علی کو دوست رکھو:

((قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم :ايها الناس !احبوا عليا فان الله يحبه))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے لوگو! علی کو دوست رکھو کیونکہ اللہ انہیں دوست رکھتا ہے۔''

## حضرت علی اللہ اور رسول کے اطاعت گزار:

((بالاسناد، قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :ان عليا وليكم بعدي، فاحب عليا فانه يفعل مايومر))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے بعد علی تمہارے سرپرست ہیں، پس انہیں دوست رکھیں اس لئے کہ علی نے جو فرمان حاصل کیا ہے اس کی اطاعت کرتا ہے۔''

## وصیت پیغمبر:

(( عن ابي سعيد الخدري قال :قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :احبوا عليا فان لحمه من لحمي ودمه من دمي لعن الله اقواما ضيعوا فيه عهدي ونسوا فيه وصيتي مالهم عند الله من خلاق))

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی کو دوست رکھو اس لئے کہ ان کا گوشت میرا گوشت اور ان کا خون میرا خون ہے۔ اللہ کی لعنت ہو اس گروہ پر جس نے ان کے حق میں میرے پیمان کو ضائع کیا اور ان کے بارے میں میری وصیت کو بھول گئے ان کا اللہ کے

نزدیک کوئی اجر نہیں۔"

## حضرت علی سے دوستی:

((قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم فی حدیث الا من احب علیا فقد احبنی ، و من احبنی رضی الله عنه، و من رضی الله عنه کافاه بالجنة))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث میں فرمایا: جان لیں کہ جس نے علی کو دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے مجھے دوست رکھا اللہ اس سے راضی ہے اور جس سے اللہ راضی ہو اس کا انعام بہشت ہوگی۔"

## دشمنی علی علامت نفاق:

((بالاسناد، عن ابی جعفر رضی الله عنه قال: حب علی رضی الله عنه ایمان و بغضه نفاق)).

"حضرت ابو جعفر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سے محبت ایمان کی علامت اور دشمنی نفاق کی علامت ہے۔"

((قال: لا یحبك والذی نفسی بیده الا مومن قد امتحن الله قلبه الایمان و لا یبغضك الا منافق او کافر))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! فقط وہ مومن تمہیں دوست رکھتا ہے جس کے دل کو اللہ نے ایمان کیلئے آزمایا ہے اور منافق یا کافر کے علاوہ کوئی تم سے دشمنی نہیں کرے گا۔"

((قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی ! لا یحبك الا مومن تقی، و لا یبغضك الا منافق شقی))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! متقی اور مومن کے علاوہ کوئی تمہیں دوست نہیں رکھتا اور منافق و بد بخت کے علاوہ کوئی تم سے دشمنی نہیں کرتا۔"

(( عن ام سلمة قالت :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول :لا یحب علیا الا مومن و لا یبغضه الا منافق))

"حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی بھی منافق علی کو دوست نہیں رکھتا اور کوئی بھی مومن علی سے دشمنی نہیں کرتا۔"

(( عن ام سلمة (رضی الله عنها) قالت :کان رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول :لا یحب علیا منافق و لا یبغضه مومن))

''سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مومن کے علاوہ کوئی علی کو دوست نہیں رکھتا اور منافق کے علاوہ کوئی ان سے دشمنی نہیں کرتا۔''

((قال النبی صلی اللہ علیه و آله وسلم :ایها الناس !اوصیکم بحب ذی القربی اخی وابن عمی علی بن ابی طالب ، لایحبه الا مومن ولا یبغضه الا منافق، من احبه فقد احبنی، ومن ابغضه فقد ابغضنی، ومن ابغضنی عذبه الله بالنار))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے لوگو! میں تمہیں اپنے اہل بیت سے کہ میرے بھائی اور چچا کے بیٹے علی بن ابی طالب بھی ان میں سے ہیں، دوستی کی سفارش کرتا ہوں۔ مومن کے علاوہ انہیں کوئی دوست نہیں رکھے گا اور منافق کے علاوہ کوئی ان سے دشمنی نہیں کرے گا۔ جس نے انہیں دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے ان سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی ہے اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اللہ اس کو دوزخ کی آگ میں عذاب دے گا۔''

((قال النبی صلی اللہ علیه و آله وسلم فی خطبته :اوصیکم بحب ذی قربیها اخی وابن عمی علی ابن ابی طالب، لایحبه الا مومن ولا یبغضه الا منافق))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے خطبہ میں فرمایا: میں تمہیں اپنے اہل بیت، اپنے بھائی اور اپنے چچا کے بیٹے علی بن ابی طالب سے دوستی کی سفارش کرتا ہوں کیونکہ مومن کے علاوہ کوئی انہیں دوست نہیں رکھتا اور منافق کے علاوہ کوئی ان سے دشمن نہیں کرتا۔''

((کان علی یقول :والله لا یحبنی الا مومن ، ولا یبغضنی الا منافق))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! مومن کے علاوہ مجھے کوئی دوست نہیں رکھتا اور منافق کے علاوہ مجھ سے کوئی دشمنی نہیں کرتا۔''

((عن سوید بن غفلة قال :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم :یا علی ! لا یحبك الا مومن ولا یبغضك الا منافق))

''سوید بن غفلہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! مومن کے علاوہ کوئی تمہیں دوست نہیں رکھتا، اور منافق کے علاوہ کوئی آپ سے دشمنی نہیں کرتا۔''

((وعن ابن عباس قال:نظر رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم الی علی فقال :لا یحبك الا مومن ولا یبغضك الا منافق،من احبك فقد احبنی ومن ابغضك فقد ابغضنی ، وحبیبی حبیب الله وبغیضی بغیض الله، ویل لمن ابغضك بعدی))

''حضرت ابن عباس کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا اور فرمایا: تمہیں مومن کے علاوہ کوئی دوست نہیں رکھتا اور منافق کے علاوہ کوئی تم سے دشمنی نہیں کرتا، جس نے تمہیں

دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے تم سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی ہے۔ میرا دوست اللہ کا دوست اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے۔ افسوس ہے اس پر جو میرے بعد تم سے دشمنی کرے گا۔"

((عن علی رضی الله عنه قال :قال النبی صلی الله علیه و آله و سلم :لا یحب علیا الا مومن و لا یبغضه الا منافق))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مومن کے علاوہ علی کو کوئی دوست نہیں رکھتا اور منافق کے علاوہ کوئی ان سے دشمنی نہیں رکھتا۔"

((قال النبی صلی الله علیه و آله و سلم) یا علی! انت اول هذه الامة ایمانا بالله و رسوله و اولهم هجرة الی الله و رسوله لا یحبك والذی نفسی بیده۔ الا مومن قد امتحن الله قلبه الایمان، و لا یبغضك الا منافق او کافر))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم میری امت میں سے پہلے فرد ہو جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے اور پہلے فرد ہو جس نے اللہ اور اس کے رسول کی طرف ہجرت کی۔ مجھے اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اس مومن کے علاوہ جس کے دل کو اللہ نے ایمان سے آزمایا ہے تمہیں کوئی دوست نہیں رکھتا اور منافق اور کافر کے علاوہ کوئی تم سے دشمنی نہیں کرتا۔"

## سعادت مند اور بد بخت:

((قال النبی صلی الله علیه و آله و سلم :یا علی اطوبی لمن احبك ، والویل لمن ابغضك))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! خوش نصیب ہے وہ شخص جو تمہیں دوست رکھے اور بد بخت ہے وہ شخص جو تم سے دشمنی کرے۔"

((قال النبی صلی الله علیه و آله و سلم :طوبی لمن احب علیا، والویل لمن ابغضه))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سعادت مند اور خوش قسمت ہے وہ شخص جو علی کو دوست رکھتا ہے اور بد بخت ہے وہ شخص جو ان سے دشمنی کرتا ہے۔"

((عن عبد الله بن عباس قال قال النبی صلی الله علیه و آله و سلم :یا علی من احبك و والاك احببته و والیته، و من ابغضك و عاداك ابغضته و عادیته لانك منی و انا منك))

"حضرت عبد اللہ بن عباس کہتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جو تمہیں دوست رکھے گا اور تم سے محبت کرے گا میں اسے دوست رکھوں گا اور اس سے محبت کروں گا اور جو تم سے دشمنی کرے گا اور تمہاری مخالفت کرے گا میں اس سے دشمنی رکھوں گا اور اس کی مخالفت کروں گا اس لئے کہ تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔"

## یوم قیامت اور جناب علی کی زیارت:

((عن الحارث عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ قال :من احبنی رانی یوم القیامۃحیث یحب ، ومن ابغضنی رآنی یوم القیامۃ حیث یکرہ))

''حارث نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جو مجھے دوست رکھے گا قیامت کے دن مجھے اسی طرح دیکھے گا جس طرح وہ پسند کرتا ہے اور جو مجھ سے دشمنی کرے گا قیامت کے دن مجھے اس طرح دیکھے گا جیسے وہ پسند نہیں کرتا۔''

## حضرت علی سے دوستی کے فوائد:

((عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :الا ومن احب علیاً کتب اللہ لہ براءۃ من النار وبرائۃ من النفاق وجوازا علی الصراط واماناً من العذاب))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو بھی علی کو دوست رکھے تو اللہ اس کیلئے آگ سے دوری، نفاق سے دوری، پل صراط سے عبور کرنا، عذاب سے امان لکھے گا۔''

## چہرہ چودھویں رات کے چاند جیسا:

((عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم :الا ومن احب علیاً جاء یوم القیامۃ ووجھہ کالقمر لیلۃ البدر))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں جو بھی علی کو دوست رکھے گا قیامت کے دن وہ اس طرح حشر میں وارد ہوگا کہ اس کا چہرہ چودھویں کے چاند کی طرح چمک رہا ہوگا۔''

## فرشتوں کا مصافحہ کرنا:

((عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :الاومن احب علیا ومات علی حبہ، صافحتہ الملائکۃ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں! جو بھی علی کو دوست رکھے اور ان کی محبت میں مر جائے ملائکہ اس سے مصافحہ کریں گے۔''

## زندگی اور موت میں جناب علی کی دوستی:

((عن یحیی بن عبد الرحمن الانصاری سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یقول :احب علیا فی حیاتہ ومماتہ کتب لہ الامن والایمان))

''حضرت یحیٰی بن عبداللہ انصاری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو علی کو زندگی اور موت میں دوست رکھے گا تو اس کیلئے آرام اور سکون مقرر کیا جائے گا۔''

## رسول اللہ کی دوستی کے لیے حضرت علی کی دوستی لازمی ہے:

((عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :علی اقضی امتی فمن احبنی فلیحبہ فان العبد لا ینال ولایتی الا بحب علی))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قضاوت میں علی میری امت میں سے دانا ترین فرد ہیں، جو مجھے دوست رکھے تو اسے علی کو بھی دوست رکھنا چاہیے، اس لئے کہ کوئی بندہ بھی علی کی محبت کے بغیر میری دوستی تک نہیں پہنچے گا۔''

((وروی عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :من احب علیا فقدا حبنی، ومن احبنی فقد احب اللہ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے مجھے دوست رکھا اس نے اللہ کو دوست رکھا۔''

## اہل بیت سے محبت:

((عن سلمان رضی اللہ عنہ قال :قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم :لایومن رجل حتی یحب اہل بیتی بحبی، فقال عمر بن الخطاب:واما علامۃ حب اہل بیتك ؟ قال :ھذا، وضرب بیدہ علی علی))

''حضرت سلمان سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کوئی بھی مومن نہیں ہوگا مگر یہ کہ وہ میری محبت کی خاطر میرے اہل بیت کو دوست رکھتا ہو۔ حضرت عمر بن خطاب نے کہا: آپ کے اہل بیت سے محبت کرنے کی علامت کیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ پر ہاتھ رکھا اور فرمایا: یہ ہیں محبت کی نشانی۔''

## سیدنا سلمان فارسی کی روایت:

((وروی عن سلمان الفارسی قال :رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ضرب فخذ علی بن ابی طالب وصدرہ، وسمعتہ یقول :محبك محبی ومحبی محب اللہ، مبغضك مبغضی، ومبغضی مبغض اللہ))

''حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زانو اور سینہ پر ہاتھ مار رہے تھے اور فرما رہے تھے: تمہیں دوست رکھنے والا میرا دوست ہے اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے اور تمہارا دشمن میرا دشمن اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے۔''

## اسیر محبت الٰہی کا لقب:

((عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :الا ومن احب علیا سمی فی السماوات والارض اسیر اللہ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں جو علی کو دوست رکھے گا تو وہ آسمان اور زمین پر اسیر محبت الٰہی کے نام سے پکارا جائے گا۔''

## امین اللہ:

((عن النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :الا ومن احب علیا سمی امین اللہ فی الارض))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو علی کو دوست رکھے گا تو وہ زمین پر امین اللہ کے نام سے پکارا جائے گا۔''

## حضرت علی سے دوستی عبادت ہے:

((وقال (النبی) صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم :حب علی عبادۃ))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سے دوستی عبادت ہے۔''

## حضرت امام جعفر صادق کا قول

((فی حدیث الحسن بن صالح بن حی یقول :سمعت جعفر بن محمد یقول :حب علی عبادۃ ، وخیر العبادۃ ما کتمت))

''حسن بن صالح بن حی کہتے ہیں کہ میں نے جعفر بن محمد باقر رضی اللہ عنہما سے سنا کہ حضرت علی سے دوستی عبادت ہے اور بہترین عبادت وہ عبادت ہے جو چھپی ہوئی ہو۔''

## حضرت علی کے دوستوں کے فضائل:

((عن جابر بن عبد اللہ الانصاری قال :کنت ذات یوم عند النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اذا قبل بوجھہ علی علی بن ابی طالب فقال :الا ابشرک یا ابا الحسن ! قال :بلی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ۔ قال :ھذا جبرئیل رضی اللہ عنہ یخبرنی عن اللہ تعالیٰ انہ قد اعطی محبیک سبع خصال، الرفق عند الموت والانس عند الوحشۃ والنور عند الظلمۃ والامن عند الفزع والقسط عند المیزان والجواز عند الصراط ودخول الجنۃ قبل الناس "نور ھم یسعی بین ایدیھم وبایمانھم))

''حضرت جابر بن عبد اللہ انصاری کہتے ہیں کہ ایک دن میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کی طرف نگاہ کی اور فرمایا: اے ابو الحسن ! آیا میں تمہیں بشارت نہ

دوں؟ انہوں نے عرض کیا: کیوں نہیں! اے اللہ کے رسول! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جبرائیل نے مجھے اللہ کی طرف سے خبر دی ہے کہ اللہ نے تمہارے دوستوں کو سات خصلتیں عطا کی ہیں: موت کے وقت سانس میں آسانی کرنا، وحشت کے وقت دوستی اور انس، تاریکی کے وقت نور، خوف کے وقت امان، میزان میں عدالت، پل صراط سے عبور کرنا اور تمام لوگوں سے پہلے بہشت میں جانا اور اس وقت ان کا نور ان کے چہرے کے سامنے اور ان کی دائیں طرف حرکت میں ہوگا۔"

## عنوان صحیفہ مومن:

قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :عنوان صحيفة المومن حب علي بن ابي طالب))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی بن ابی طالب سے دوستی عنوان صحیفہ مومن ہے۔"

## جناب علی سفینۃ النجاۃ:

((عن ابي الحسن علي بن موسىٰ الرضا عن ابيه عن آبائه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :من احب ان يركب سفينة النجاة ويتمسك بالعروة الوثقى ويعتصم بحبل الله المتين فليوال علياً بعدي وليعاد عدوه))

"ابوالحسن علی بن موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے اور انہوں نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو نجات کی کشتی پر سوار ہونا اور مضبوط ترین سہارے پر بھروسا کرنا اور اللہ کی مضبوط رسی کو تھامنا پسند کرتا ہے، اسے میرے بعد علی سے دوستی رکھنی چاہیے اور ان کے دشمنوں سے دشمنی کرے۔"

## العروۃ الوثقیٰ:

(( قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :من احب علي بن ابي طالب فقد استمسك بالعروة الوثقى))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی سے محبت کی اس نے مضبوط ترین رسی کو تھاما ہے۔"

## جناب علی اور اہل بیت سے محبت:

((عن الرضا عن آبائه قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :من احب ان يتمسك بالعروة الوثقى فليتمسك بحب علي واهل بيتي))

"امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص چاہتا ہے کہ مضبوط سہارے کو تھام لے اسے چاہیے کہ علی اور میرے اہل بیت کا دامن تھام لے۔"

## دعاؤں کی قبولیت کا ایک ذریعہ

((عن ابن عمر قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :الاومن احب عليا قبل الله عنه صلاته و صيامه و قيامه و استجاب دعاء ہ))

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں جو بھی علی کو دوست رکھے گا تو اللہ اس کے روزے، نماز اور قیام کو قبول کرے گا اور اس کی دعاؤں کو مستجاب کرے گا۔''

## جنت کے دروازوں کا کھلنا:

((وروی من احب عليا استغفرت له الملائكة وفتحت له ابواب الجنة الثمانية يدخلها من ای باب شاء بغير حساب))

''مروی ہے کہ جو بھی علی کو دوست رکھے گا ملائکہ اس کے لئے مغفرت طلب کریں گے اور اس کیلئے بہشت کے آٹھوں دروازے کھول دیئے جائیں گے تا کہ جس بھی دروازے سے چاہے بغیر حساب کے داخل ہو جائے۔''

## حضرت علی کے چہرہ کی نورانیت سے:

((وروی خلق الله من نور وجه علی بن ابی طالب رضی الله عنه سبعين الملائكة يستغفرون له ولمحبيه الى يوم القيامة))

''مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے چہرے کے نور سے ستر ہزار ملائکہ خلق کیے ہیں۔ وہ قیامت تک ان کیلئے اور ان کے دوستوں کیلئے مغفرت طلب کریں گے۔''

## حضرت علی کی دوستی گناہوں کی بخشش کا سبب:

((وروی حب علی بن ابی طالب يحرق الذنوب كما تحرق النار الحطب))

''مروی ہے کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی دوستی گناہوں کو جلا دیتی ہے جس طرح آگ لکڑی کو جلا دیتی ہے۔''

((قال ابن عباس:حب علی بن ابی طالب يا كل السيئات كما تا كل النار الحطب))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: علی بن ابی طالب کی دوستی برائیوں کو کھا جاتی ہے جس طرح آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔''

## حضرت ابوذر کی محبت علی:

((روی جابر بن عبد الله الانصاری، عن ابی ذر قال :كنت جالساً عند النبی صلى الله عليه وآله وسلم فی المسجد :اذا اقبل علی رضی الله عنه ، فلما راه مقبلا قال :يا

اباذر! من هذا المقبل؟ فقلت: علی، یا رسول الله۔ فقال: یا ابا ذر! اتحبه؟ فقلت: ای والله: یا رسول الله، انی لاحبه، واحب من یحبه))

''حضرت جابر بن عبداللہ انصاری نے ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے: ہم مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں تھے کہ علی داخل ہوئے۔ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ ان پر پڑی تو فرمایا: اے ابوذر! یہ کون ہیں؟ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! یہ علی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ابوذر! کیا انہیں دوست رکھتے ہو؟ عرض کیا: جی ہاں! اللہ کی قسم میں انہیں دوست رکھتا ہوں، جو انہیں دوست رکھتے ہیں میں ان کو بھی دوست رکھتا ہوں۔''

## اللہ کا حاجات پوری کرنا:

((عن النبی صلی الله علیه وآله وسلم: الا ومن احب علیا صافحته الملائکة وقضی الله له کل حاجة))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جان لیں! جو بھی علی کو دوست رکھے گا، ملائکہ اس سے مصافحہ کریں گے اور اللہ اس کی حاجات کو پورا کرے گا۔''

## فرشتوں کی سیدنا علی سے دوستی اور محبت:

(( وروی: اول من اتخذ علی بن ابی طالب اخاً من اهل السماء اسرافیل ثم میکائیل ثم جبرئیل، واول من احبه من اهل السماء حملة العرش ثم رضوان خازن الجنة، ثم ملك الموت))

''مروی ہے کہ اہل آسمان میں سے سب سے پہلے جس نے علی رضی اللہ عنہ کو اپنا بھائی بنایا وہ اسرافیل تھے، اس کے بعد میکائیل اور اس کے بعد جبرائیل نے انہیں اپنا بھائی بنایا۔ اہل آسمان میں سے سب سے پہلے جنہوں نے ان سے محبت کی وہ عرش کو اٹھانے والے ملائکہ تھے، اس کے بعد ''رضوان'' یعنی بہشت کے خزانہ دار اور اس کے بعد ملک الموت نے ان سے محبت کی۔''

## قبر کا جنت کا باغ بننا:

((وروی ومن احب علیا (هون الله) یهون الله علیه سکرات الموت وجعل قبره روضة من ریاض الجنة))

''مروی ہے کہ جو بھی علی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھے گا تو اللہ موت کی سختیوں کو اس کیلئے آسان کرے گا اور اس کی قبر کو بہشت کے باغات میں سے ایک باغ قرار دے گا۔''

## پل صراط سے گزرنا:

((عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم :الا ومن احب علیا جاز علی الصراط کالبرق الخاطف))

''مروی ہے کہ جوعلی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھے گا تو وہ تیز بجلی کی طرح پل صراط سے عبور کرے گا۔''

((وروی من احب علیا مرعلی الصراط کالبرق الخاطف ولم یر صعوبۃ))

''مروی ہے کہ جو بھی علی کو دوست رکھے گا تو وہ تیز بجلی کی طرح پل سے عبور کرے گا اور اسے کوئی مشکل پیش نہیں آئے گی۔''

## جناب علی کے محبت کا اعمالنامہ:

((وروی من احب علیا، کتب لہ براءۃ من النار وجواز علی الصراط وامان من العذاب، ولم ینشرلہ دیوان ولم ینصب لہ میزان، وقیل لہ :ادخل الجنۃ بلا حساب))

''روایت ہے کہ جس نے علی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھا تو اس کیلئے آگ سے دوری اور پل صراط سے عبور اور عذاب سے محفوظ لکھا جائے گا، اس کے عمل نامہ کو کھولا نہیں جائے گا اور اس کیلئے میزان نصب نہیں کیا جائے گا اور اس سے کہا جائے گا: بغیر کسی حساب کے بہشت میں داخل ہو جا۔''

## رحمت کے دروازوں کا کھلنا:

((وروی من احب علیا انبت اللہ (اثبت اللہ) الحکمۃ فی قلبہ واجری علی لسانہ الصواب وفتح اللہ لہ ابواب الرحمۃ))

''مروی ہے کہ جس نے علی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھا تو اللہ اس کے دل میں حکمت پیدا کرے گا اور اس کے زبان پر سچے کلمات جاری کرے گا اور اس کیلئے رحمت کے دروازے کھول دے گا۔''

## محب علی اور جنت:

(( قل لمن احب علیا یتھیا لدخول الجنۃ))

''جو علی کو دوست رکھتا ہے اسے کہو بہشت میں جانے کیلئے تیار ہو جائے۔''

## کرامت کا تاج:

(( وروی من احب علیا وضع اللہ علی راسہ تاج الکرامۃ والبسہ خلۃ السلامۃ (العزۃ))

''مروی ہے کہ جو بھی حضرت علی کو دوست رکھے گا اللہ اس کے سر پر کرامت کا تاج رکھے گا اور اس کو سلامتی کا جامہ پہنائے گا۔''

((من احب عليا وضع على راسه تاج الكرامة))

''روایت ہے کہ جو علی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھے گا اس کے سر پر کرامت کا تاج رکھا جائے گا۔''

## کرامت کا لباس:

((وروی من احب عليا وضع على راسه تاج الملك، والبس حلة الكرامة))

''مروی ہے کہ جو علی رضی اللہ عنہ کو دوست رکھے گا، اس کے سر پر سلطنت کا تاج رکھا جائے گا اور اس کو کرامت کا لباس پہنایا جائے گا۔''

## رسول اللہ اور جناب علی کے ساتھ محشور ہونا:

((قال النبی صلى الله عليه وآله وسلم :من احب عليا كان معى ومعه))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو علی کو دوست رکھے گا وہ میرے اور ان کے ساتھ محشور ہوگا۔''

## محبت ونفرت:

((وروی حب علی بن ابی طالب شجرة اصلها فی الجنة واغصانها فی الدنيا، فمن تعلق بها فی الدنيا اوردته الی النار))

''مروی ہے کہ علی رضی اللہ عنہ سے دوستی ایک ایسا درخت ہے کہ جس کی جڑ بہشت میں اور اس کی شاخیں دنیا میں ہیں، جس نے ان شاخوں میں سے کسی ایک شاخ کو تھام لیا تو وہ اسے بہشت میں لے جائے گی اور علی سے دشمنی ایک ایسا درخت ہے کہ جس کی جڑ جہنم میں اور اس کی شاخیں دنیا میں ہیں اور جو دنیا میں اس کو تھامے گا وہ اسے دوزخ کی آگ میں لے جائے گی۔''

## فرمانِ رسالت:

(( قال النبی صلى الله عليه وآله وسلم لعلى :حبك ايمان وبغضك نفاق، واول من يدخل الجنة محبك))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی سے فرمایا: تم سے دوستی ایمان کی علامت اور تم سے دشمنی نفاق کی علامت ہے اور تمہیں دوست رکھنے والا بہت پہلے بہشت میں داخل ہوگا۔''

☆☆☆

فصل نمبر 96:

فصل حبه وذم بغضه:

# حضرت علی سے محبت کی فضیلت اور ان سے دشمنی کی مذمت

## علی سے جنگ وصلح:

((فی حدیث قول النبی صلی الله علیه و آله وسلم لعلی:حربك حربی وسلمك سلمی، الی ان قال :ومحبك فی الجنة وان عدوك فی النار))

''حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم سے جنگ مجھ سے جنگ اور تم سے صلح مجھ سے صلح ہے۔''

((وقوله صلی الله علیه و آله وسلم :حرب علی حرب الله وسلم علی سلم الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی سے جنگ اللہ سے جنگ ہے اور علی سے صلح اللہ سے صلح ہے۔''

## رسول اللہ کے خاندان سے دشمنی:

((بالاسناد، عن النبی صلی الله علیه و آله وسلم :من احبنی فلیحب علیا، ومن ابغض احدا من اهل بیتی حرم شفاعتی))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مجھے دوست رکھتا ہے اسے علی کو بھی دوست رکھنا چاہیے اور جس نے میرے خاندان میں سے کسی ایک سے دشمنی کی تو وہ میری شفاعت سے محروم ہوگا۔''

## اگر میں مومن کو نقصان بھی پہنچاؤ تو بھی وہ میرا مخالف نہیں ہوگا:

((قال امیر المومنین علی رضی الله عنه :لوضربت خیشوم المومن بسیفی هذا علی ان یبغضنی ما ابغضنی، ولو صببت الدنیا بجملتها علی المنافق علی ان یحبنی ما احبنی وذلك انه قضی فانقضی (فاقتضی) علی لسان النبی الامی انه قال :یا علی الا یبغضك مومن ولا یحبك منافق))

''امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر میں اس تلوار سے مومن کی ناک کاٹ لوں کہ مجھ سے دشمنی کرے وہ ہرگز مجھ سے دشمنی نہیں کرے گا اور اس پوری دنیا کو منافق کے سامنے بکھیر دوں تا کہ وہ مجھے دوست رکھے تو وہ ہرگز مجھے دوست نہیں رکھے گا۔ یہ وہی بات ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی تھی: اے علی! مومن تمہارا دشمن نہیں اور منافق تمہیں دوست نہیں رکھتا۔''

## محبت علی کا ایک انعام

((عن سعید بن المسیب عن زید بن ثابت قال :قال النبی صلی الله علیه و آله وسلم : من احب علیا فی حیاتی وبعد موتی کتب الله له الا من والایمان ما طلعت الشمس او غربت))

''سعید بن مسیب اور زید بن ثابت سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے میری زندگی میں اور میری زندگی کے بعد علی کو دوست رکھا تو سورج کے طلوع ہونے سے لے کر غروب تک اللہ اس کیلئے امن اور امان لکھے گا۔''

((عن یحیی بن عبد الرحمن الانصاری قال :سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول :من احب علیا محیاه ومماته کتب الله تعالیٰ له الامن والایمان ما طلعت الشمس وما غربت))

''یحییٰ بن عبدالرحمٰن انصاری کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کوئی علی کو ان کی زندگی میں اور ان کی موت کے بعد دوست رکھتا ہوگا تو سورج کے طلوع ہونے سے لے کر غروب تک اللہ اس کیلئے امن اور ایمان لکھے گا۔''

## رسول اللہ کے دوست:

((عن عبد الله قال :رایت النبی صلی الله علیه و آله وسلم اخذا بید علی وهو یقول الله ولیی وانا ولیك))

''عبداللہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا ہوا تھا اور فرما رہے تھے: اے اللہ! یہ میرا دوست ہے اور میں آپ کا دوست ہوں۔''

## بہشت اور جناب علی کے دوست:

((بالاسناد، عن جعفر بن محمد، عن ابیه، عن آبائه قال :ان الجنة لتشتاق لاحباء علی رضی الله عنه ویشتد ضووها لاحباء علی رضی الله عنه وهم فی الدنیا قبل ان یدخلوها، وان النار لتغیض ویشتد زفیرها علی اعداء علی رضی الله عنه وهم فی الدنیا قبل ان یدخلوها))

''جعفر بن محمد سے اور ان کے والد نے اور ان کے اجداد نے روایت فرمایا کہ بہشت علی کے دوستوں کی مشتاق ہے اور اپنی روشنی کو علی رضی اللہ عنہ کے دوستوں کیلئے زیادہ کر رہی ہے جو کہ ابھی تک اس دنیا میں ہیں بہشت میں داخل ہی نہیں ہوئے۔''

## نیکیوں کی حفاظت کا طریقہ حبِ علی:

((عن ابن عباس قال :قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :من سره ان يجمع الله له الخير كله فليوال عليا بعدى وليوال اولياء ه وليعاد اعداء ه))

''حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جوکوئی اس بات پر خوش ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام نیکیوں کو اس کیلئے جمع کرے تو اسے میرے بعد علی کو دوست رکھنا چاہیے اور ان کے دوستوں کو بھی دوست رکھے گا اور ان کے دشمنوں سے دشمنی رکھے۔''

## محبت و عداوت علی:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :يا على !من احبك و والاك احببته و واليته، ومن ابغضك وعاداك ابغضته وعاديته لانك منى وانا منك))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جو تمہیں دوست رکھے گا اور تم سے محبت کرے گا میں اسے دوست رکھوں گا اور جو تمہیں دشمن سمجھے گا میں اس کی مخالفت کروں گا کیونکہ تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں۔''

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم :من احبنى فليحب عليا، ومن ابغض عليا فقد ابغضنى، ومن ابغضنى فقد ابغض الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو مجھے دوست رکھتا ہے اسے علی کو بھی دوست رکھنا چاہیے اور جس نے علی سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی اور جس نے مجھ سے دشمنی کی اس نے اللہ سے دشمنی کی ہے۔''

((قول النبى صلى الله عليه و آله وسلم :حبيبك حبيبى وحبيبى حبيب الله، وعدوك عدوى و عدوى عدو الله والويل لمن ابغضك بعدى))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تمہارا دوست میرا دوست اور میرا دوست اللہ کا دوست ہے اور تمہارا دشمن میرا دشمن ہے اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہے، افسوس ہے اس پر جو میرے بعد تم سے دشمنی کرے۔''

((وقال النبى صلى الله عليه و آله وسلم :من احب عليا اكرمه الله وادناه، ومن ابغض عليا و عاداه مقته الله واخزاه))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے علی کو دوست رکھا اللہ تعالیٰ اسے مکرم سمجھے گا اور اپنے نزدیک کرے گا اور جس نے علی سے دشمنی اور عداوت کی اللہ اس پر غضبناک ہوگا اور اس کو رسوا کرے گا۔''

((عن ابن عمر قال :قال النبى صلى الله عليه و آله وسلم :لعلى رضى الله عنه:

اما ترضی ان یکون عدوك عدوی وعدوی عدو الله، وولیك ولیی وولیی ولی الله))

''حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی سے فرمایا: کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تمہارا دشمن میرا دشمن اور میرا دشمن اللہ کا دشمن ہو اور تمہارا دوست میرا دوست اور میرا دوست اللہ کا دوست ہو؟''

(( قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم :یا علی !من احبك فقد احبنی ومن احبنی فقد احب الله ومن ابغضك فقد ابغضنی ومن ابغضنی فقد ابغض الله))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! جس نے تمہیں دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے مجھے دوست رکھا اس نے اللہ کو دوست رکھا۔ جس نے تمہیں دشمن رکھا اس نے مجھے دشمن رکھا اور جس نے مجھے دشمن رکھا اس نے اللہ کو دشمن رکھا۔''

## حضرت علی اور یوم القیامۃ:

((وروی اذا کان یوم القیامة یوتی علی بسریر من نور وعلی راسه تاج قدا ضاء نوره وکاد یخطف ابصار اهل الموقف فیاتی النداء من عند الله جل جلاله :این علی))

''مروی ہے کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو حضرت علی کو نورانی تخت پر لایا جائے گا، اس وقت انہوں نے ایک تاج پہنا ہوگا اور اس تاج کا نور اہل محشر کی آنکھوں کو خیرہ کر دے گا، اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی طرف سے ندا ہوگی: علی کہاں ہیں۔''

## پرچمدار:

(( بالاسناد، عن علی بن موسی الرضا عن آبائه قال :قال النبی صلی الله علیه وآله وسلم :یا علی !انت اخی ووزیری وصاحب لوائی فی الدنیا والآخرة وصاحب حوضی، من احبك احبنی ومن ابغضك ابغضنی))

''امام علی رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم اس دنیا میں اور آخرت میں میرے پرچم دار ہو اور میرے حوض کوثر کے مالک ہو، جس نے تمہیں دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے تم سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی۔''



فصل نمبر 97:

في عدالته:

## عدالت علی

### عادل ترین فرد:

((قال رسول الله صلى الله عليه و آله سلم :على اعدل الناس فى الرعية))

''رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: علی میری رعیت میں عادل ترین فرد ہیں۔''

### فانی نعمتیں:

((وقال علي رضى الله عنه فى بعض خطبه:والله لو اعطيت الا قاليم السبعة بما تحت افلا كها على ان اعصى الله فى نملة اسلبها جلب شعيرة ما فعلته، وان دنيا كم عندى لا هون من ورقه فى فم جرادة تقضمها، ما لعلى و نعيم يفنى ولذة لا تبقى))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک خطبے میں فرمایا: اللہ کی قسم! اگر مجھے سات آسمانوں کے نیچے جو کچھ بھی ہے اس کی حکومت دی جائے تا کہ میں ایک چیونٹی کے حق میں اللہ کی نافرمانی کروں اور جو کے چھلکے کو اس سے لے لوں تو پھر بھی میں ہرگز ایسا نہیں کروں گا، قطعاً یہ تمہاری دنیا میرے نزدیک اس پتے سے بھی پست تر ہے جسے ٹڈی اپنے منہ میں چباتی ہے۔ علی کو ان فانی نعمتوں اور ختم ہونے والی لذتوں سے کیا کام۔؟''

☆☆☆

فصل نمبر 98:

على وبيت مال المسلمين:

## حضرت علی اور بیت المال

### کاغذ اور سیاہی تک کو ضائع نہ کریں:

((بالاسناد عن محمد بن ابراهيم النوفلى رفعه الى جعفر بن محمد انه، ذكر عن آبائه ان امير المومنين على رضى الله عنه كتبالى عماله:ادقوا اقلامكم، وقاربوا بين سطور كم،واحذ فوا عنى فضولكم، واقصدوا قصد المعانى، واياكم والا كثار، فان اموال المسلمين لا تحتمل الاضرار))

''محمد بن ابراہیم نوفلی سے نقل ہوا ہے کہ امام جعفر بن محمد باقر نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے اپنے خادمین سے فرمایا: اپنے قلموں سے باریک اور سطریں ملا کر لکھیں، زیادہ فاصلہ نہ رکھیں اور میرے لئے زیادہ تعریف نہ لکھیں، مختصر معنی کریں اور زیادہ روی سے پرہیز کریں، کیونکہ مسلمانوں کا مال ضائع اور اسراف کرنے کیلئے نہیں ہے۔''

## مال رات کو ہی تقسیم کیا جائے:

((عن هلال بن مسلم الجحدری قال: سمعت جدی حرة۔ او حوة۔ قال: شهدت علی بن ابی طالب رضی الله عنه اتی بمال عند المساء، فقال: اقسموا هذا المال: فقالوا: قد امسينا يا امير المومنين فاخره الی غد، فقال لهم: تقبلون ان اعيش الی الغد؟ فقالوا: ماذا بايدينا؟ قال: فلا توخروه حتی تقسموه، فاتی بشمع فقسموا ذلك المال من تحت ليلتهم))

''ہلال بن حجدری نے کہا کہ میں نے اپنے جد حرہ (حوہ) سے سنا کہ ایک رات ہم حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں تھے۔ آپ کے پاس مال لایا گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس کو تقسیم کریں۔ انہوں نے کہا: یا امیر المومنین! ابھی رات ہے اس کو کل پر چھوڑیں۔ فرمایا: آپ اس کو قبول کرتے ہیں کہ کل میں زندہ رہوں گا؟ کام میں دیر نہ کریں اور مال کو تقسیم کریں۔ پس چراغ لایا گیا اور رات ہی کو مال تقسیم کیا گیا۔''

## سونے اور چاندی سے خطاب:

((وكان علی رضی الله عنه يقسم ما فی بيت المال كل جمعة حتی لا يترك فيه شيئا، ودخل مرة الی بيت المال فوجد الذهب والفضة فقال: يا صفراء! اصفری ويا بيضاء! ابضی وغری غيری لا حاجة لی فيك))

''روایت ہے کہ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ ہر جمعہ کو پورا بیت المال تقسیم کرتے تھے۔ اس میں سے ذرہ بھی باقی نہیں چھوڑتے تھے۔ ایک مرتبہ بیت المال میں داخل ہوئے تو وہاں پر کچھ مقدار سونا اور چاندی دیکھی۔ اس سے مخاطب ہو کر فرمایا: اے سونا! زرد ہو جا اور اے چاندی سفید ہو جا! کسی اور کو فریب دو! مجھے تمہاری ضرورت نہیں۔''

## بیت المال کا سامان فوراً مستحقین میں تقسیم کرنا:

((بالاسناد، عن الاصبغ بن نباتة انه قال: كان امير المومنين علی بن ابی طالب اذا اتی بالمال، ادخله بيت مال المسلمين ثم جمع المستحقين ثم ضرب يده فی المال فنثره

يمنة و يسرة وهو يقول :يا صفراء يا بيضاء الا تغرينى عرى غيرى:

هـذا جـنـاى وخيـاره فيـه

اذ كـل جـان يـده الـى فيـه

ثم لا يخرج حتى يفرق ما فى بيت مال المسلمين ويوتى كل ذى حق حقه، ثم يا مران يكنس و يرش، ثم يصلى فيه ركعتين ثم يطلق الدنيا ثلاثا، يقول بعد التسليم:يا دنيا لا تتعرضين لى ولا تتشوقين ولا تغرينى، فقد طلقتك ثلاثا لا رجعة لى عليك))

''اصبغ بن نباتہ نے کہا: امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی شخصیت ایسی تھی کہ جس وقت ان کے پاس مال لایا جاتا اس مال کو بیت المال میں رکھ دیتے اور اسی وقت حاجت مندوں کو جمع کرتے تھے اور اس کے بعد اپنے ہاتھوں کو اموال میں ڈال کر ادھر ادھر بکھیر دیتے اور فرمایا کرتے: اے سونا! اے چاندی! مجھے فریب نہ دو! کسی اور کو دھوکہ دو (یہ میرے ہاتھ کا چنا ہوا ہے اور چننے والے کا ہاتھ اس کے منہ کی طرف بلند ہے) اس وقت تک بیت المال سے باہر نہیں آتے تھے جب تک اسے تقسیم نہ کریں اور ہر ایک کو اس کا حق دیا کرتے تھے۔ اس کے بعد فرماتے تھے: بیت المال کو جھاڑو دے کر پانی سے دھو دیں۔ اس کے بعد دو رکعت نماز پڑھتے تھے اور سلام پھیرنے کے بعد دنیا کو تین طلاق دے کر فرماتے تھے: اے دنیا! میرے پیچھے مت آنا اور مجھے اپنا مشتاق نہ بنا اور فریب نہ دے۔ میں نے تجھ کو تین طلاقیں دے دی ہیں اور کبھی بھی رجوع نہیں کروں گا۔''

## جنابِ علی کی نظر میں بھائی اور سیاہ غلام برابر:

((عن محمد بن مسلم عن ابى عبد الله رضى الله عنه قال :لما ولى على رضى الله عنه صعد المنبر فحمد الله واثنى عليه ثم قال :انى والله لا ارزوكم من فيكم درهما ما قام لى عذق بيثرب فليصدقكم انفسكم ، افترونى مانعا نفسى ومعطيكم؟ قال :فقام اليه عقيل كرم الله وجه فقال له :والله لتجعلنى واسود بالمدينة سواء ؟ فقال :اجلس ، اما كان ههنا احد يتكلم غيرك وما فضلك عليه الا بسابقة او بتقوى))

''محمد بن مسلم کہتے ہیں کہ امام صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جس وقت علی رضی اللہ عنہ خلافت پر فائز ہوئے، منبر پر بیٹھ کر اللہ کی حمد وثنا کی اس کے بعد فرمایا: اللہ کی قسم! جب تک میں مدینے میں کھجور کی ٹہنی کا مالک ہوں ایک درہم بھی تمہارے مالِ غنیمت سے کم نہیں کروں گا اور تم اس بات پر یقین کر لو آیا تم یہ تصور کرتے ہو کہ میں اپنے لئے نہیں رکھتا اور تمہیں دے دیتا ہوں؟ اس دوران عقیل کھڑے ہو کر کہتے ہیں: آپ اللہ کی قسم! مجھے اور اس سیاہ غلام کو برابر کر رہے ہیں جو مدینے میں رہتا ہے؟ علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بیٹھ جاؤ! تمہارے علاوہ کوئی اور یہاں پر گفتگو کرنے والا نہیں تھا؟ تم اس سیاہ غلام پر کیا برتری رکھتے

ہو؟ مگر اسلام میں سبقت کی وجہ سے یا یہ کہ تم میں تقویٰ اور پرہیز گاری زیادہ ہو۔"

## جناب عقیل کو نصیحت:

((وذكر عمرو بن علاء ان عقيلا لما سال عطاء ه من بيت المال، قال له امير المومنين رضى الله عنه :تقيم الى يوم الجمعة ، فاقام فلما صلى امير المومنين الجمعة قال لعقيل :ما تقول فيمن خان هولاء اجمعين؟ قال :بئس الرجل ذاك، قال :فانت تامرنى ان اخون هولاء واعطيك))

"عمرو بن علاء نے کہا: جس وقت عقیل نے بیت المال میں سے علی رضی اللہ عنہ سے اپنا حصہ طلب کیا تو امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا: جمعہ کے دن تک صبر کیا کرو۔ عقیل نے صبر کیا۔ جمعہ کے دن نماز سے فارغ ہو کر امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے عقیل سے فرمایا: اس شخص کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے جو ان سب لوگوں کے ساتھ خیانت کرے؟ کہا: اس قسم کا آدمی بہت ہی برا ہے۔ فرمایا: تم مجھ سے یہ چاہتے ہو کہ ان لوگوں کے ساتھ خیانت کروں اور ان کا حصہ تمہیں دے دوں۔؟"

☆☆☆

## فصل نمبر 99:

## نماذج من ایثار علی:

# ایثارِ علی

## علی کا لباس سستا اور غلام کا مہنگا:

((وروى ان امير المومنين :اتى سوق الكرابيس فاذا هو برجل وسيم فقال :يا هذا اعندك ثوبان بخمسة دراهم؟ فوثب الرجل فقال :يا امير المومنين اعندى حاجتك فلما عرفه مضى عنه،فوقف على غلام، فقال :يا غلام اعندك ثوبان بخمسة دراهم؟ قال :نعم عندى ثوبان فاخذ ثوبين احدهما بثلاثة دراهم والآخر بدرهمين،۔ فقال :يا قنبر! خذ الذى بثلاثة دراهم، فقال :انت اولى به تصعد المنبرو تخطب الناس ، قال : وانت شاب ولكثره الشباب وانا استحيى من ربى ان اتفضل عليك، سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول البسوهم مماتلبسون،واطعمو هم مما تاكلون))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کپڑے کے بازار میں داخل ہوئے۔ آپ کی ایک خوبصورت شخص سے ملاقات ہوئی تو اس سے فرمایا: اے شخص کیا تمہارے پاس پانچ درہم والے دو لباس ہیں۔ وہ شخص اپنی جگہ سے

کھڑے ہو کر عرض کرتا ہے: یا امیر المومنین! جو آپ کو چاہیے میرے پاس موجود ہے۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ اس شخص نے انہیں پہچان لیا ہے تو اسے چھوڑ کر ایک غلام کے پاس آئے اور اس سے فرمایا: اے غلام! کیا تمہارے پاس پانچ درہم والے دو لباس ہیں؟ اس نے کہا: جی ہاں! میرے پاس دو لباس ہیں۔ حضرت علی نے ان دو لباس میں سے ایک لباس کو تین درہم اور دوسرے کو دو درہم میں خریدا۔ پھر اپنے غلام قنبر سے فرمایا: تین درہم والا لباس تم لے لو۔ قنبر نے عرض کیا: آپ اس کے لائق ہیں اور یہ لباس آپ کی شخصیت کے مطابق ہے، کیونکہ آپ منبر پر جا کر لوگوں کو خطبے سناتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: تم جوان ہو اور جوانی کی خواہشات تم میں ہیں اور میں بارگاہ الٰہی میں شرم محسوس کرتا ہوں کہ خود کو تم پر ترجیح دوں۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا، آپؐ نے فرمایا: اپنے غلاموں کو وہ لباس پہنائیں جو خود پہنتے ہو اور وہی کھانا کھلائیں جو خود کھاتے ہو۔"

## تین دن پانی سے روزہ رکھنا اور پانی سے افطار کرنا:

((قال الباقر رضی الله عنه فی قوله تعالی: یوفون بالنذر ویخافون قال: مرض الحسن والحسین وهما صبیان صغار (صغیران) فعادهما رسول الله صلی الله علیه و آله و معه رجلان فقال احد هما: یا ابا الحسن لو نذرت فی ابنیك نذرا ان الله عافاهما، فقال: اصوم ثلاثة ایام شکر الله تعالیٰ و کذلك قالت جاریتهم فضة فالبسهما الله العافیة فاصبحوا صیاما ولیس عندهم طعام، فانطلق علی رضی الله عنه الی جارله من الیهود یقال له: شمعون یعالج الصوف: فقال هل لك ان تعطینی جزة من صوف تغزلها لك ابنة محمد بثلاثة اصواع من شعیر؟ قال: نعم فاعطاه فجاء بالصوف، والشعیر واخبر فاطمة فقبلت واطاعت؛ ثم عمدت فغزلت ثلث الصوف: ثم اخذ صاعا من الشعیر فطحنته و عجنته وخبزت منه خمسة اقراص لکل واحد قرصا، وصلی علی مع النبی المغرب، ثم اتی منزله فوضع الخوان وجلسوا خمستهم فاول لقمه سرها علی رضی الله عنه اذا مسکین قد وقف بالباب، فقال: السلام علیکم یا اهل بیت محمد انا مسکین من مساکین المسلمین اطعمونی مماتاکلون اطعمکم الله من موائد الجنة، فوضع علی اللقمة من یده (الی ان قال) و عمدت (ای فاطمة) الی ما کان علی الخوان فدفعته الی المسکین، وباتوا جیاعاً واصبحوا صیاماً لم یذوقوا الا الماء القراح، ثم عمدت الی الثلث الثانی من الصوف فغزلته ثم اخذت صاعاً من الشعیر فطحنته و عجنته و خبزت منه خمسة اقراص لکل واحد قرصاً و صلی علی المغرب مع النبی صلی الله علیه وآله، ثم اتی منزله فلما وضع الخوان بین یدیه وجلسوا

حمستهم فاول لقمه كسرها على اذايتيم من يتامى المسلمين قد وقف بالباب، فقال: السلام عليكم يا اهل بيت محمد انا يتيم من يتامى المسلمين اطعموني مما تاكلون اطعمكم الله من موائد الجنة، فوضع على اللقمة من يده (الى ان قال) ثم عمدت فاطمة الى جميع ما في الخوان، واعطته وباتوا جياعاً لم يذوقوا الا الماء القراح واصبحوا صياماً، وعمدت فاطمة فغزلت الثلث الباقي من الصوف و طحنت الصاع الباقي؛ وعجنت و خبزت منه خمسة اقراص لكل واحد منهم قرصاً و صلى المغرب مع النبي ثم اتى منزله فقرب اليه الخوان و جلسوا خمستهم فاول لقمة كسرها على رضي الله عنه اذا اسير من اسراء المشركين قد وقف بالباب فقال: السلام عليكم يا اهل بيت محمد تا سرورنا، وتشدونناولا تطعموننا؟ فوضع على رضي الله عنه اللقمة من يده (الى ان قال:) وعمدوا الى ما كان على الخوان فاعطوه، وباتوا جياعاً و اصبحوا مفطرين وليس عندهم شيء۔ قال شعيب في حديثه: واقبل على رضي الله عنه بالحسن والحسين نحو رسول الله صلى الله عليه وآله وهما يرتعشان كالفراخ من شدة الجوع، فلما بصر بهم النبي صلى الله عليه وآله وقال ياابا الحسن شدما يسوئني ماارى بكم، انطلق الى ابنتي فاطمة، فانطلقوا وهي في محرابها قد لصق بطنها بظهرهامن شدة الجوع، وغارت عينا ها فلما رآهارسول الله صلى الله عليه وآله ضمها اليه فقال: واغوثاه بالله انتم منذثلاث فيما ارى وانا غافل عنكم فهبط جبرئيل فقال؛ يا محمد خذما هنا الله لك في اهلبيتك، قال: وما آخذيا جبرئيل؟ قال: هل اتى على الانسان حين من الدهر، حتى بلغ الى قوله: (ان هذا كان لكم جزاء وكان سعيكم مشكوراً))

''امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے کلام الٰہی: "یوفون بالنذرو یخافون" کے بارے میں فرمایا: حضرت حسن اور حسین رضی اللہ عنہما دونوں بچپن میں بیمار ہو گئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے دو اصحاب کے ساتھ ان کی عیادت کے لئے آئے۔ ان میں سے ایک نے علی رضی اللہ عنہ سے عرض کیا: اگر اپنے ان دو فرزندوں کیلئے نذر کرو تو اللہ انہیں شفادے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: شکر الٰہی کی خاطر میں تین دن روزے رکھوں گا۔ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ایسے ہی فرمایا، بچوں نے بھی کہا: ہم بھی تین دن روزے رکھیں گے اوران کی کنیز فضہ نے بھی ایسا ہی کہا۔ اللہ تعالیٰ نے حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کو شفادی اور سب نے روزے رکھنا شروع کر دیئے۔ اس دن ان کے پاس غذا نہیں تھی۔ علی رضی اللہ عنہ اپنے یہودی ہمسایہ کے پاس آئے جس کا نام شمعون تھا جو اُون کا کام کرتا تھا، اس سے فرمایا: کیا تم مجھے کچھ مقدار میں

اون دوگے تاکہ اس کو محمد کی بیٹی تین صاع جو کے بدلے میں کات لے۔اس نے کہا: ہاں! اور کچھ مقدار اون حضرت علی کو دے دی۔حضرت علی اون اور جو کو گھر لائے اور سیدہ فاطمہ کو بتایا۔سیدہ فاطمہ نے قبول کیا اور اطاعت کی۔اس وقت حضرت فاطمہ نے اون کا تیسرا حصہ کات لیا اور تین کلو جو اٹھالئے اور ان کا آٹا نکال کر پانچ روٹیاں بنائیں۔ ہر ایک فرد کیلئے ایک روٹی پکائی۔علی رضی اللہ عنہ نے مغرب کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ادا کی اور گھر تشریف لائے، دستر خوان لگایا گیا، پانچوں افراد دستر خوان پر بیٹھ گئے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پہلا لقمہ ہی توڑا تھا کہ نابینا نے صدا دی: اے آل محمد! تم پر سلام ہو! میں ایک نابینا مسلمان ہوں جو کچھ خود کھا رہے ہو مجھے بھی کھلاؤ۔ اللہ تم کو بہشتی دستر خوان کا کھانا عطا کرے گا۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لقمہ رکھ دیا، سیدہ فاطمہ نے سارا کھانا اٹھا کر نابینا کو دے دیا۔سب بھوکے رہ گئے اور فقط پانی کے ساتھ افطار کیا۔دوسرے دن سیدہ فاطمہ نے کچھ مقدار اور اون کو کاتا اور تین کلو جو پیس کر آٹا گوندھا اور پانچ روٹیاں بنائیں۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مغرب کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھی اور گھر تشریف لائے۔دستر خوان بچھایا گیا، پانچوں افراد دستر خوان پر بیٹھ گئے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پہلا لقمہ توڑا ہی تھا کہ باہر سے ایک یتیم مسلمان کی آواز سنائی دی۔اس نے کہا: اے آل محمد! سلام تم پر! میں ایک یتیم مسلمان ہوں جو کچھ خود کھا رہے ہو مجھے بھی کھلاؤ۔اللہ آپ کو بہشتی دستر خوان سے نعمتیں عطا کرے گا۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لقمہ رکھ دیا اور فاطمہ! نے دستر خوان کا تمام کھانا اس یتیم کو دے دیا۔خود بھوکے رہ گئے اور پانی کے ساتھ افطار کیا۔ تیسرے دن پھر روزہ رکھا۔تیسرے دن فاطمہ نے باقی بچی ہوئی اون کو کات لیا اور باقی ماندہ جو کا آٹا بنایا اور پانچ روٹیاں پکائیں اور ہر ایک کیلئے ایک روٹی بنائی۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے مغرب کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھی اور گھر تشریف لائے جس وقت دستر خوان لگایا گیا تو پانچوں افراد دستر خوان پر بیٹھ گئے۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پہلا لقمہ اٹھایا ہی تھا کہ ایک مشرک اسیر نے گھر کے دروازے پر آواز دی: اے آل محمد! سلام ہو آپ پر! آپ ہمیں اسیر کر کے قید میں بند کر دیتے ہیں کیا مجھے کھانا نہیں دو گے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لقمہ رکھ دیا اور جو کچھ بھی دستر خوان پر تھا سب کا سب اسیر کو دیدیا اور خود بھوکے رہ گئے اور ان کے پاس کوئی چیز بھی نہیں تھی جس سے وہ افطار کرتے۔شعیب نے حدیث میں نقل کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کا ہاتھ پکڑ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے۔اس وقت یہ دونوں بچے سخت بھوک کی وجہ سے کانپ رہے تھے۔جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ ان پر پڑی تو فرمایا: اے ابا الحسن! آپ کی حالت دیکھ کر کس قدر مجھ پر ناگوار ہے! بیٹی فاطمہ کے گھر چلیں۔سب روانہ ہوئے۔جب سیدہ فاطمہ کے گھر پہنچے اس وقت سیدہ فاطمہ محراب عبادت میں تھیں۔بھوک کی شدت کی وجہ سے آپ کا شکم پیٹ کے ساتھ ملا ہوا تھا اور آنکھیں

اندر کی طرف دھنس گئی تھیں۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ کی یہ حالت دیکھی تو ان کو اپنے قریب بٹھایا اور فریاد بلند کی: آہ! تین دن سے آپ اس حالت میں گزار رہے ہیں اور مجھے خبر تک نہیں! اس وقت جبرائیل نازل ہوئے اور عرض کیا: اے محمد! لے لیں اس مبارک باد کو جو اللہ نے آپ خاندان کے بارے میں عطا کی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے جبرئیل! کس چیز کو لے لوں؟ جبرائیل نے (سورۂ دھر کی) ھل اتی علی الانسان حین من الدھر سے اس آیت تک تلاوت کی: ان ھذا کان لکم جزآء و کان سعیکم مشکورا۔"

## آیات کا نزول:

((قدروی الخاص والعام ان الایت من ھذہ السورۃ وھی قولہ: ان الا برار یشربون من کاس کان مزاجھا کافوراً، عیناً یشرب بھا عباد اللہ یفجرونھا تفجیراً، یوفون بالنذر ویخافون یوماً کان شرہ مستطیراً، ویطعمون الطعام علی حبہ مسکیناً ویتیماً واسیراً، انما نطعمکم لوجہ اللہ لا نرید منکم جزآءً ولا شکوراً انا نخاف من ربنا یوماً عبوساً قمطریراً فوقا ھم اللہ شر ذلک الیوم ولقاھم نضرۃ وسروراً وجزا ھم بما صبروا جنۃً وحریراً الی قولہ: کان سعیکم مشکوراً، انزلت فی علی وفاطمۃ والحسن والحسین و جاریۃ لھم تسمی فضۃ وھو المروی عن ابی عباس ومجاھد وابی صالح))

"خاص وعام دونوں نے روایت کی ہے کہ اس سورت کی آیات: ان الابرار یشربون سے کان سعیکم مشکورا یعنی یقیناً نیک لوگ (جنت میں) مشروب کے ایسے ساغر پئیں گے جن میں کافور کی آمیزش ہوگی۔ یہ لوگ نذریں پوری کرتے ہیں اور اس دن سے جس کی سختی پھیل رہی ہوگی خوف رکھتے ہیں اور (باوجودیکہ ان کو خود طعام کی حاجت ہے) اللہ کی محبت میں مسکین اور یتیم اور قیدی کو کھانا کھلاتے ہیں (اور ان سے کہتے ہیں کہ) ہم تم کو خالص اللہ کیلئے کھلاتے ہیں۔ ہم تم سے نہ کوئی بدلہ چاہتے ہیں نہ شکریہ۔ بے شک ہمیں تو اپنے رب سے اس دن کے عذاب کا خوف ہے جو سخت مصیبت کا انتہائی طویل دن ہوگا۔ پس اللہ تعالیٰ انہیں اس دن کے شر سے بچالے گا اور انہیں تازگی اور سرور بخشے گا اور ان کے صبر کے بدلے میں انہیں جنت میں ریشمی لباس عطا کرے گا (اور ان سے کہے گا یہ تمہارا صلہ ہے اور تمہاری کوشش اللہ کے ہاں) مقبول ہوئی۔ یہ آیات حضرت علی رضی اللہ عنہ، سیدہ فاطمہ، امام حسن، امام حسین اور ان کی کنیز فضہ کی شان میں نازل ہوئیں۔ یہی روایت ابن عباس، مجاہد اور ابو صالح سے بھی مروی ہے۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 100:

## سيدنا على ورعاية الارامل و كفالة الايتام وتحرير الرقاب و المستضعفين :

### حضرت علی کا بیوہ عورتوں، یتیموں کی کفالت کرنا، غلام کو آزاد کرانا اور مستضعفین

### بیوہ اور یتیم بچوں کی کفالت:

((ونظر على رضى الله عنه الى امراة على كتفها قربة ماء، فاخذ منها القربةفحملها الى موضعها، وسالهاعن حالهافقالت :بعث على بن ابى طالب صاحبى الى بعض الثغور فقتل ، وترك على صبيانا يتامى، وليس عندى شي ء ، فقد الجاتنى الضرورة الى خدمة الناس، فانصرف وبات ليلته قلقا فلما اصبح حمل زنبيلا فيه طعام، فقال بعضهم :اعطنى احمله عنك، فقال :من يحمل وزرى عنى يوم القيامة؟ فاتى وقرع الباب، فقالت :من هذا ؟ قال :انا ذلك العبد الذى حمل معك القربة،فافتحى فان معى شيئاً للصبيان، فقالت :رضى الله عنك وحكم بينى و بين على بن ابى طالب ، فدخلوقال: انى احببت اكتساب الثواب ، فاختاريبين ان تعجنين وتخبزينوبين ان تعللين الصبيان لا خبز انا ،فقالت :انابالخبز ابصر وعليهاقدر، ولكن شانك ولا صبيان، فعللهم حتى افرغ من الخبز،قال فعمدت الى الدقيق فعجنته، وعمد على رضى الله عنه الى اللحم فطبخه، وجعل يلقم الصبيان من اللحم والتمر وغيره، فكلما ناول الصبيان من ذلك شيئا قال له:يا بنى !اجل على بن ابى طالب فى حل مما امرفى امرك فلما اختمر العجين قالت :يا عبد الله اسجر التنور فبادر بسجره فلما اشعله ولفحفى وجهه جعل يقول :ذق يا على هذا جزاء من ضيع الارامل واليتامى ، فراته امراة تعرفه فقالت: ويحك اهذا امير المومنين، قال فبادرت المراةوهى تقول:واحيائى منك يا امير المومنين فقال بل واحيائى منك يا امة الله فيما قصرت فى امرك))

''ایک دن حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ایک راستے سے گزر ہوا۔ انہوں نے ایک عورت کو دیکھا جس نے پانی کی مشک اٹھائی ہوئی تھی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے مشک لے کر اسے اس کی منزل مقصود تک پہنچایا۔ اسی ضمن میں اس سے احوال پرسی بھی کی۔ عورت نے کہا: علی بن ابی طالب نے میرے شوہر کو ایک محاذ پر بھیجا، وہ وہاں قتل ہو گیا، اس وقت میرے پاس چند یتیم بچے ہیں جن کی دیکھ بھال کر رہی ہوں اور

میری مالی حالت بہت خراب ہے۔ مجبور ہوں کہ لوگوں کے کام کاج کروں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر واپس آئے اور رات سے لے کر صبح تک پریشان رہے۔ صبح سویرے جس ٹوکری میں کھانا رکھا ہوا تھا اس کو اٹھایا اور اس عورت کے گھر کی طرف روانہ ہوئے۔ راستے میں کسی نے حضرت علی سے کہا: ٹوکری مجھے دے دیں میں اٹھاؤں گا۔ آپ نے فرمایا: قیامت کے دن کون میرا بھاری وزن اٹھائے گا؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ اس عورت کے گھر پہنچے اور دستک دی۔ عورت نے کہا: کون ہے۔؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں وہی ہوں جس نے کل تمہاری مدد کی اور مشک کو گھر تک پہنچایا، دروازہ کھولیں میں بچوں کے لئے کچھ لایا ہوں۔ عورت نے کہا: اللہ تم پر راضی ہو اور میرے اور علی کے درمیان فیصلہ کرے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر میں داخل ہوئے اور فرمایا: مجھے ثواب کمانا بہت پسند ہے۔ ان دو کاموں میں سے ایک کو اختیار کر و یا آٹا گوندھ کر روٹی پکا دو یا بچوں کی دیکھ بھال کرو اور میں روٹی پکاؤں۔ عورت نے کہا: میں روٹی پکانے میں ماہر ہوں اور بہتر یہی ہے کہ میں اس کام کو انتخاب کروں۔ تم بچوں کی دیکھ بھال کرو جب تک میں روٹی پکانے سے فارغ ہو جاؤں۔ عورت نے آٹا گوندھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے گوشت پکایا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ گوشت اور کھجور کے لقمے بنا بنا کر بچوں کو کھلا رہے تھے اور ہر لقمہ کھلاتے وقت فرما رہے تھے: بچو! جس مشکل کا بھی آپ کو سامنا کرنا پڑے علی ابن ابی طالب کو معاف کر دو۔ جس وقت آٹا تیار ہو گیا عورت نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا: تم تنور جلاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تنور جلایا۔ جس وقت آگ کے شعلے بھڑکنے لگے اور ان کے اثرات آپ کے چہرے تک پہنچے تو اپنے آپ سے مخاطب ہو کر کہنے لگے: اے علی! چکھ لو! یہ اس کی سزا ہے جس نے بیوہ عورتوں اور یتیم بچوں کی دیکھ بھال نہیں کی۔ اسی دوران ایک عورت جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو پہچانتی تھی گھر میں داخل ہوئی۔ گھر کی مالکہ سے کہا: حیف ہو تم پر! یہ امیر المومنین ہیں۔ عورت بہت شرمسار ہوئی لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے اللہ کی بندی! مجھے تم سے شرمندہ ہونا چاہیے کیونکہ مجھ سے کوتاہی ہوئی ہے۔"

## یتیموں کو شہد کھلانا:

((ابو الطفیل: رایت علیاً رضی اللہ عنہ یدعو الیتامی فیطعمھم العسل، حتی قال بعض اصحابہ، لو ددت انی کنت یتیماً))

"ابو الطفیل نے کہا: میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا وہ یتیموں کو بلا کر شہد کھلا رہے تھے۔ اس وقت ان کے ایک ساتھی نے کہا: اچھا تھا کہ میں بھی یتیم ہوتا۔"

## مساکین کا مددگار:

((بالاسناد، عن ابی بصیر، عن ابی عبد اللہ قال: قال امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ: انا الھادی والمھتدی، وابو الیتامی، وزوج الارامل والمساکین، وانا ملجا کل ضعیف

،وما من كل خائف))

''ابوبصیر نے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں ہدایت کرنے والا ہوں اور ہدایت یافتہ ہوں اور یتیموں کا باپ اور بیوہ عورتوں اور مسکینوں کی مدد کرنے والا ہوں، میں ہر کمزور اور ضعیف کی پناہ گاہ ہوں اور ہر خوف زدہ کیلئے امان ہوں۔''

## ہزار غلاموں کو آزاد کرنا:

((عن زيد الشحام عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال :ان علیا رضی الله عنه اعتق الف مملوك من (ماله) كديده))

''زید بن شحام کہتے ہیں کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے ہاتھوں کی کمائی سے ہزار غلاموں کو آزاد کیا۔''

((عن الباقر رضی الله عنه انه قال :اعتق علی رضی الله عنه الف عبد))

''امام باقر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: علی رضی اللہ عنہ نے ہزار غلاموں کو آزاد کیا۔''

## عثمان بن حنیف کو نصیحت:

((ومن كتاب له رضی الله عنه الی عثمان بن حنيف الانصاری۔ وهو عامله علی البصرة۔ وقد بلغه انه دعی الی وليمة قوم من اهلها فمضی اليها :اما بعد يا ابن حنيف ! فقد بلغنی ان رجلاً من فتية اهل البصرة دعاك الی مادبة فاسرعت اليها، تستطاب لك الالوان، وتنقل اليك الجفان،وما ظننت انك تجيب الی طعام قوم عائلهم مجفو،وغنيهم مدعو، فانظر الی ماتقضمه من هذا المقضم، فما اشتبه عليك علمه فالفظه،وما ايقنت بطيب وجهه فنل منه،الا وان لكل ماموم اما ما يقتدی به، ويستضی ء بنور علمه، الا وان امامكم قداكتفی من دنياه بطمريه، ومن طعم بقرصيه،الاوانكم لا تقدرون علی ذلك،ولكن عينونی بورع واجتهاد، و عفة وسداد،فوالله ما كنزت من دنيا كم تبرا،ولا اذخرت من غنائمهم اوفقرا، ولا اعذت لبالی ثوبی طمرا...... ولو شئت لا هتديت الطريق الی مصفی هذا العسل ، والباب هذا القمح، ونسائج هذا القز،ولكن هيهات ان يغلبنی هوای، ويقودنی جشعی الی تخير الا طعمة،ولعل بالحجاز او اليمامة من لا طمع له فی القرص، ولا عهد له باشبع ،وابيت مبطانا وحولی بطون غرثی، واكباد حری، اواكون كما قال القائل:

وحسبك داء ان تبيت ببطنة

وحولك اكباد تحنالی القد

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خطوط میں سے ایک خط جو انہوں نے اپنے بصرہ کے گورنر عثمان بن حنیف انصاری کو لکھا جب حضرت علی کو اطلاع ملی کہ عثمان بن حنیف کو بصرہ کے ایک شخص نے دعوت دی اور عثمان اس کی دعوت کھانے گئے ہیں۔ امابعد! اے حنیف کے بیٹے! مجھے اطلاع ملی ہے کہ بصرہ کے ایک نوجوان نے تجھے دعوت کیلئے بلایا اور تو نے اس کی دعوت قبول کی ہے۔ اس نے تیرے لئے کئی قسموں کے کھانے تیار کئے اور مختلف قسم کے برتن لایا۔ میرے گمان میں نہیں تھا تو ان کی دعوت کو قبول کرے گا جو حاجت مندوں کو بھگا دیتے ہیں اور ستمگاروں کی دعوت کرتے ہیں۔ ابھی نگاہ کرو کہ کس چیز کو دستر خوان پر کھا رہے ہو! کچھ غذا تیرے لئے مشکوک ہے اس کو منہ سے نکال دے اور جس چیز کا یقین ہے کہ حلال کے ذریعہ سے مہیا ہوئی ہے اس کو کھا لے۔ جان لو کہ ہر شخص کو ایک پیشوا کی پیروی کرنی چاہیے اور اس سے علم حاصل کرنا چاہیے۔ جان لیں کہ تمہارے پیشوا نے اس دنیا میں دو پرانے لباس اور دو جو کی روٹیوں پر اکتفا کیا۔ جان لیں کہ اس کام کیلئے تمہارے پاس قدرت نہیں لیکن پرہیزگاری وعفت کی تلاش و کوشش میں میری مدد کرو۔ اللہ کی قسم! میں نے تمہاری اس دنیا میں نہ کوئی زر و دولت جمع کی، نہ ہی غنائم میں اور مال میں ذخیرہ کیا ہے اور نہ ہی اپنے پرانے لباس کو تبدیل کرنے کیلئے کوئی دوسرا پرانا لباس فراہم کیا ہے۔ اگر میں ایسا چاہتا تو اپنے لئے خالص شہد اور ریشم سے بنا ہوا لباس مہیا کیا جا سکتا تھا، لیکن یہ محال ہے کہ ہوائے نفس مجھ پر غلبہ کرے اور حرص مجھے مختلف کھانوں کی طرف لے جائے اور شاید کوئی حجاز یا یمامہ میں موجود ہو جس کے پاس کھانے کیلئے روٹی نہ ہو اور نہ ہی کبھی پیٹ بھر کے کھایا ہو، کیا میں پیٹ بھر کر سو جاؤں اور میرے اطراف میں بھوکے پیٹ اور پیاسے جگر موجود ہوں یا ایسا بن کر رہوں جس طرح کسی نے یہ شعر کہا ہے:

''یہ درد آپ کیلئے کافی ہے رات کو پیٹ بھر کر سو جاؤ اور دوسری طرف لوگ بھوکے ہوں اور اس تمنا میں ہوں کہ کہیں سے خوراک کا چھلکا ہی میسر ہو جائے۔''

## مالک الاشتر کو غرباء کے ساتھ حسن سلوک کی تاکید:

((وفی عهده رضی الله عنه الی مالك الاستر الجخعی رحمه الله: بسم الله الرحمن الرحیم هذا ما امر به عبدالله علی امیر المومنین مالك بن الحارث الاشتر فی عهده الیه امره بتقوی الله، وایثار طاعته، واتباع ما امر به فی کتابه: من فرائضه وسننه التی لا یسعداحد الا باتباعها، ولا یشقی الا مع جحودها واضاعتها، وان ینصر الله سبحانه بقلبه، ویده ولسانه، فانه جل اسمه قد تکفل بنصر من نصره، واعزاز من اعزه وامراه ان یکسر نفسه عند الشهوات، ویزعها عند الجمحات فان النفس امارة بالسوء الا مارحم الله انصف الله وانصف الناس من نفسك ومن خاصة اهلك ومن لك فیه هوی

من رعيتك ، فانك الا تفعل تظلم !ومن ظلم عباد الله :كان الله خصمة دو ن عباده، ومن خاصمه الله،ادحض حجتهم،وكان لله حرباً حتى ينزع ويتوب ،وليس شيء ادعى الى تغيير نعمة الله وتعجيل نقمته من اقامة على ظلم،فان الله يسمع دعوة المضطهدين،وهوللظالمين بالمر صاد ثم الله الله في الطبقة السفلى من الذين لا حيلة لهم من المساكين والمحتاجين واهل البوسى والزمنى، فانفى هذه الطبقة فانعا ومعترا، واحفظ لله ما استحفظك من حقه فيهم، واجعل لهم قسما من بيت مالك، وقسما من غلات صوافي الاسلام في كل بلد، فان للاقصى منهم مثل الذى للادنى،وكل قد استرعيت حقه ، فلا يشغلنك عنهم بطرا، فانك لا تعذر بتضييع التافه لا حكامك الكثير المهم ، فلا تشخص همك عنهم ، ولا تصعر خدك لهم ، وتفقد امور من لا يصل اليك منهم ممن تقتحمه اليعون،وتحقره الرجال، ففرغ لا ولئك من اهل الخشية والتواضع، فلير فع اليك امورهم،ثم اعمل فيهم بالا عذار الى الله يوم تلقاه، فان هولاء من بين الرعية احوج الى الانصاف من غير هم، وكل فاعذر الى الله في تادية حقه اليه، وتعهد اهل اليتم وذوى الرقة في السن ممن لا حيلة له ولا ينصب للمسالة نفسه، و ذلك على الولاة ثقيل، والحق كله ثقيل، و قد يخففه الله على اقوام طلبوا العاقبةفصبروا انفسهم، ووثقوا بصدق موعود الله لهم و اياك والمن على رعيتك با حسانك، او التزيد فيما كان من فعلك، او ان تعدهم فتتبع موعدك بخلفك ، فان المن يبطل الاحسان، والتزيد يذهب بنور الحق، والخلف يوجب المقت عند الله والناس ، قال الله تعالىٰ: كبر مقتاً عند الله ان تقولوا ما لا تفعلون))

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جو مالک اشتر کو خط لکھا: شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جونہایت ہی مہربان اوررحم کرنے والا ہے۔ یہ اللہ کے بندے امیر المومنین علی کا فرمان ہے مالک اشتر کو جوان کے ساتھ پیمان باندھا گیا، اس کو اللہ کے خوف کا حکم دے رہے ہیں کہ اللہ کی اطاعت کو دوسرے کاموں پر مقدم کرنا اور جو کچھ بھی اللہ کی کتاب میں ذکر ہوا ہے واجبات اور سنت الٰہی کی پیروی کرے، وہ احکامات فرامین جن کی پیروی کرنے کے بغیر کسی کو سعادت حاصل نہیں ہوگی اور جو بھی اس کی سنت اور فرمان کا انکار کرے سوائے بدبختی کے کوئی اور چیز حاصل نہیں ہوگی اوران کو حکم دے رہے ہیں ہاتھ اور زبان اور قلب سے اللہ کی مدد کرے کیونکہ اللہ اس کو کامیابی عطا کرے گا جو اس کی مدد کرے گا اور جو اللہ کو دوست رکھتا ہے اللہ اس کو دوست رکھتا ہے اوراس کو حکم دے رہے ہیں کہ خواہشات نفسانی سے پرہیز کرے اور جس وقت نفس اس پر حملہ کرے تو اس کو بھگا دے کیونکہ نفس اس کو برائی پر مجبور کرتا ہے مگر وہ انسان نفس کا شکار نہیں ہوتا جس پر

اللہ کی رحمت ہو۔ اللہ کے ساتھ اور لوگوں کے ساتھ، اپنی نزدیکی رشتہ داروں اور رعیت کیساتھ جن کو دوست رکھتے ہو عدل اور انصاف کرو۔ چنانچہ اگر ایسا نہ کیا تو ظلم کیا ہے اور جو بھی اللہ کے بندوں پر ظلم کرے اللہ بندوں کی بجائے خود ان کا دشمن ہے اور اللہ جس کا دشمن ہو اس کی دلیل کو قبول نہیں کرے گا۔ وہ ایسے ہے جیسے اللہ کے ساتھ جنگ کر رہا ہے یہاں تک کہ وہ اس عمل سے دور ہو جائے اور توبہ کرے۔ ظلم کے بغیر کوئی چیز بھی اللہ کی نعمت میں تبدیلی نہیں لاتی اور اللہ کے غضب کو فوراً فراہم نہیں کرتی کیونکہ اللہ مظلوں کی فریاد کو سنتا ہے اور ظالموں کا مقابلہ کرتا ہے۔ بس اللہ سے ڈرو! اللہ سے ڈرو بالخصوص معاشرے کے محروم طبقہ کے لوگوں کیلئے جو بیچارے اور مفلس لوگ ہیں جن کے پاس کچھ بھی نہیں، محتاج ہیں، مشکلات اور سختیوں کا شکار ہیں۔ چنانچہ اس محروم طبقہ میں کچھ ایسے فقیر بھی ہیں جو تھوڑی سی چیز پر صبر کر لیتے ہیں اور دوسروں کے مزاحم نہیں بنتے اور ایسے فقیر بھی ہیں جو اپنی حاجت کو پورا کرنے کیلئے دوسروں کے پیچھے لگے رہتے ہیں۔ پس اللہ کی رضایت اور اس کے حق کی اطاعت کر، جس کو اس نے ان لوگوں کیلئے معین کیا ہے اور اس کا حکم دیا ہے اس کو انجام دے اور کچھ حصہ بیت المال میں سے اور کچھ حصہ ان غلات میں سے جو زمینیں غنائم اسلام میں سے ہیں شہر میں محروم طبقہ کے لوگوں کے لئے قرار دے، چونکہ دور رہنے والے مسلمان اور قریب رہنے والے دونوں برابر کے حصہ دار ہیں اور تم مسول ہو کہ مساوات میں رعایت کرو کہیں یہ ایسا نہ ہو کہ حکومت کی خوشی تم کو ان کی مدد اور دسترسی سے روک لے۔ کبھی بھی زیادہ اور اہم کاموں کی وجہ سے چھوٹی مسولیت اور ذمہ داری کو چھوڑ دینا قابل قبول نہیں ہوگا اور ہمیشہ ان کی مشکلات کی فکر میں رہو اور ان سے بے توجہی نہ کرو بالخصوص ان لوگوں کے مسائل اور مشکلات کو حل کرو جن کی پہنچ تم تک نہیں ہے اور آنکھیں ان کو حقارت سے دیکھتی ہیں اور لوگ ان کو حقیر جانتے ہیں، ایسے گروہ کیلئے ان افراد میں سے ایک فرد کا انتخاب کرو جو تمہارے لئے موردِ اطمینان ہو، فروتن اور اللہ کے لیے ترس کرنے والا ہو کہ ان کے بارے میں تحقیق کرے اور ان کے مسائل تم تک پہنچائے، تم ان کی مشکلات کو دور کرنے کیلئے ایسا عمل انجام دو تا کہ خدا کی بارگاہ میں تمہارا عذر قابل قبول ہو چونکہ وہ لوگ تمہاری رعیت میں سے دوسرون کی نسبت زیادہ عدالت کے نیاز مند ہیں، پس ہر ایک کے حق کو ادا کرنے میں اللہ کے نزدیک تمہارے پاس عذر اور حجت ہو۔ یتیموں اور بوڑھوں میں جو لاچار و مجبور ہیں جن کے پاس کوئی حیلہ نہیں اور دوسروں سے سوال نہیں کرتے ان کی حاجت کو پورا کرو۔ البتہ یہ کام حکمرانوں کیلئے بھاری اور سنگین ہے اور ہر حق کا وزن بھاری ہے، اللہ تعالیٰ ان لوگوں کے کندھے پر اس کا وزن ہلکا کر دیتا ہے جو آخرت کے طالب ہیں اور اپنے نفس کو صبر کرنے پر مجبور کرتے ہیں اور پروردگار کے کیئے ہوئے وعدے پر مطمئن ہیں۔ جن لوگوں کی خدمت کی ہے ان سے مت کہو کہ میں نے تم پر احسان کیا ہے یا جو کچھ بھی انجام دیا ہے اس کو بڑا نہ سمجھو۔ لوگوں سے جو وعدہ کیا ہے اس کی خلاف ورزی نہ کرو۔ احسان

جتلانا نیک کام کی اجرت کو ختم کر دیتا ہے اور کام کو بڑا آ جھنا حق کے نور کو بجھا دیتا ہے اور وعدہ خلافی کرنا اللہ کے غضب اور لوگوں کے غصے کو زیادہ کرتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے: اللہ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ یہ ہے کہ جو کہو اس پر عمل نہ کرو۔''

## تین غلاموں کو بیت المال کی خدمت کے لیے آزاد کرنا:

((بالاسناد، عن ابی عبد الله رضی الله عنه قال اوصی امیر المومنین رضی الله عنه فقال :ان ابا نیزرور با حا و جبیرا ععقوا علیان یعملوا فی المال خمس سنین))

''امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ نے وصیت کی اور فرمایا: ابونیزر، رباح اور جبیر اس شرط پر آزاد کیے گئے ہیں کہ وہ پانچ سال بیت المال میں کام کریں گے۔''

☆☆☆

## فصل نمبر 101:

## ذکر قول النبی تمرق مارقة من الناس یلی قتلهم اولی الطائفتین بالحق:

# رسول اللہ کا فرمان کہ ایک بہترین گروہ خارجیوں کو قتل کرے گا

### حدیث نمبر 1:

((اخبرنا محمد بن المثنی قال :حدثنا عبدالاعلیٰ قال :حدثنا داود عن ابی نضرة عن ابی سعید الخدری رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال :تمرق مارقة من الناس بلی قتلهم اولی الطائفتین بالحق))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 453 رقم 8457 وص 469 رقم 8501 وطبع آخر ج 5 ص 144 رقم 8511 وص 158 رقم 8554، صحیح مسلم ص 432 رقم 24602458، سنن ابی داود ج 4 ص 284 رقم 4667، مسند احمد ج 3 ص 25 رقم 11214 وص 32 رقم 11295 وص 46 رقم 11436 وص 48 رقم 11468 وص 79 رقم 11772 وص 97 رقم 11943، صحیح ابن حبان ج 15 ص 129 رقم 6735، السنن الکبریٰ للبیہقی ج 8 ص 187 رقم 16779))

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں میں سے ایک گروہ خروج کرے گا انہیں وہ گروہ قتل کرے گا جو حق کے قریب ترین ہوگا۔''

نوٹ: یاد رہے کہ خوارج کے ساتھ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جنگ کی تھی۔

### حدیث نمبر 2:

((اخبرنا قتیبة بن سعید، قال :حدثنا ابوعوانة، عن قتادة عن ابی نضرة عن ابی سعید

الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال: تمرق مارقة من الناس تلی قتلهم اولی الطائفتین))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8502 وطبع آخرج 5 ص 158 رقم 8555' مسند احمد ج 3 ص 63 رقم 11634' مسند ابی داود الطیالسی ص 287 رقم 2165 وطبع جدید ج 2 ص 559 رقم 2279' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 5 ص 189' کتاب السنة لابن ابی عاصم ص 585 رقم 132)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: لوگوں میں سے ایک گروہ نکلے گا' انہیں دو گروہوں میں سے (حق کے) قریب ترین گروہ قتل کرے گا۔''

## حدیث نمبر 3:

((اخبرنا قتیبة بن سعید قال: حدثنا ابوعوانة' عن قتادة' عن ابی نضرة' عن ابی سعید الخدری قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: تکون امتی فرقتین فیخرج من بینهما مارقة یلیی قتلهما اولاهما بالحق))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8503' وطبع آخر ج 5 ص 158 رقم 8556' مسند ابی یعلی ج 1 ص 526 رقم 1241 وص 563 رقم 1340 وص 446 رقم 1032' شرح السنة ج 6 ص 165 رقم 2555' تحفة الاخیار بترتیب شرح مشکل الآثار ج 9 ص 338 رقم 6682' سنن سعید بن منصور ج 2 ص 345 رقم 2972)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے دو گروہ ہو جائیں گے (گروہ علی و گروہ معاویہ) پھر ان دونوں کے درمیان سے ایک گروہ (خوارج کا) نکل جائے گا۔ انہیں وہ گروہ قتل کرے گا جو حق کے قریب ترین ہوگا (گروہ علی)۔''

## حدیث نمبر 4:

((اخبرنا عمرو بن علی قال: حدثنا یحییٰ قال: حدثنا (عوف' قال بحدثنا) ابونضرة عن ابی سعید الخدری' قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: تفترق اُمتی فرقتین' تمرق (بینهما) مارقة تقتلهم اولی الطائفتین بالحق))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8504 وطبع آخرج 5 ص 158 رقم 8557' نیل الاوطار ج 7 ص 204 رقم 3190' جمع الجوامع 15 ص 580 رقم 15272' 15273' 15276)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت دو گروہوں میں بٹ جائے گی' ان دونوں کے درمیان سے ایک گروہ نکلے گا جن کو ان دو میں سے حق کے قریب ترین گروہ قتل کرے گا۔''

**حدیث نمبر 5:**

((اخبرنا سلیمان بن عبیداللہ الغیلانی قال: حدثنا بھز عن القاسم بن الفضل قال: حدثنا ابونضرۃ' عن ابی سعید ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال: تمرق مارقۃ عنہ فرقۃ من الناس تقتلھا اولی الطائفتین بالحق))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8505 وطبع آخر ج 5 ص 158 رقم 8558 صحیح مسلم ص 432 رقم 2457)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میری امت کے افتراق کے وقت ایک گروہ بے دین ہوکر نکل جائے گا' انہیں وہ گروہ قتل کرے گا جو حق کے قریب ترین ہوگا۔''

**حدیث نمبر 6:**

((حدثنا محمد بن الاعلیٰ' قال: حدثنا المعتمر' قال: سمعت ابی قال: حدثنا ابوتضرۃ عن ابی سعید الخدری عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ ذکر اناسا یخرجون فی فوقۃ من الناس' سیماھم التحلیق' یمرقون من الدین کما یمرق السھم من الرمیۃ' ھم شرالخلق' تقتلھم اولی الطائفتین الی الحق' قال: وقال کلمۃ اُخری' قلت بینی وبینہ ماھی؟ فقال: وانتم قتلتموھم یااھل العراق))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8506 وطبع آخر ج 5 ص 158 رقم 8559' صحیح مسلم ص 432 رقم 2457)

''حضرت ابونضرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے' وہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ لوگوں کا ذکر کیا جو لوگوں سے فرقہ کے طور پر خارج ہونگے' ان کی علامت سر منڈانا ہوگی' وہ دین سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے' وہ بری مخلوق ہیں' انہیں وہ گروہ قتل کرے گا جو حق کے زیادہ قریب ہوگا۔ آپ نے کوئی اور جملہ بھی کہا تھا۔ حضرت ابونضرہ فرماتے ہیں: میں نے عرض کیا: میرے اوران کے درمیان کیا تعلق ہے؟ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اے اہل عراق! اس گروہ کو تم نے قتل کیا ہے۔''

**حدیث نمبر 7:**

((اخبرنا عبدالاعلی بن واصل بن عبدالاعلی' قال: اخبرنا محاضربن المورع' قال: حدثنا الاجلح' عن حبیب انہ سمع الضحاک المشرقی یحدثھم ومعہ سعید بن جبیروميمون بن ابی شبیب وابو البختری وابوصالح' وذرالھمدانی والحسن العرنی انہ سمع اباسعید الخدری' یروی عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' فی قوم یخرجون من ھذہ الامۃ' فذکر من صلاتھم وزکاتھم وصومھم' یمرقون من الاسلام

كما يمرق السهم من الرمية' لايجاوزالقرآن من تراقيهم' يخرجون فى فرقة من الناس: لقاتلهم اقرب الناس الى الحق))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 470 رقم 8506 وطبع آخر ج 5 ص 159 رقم 8559' صحیح مسلم ص 432 رقم 2461)

''حضرت عبدالاعلیٰ بن واصل بن عبدالاعلیٰ بیان کرتے ہیں کہ انہیں محاضر بن المورع نے بیان کیا' انہوں نے کہا: ہمیں اجلح نے حبیب سے نقل کیا' انہیں ضحاک المشرقی نے حدیث بیان کی' اوران کے ساتھ حضرت سعید بن جبیر' میمون بن ابوشبیب' ابوالبختری' ابوصالح' ذرالھمدانی اورحسن العرنی تھے۔ بیشک اس نے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا' انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا کہ اس امت میں ایک قوم نکلے (ظاہر) گی' پھر آپ نے ان کی نماز' ان کی زکوۃ اوران کے روزوں کا ذکر کیا' وہ اسلام سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے' قرآن کریم اُن کے حلق سے نیچے (دل کی طرف) نہیں جائے گا۔ وہ لوگوں کے ایک فرقہ سے نکلیں گے' انہیں وہ شخص قتل کرے گا جو تمام لوگوں سے بڑھ کر حق کے قریب ہوگا۔''

## حدیث نمبر 8:

((اخبرنا يونس بن عبدالاعلى والحارث بن مسكين' قراء ة عليه وانا اسمع واللفظ له' عن ابن وهب' قال: اخبرنى ابوسلمة بن عبدالرحمن' عن ابى سعيد الخدرى قال: بينما نحن عند رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو يقسم قسما' اتاه ذوالخويصرة' وهورجل من (بنى) تميم' فقال: يارسول الله اعدل' فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ومن يعدل اذالم اعدل' لقد خبت وخسرت ان لم اعدل' قال عمر: ائذن لى فيه اضرب عنقه' قال: دعه فان له اصحابا يحتقر (يحقر) احدكم صلاته مع صلاتهم وصيامه مع صيامهم' يقرأون القرآن لايجاوزتراقيهم' يمرقون من الاسلام مروق السهم من الرمية' فينظرفى قذذه فلايوجدفيه شيء ثم ينظر فى نضيه فلايوجد فيه شيء' ثم ينظر فى رصافه فلايوجد فيه شيء' ثم ينظر فى نصله فلايوجد فيه شيء' قد سبق الفرث والدم' آيتهم رجل اسود احدى عضديه مثل ثدى المرأة ' اومثل البضعة تدردر' يخرجون على خيرفرقة من الناس' قال ابوسعيد: فاشهدانى سمعت (هذا) من رسول الله صلى الله عليه وسلم' واشهدان على ابن ابى طالب كرم الله وجهه قاتلهم وانا معه' فامربذلك الرجل فالتمس فوجد' فاتى به حتى نظرت اليه على النعت الذى نعت به رسول الله صلى الله عليه وسلم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 471 رقم 8507 وطبع آخر ج 5 ص 159 رقم 8560' بخاری ص 605 رقم

3610 وص 1194 رقم 6933' صحیح مسلم ص 431' 432 رقم المسلسل 2456' صحیح ابن حبان ج 15 ص 140 رقم 6741' دلائل النبوۃ بیہقی ج 6 ص 427' شرح السنۃ ج 6 ص 162 رقم 2552' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص 436 رقم 924)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر تھے اور آپ تقسیم فرمارہے تھے کہ ذوالخویصرۃ آیا' اور وہ بنوتمیم کا ایک شخص تھا' اس نے کہا: یارسول اللہ! انصاف کیجئے! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب میں نے عدل نہ کیا تو پھر کون عدل کرے گا؟ اگر میں عدل نہ کروں تو ناکام ونامراد رہ جاؤں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: مجھے اجازت دیجئے کہ میں اس کی گردن اڑادوں۔ آپ نے فرمایا: اس کو رہنے دو' اس کے کچھ ساتھی ہوں گے۔ تم میں سے کوئی شخص اپنی نماز کوان کی نمازوں کے مقابلہ میں اور اپنے روزوں کوان کے روزوں کے مقابلہ میں حقیر جانے گا' وہ قرآن پڑھیں گے جوان کے حلقوم سے تجاوز نہیں کرے گا' وہ اسلام سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ پس تیر کے پر کو دیکھا جائے گا تو اس میں کچھ اثر نہیں ہوگا' پھر اس کے پھل کی جڑ میں دیکھا جائے گا تو اس میں کوئی اثر نہیں ہوگا' پھر اس کے پیکان میں دیکھا جائے گا تو اس میں کوئی چیز نہیں پائی جائے گی' حالانکہ وہ تیر گوبر اور خون سے گزر جائے گا' ان لوگوں کی علامت یہ ہے کہ ان میں ایک سیاہ شخص ہوگا جس کا ایک بازو عورت کے پستان کی طرح یا گوشت کے لوتھڑے کی طرح ہلتا ہوگا۔ یہ (خوارج) لوگ لوگوں کے بہترین گروہ (گروہ علی) پر خروج کریں گے۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی تھی' اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے قتال کیا تھا اور میں اُن کے ساتھ تھا۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس آدمی (کی میت) کو تلاش کرنے کا حکم فرمایا' اسے تلاش کیا گیا تو وہ مل گیا' پھر اسے آپ کے پاس لایا گیا حتیٰ کہ میں نے اسے دیکھا تو اس میں وہ ساری علامات موجود تھیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائی تھیں۔''

## حدیث نمبر 9:

((اخبرنا محمدبن مصفی بن بهلول' قال: حدثنا الوليد بن مسلم' وبقية بن الوليد' وذكر آخر' قالوا: اخبرنا الاوزاعي' عن الزهري' عن ابي سلمة والضحاك' عن ابي سعيد الخدري قال: بينمارسول الله صلى الله عليه وسلم يقسم ذات يوم قسما' فقال ذوالخويصرة التميمي: اعدل يارسول الله صلى الله عليه وسلم' قال: ويلك ومن يعدل اذالم اعدل؟ فقال عمربن الخطاب: يارسول الله! ائذن لي حتى اضرب عنقه' فقال له رسول الله صلى الله عليه وسلم: لا' ان له اصحاباً يحقر أحدكم صلاته مع صلاته'

وصیامه مع صیامه' یمرقون من الدین مروق السهم من الرمیة' حتی ان احدهم لینظر الی قذذه فلایجد (فیه) شیئا (ثم ینظر الی نضیه' فلا یجدفیه شیئا' ثم ینظر الی قذذه' فلایجدفیه شیئا) سبق الفرث والدم' یخرجون علی خیرفرقة من الناس' آیتهم رجل ادعج احدی یدیه مثل ثدی المرأة أو کالبضعة تدردر' قال ابو سعید: اشهد لسمعت هذا من رسول الله صلی الله علیه وسلم واشهد انی کنت مع علی بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه حین قاتلهم' فارسل الی القتلیٰ' فاتی به علی النعت الذی نعت به رسول الله صلی الله علیه وسلم))۔

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 472 رقم 8508 وطبع آخر ج 5 ص 159' 160 رقم 8561' مصابیح السنۃ ج 4 ص 98 رقم 4609' مشکاۃ ج 2 ص 460 رقم 8594' السنۃ لعبداللہ بن احمد ص 284 رقم 1477' الموطاللامام مالک بن انس ج 1 ص 195 رقم 487' موطاالامام مالک بروایۃ امام محمد بن الحسن الشیبانی ج 3 ص 366 رقم 864)

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: ایک روز ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر تھے' آپ مال تقسیم فرمارہے تھے کہ ذوالخویصرۃ تمیمی آیا' اور کہنے لگا: یارسول اللہ! انصاف کیجئے! آپ نے فرمایا: جب میں نے عدل نہ کیا تو پھر کون عدل کرے گا؟ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُٹھ کر عرض کیا: یارسول اللہ! مجھے اجازت دیجئے حتیٰ کہ میں اس کی گردن اڑادوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں' اس کے کچھ ساتھی ہیں۔ تم میں سے کوئی شخص اپنی نماز کو ان کی نماز کے مقابلہ میں اور اپنے روزوں کو ان کے روزوں کے مقابلہ میں حقیر جانے گا' وہ دین سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ حتیٰ کہ تم میں کوئی شخص اس تیر کے پر کو دیکھے گا تو اس میں کچھ اثر نہیں پائے گا' پھر اس کے پھل کی جڑ میں دیکھے گا تو اس میں کوئی اثر نہیں پائے گا' پھر اس کے پیکان میں دیکھے گا تو اس میں کوئی چیز نہیں پائے گا' وہ تیر گوبر اور خون سے گزر جائے گا' وہ لوگوں کے بہترین فرقے پر خروج کریں گے' ان کی علامت یہ ہے کہ ان میں ایک بڑی سیاہ آنکھوں والا شخص ہوگا' جس کا ایک ہاتھ عورت کے پستان کی طرح یا گوشت کے ٹکڑے کی طرح ہلتا ہوگا۔ حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی تھی' اور میں گواہی دیتا ہوں کہ میں حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ تھا جب اُنہوں نے لوگوں کے ساتھ جنگ کی تھی۔ پھر انہوں نے مقتولین کی طرف آدمی بھیجے تو اُس شخص کو بعینہٖ اُن علامات کے ساتھ لایا گیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائی تھیں۔''

**حدیث نمبر 10:**

((اخبرنا الحارث بن مسکین قراءة علیه وأنا أسمع' عن ابن وهب عن عمرو بن

الحارث عن بكير بن عبدالله الاشج عن بسربن سعيد' عن عبيدالله بن ابی رافع: ان الحرورية لماخرجت وهم مع علی بن ابی طالب رضی الله تعالیٰ عنه ' فقالوا: لاحكم الاالله' قال علی رضی الله تعالیٰ عنه : كلمة حق أريدبهاباطل: ان رسول الله صلی الله عليه وسلم وصف ناسانی لاعرف صفتهم فی هولاء (الذين) يقولون الحق بالسنتهم' لايجاوزهذامنهم' وأشارالی حلقه من ابغض خلق الله اليه' منهم اسود كان احدی يديه طی شاة' اوحلمة ثدی' فلما قاتلهم علی رضی الله تعالیٰ عنه ' قال: انظرو' فنظروافلم يجدواشيئا' قال: ارجعو' فوالله ماكذبت ولاكذبت۔ مرتين اوثلاثا۔ ثم وجدوه فی خربة' فاتوبه حتی وضعوه بين يديه' قال عبيد الله' اناحاضرذلك من امرهم' وقل علی رضی الله تعالیٰ عنه (فيهم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص472رقم8509' وطبع آخر ج5ص160 رقم8562' صحیح مسلم ص434رقم6468' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص438رقم965)

''حضرت بسر بن سعید حضرت عبیداللہ بن رافع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب حروریہ نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خلاف بغاوت کی تو انہوں نے نعرہ لگایا: ''لاحکم الااللہ'' (اللہ کے سوا کوئی حاکم نہیں) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ''کلمة حق اريد بها باطل'' (کلمہ حق ہے اُس سے باطل کا ارادہ کیا گیا ہے) بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کی علامات بیان فرمائی تھیں' میں ان علامات کو ان لوگوں میں پہنچاتا ہوں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو اپنی زبانوں سے حق بات کہتے ہیں اور وہ بات یہاں سے تجاوز نہیں کرتی۔ یہ فرماتے ہوئے آپ نے حلق کی طرف اشارہ کیا۔ یہ لوگ اللہ کی مخلوق میں اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ مبغوض ہیں۔ ان میں ایک سیاہ رنگ کا شخص ہوگا جس کا ایک ہاتھ بکری کی شرم گاہ یا عورت کے پستان کی طرح ہوگا۔ پھر جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں قتل کیا تو فرمایا: تلاش کرو! لوگوں نے تلاش کیا تو نہ پایا۔ آپ نے فرمایا: لوٹ جاؤ پھر تلاش کرو انہوں نے تلاش کیا تو نہ پایا۔ آپ نے فرمایا: لوٹ جاؤ (پھر تلاش کرو) اللہ کی قسم! میں نے نہ کذب بیانی کی ہے اور نہ ہی میری تکذیب ہو سکتی ہے' یہ جملہ آپ نے دو یا تین مرتبہ فرمایا: پھر لوگوں نے اُس شخص کو ایک ویرانے میں پالیا تو لا کر آپ کے سامنے ڈالدیا۔ عبیداللہ بن ابی رافع کہتے ہیں: میں اس ساری کارروائی میں موجود تھا اور اُن کے بارے میں میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ارشاد کو حق پایا۔''

**حدیث نمبر 11:**

((اخبرنا محمد بن معاوية بن يزيدقال: اخبرنا علی بن هاشم' عن الاعمش' عن خيثمة'

عن سويد بن غفلة عن علي عن علي رضى الله تعالىٰ عنه يقول: اذاحدثتكم عن نفسي' فان الحرب خدعة' واذاحدثتكم عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فلان اخرمن السماء احب الي من ان اكذب على رسول الله صلى الله عليه وسلم' سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: يخرج قوم في آخر الزمان احداث الاسنان' سفهاء الاحلام' يقولون من خير قول البرية يقرأون القرآن' لايجاوزايمانهم حناجرهم' يمرقون من الدين كما يمرق السهم من الرمية' فاينما ادركتموهم فاقتلوهم' فان في قتلهم اجرالمن قتلهم عندالله يوم القيامة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7ص 473رقم 8510وطبع آخر ج5ص160رقم 8563' مسند احمد ج1ص81رقم 161. وص113رقم 1086' صحیح مسلم ص432رقم 2462' سنن ابی داؤد ج4ص319رقم 3767' سنن النسائی ج7ص135 رقم 4113' بخاری ص606رقم 3611وص905رقم 5057وص1194رقم 6930' مسند البزار ج2ص188' 189 رقم 568' 569' مسند ابی یعلیٰ ج1ص132رقم 256وص171رقم 319' مسند ابی داود الطیالسی ص24رقم 168وطبع جدید ج1ص95رقم 163' صحیح ابن حبان ج15ص136رقم 2739' الکامل فی ضعفاء الرجال ج1ص93' دلائل النبوۃ للبیہقی ج6ص430' سنن الصالحین وسنن العابدین للباجی ج1ص435' 487)

''حضرت سوید بن غفلہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: جب میں تمہیں اپنی طرف سے کوئی بات کہوں تو جنگ ایک چال ہے (جس میں تعریض' کنایہ اور ذو معنی بات بھی چلتی ہے) اور جب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی بات نقل کروں تو اگر میں آسمان سے گرایا جاؤں تو یہ میرے نزدیک اس سے زیادہ محبوب ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ پر جھوٹ باندھوں۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: آپ نے فرمایا: آخری زمانہ میں ایک کم عمر اور بے وقوف قوم نکلے گی جو پوری مخلوق سے زیادہ بہترین بات کہے گی' وہ قرآن پڑھیں گے جو اُن کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا' دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ پس تم انہیں جہاں پاؤں قتل کر دو۔ بے شک انہیں قتل کرنے میں ان کے قاتل کے لیے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے ہاں اجر ہے۔''

## حدیث نمبر 12:

((اخبرنا احمد بن سليمان والقاسم بن زكريا' قالا: حدثنا عبيدالله' عن اسرائيل' عن ابي اسحق' عن سويد بن غفلة' عن علي رضى الله تعالىٰ عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: يخرج قوم في آخر الزمان' يقرأون القرآن' لايجاوز تراقيهم' يمرقون من الاسلام كما يمرق السهم من الرمية' قتالهم حق على كل مسلم خالفه يوسف بن

ابی اسحق فادخل بین ابی اسحق وسوید بن غفلۃ عبدالرحمن بن ثروان))
(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 473 رقم 8511 وطبع آخر ج 5 ص 161 رقم 8564' مسند احمد ج 1 ص 165 رقم 1346' مسند البزار ج 2 ص 187 رقم 566' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص 427 رقم 911' مسند ابی یعلی ج 1 ص 172 رقم 319)

''حضرت سوید بن غفلہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آخری زمانہ میں ایک قوم نکلے گی' وہ قرآن پڑھیں گے جوان کے حلق سے تجاوز نہیں کرے گا' اسلام سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے' ان کو قتل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔''

## حدیث نمبر 13:

((اخبرنی زکریا بن یحیی قال: حدثنا محمد بن العلاء قال: حدثنی ابراھیم بن یوسف عن ابیہ' عن ابی اسحق عن ابی قیس الاودی' عن سوید بین غفلۃ' عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: فی آخر الزمان قوم یقرأون القرآن لایجاوز تراقیھم' یمرقون من الدین مروق السھم من الرمیۃ' قتالھم حق علی کل مسلم' سیماھم التحلیق))
(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 457 رقم 3551 وج 7 ص 474 رقم 8512 وطبع آخر ج 5 ص 161 رقم 8565)

''حضرت سوید بن غفلہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آخری زمانہ میں ایک قوم نکلے گی' وہ قرآن پڑھیں گے جوان کے حلق سے تجاوز نہیں کرے گا' دین سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے' انہیں قتل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے' ان کی علامت سر منڈانا ہے۔''

## حدیث نمبر 14:

((اخبرنا احمد بن بکار الحرانی' حدثنا مخلد' قال: حدثنا اسرائیل' عن ابراھیم بن عبدالاعلیٰ' عن طارق بن زیاد قال: خرجنا مع علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ الی الخوارج فقتلھم' ثم قال: انظروا فان نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال: (انہ) سیخرج قوم یتکلمون کلمۃ الحق لایجاوز حلوقھم' یخرجون من الحق کما یخرج السھم من الرمیۃ' سیماھم ان فیھم رجلًا اسود مخلدج الید' فی یدہ شعرات اسود' فانظروا ان کان ھو فقدقتلتم شرالناس' وان لم یکن ھو فقدقتلتم خیر الناس' فبکینا' ثم قال: اطلبوا فطلبنا فوجدنا المخلدج' فخررنا سجودا وخر علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ معنا ساجداً غیر انہ قال: یتکلمون کلمۃ))
(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 474 رقم 8513 وطبع آخر ج 5 ص 161 رقم 8566' مسند احمد ج 1 ص 107' 108 رقم

848ص 147رقم 1255 'مسند البزار ج 3 ص 111 رقم 897 'فضائل الصحابۃ ج 2 ص 890 رقم 1224)

''حضرت طارق بن زیاد رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ خوارج کی طرف نکلے، آپ نے ان کو قتل کیا پھر فرمایا: جاؤ دیکھو! بے شک اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا: عنقریب ایک قوم نکلے گی جو حق بات کریں گے جو اُن کے حلق سے تجاوز نہیں کرے گی' وہ حق سے یوں نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ ان کی نشانی یہ ہے کہ ان میں ایک سیاہ شخص ہوگا جس کا ہاتھ ناتمام ہوگا' اس کے ہاتھ میں چند سیاہ بال ہوں گے۔ پس تم غور سے دیکھو اگر وہ شخص ان میں موجود ہے تو تم نے بری مخلوق کو قتل کیا اور اگر وہ موجود نہیں ہے تو تم نے اچھی مخلوق کو قتل کیا ہے۔ اس پر ہم رو پڑے۔ پھر فرمایا: جاؤ تلاش کرو! ہم نے تلاش کیا تو اس شخص کو پالیا' پھر ہم سب سجدے میں گر گئے اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی ہمارے ساتھ سجدہ کیا۔''

## حدیث نمبر 15:

((اخبرنا الحسن بن مدرك قال: حدثنا يحيى بن حماد قال: اخبرنا ابوعوانة' قال: اخبرنا ابوبلج يحيى بن سليم بن بلج' اخبرني ابوسليم الجهني' انه كان مع على في النهروان' قال: وكنت قبل ذلك اصارع رجلا على يده شيء' فقلت: ماشان يدك؟ قال اكلها بعير' فلما كان يوم النهروان وقتل على الحرورية' فجزع على من قتلهم حين لم يجد ذالثدى' فطاف حتى وجده في ساقية' فقال: صدق الله وبلغ رسوله صلى الله عليه وسلم' وقال لي: في منكبيه ثلاث شعرات في مثل حملة الثدى))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 475 رقم 8514 وطبع آخر ج 5 ص 162 رقم 8567)

''حضرت ابوسلیم بن بلج رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ وہ جنگ نہروان میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ تھے۔ وہ کہتے ہیں: اس سے پہلے ہم نے ایک شخص کو پچھاڑا تھا اس کے ہاتھ میں کچھ عیب تھا۔ میں نے پوچھا: تمہارے ہاتھ کو کیا ہوا؟ اس نے بتایا: اس کو اونٹ نے کھایا ہے۔ پھر جنگ نہروان ہوئی اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حروریہ کو قتل کیا تو آپ اس وقت چلا اٹھے جب پستان کی طرح ہاتھ والے شخص کو نہ پایا۔ آپ نے پھر چکر لگایا حتی کہ اس کو ساقیہ (چھوٹی سی ندی) میں پالیا تو پکار اٹھے: اللہ جل جلالہ نے سچ فرمایا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حق پہنچایا۔ ابوسلیم کہتے ہیں: اس کے کندھے میں پستان کے بالوں کی طرح تین بال تھے۔''

## حدیث نمبر 16:

((قال: اخبرنا على بن المنذر قال: (اخبرنا ابن فضيل) حدثني ابي قال: اخبرنا عاصم بن كليب الجرمي عن ابيه' قال: كنت عند على رضى الله تعالىٰ عنه جالسا اذ دخل رجل'

علیہ ثیاب السفر' وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ یکلم الناس' ویکلمونہ ' فقال یاامیرالمومنین اتاذن(لی) ان اتکلم؟ فلم یلتفت الیہ وشغلہ ماھو فیہ' فجلست الی رجل' فسالتہ ماخبرك؟ قال: کنت معتمراً فلقیت عائشۃ فقالت: ھولاء القوم الذین خرجوافی ارضکم یسمون حروریۃ؟ قلت: خرجوافی موضع یسمی حروراء' فسموابذلك' فقالت: طوبی لمن شھد منکم (ھلکتھم) لوشاء ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ لاخبرکم خبرھم' فجئت اسالہ عن خبرھم' فلما فرغ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: این المستاذن؟ فقص علیہ کما قص علینا' قال: انی دخلت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولیس عندہ احد غیر عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا' فقال لی: کیف انت یاعلی وقوم کذاوکذا؟ قلت اللہ ورسولہ لایجاوزتراقیھم' یمزقون من الدین کما یمرق السھم من الرمیۃ' فیھم رجل مخدج' کان یدہ ثدی حبشیۃ' انشدکم باللہ اخبرتکم بہ؟ قالوا: نعم' قال: انشدکم باللہ اخبرتکم انہ فیھم؟ قالوا: نعم' فجئتمونی واخبرتمونی انہ لیس فیھم' فحلفت لکم باللہ انہ فیھم؟ ثم اتیتمونی بی تحسبونہ (تسحبونہ) کما نعت لکم؟ قالوا: نعم' قال: صدق اللہ ورسولہ))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص475' 476 رقم 8515 وطبع آخر ج5 ص142 رقم 8568' مسند احمد ج1 ص160 رقم 1378' 1379' فضائل الصحابۃ ج2 ص889 رقم 1223' السنۃ لعبداللہ بن احمد ص269 رقم 1410' 1411' 1412' مسندالبزار ج3 ص93 رقم 772' 773' مسند ابی یعلیٰ ج1 ص225 رقم 468 وص232 رقم 478' کتاب السنۃ لابن ابی عاصم ص428 رقم 913' البدایۃ والنھایۃ ج7 ص493)

''عاصم بن کلیب الجرمی اپنے والد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا کہ میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ایک شخص حاضر ہوا جس پر سفر کے آثار نمایاں تھے' اس وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوگوں کے ساتھ گفتگو میں مشغول تھے' اُس شخص نے کہا: اے امیرالمومنین! کیا آپ مجھے کچھ عرض کرنے کی اجازت دیں گے؟ آپ نے اس کی طرف کوئی توجہ نہ کی اور اپنی گفتگو میں مشغول رہے' پس میں جا کر اس شخص کے ساتھ بیٹھا اور اس سے پوچھا: تم کیا کہنا چاہتے ہو؟ اس نے کہا: میں عمرہ کی غرض سے گیا ہوا تھا تو میری ملاقات ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہوئی۔ آپ نے مجھے فرمایا: وہ قوم جو تمہارے علاقے سے نکلی ہے انہیں حروریہ کیوں کہا جاتا ہے؟ میں نے عرض کیا: انہوں نے ''حروراء'' کے مقام پر خروج کیا اس لیے وہ ''حروریہ'' کہلائے۔ آپ نے فرمایا: وہ شخص مبارک باد کا مستحق ہے جو ان لوگوں کی ہلاکت میں شریک ہوا' اگر ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ چاہیں تو تمہیں ان کے بارے میں بتلا سکتے ہیں۔ اس شخص نے کہا: پس میں اس لئے حاضر ہوا

ہوں تا کہ آپ سے اُن کے متعلق معلومات حاصل کروں۔ پھر جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ گفتگو سے فارغ ہوئے تو فرمایا: گفتگو کی اجازت طلب کرنے والا شخص کہاں ہے؟ تو اس شخص نے آپ کے سامنے اسی طرح قصہ پیش کیا جیسا کہ ہمیں سنایا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا تھا اور اس وقت آپ کے پاس ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے سوا اور کوئی نہیں تھا۔ آپ نے مجھ سے فرمایا: اے علی تمہارا کیا حال ہوگا جب تمہیں ایسی ایسی قوم سے واسطہ پڑے گا؟ میں نے عرض کیا: اللہ اور اس کا رسول بہتر جانتے ہیں۔ تو آپ نے ہاتھ سے اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: مشرق سے ایک قوم نکلے گی جو قرآن پڑھے گی وہ ان کے حلق سے نیچے نہیں جائے گا' وہ دین سے یوں نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار سے نکل جاتا ہے' ان میں ایک شخص ہوگا جس کا ہاتھ یوں ہوگا جیسے پستان۔ (اس کے بعد مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قوم کی طرف متوجہ ہو کر) فرمایا: میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں: کیا میں نے تمہیں ان کے بارے میں بتایا تھا؟ انہوں نے عرض کیا: ہاں: فرمایا: میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ میں نے تمہیں بتایا تھا کہ ایسے ہاتھ والا شخص ان میں ہوگا؟ انہوں نے عرض کیا: ہاں۔ فرمایا: پھر تم نے میرے پاس آ کر بتایا کہ وہ شخص ان میں نہیں ہے تو میں نے تمہیں قسم کھا کر کہا کہ بیشک وہ ان میں موجود ہے' پھر تم اس کو کھینچتے ہوئے میرے پاس لے آئے' تو کیا تم اس کو اسی طرح خیال کرتے ہو جیسا کہ میں نے تمہیں بتایا تھا؟ سب نے عرض کیا: ہاں' اس پر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اللہ اور اس کے رسول کا فرمان سچ ثابت ہوا۔"

## حدیث نمبر 17:

((اخبرنا محمد بن العلاء قال: حدثنا ابومعاوية عن الاعمش عن زيد بن وهب' عن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: لما كان يوم النهروان لقی الخوارج فلم يبرحوا حتى شجروا بالرماح فقتلوا جميعاً' قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: اطلبوا ذاالثدية' فطلبوه فلم يجدوه' فقال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: ما كذبت' ولا كذبت' اطلبوه' فطلبوه فوجده فی وخدة (وهدة) من الارض' عليه ناس من القتلى' فاذا رجل على يده مثل سبلات السنور' فكبر علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ والناس' واعجبهم ذلك))

(سنن الکبری للنسائی ج 7 ص 476 طبع آخر ج 5 ص 163 رقم 8569' صحیح مسلم ص 433 رقم 2467 مسند احمد ج 1 ص 92 رقم 506 سنن ابی داود ج 4 ص 320 رقم 3768' مسند البزار ج 2 ص 195 رقم 579' 580' 581)

"حضرت زید بن وہب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ "نہروان" کی جنگ کے دن جب خوارج سے آمنا سامنا ہوا تو ان کے پاؤں اکھڑ نہیں رہے تھے، وہ ڈٹے ہوئے تھے حتیٰ کہ ان پر

تیروں کی بوچھاڑ کی گئی تو وہ سب مارے گئے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ذوالثدیہ (پستان کی مانند ہاتھ والے) کو تلاش کرو۔ لوگوں نے تلاش کیا تو وہ نہ ملا۔ آپ نے فرمایا: نہ میں نے جھوٹ بولا اور نہ جھوٹا قرار دیا جا سکتا ہوں۔ تم اس کو تلاش کرو۔ لوگوں نے تلاش کیا تو اسے ایک گڑھے میں پایا اور اس کے اوپر کچھ اور نعشیں پڑی ہوئی تھیں اور اس شخص کے ہاتھ پر بلی کی مونچھوں کی طرح بال تھے۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور لوگوں نے نعرۂ تکبیر بلند کیا اور تعجب کیا۔"

## حدیث نمبر 18:

((اخبرنا عبدالاعلی بن واصل بن عبدالاعلیٰ قال: حدثنا الفضل بن ذکین عن موسیٰ بن قیس الحضرمی عن سلمة بن کهیل عن زید بن وهب قال: خطبنا علی بقنطرة الدیرخان (الدیزجان) فقال انه قد ذکر (لی) بخارجة تخرج من قبل المشرق وفیهم ذوالثدیة فقاتلهم فقالت الحروریة بعضهم لبعض: لاتکلموه فیردکم کماردکم یوم حروراء فشجربعضهم بعضابالرماح فقال رجل من اصحاب علی رضی الله تعالیٰ عنه قطعواالعوالی (والحوالی الرماح) فداروا واستداروا وقتل من اصحاب علی رضی الله تعالیٰ عنه اثنا عشر رجلا او ثلاثة عشر رجلا فقال علی: التمسواالمخدج وذلک فی یوم شات فقالوا: مانقدر علیه فرکب علی رضی الله تعالیٰ عنه بغلة النبی صلی الله علیه وسلم الشهباء فاتی وهدة من الارض فقال: هذه من الارض قالوا التمسوا فی هولاء فاخرج فقال: ماکذبت ولاکذبت اعملوا ولاتتکلوا لولا انی اخاف ان تکلوا لاخبرتکم بما قضی الله لکم علی لسانه (یعنی النبی صلی الله علیه وسلم) ولقد شهدت اناسا بالیمن قالوا: کیف یاامر المومنین؟ قال هولهم))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 477 رقم 8517 طبع آخرج 5 ص 163 رقم 8570)

"حضرت زید بن وھب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے "دیز جان" کے پل پر خطبہ دیا تو فرمایا: مجھے ذکر کیا گیا تھا کہ مشرق کی طرف سے کچھ لوگ نکلیں گے اور ان میں ایک "ذوالثدیہ" (پستان کی طرح ہاتھ والا شخص) ہوگا۔ پھر آپ نے ان سے قتال کیا تو حروریہ نے ایک دوسرے سے کہا: اس طرح حملہ کرو جس طرح "یوم حرواء" کو کیا تھا۔ سو آپس میں تیر اندازی کا تبادلہ ہوا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھیوں میں سے بارہ یا تیرہ افراد شہید ہوئے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: کٹے ہوئے ہاتھ والے شخص کو تلاش کرو (اور یہ گرم دن تھا) تو لوگوں نے عرض کیا: ہم اس کا پانے میں کامیاب نہیں ہوئے۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک سفید خچر پر سوار ہوئے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا اور ایک گڑھے پر پہنچے تو فرمایا: اُس شخص کو اس گڑے میں پڑے ہوئے

مقتولین میں تلاش کرو پس اُسے نکالا گیا تو آپ نے فرمایا: نہ میں نے جھوٹ بولا اور نہ میں جھوٹا قرار دیا جاسکتا ہوں، اگر مجھے خدشہ نہ ہوتا کہ تم سستی کرو گے تو میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے اس فیصلے سے آگاہ کرتا جو اس نے اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان سے ظاہر فرمایا ہے۔ یمن کے کچھ لوگ وہاں موجود تھے، انہوں نے عرض کیا: یا امیر المومنین! کیسا فیصلہ ہے؟ فرمایا: وہ ان کے حق میں ہے۔"

## حدیث نمبر 19:

((اخبرنا العباس بن عبدالعظیم قال: حدثنا عبدالرزاق قال: اخبرنا عبدالملک بن ابی سلیمان عن سلمة بن کهیل عن زید بن وهب 'انه کان فی الجیش الذین کانو مع علی رضی الله تعالیٰ عنه ' الذین ساروا الی الخوارج' فقال علی رضی الله تعالیٰ عنه ایها الناس انی سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: سیخرج قوم من امتی یقرأون القرآن' لیس قراء تکم الی قراء تهم بشیء ولا صلاتکم الی صلاتهم بشیء' ولا صیامکم الی صیامهم بشیء یقرأون القرآن یحسبون انه لهم ' وهو علیهم' لایجاوز تراقیهم' یمرقون من الاسلام کما یمرق السهم من الرمیة' لو یعلم الجیش الذین یصیبونهم ماقضی لهم علی لسان نبیهم لاتکلوا علی العمل' وآیة ذلک ان فیهم رجلاً له عضد' ولیس له ذراع' علی رأس عضده مثل حلمة ثدی المرأة' علیه شعرات بیض' قال سلمة: فنزلنی زید منزلا حتی مررنا علی قنطرة' قال: فلما التقینا وعلی الخوارج عبدالله بن وهب الراسبی' فقال لهم: القوا ما حکم' وسلوا سیوفکم من جفونها (فانی اخاف ان یناشدوکم' قال: فسلوا السیوف والقوا جفونها)' فشجرهم الناس برماحهم' فقتل بعضهم علی بعض' وما اصیب من الناس یومئذ الارجلان' قال علی کرم الله وجهه: التمسوا فیهم المخدج' فلم یجدوه' فقام علی رضی الله تعالیٰ عنه بنفسه حتی اتی ناسا قتلی ' بعضهم علی بعض' (قال: جردوهم' فوجدوه مما یلی الارض' فکبر علی وقال) صدق الله وبلغ رسوله ' فقام الیه عبیدة الیمانی' فقال: یاامیر المومنین! والله الذی لااله الاهو لسمعت هذا الحدیث من رسول الله صلی الله علیه وسلم؟ قال علی رضی الله تعالیٰ عنه: انی والله الذی لااله الاهو لسمعته من رسول الله صلی الله علیه وسلم حتی استحلفه ثلاثاً وهو یحلف له))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 477 رقم 8518 وطبع آخر ج 5 ص 163 رقم 8571' مسند احمد ج 1 ص 83 وطبع آخر ج 1 ص 259 رقم 226 وص 144 رقم 1224' سنن ابی داود ج 4 ص 320 رقم 4768' دلائل النبوة للبیهقی ج 6 ص 432)

''حضرت سلمہ بن کھیل حضرت زید بن وھب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ اس لشکر کے ساتھ تھے جو سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ خوارج کی طرف نکلا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: لوگو! میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا: عنقریب میری امت میں سے ایک قوم نکلے گی جو قرآن پڑھیں گے۔ تمہاری قرأت ان کی قرأت کے سامنے کچھ نہیں ہوگی اور تمہاری نمازیں ان کی نمازوں کے سامنے کوئی چیز نہیں ہوں گی' اور نہ تمہارے روزے ان کے روزوں کے مقابلے میں کچھ ہوں گے۔ وہ قرآن کو اس طرح پڑھیں گے کہ لوگ گمان کریں قرآن انہیں کے لیے ہے' حالانکہ قرآن ان کے خلاف ہوگا' نمازوں کا اثر اُن کے حلقوم سے نیچے (دلوں) پر نہیں ہوگا' وہ اسلام سے یوں نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ جو لشکر ان کا قلع قمع کرنے کے لیے جائے گا اگر انہیں معلوم ہو جائے کہ ان کے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان اقدس سے ان کے حق میں کیا فیصلہ ہو چکا ہے تو وہ عمل سے سست ہو کر بیٹھ رہیں گے۔ ان لوگوں (خوارج) کی نشانی یہ ہے کہ ان میں ایک شخص ہوگا جس کا بازو کہنی تک ہوگا اور اس کا ہاتھ نہیں ہوگا' اس کے (کٹے ہوئے) بازو کا کونہ عورت کے پستان کی طرح ہوگا جس پر چند سفید بال ہونگے۔ حضرت سلمہ بن کھیل کہتے ہیں کہ زید بن وھب مجھے منزل بہ منزل آگاہ کرتے رہے حتی کہ ہم ایک پُل سے گزرے۔ زید نے کہا: پس ہمارا آمنا سامنا خوارج سے ہوا۔ اُن کا امیر عبداللہ بن وہب الراسی تھا: اس نے اپنی فوج سے کہا: اپنے نیزے تیار کرلو اور اپنی تلوار میان سے نکال لو پس میں خدشہ محسوس کرتا ہوں کہ تمہیں مشغول نہ کر دیا جائے۔ پس لوگ اپنے نیزوں کے ساتھ باہم گتھم گتھا ہو گئے اور ایک دوسرے کو قتل کیا' اس دن (ہمارے) فقط دو شخصوں کو نقصان پہنچا۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا: ان میں ناقص ہاتھ والے شخص کو تلاش کرو تو لوگوں نے اس کو نہ پایا۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ خود اٹھے حتی کہ مقتولین کے پاس آئے جو ایک دوسرے پر پڑے ہوئے تھے۔ فرمایا: ان کو الگ الگ کرو! انہوں نے کیا تو نیچے سے اس شخص کو پالیا۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اللہ اکبر کہا اور فرمایا: اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حق پہنچایا۔ اس پر عبیدۃ یمانی نے اٹھ کر دریافت کیا: یا امیر المومنین! اس اللہ کی قسم! جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے' کیا آپ نے یہ حدیث خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی تھی؟ فرمایا: ہاں! اُس اللہ کی قسم! جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے' میں نے یہ حدیث خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی تھی حتی کہ اس شخص نے آپ سے تین مرتبہ حلف لیا اور آپ نے اس کی خاطر تینوں مرتبہ حلف اُٹھایا۔''

## حدیث نمبر 20:

((اخبرنا قتيبة بن سعيد حدثنا ابن ابى عدى عن ابن عون' عن محمدعن عبيدةقال: على رضى الله تعالىٰ عنه :لولاان تبطروا الحدثتكم بماوعدالله الذين يقتلونهم على لسان

محمد صلی اللہ علیہ وسلم' فقلت: انت سمعته من رسول الله صلی الله علیه وسلم؟ قال: ای ورب الکعبة' (ای ورب الکعبة' ای ورب الکعبة))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 478 رقم 8519 وطبع آخر ج 5 ص 164 رقم 8572' صحیح مسلم ص 433 رقم 6465' سنن ابی داود ج 4 ص 317 رقم 3763' سنن ابن ماجہ ج 1 ص 108 رقم 167' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 6 ص 431)

''حضرت عبیدہ یمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اگر عمل میں تمہاری سست روی کا خدشہ نہ ہوتا تو میں تمہیں اُس وعدہ کے متعلق بتلاتا جو اللہ تعالیٰ نے زبان سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر خوارج کے قاتلین کے حق میں فرمایا۔ میں نے عرض کیا: آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنا تھا؟ فرمایا: ہاں رب کعبہ کی قسم! ہاں رب کعبہ کی قسم! ہاں رب کعبہ کی قسم۔!''

## حدیث نمبر 21:

((اخبرنا اسماعیل بن مسعود' قال: حدثنا المعتمر بن سلیمان عن عوف قال: حدثنا محمد بن سیرین قال: قال عبیدة السلیمانی: لماجنت (حیث) اصیب اصحاب النهروان' قال: علی رضی الله تعالیٰ عنه: اتبعوا (ابتغوا) فیهم' فانهم ان کانوا من القوم الذین ذکرهم رسول الله صلی الله علیه وسلم. فان فیهم رجلا مخلدج الید۔ اومثدون الید' اومودون الید۔ واتینافوجدنا' فدللنا (فابتغیناه' فوجدناه' فدللناه) علیه' فلما رآه قال: الله اکبر' الله اکبر' الله اکبر' لولا ان یبطروا (ثم ذکر کلمة معناها) لحدثتکم بماقضی الله علی لسان رسول الله صلی الله علیه وسلم لمن ولی قتل هولاء' قلت: انت سمعتها من رسول الله صلی الله علیه وسلم؟ قال: ای ورب الکعبة (ثلاثا))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 478 رقم 8520 وطبع آخر ج 5 ص 165 رقم 8573' سنن ابی داود ج 4 ص 317 رقم 4763' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 6 ص 431)

''حضرت عبیدۃ سلمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں: جب ہم نے اہل ''نہروان'' کو کیفر کردار تک پہنچادیا تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ان لوگوں میں تلاش کرو اگر یہ لوگ اُس قوم سے ہیں جن کا ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا تو ان میں ایک ناتمام ہاتھ والا شخص ہوگا' ہم آئے تو اس کو پالیا اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بتایا' جب آپ نے اس شخص کو دیکھا تو فرمایا: اللہ اکبر' اللہ اکبر! اللہ کی قسم! اگر لوگوں کے عملاً سست ہونے کا خدشہ نہ ہوتا تو میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے اس فیصلہ کے بارے میں ضرور بتاتا جو اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان اقدس سے ان لوگوں کی شان میں کیا جنہوں نے ان خوارج کے قتل میں حصہ لیا۔ میں نے عرض کیا: آپ نے یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے خود سنی ہے؟ فرمایا: رب کعبہ کی قسم میں نے یہ حدیث خود سنی ہے اور یہ جملہ

تین مرتبہ فرمایا۔"

## حدیث نمبر 22:

((اخبرنا محمد بن عبید (بن محمد) قال: حدثنا ابومالك عمرو۔ وهو ابن هاشم عن اسماعیل وهوابن خالد قال:) عمرو بن قیس الرازی' عن المنهال بن عمرو عن زربن حبیش' انه سمع علیاً رضی الله تعالیٰ عنه یقول: انا فقات عین الفتنة' لو لاانا ماقوتل اهل النهروان' واهل الجمل' ولولا اخشیٰ انتتر کوا العمل لاخبرتکم بالذی قضی الله علی لسان نبیکم صلی الله علیه وسلم لمن قاتلهم' مبصرا ضلالتهم عارفاً بالهدی الذی نحن علیه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 749 رقم 8521 وطبع آخر ج 5 ص 165 رقم 8574' حلیۃ الاولیاء ج 1 ص 109 رقم 213 وج 4 ص 206 رقم 5269' جمع الجوامع ج 13 ص 104 رقم 5959)

"حضرت زر بن حبیش رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا: میں نے فتنہ کی آنکھ پھوڑ دی ہے اور اگر میں نہ ہوتا تو اہل "نہروان" مارے جاتے اور نہ ہی اہل جمل۔ اگر مجھے یہ خدشہ نہ ہوتا کہ تم عمل ترک کردو گے تو میں تمہیں اس فیصلہ کے بارے میں بتاتا جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان پر ان لوگوں کے حق میں فرمایا ہے جنہوں نے خارجیوں کی ضلالت پر آگاہ ہو کر اور جس ہدایت پر ہم قائم ہیں اس کی معرفت رکھتے ہوئے ان سے جنگ کی۔"

## حدیث نمبر 23:

((اخبرنا عمرو بن علی قال: حدثنا عبدالرحمن بن مهدی قال: حدثنا عکرمة بن عمار' قال: حدثنا ابوزمیل' قال: حدثنی عبدالله بن عباس قال: لماخرجت الحروریة اعتزالوافی دارهم وکانوا ستة آلاف' فقلت لعلی رضی الله تعالیٰ عنه: یاامیرالمومنین ابردبالظهر' لعلی آتی هولآء القوم فاکلمهم' قال: انی اکافهم علیك' قلت: کلا' قال: فقمت وخرجت ودخلت علیهم فی نصف النهار' وهم قائلون' فسلمت علیهم' قالوا: مرحبابك یاابن عباس' فماجاء عندابن عم النبی صلی الله علیه وسلم وصهره' وعلیهم نزل القرآن' وهم اعلم بتاویله منکم' ولیس فیکم منهم احد' لابلغکم مایقولون' وابلغهم ماتقولون' فانتحی لی لفرمنهم' قلت: (هاتوا) اخبرونی ماذانقمتم علی اصحاب رسول الله صلی الله علیه وسلم وابن عمه؟ قالوا: ثلاث قلت: ماهن؟ قالوا: امااحداهن فانه حکم الرجال فی امرالله' وقال الله تعالیٰ: (ان الحکم الالله)

(الانعام:57، ویوسف:40و 67) ماشان الرجال والحکم؟! فقلت: ھذہ واحدۃ، قالوا: واماالثانیۃ، ماحل (سباھم ولا) قتالھم، قلت: ھذہ اثنان، فماالثالثۃ؟ قالوا: انہ محی نفسہ عن امیرالمومنین، فان لم یکن امیرالمومنین، فھوامیرالکافرین، قلت: ھل عندکم شیء غیر ھذا؟ قالوا: حسبناھذا قلت لھم: ارایتھم ان قرات علیکم من کتاب اللہ جل ثناء ہ ومن سنۃ نبیہ صلی اللہ علیہ وسلم مایردقولکم، اترجعون؟ قالوا: نعم، قلت: اماقولکم حکم الرجال فی امراللہ، فانا اقراعلیکم فی کتاب اللہ ان قد صیراللہ حکمہ الی الرجال فی ثمن ربع درھم، فامراللہ تبارک وتعالیٰ الرجال ان یحکموا فیہ، قال اللہ تعالیٰ: (یاایھاالذین لاتقتلواالصیدوانتم حرم ومن قتلہ منکم متعمدافجزآء مثل ماقتل من النعم یحکم بہ ذوا عدلٍ منکم) الآیۃ (المائدۃ:95) (وکان من حکم اللہ انہ صیرہ الی الرجال یحکمون فیہ، ولوشاء لحکم فیہ، فجاز حکم الرجال فیہ) فانشدتکم باللہ تعالیٰ: احکم الرجال فی ارنب ونجوھامن الصیدأفضل، ام حکمھم فی دمائھم وصلاح ذات بینھم؟، وانتم تعلمون ان اللہ تعالیٰ لوشاء لحکم ولم یصیرذلک الی الرجال؟ قالوا: بل ھذاالفضل، وفی المرأۃ وزوجھا قال اللہ عزوجل: (وان خفتم شقاق بینھما فابعثواحکمامن اھلہ وحکما من اھلھا ان یریدااصلاحا یوفق اللہ بینھما) الآیۃ (النساء:35) فنشدتکم باللہ حکم الرجال فی صلاح ذات ھذہ؟ قالوا: نعم قلت: واماقولکم: قاتل ولم یسب علم یغنم، اقتسبون امکم عائشۃ، وتستحلون منھا ماتستحلون من غیرھا، وھی امکم؟ فان قلتم انانستحل منھا مانستحل من غیرھا فقد کفرتم، ولان قلتم لیست بامنافقد کفرتم، لان اللہ تعالیٰ یقول: (النبی اولیٰ بالمومنین من انفسھم وازواجہ امھاتھم) (الاحزاب:6) فانتم تدورون بین ضلالتین، فاتوامنھم بمخرج، قلت فخرجت من ھذہ؟ قالوا: نعم، واماقولکم محی اسمہ من امیرالمومنین، فانا آتیکم بمن ترضو، وأراکم قدسمعتم ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوم الحدیبیۃ صالح المشرکین، فقال لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اکتب یاعلی: ھذاماصالح علیہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال المشرکون: لاواللہ، مانعلم انک رسول اللہ، لونعلم انک رسول اللہ لاطعناک، فاکتب محمد بن عبداللہ، فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم أمح یاعلی! "رسول اللہ" اللھم انک تعلم انی رسولک، مع یاعلی واکتب: ھذاماصالح علیہ محمد بن عبداللہ، فواللہ لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیرمن علی، وقد محانفسہ، ولم یکن محوہ نفسہ ذلک محاہ من النبوۃ اخرجت من ھذہ؟ قالوا: نعم

فرجع منهم ألفان، وخرج سائرهم، فقتلوا على ضلالتهم، فقتلهم المهاجرون والانصار))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 479 رقم 8522 وطبع آخر ج 5 ص 165 رقم 8575، مصنف عبدالرزاق ج 9 ص 455 رقم 18949، المستدرک ج 2 ص 150 وطبع آخر ج 2 ص 494 رقم 2703 وج 4 ص 182 وطبع آخر ج 5 ص 257 رقم 7447)

''حضرت ابوزمیل رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ مجھے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان کیا: جب حروریہ نے بغاوت کی تو وہ اپنے ایک احاطہ میں جمع ہوئے اور ان کی تعداد چھ ہزار تھی۔ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا: یاامیر المومنین! نماز ظہر کو ٹھنڈا کر کے پڑھیے تاکہ میں اس قوم کے پاس جاکر ان سے بات چیت کروں۔ آپ نے فرمایا: مجھے اندیشہ ہے کہ وہ تمہیں ضرر پہنچائیں گے۔ میں نے عرض کیا ایسی کوئی بات نہیں۔ پس میں اٹھا کپڑے پہنے جوتی پہنی اور دوپہر کے وقت ان کے پاس پہنچ گیا۔ وہ کھانا کھا رہے تھے۔ کہنے لگے: ابن عباس کو مرحبا (خوش آمدید) کیسے آنا ہوا؟ میں نے کہا میں تمہارے پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ مہاجرین وانصار کی جانب سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد اور داماد کی طرف سے آیا ہوں اور وہ وہ ہیں جن پر قرآن نازل ہوا اور قرآن کی تفسیر کو تم سے بہتر سمجھتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ تمہارے درمیان ایسا کوئی شخص نہیں ہے جو تم تک ان کے موقف کو پہنچائے اور اُن تک تمہارے موقف کو پہنچائے۔ اس پر اُن میں سے کچھ افراد میری طرف مائل ہوئے تو میں نے کہا: بتلاؤ! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور آپ کے چچازاد پر تمہارے کیا اعتراضات ہیں؟ انہوں نے کہا: تین باتیں ہیں۔ میں نے کہا کونسی؟ انہوں نے کہا:

1: ان میں سے ایک بات تو یہ ہے کہ انہوں نے دو شخصوں کو حاکم بنا رکھا ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''ان الحکم الا للہ'' (حکم صرف اللہ کا ہے۔ الانعام: 57) نہ کہ اشخاص اور حکومت کا۔ میں نے کہا: یہ ایک بات ہوئی۔

2: علی نے جنگ کی لیکن نہ قیدی بنائے اور نہ مال غنیمت حاصل کیا۔ اگر وہ کفار تھے تو انہیں قیدی (غلام اور لونڈیاں) بنانا حلال تھا اور اگر وہ مومن تھے تو نہ انہیں قیدی بنانا درست تھا اور نہ ان سے جنگ کرنا حلال تھا۔ میں نے کہا: یہ دو باتیں ہوئیں تیسری بات کیا ہے؟

3: انہوں نے کہا: انہوں (مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے اپنی ذات سے امیر المومنین کی نفی کی ہے پس اگر وہ امیر المومنین نہیں ہیں تو پھر امیر الکافرین ہوئے۔ میں نے کہا: اس کے علاوہ کوئی اور اعتراض ہے؟ انہوں نے کہا: بس ہمارے یہی اعتراض ہیں۔ میں نے کہا: اگر میں تمہارے سامنے اللہ جل شانہ کی کتاب اور اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے ایسے دلائل پیش کروں جن سے تمہارے خیالات کی

تردید ہو جائے تو کیا تم رجوع کر لو گے؟ انہوں نے کہا: ہاں۔

1: میں نے کہا: تمہارا یہ قول کہ اشخاص کو امر الٰہی میں حاکم بنایا گیا اور یہ جائز نہیں تھا تو اس سلسلے میں تمہارے سامنے کتاب الٰہی کی آیات پیش کرتا ہوں: اللہ تعالیٰ نے چوتھائی درہم کی قیمت کے معاملہ میں اپنے امر کا حاکم دو اشخاص کو بنایا اور حکم فرمایا کہ وہ اس میں فیصلہ کریں' چنانچہ ارشاد فرمایا: (اے ایمان والو! نہ مارو شکار کو جب کہ تم احرام باندھے ہوئے ہو اور جو قتل کرے شکار کو تم میں سے جان بوجھ کر تو اس کی جزا یہ ہے کہ اسی قسم کا جانور دے جو اس نے قتل کیا ہے' فیصلہ کریں اس کا دو معتبر آدمی تم میں سے) (المائدۃ:95) اور یہ اللہ کا حکم ہے کہ اس نے اپنا امر اشخاص کو تفویض کیا تاکہ وہ اس میں فیصلہ کریں، اگر وہ چاہتا تو اس معاملے کا فیصلہ خود کر دیتا' سو اس نے اس مسئلہ میں اشخاص کے فیصلہ کو جائز رکھا۔ میں تم کو اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ اشخاص کا حکم اُن کی اپنی باہمی اصلاح اور قتل (وغیرہ) میں افضل ہے یا ایک خرگوش کے شکار کے معاملہ میں؟ انہوں نے کہا: کیوں نہیں بلکہ بندوں کے معاملہ میں افضل ہے۔ میں نے کہا: اللہ تعالیٰ نے میاں بیوی کے معاملہ میں ارشاد فرمایا: اور اگر تم خوف کرو ناچاقی کا ان کے درمیان تو مقرر کرو ایک پنچ مرد کے کنبہ سے اور ایک پنچ عورت کے کنبہ سے۔ (النساء:35) میں نے کہا: میں تمہیں قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا اشخاص کی حکومت ان کے باہمی معاملات اور قتل وخون کے مقدمات میں عورت کے معاملہ سے افضل نہیں ہے؟ بتلاؤ کیا میں تمہارے اس اعتراض سے نکل گیا؟ انہوں نے کہا: ہاں۔

2: میں نے کہا: اور تمہارا یہ قول کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جنگ کی لیکن نہ قیدی بنائے اور نہ مال غنیمت لیا۔ (میں کہتا ہوں) کیا تم اپنی ماں عائشہ (صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا) کو لونڈی بناؤ گے اور اُن سے وہ سلوک حلال سمجھو گے جو دیگر لونڈیوں سے حلال سمجھتے ہو' حالانکہ وہ تمہاری ماں ہے؟ پس اگر تم کہو کہ ان کے ساتھ وہ سب کچھ حلال ہے جو لونڈیوں کے ساتھ حلال ہے تو تم نے کفر کیا اور اگر تم کہو کہ وہ تمہاری ماں نہیں ہیں تو پھر بھی تم نے کفر کیا۔ کیونکہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: نبی مومنوں کی جانوں سے بھی زیادہ ان کے قریب ہیں اور آپ کی ازواج (مطہرات) ان کی مائیں ہیں۔ (الاحزاب:6) پس تم دو گمراہیوں کے درمیان ہو' بتلاؤ ان گمراہیوں سے نکلنے کا کیا راستہ ہے؟ بولو! کیا میں اس اعتراض سے نکل گیا؟ انہوں نے کہا: ہاں۔

3: میں نے کہا: رہ گیا تمہارا یہ قول کہ انہوں نے (مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے اپنا نام امیر المومنین مٹا دیا ہے تو میں تمہیں ایسی دلیل پیش کرتا ہوں جسے تم پسند کرو گے اور میرا خیال ہے کہ تم سن چکے ہو کہ بیشک اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ کے روز مشرکین کے ساتھ صلح فرمائی تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: لکھو یہ محمد رسول اللہ کی جانب سے صلح نامہ ہے۔ مشرکین نے کہا: اگر ہم جانتے کہ آپ

اللہ کے رسول ہیں تو ہم آپ کے ساتھ لڑائی نہ کرتے' تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! یہ مٹا دو! اے اللہ! بیشک تو جانتا ہے کہ میں تیرا رسول ہوں۔ اے علی! یہ مٹا دو اور لکھ دو" یہ محمد بن عبد اللہ کی جانب سے صلح نامہ ہے۔" اللہ کی قسم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی سے بہتر ہیں اور آپ نے اپنا نام (رسول) مٹایا اور آپ کا یہ مٹانا نبوت کو مٹانا نہیں تھا' کیا میں اس اعتراض کی گرفت سے باہر آیا؟ انہوں نے کہا: ہاں۔ پس اُن میں سے دو ہزار افراد نے رجوع کر لیا اور باقی لوگوں نے خروج کو قائم رکھا تو وہ اپنی ضلالت پر قتل کیے گئے اور انہیں مہاجرین وانصار صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تہ تیغ کیا۔"

## حدیث نمبر 24:

((اخبرنی معاویة بن صالح قال: حدثنا عبدالرحمن بن صالح قال: حدثنا عمرو بن هاشم الجنبی' عن محمد بن كعب القرظی عن علقمة بن قیس قال: قلت لعلی رضی الله تعالیٰ عنه تجعل بینك وبین ابن آكلة الاكباد (حكما) قال: انی كنت كاتب رسول الله صلی الله علیه وسلم یوم الحدیبیة' فكتب هذا ماصالح علیه محمد رسول الله صلی الله علیه وسلم ' وسهیل بن عمر' فقال سهیل) لو نعلم انه رسول الله ماقاتلناه' امحها' فقلت: هو والله رسول صلی الله علیه وسلم وان رغم انفك ولا والله لا امحوها' فقال لی رسول الله صلی الله علیه وسلم ارنیه' فاریته فمحاها' وقال: اما ان لك مثلها وستاتیها وانت مضطر))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 481' 482' رقم 8523 طبع آخر ج 5 ص 167 رقم 8576' مسند احمد ج 1 ص 86' 87 طبع آخر ج 1 ص 268 رقم 656)

"حضرت علقمہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے عرض کیا: آپ نے اپنے اور ابن آکلۃ الاکباد (کلیجہ چبانے والی کے بیٹے) کے درمیان فیصل مقرر کر دیا ہے؟ آپ نے فرمایا: حدیبیہ کی صلح میں' میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا کاتب تھا' میں نے لکھا" یہ صلح نامہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور سہیل بن عمرو کی طرف سے ہے" تو سہیل بن عمرو نے کہا: اگر ہم ان کو "رسول اللہ" سمجھتے تو ان سے برسرِ پیکار کیوں ہوتے؟ اس (لفظ رسول) کو مٹا دو۔ میں نے کہا: اللہ کی قسم! وہ اللہ کے رسول ہیں اگرچہ تمہیں ناگوار ہو۔ اللہ کی قسم! میں نہیں مٹاؤں گا۔ اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ لفظ مجھے دکھاؤ! میں نے آپ کو دکھایا تو آپ نے اس کو مٹا دیا اور فرمایا: ایسا معاملہ عنقریب تجھے بھی پیش آئے گا اور تم مجبور ہو گے۔"

## حدیث نمبر 25:

((اخبرنا (محمد بن المثنی) محمد بن بشار' قالا: حدثنا محمد بن جعفر قال اخبرنا

شعبة' عن ابی اسحق قال: سمعت البراء قال: لما صالح رسول الله صلی الله علیه وسلم (اهل الحدیبیة) وقال ابن بشار اهل مكة) كتب علی كتابا بینهم' قال: فكتب محمد رسول الله' فقال المشركون: لاتكتب محمد رسول الله' لو كنت رسول الله لم نقاتلك' فقال لعلی رضی الله تعالیٰ عنه امحه' فقال علی: ماانابالذی امحاه' فمحاه رسول الله صلی الله علیه وسلم بیده' وصالحهم علی ان یدخل هو واصحابه ثلاثة ایام ولا یدخلوها الا بجلبان السلاح قال ابن بشار: فسالوه: ماجلبان السلاح؟ قال: القراب بمافیه))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7ص842رقم8524وطبع آخر ج5ص168رقم 8577' بخاری ص440 رقم2698وص441رقم2700وص530رقم3323184' مسلم ص795رقم المسلسل 4629' مسند احمد ج4ص291 وطبع آخر ج6ص230رقم18766' مسند ابی داود الطیالسی ص97رقم713وطبع آخر ج1ص387' مسند ابی یعلی ج2ص159رقم1707' صحیح ابن حبان ج11ص212رقم4869' سنن الدارمی ج2ص192رقم2507)

''حضرت ابواسحاق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہل حدیبیہ (ابن بشار نے کہا: اہل مکہ) سے صلح فرمائی تو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک صلح نامہ تحریر کیا۔ حضرت براء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں: حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لکھا: ''محمد رسول اللہ'' تو مشرکین نے کہا: ''محمد رسول اللہ'' مت لکھو! اگر آپ رسول اللہ ہوتے تو ہم آپ کے ساتھ برسرِ پیکار کیوں ہوتے؟ تو حضرت اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: اس لفظ کو مٹادو۔ آپ نے عرض کیا: میں نہیں مٹاؤں گا۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے مٹایا۔ پھر مشرکین کے ساتھ اس بات پر صلح ہوئی کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مکۃ المکرمہ میں تین روز کے لیے داخل ہوں گے اور ان کا داخلہ ''جلبان السلاح'' کے ساتھ ہوگا۔ میں نے دریافت کیا: ''جلبان السلاح'' کیا چیز ہے؟ فرمایا: میان۔ (تلواریں میان میں رکھ کر آئیں گے)۔''

## حدیث نمبر 26:

((اخبرنا احمد بن سلیمان الرهاوی' قال: اخبرنا عبیدالله ابن موسیٰ' قال: حدثنا اسرائیل' عن ابی اسحق' عن البراء بن عازب' قال: لما اعتمر رسول الله صلی الله علیه وسلم فی ذی العقدة وابی اهل مكة ان یدعوه یدخل مكة' حتی قاضاهم علی ان یقیم بها ثلاثة ایام' فلما كتب الكتاب' كتبوا: هذا ماقاضی علیه محمد رسول الله صلی الله علیه وسلم قالوا: نقرلك بهذا ولو نعلم انك رسول الله مامنعناك (بیته) شیئا' ولكن انت

محمد بن عبداللہ، قال: انا رسول اللہ، وانا محمد بن عبداللہ، ثم قال لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: امح رسول اللہ، قال علی: لا واللہ لاامحوک ابدا، فاخذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الکتاب فمحاہ، ولیس یحسن یکتب، فکتب مکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم محمدبن عبداللہ، وکتب ھذا ماقضی علیہ محمد بن عبداللہ ان لا یدخل مکۃ بالسلاح، الا بالسیف فی القراب، وان لایخرج اھلھا باحدان ارادان یتبعہ، ولایمنع احدا من اصحابہ ان ارادان یقیم بھا، فلما دخلھا ومضی الاجل اتوعلیا رضی اللہ تعالیٰ عنہ، فقالوا: قل لصاحبک اخرج عنا، فقد مضی الاجل، فخرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، فتبعتہ ابنۃ حمزۃ تنادی: یاعم، یاعم، فتناولھا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فاخذبیدھا، فقال لفاطمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ: دونک ابنۃ عمک، فحمتھا فاختصم فیھا علی وزیدوجعفر، فقال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: انا اخذتھا وھی ابنۃ عمی، وقال جعفر: ھی ابنۃ عمی وخالتھا، وقال: "الخالۃ بمنزلۃ الام" ثم قال لعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: انت منی وانا منک، وقال لجعفر: اشبھت خلقی وخلقی، وقال لزید: انت اخونا ومولانا، فقال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: الاتتزوج ابنۃ حمزۃ؟ فقال: انھا ابنۃ اخی من الرضاعۃ))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج7 ص482 رقم 8525 وطبع آخر ج5 ص168 رقم 8578، بخاری ص440 رقم 2699 وص720 رقم 4251، صحیح ابن حبان ج11 ص229، رقم 4873)

"حضرت براء عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ماہ ذیقعد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عمرہ کا ارادہ فرمایا تو اہل مکہ نے انکار کیا کہ وہ آپ کا راستہ چھوڑیں اور آپ مکہ میں داخل ہوں۔ حتیٰ کہ آپ نے ان کے ساتھ معاہدہ کیا کہ آپ مکۃ المکرمہ میں تین روز قیام کریں گے۔ پس جب انہوں نے لکھا: "ھذاماقضی علیہ محمد رسول اللہ" تو مشرکین مکہ نے کہا: ہم تسلیم نہیں کرتے۔ اگر ہم جانتے ہیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں تو ہم آپ کو اس گھر سے نہ روکتے، لیکن آپ محمد بن عبداللہ ہیں۔ آپ نے فرمایا: میں محمد رسول اللہ بھی ہوں اور محمد بن عبداللہ بھی۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: "رسول اللہ" کے الفاظ مٹادو۔ انہوں نے عرض کیا: اللہ کی قسم میں آپ (کے نام) کو کبھی نہیں مٹاؤں گا۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ تحریر لی اور آپ اچھا نہیں لکھ سکتے تھے، پھر آپ نے "رسول اللہ" کی جگہ "محمد بن عبداللہ" لکھا تو معاہدہ یوں تحریر کیا گیا: یہ معاہدہ ہے محمد بن عبداللہ کی طرف سے، وہ اسلحہ کے ساتھ مکہ میں داخل نہیں ہوں گے، ماسوا تلوار کے جو میان میں ہوگی، اور یہ کہ اگر کسی کی شخص نے اُن کی پیروی کر لی تو وہ اس کو اپنے ساتھ لے کر نہیں جائیں گے اور اگر اُن کے صحابہ میں سے کسی نے مکہ میں رہنے کا ارادہ کیا تو وہ

ان کو منع نہیں کریں گے۔ پھر جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مکۃ المکرمہ میں تشریف لے گئے اور میعاد (تین یوم) پوری ہوگئی تو قریش مکہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آکر کہنے لگے: اپنے آقا سے کہو کہ وہ یہاں سے چلے جائیں مدت پوری ہو چکی ہے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے جانے لگے تو آپ کے پیچھے حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیٹی چچا چچا پکارتی ہوئی آئی۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے ہاتھ کو پکڑ کر حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے فرمایا: اپنے چچا کی بیٹی کو سنبھالو۔ حضرت فاطمہ نے بچی کو اٹھالیا۔ پھر اس معاملہ میں حضرت زید اور حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: یہ میری چچازاد بھی ہے اور اس کی خالہ میری زوجہ ہے اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: یہ میری بھتیجی ہے لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بچی کو اس کی خالہ کے سپرد کیا اور فرمایا: خالہ ماں کی طرح ہوتی ہے۔ پھر آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں اور حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم صورت اور سیرت میں میرے مشابہ ہو اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا: تم ہمارے بھائی اور دوست ہو۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ سے عرض کیا: آپ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی لڑکی سے نکاح کیوں نہیں کر لیتے؟ فرمایا: یہ میری رضاعی بھتیجی ہے۔''

## حدیث نمبر 27:

((خالفه يحيى بن آدم فروى آخر هذاالحديث عن اسرائيل' عن ابى اسحاق عن هانى بن هانى وهبيرة بن يريم ' عن على: انهم اختصموا فى بنت حمزة' فقضى بهارسول الله صلى الله عليه وسلم لخالتها' وقال: ان الخالة ام' قلت: يارسول الله الاتتزوجها؟ قال: انهالاتحل لى' انها ابنه اخى من الرضاعة' قال: وقال لى: انت منى وانا منك' وقال لزيد: انت اخونا ومولانا' وقال لجعفر اشبهت خلقى وخلقى))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 483 رقم 8562 وطبع آخر ج 5 ص 169 رقم 8579' مسند احمد ج 1 ص 99 ص 115 رقم 770' 931' البحر الزخار المعروف بمسند البزار ج 3 ص 105' 106 رقم 891)

''یحییٰ بن آدم نے اس حدیث کو کچھ اختلاف سے بیان کیا ہے۔ وہ از اسرائیل از ابو اسحاق از ھانی بن ھانی اور از ھبیرہ بن یریم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سند سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ان کا حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیٹی کے معاملہ میں جھگڑا ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی خالہ کے حق میں فیصلہ دے دیا اور فرمایا: بیشک خالہ ماں ہے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ اس کو اپنے عقد میں کیوں نہیں لے لیتے؟ فرمایا: یہ میرے لئے حلال نہیں۔ یہ رضاعی طور پر میری بھتیجی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ نے مجھے فرمایا: تم مجھ سے ہو اور میں تم سے ہوں اور حضرت زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم

ہمارے بھائی اور دوست ہو اور حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا: تم صورت اور سیرت میں ہمارے مشابہ ہو۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 102:

## ذکر قول النبی علی یقاتل علی تاویل القرآن کما قاتلت علی تنزیله:

# ارشادِ نبوی کہ جس طرح میں نے قرآن کی تنزیل پر جنگ کی ہے علی اس کی تاویل پر (خوارج سے) جنگ کرے گا

((اخبرنا اسحق بن ابراهيم ومحمدبن قدامة واللفظ له عن جريرو عن الاعمش' عن اسماعيل بن رجاء' عن ابيه' عن ابى سعيد الخدرى قال: كناجلوسانظررسول الله صلى الله عليه وسلم' فخرج الينا قد انقطع شسع نعله' فرمى به الى على رضى الله تعالىٰ عنه' فقال: ان منكم رجلا يقاتل الناس على تاويل القرآن كما قاتلت على تنزيله' قال ابوبكر: انا؟ قال: لا' قال عمر: انا؟ قال: لا' ولكن خاصف النعل))

(سنن الکبریٰ للنسائی ج 7 ص 465 رقم 8488 وطبع آخر ج 5 ص 154 رقم 8541' مصنف ابن ابی شیبۃ ج 6 ص 370 رقم 32073' مسند احمد ج 3 ص 31 رقم 11278 وص 33 رقم 11309 وص 82 رقم 11795' فضائل الصحابۃ ج 2 ص 777' صحیح ابن حبان ج 15 ص 385 رقم 6937 وطبع آخر ج 9 ص 46 رقم 6898' مسند ابی یعلیٰ ج 1 ص 463 رقم 1081' المستدرک للحاکم ج 3 ص 122 رقم 4679' دلائل النبوۃ للبیہقی ج 6 ص 435' 436' حلیۃ الاولیاء لابی نعیم ج 1 ص 108' البدایۃ والنھایۃ ج 5 ص 478' تاریخ مدینۃ دمشق ج 42 ص 451 تا 455' مختصر دمشق لابن منظور ج 17 ص 389 وج 18 ص 46' اتحاف الخیرۃ المھرۃ ج 7 ص 187 رقم 6640' شرح السنۃ ج 6 ص 167 رقم 2557' المقصد العلی رقم 849' الریاض النضرۃ ج 4 ص 135' مجمع الزوائد ج 9 ص 133 رقم 14763' جمع الجوامع ج 15 ص 562 رقم 15163' الخصائص الکبریٰ ج 2 ص 234)

"حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم بیٹھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی انتظار کر رہے تھے کہ آپ ہماری طرف تشریف لائے۔ آپ کی نعل (جوتی) مبارک کا تسمہ ٹوٹ چکا تھا تو اسے آپ نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف پھینکا' پھر فرمایا: تم میں سے ایک شخص تفسیر قرآن پر اس طرح جہاد کرے گا جس طرح میں نے تنزیل قرآن پر جہاد کیا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے

عرض کیا: کیا وہ میں ہوں؟ فرمایا: نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا: کیا وہ میں ہوں؟ فرمایا: نہیں۔ لیکن وہ جوتی کی مرمت کرنے والا ہے۔ (اس وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جوتی کی مرمت فرما رہے تھے)۔"

☆☆☆

## فصل نمبر 103:

## في وصية وشهادت علي :

# حضرت علی کی مظلومیت، وصیت اور شہادت کا بیان

### حضرت علی کا ساتھی و دشمن:

((بالاسناد، قال :حدثني علي بن موسىٰ الرضا عن آبائه قال:قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :يا علي !انت المظلوم بعدى ، فويل لمن قاتلك وطوبىٰ لمن قاتل معك، يا علي !انت الذى تنطق بكلامي وتتكلم بلساني بعدى فويل لمن رد عليك وطوبى لمن قبل كلامك،يا علي !انت سيد هذه الامة بعدى ومن فارقك فارقني يوم القيامة، ومن كان معك كان معي يوم القيامة))

"امام علی بن موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تم میرے بعد مظلوم ہو گے۔ افسوس ہے اس پر جو تمہارے ساتھ جنگ کرے اور خوش نصیب ہے وہ جو تمہارے ساتھ مل کر جہاد کرے۔ اے علی! تم وہی ہو جو میرے بعد میری زبان اور میرے کلام میں گفتگو کرو گے۔ افسوس ہے اس پر جو تمہارے کلام کو قبول نہ کرے اور خوش نصیب ہے وہ جو تمہارے کلام کو قبول کرے۔ اے علی! تم میرے بعد اس امت کے سردار۔ جو تم سے جدا ہوا وہ قیامت کے دن مجھ سے جدا ہو گا اور جو تمہارے ساتھ رہا قیامت کے دن میرے ساتھ ہو گا۔"

### جس نے علی پر ظلم کیا:

((قال النبي صلى الله عليه وآله وسلم لعلي :يا علي !انت المظلوم بعدى، من ظلمك فقد ظلمني، ومن انصفك فقد انصفني ومن والاك فقد والاني، ومن عاداك فقد عاداني، ومن اطاعك فقد اطاعني، ومن عصاك فقد عصاني))

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے علی! تم میرے بعد مظلوم ہو گے،

جس نے تم پر ظلم کیا اس نے مجھ پر ظلم کیا اور جس نے تمہارے ساتھ انصاف کیا اس نے مجھ سے انصاف کیا اور جس نے تمہارا انکار کیا اس نے میرا انکار کیا اور جس نے تمہیں دوست رکھا اس نے مجھے دوست رکھا اور جس نے تمہاری اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے آپ کی نافرمانی کی اس نے میری نافرمانی کی ہے۔"

((عن علی بن موسیٰ الرضا عن آبائه قال :قال رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم : یا علی ! انت مظلوم بعدی وویل لمن ظلمك واعتدی علیك وطوبی لمن تبعك ولم یجتری علیك))

"امام علی بن موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ نے اپنے اجداد سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! میرے بعد تم پر ظلم وستم ہوگا۔ افسوس ہے اس پر جو تم پر ظلم کرے اور تمہارے حق پر تجاوز کرے اور خوش نصیب ہے وہ جو تمہاری پیروی کرے اور تم سے قدم آگے بڑھانے کی جرأت نہ کرے۔"

## کنویں سے گفتگو:

((بالاسناد عن میثم قال :اصحربی مولای امیر المومنین رضی الله عنه لیلة من اللیالی قد خرج من الکوفة وانتهی الی مسجد جعفی، توجه الی القبلة وصلی اربع رکعات، فلما سلم وسبح یسط کفیه وقال :الهی کیف ادعوك وقد عصیتك الی آخر الدعاء، ثم قام و خرج، فاتبعته حتی خرج الی الصحراء وخط لی خطة وقال :ایاك ان تجاوز هذهالخطة، ومضی عنی وکانت لیلة مدلهمة، فقلت :یانفسی ! اسلمت مولای وله اعداء کثیرة، ای عذر یکون لك عند الله وعند رسوله؟ والله لا قفون اثره ولا علمن خبره وان کنت قد خالفت امره، وجعلت اتبع اثره فوجدته رضی الله عنه مطلعا فی البشر الی نصفه یخاطب البشر والبشر تخاطبه، فحس بی والتفت رضی الله عنه وقال :من قلت میثم، قال :یا میثم ! الم آمرك ان لا تجاوز (لا تتجاوز) الخطة؟ قلت :یا مولای خشیت علیك من الاعداء فلم یصبر لذلك قلبی، فقال :اسمعت مما قلت شیئا؟ قلت :لا یا مولای فقال :یا میثم !

فی الصدر لبانات
اذا ضاق لها صدری
نکت الارض بالکف
وابدیت لها سری
فمهما تنبت الارض
فذاك النبت من بذری

''میثم کہتے ہیں کہ ایک رات میرے مولا امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کوفہ سے مجھے لے کر مسجد جعفی پہنچے اور وہاں پر قبلہ کی طرف کھڑے ہو کر چار رکعت نماز ادا کی۔ سلام اور تسبیح کے بعد اپنے ہاتھوں کو آسمان کی طرف بلند کیا اور عرض کیا: اے اللہ! کس طرح تجھے پکاروں جب کہ میں نے تیری نافرمانی کی ہے۔ دعا مکمل کرنے کے بعد مسجد سے باہر آئے، میں بھی آپ کے پیچھے چل پڑا، یہاں تک کہ آپ صحرا میں پہنچے۔ پس آپ نے میرے اردگرد ایک لکیر کھینچی اور فرمایا: ہرگز اس دائرہ سے باہر نہ نکلنا۔ اس کے بعد خود روانہ ہو گئے وہ رات بہت تاریک تھی۔ میں نے اپنے آپ سے کہا: میں نے اتنے سارے دشمن ہونے کے باوجود آپ کو اکیلا چھوڑ دیا، کیا میں اللہ اور رسول کے نزدیک معذور ہوں؟ اللہ کی قسم! ان کے پیچھے جاؤں گا اور ان کی حالت معلوم کروں گا، اگرچہ ان کے حکم کی مخالفت کیوں نہ ہو۔ پس ان کے پیچھے ہوا میں نے دیکھا کہ آپ نے اپنے سر مبارک کو کنویں میں داخل کیا ہوا تھا اور کنویں کے ساتھ باتیں کر رہے تھے اور کنواں بھی آپ سے باتیں کر رہا تھا۔ آپ متوجہ ہو گئے کہ میں بھی ان کے پیچھے آیا ہوں، میری طرف نگاہ کی اور فرمایا: تم کون ہو؟ میں نے کہا: میثم ہوں۔ فرمایا: کیا میں نے تم سے نہیں کہا تھا کہ اس دائرے کو عبور نہ کرنا؟ عرض کیا: اے میرے آقا! آپ کے دشمنوں کے خوف کی وجہ سے میرے دل کو آرام نہیں تھا۔ فرمایا: آیا جو کچھ میں کہہ رہا تھا کوئی چیز تم نے سنی؟ عرض کیا: نہیں اے میرے مولا! فرمایا: اے میثم! میں اپنے سینے میں جو کیفیات محسوس کر رہا ہوں، زمین پر ایک گڑھا کھودوں گا اور اپنے راز اس سے بیان کروں گا اور زمین میں جو پودا آئے گا اس بیج سے ہے جو میں نے اس میں بویا ہے۔''

## شہادت کی خبر:

((قال رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم :يا علي! البشر بالشهادة فبانك مظلوم بعدي ومقتول فقال علي :يا رسول الله و ذلك في سلامة من ديني؟ قال :في سلامة من دينك))

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے علی! تمہیں شہادت مبارک ہو! میرے بعد تم پر ظلم ہوگا اور تمہیں قتل کیا جائے گا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آیا اس وقت میرا دین سالم ہوگا؟ فرمایا: ہاں تمہارا دین سالم ہوگا۔''

## منفرد شہید:

((بالاسناد، عن عائشة رضي الله عنها قالت :رايت النبي صلى الله عليه وآله وسلم التزم عليا وقبله وهو يقول :بابي الوحيد الشهيد))

''سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ علی کو بغل میں لیا ہوا ہے، بوسہ لے رہے ہیں اور فرما رہے ہیں: میرا باپ اس تنہا شہید پر قربان ہو جائے۔''

## موت سے انس:

((في حديث، عن علي رضي الله عنه :والله لابن ابي طالب (لعلي) آنس بالموت من الطفل بثدی امه))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی قسم! ابوطالب کا بیٹا اس بچے سے زیادہ موت سے مانوس ہے جو بچہ اپنی ماں کی چھاتی سے مانوس ہوتا ہے۔''

## خضاب نہ کرنے کی وجہ:

((عن ابن نباتة قال :قلت لا مير المومنين رضي الله عنه:ما منعك من الخضاب وقد اختضب رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم ؟ قال :انتظر اشقا ها ان يخضب لحيتي من دم رأسي، بعهد معهود اخبرني به حبيبي رسول الله صلى الله عليه و آله وسلم))

''ابن نباتہ کہتے ہیں، میں نے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ سے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (سرخ) خضاب کیا کرتے تھے آپ خضاب کیوں نہیں کرتے ؟ فرمایا: میں اس انتظار میں ہوں کہ اس امت کا بدبخت ترین انسان میرے سر کے خون سے میری ڈاڑھی کو خضاب کرے گا، یہ وہی وعدہ ہے جس کی مجھے میرے حبیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ہے۔''

## خوارج کی سازش:

خوارج کے تین افراد عبدالرحمٰن بن ملجم المرادی، برک بن عبداللہ تمیمی اور عمرو بن بکیر التمیمی مکہ مکرمہ میں جمع ہوئے اور آپس میں یہ عہد کرلیا کہ ہم تین افراد ان تین افراد یعنی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمر بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کر کے اصل قضیہ ہی پاک کر دیں گے (کہ انہی لوگوں کی وجہ سے خلافت کی خلفشار برپا ہوا ہے) تا کہ مسلمانوں کو ان جھگڑوں سے نجات مل جائے۔ چنانچہ ابن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو، برک نے حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اور عمرو بن بکیر نے عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کرنے کا عہد کرلیا کہ ان تینوں کو ایک ہی رات میں رمضان المبارک میں قتل کر دیں گے۔ چنانچہ یہ تینوں بدبخت ان شہروں کو روانہ ہوئے جہاں جہاں ان کو اپنے نامزد کردہ شخص کو قتل کرنا تھا۔ ان میں سب سے پہلے ابن ملجم کوفہ میں پہنچا، اس نے وہاں پہنچ کر دوسرے خوارج سے رابطہ قائم کر کے اپنا ارادہ ان پر ظاہر کیا کہ وہ 17 رمضان المبارک 40 ہجری کو جمعہ کی شب میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دے گا۔

## حضرت علی کی خواب:

ادھر 17 رمضان المبارک 40 ہجری کو حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے علی الصبح بیدار ہو کر اپنے صاحبزادے حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا:

''رات میں نے خواب میں رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شکایت کی ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی امت نے میرے ساتھ کجروی اختیار کی ہے اور اس نے سخت نزاع برپا کر دیا ہے۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس کے جواب میں مجھ سے فرمایا: تم اللہ سے دعا کرو چنانچہ میں نے بارگاہ رب العزت میں اس طرح دعا کی کہ الٰہی! مجھے تو ان لوگوں سے بہتر لوگوں میں پہنچا دے اور میرے بجائے ان لوگوں کا واسطہ ایسے لوگوں سے ڈال دے جو مجھ سے نہ ہوں۔''

## شہادت علی المرتضیٰ:

ابھی آپ یہ فرما ہی رہے تھے کہ اتنے میں ابن ابی التیاح مؤذن نے آ کر آواز دی: الصلوۃ الصلوۃ! چنانچہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نماز پڑھنے کے لئے گھر سے چلے۔ راستے میں آپ لوگوں کو نماز کے لئے آواز دے دے کر جگاتے جاتے تھے کہ اتنے میں ازلی بدبخت ابن ملجم سے سامنا ہوا اور اس نے اچانک آپ پر تلوار کا ایک بھرپور وار کیا۔ وار اتنا شدید تھا کہ آپ کی پیشانی کنپٹی تک کٹ گئی اور تلوار دماغ پر جا کر ٹھہری اتنی دیر میں چاروں طرف سے لوگ دوڑ پڑے اور قاتل کو پکڑ لیا۔ زخم بہت کاری تھا۔ پھر بھی حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جمعہ و ہفتہ تک بقید حیات رہے مگر اتوار کی شب میں آپ کی روح بارگاہِ اقدس کی طرف پرواز کر گئی۔

## امام حسن و حسین کو وصیت:

((ومن وصية له رضى الله عنه :للحسن والحسين لما ضربه ابن ملجم لعنة الله : اوصيكما بتقوى الله، وان لاتبغيا الدنيا وان بغتكما ، ولا تاسفا على شيء منها زوى عنكما وقولا بالحق ، واعملاللاجر، وكونا للظالم خصماً، و للمظلوم عونا اوصيكما وجميع ولدى واهلى ومن بلغة كتابى بتقوى الله، ونظم امر كم، وصلاح ذات بينكم، فانى سمعت جد كما صلى الله عليه وآله وسلم يقول :صلاح ذات البين افضل من عامة الصلاة والصيام، الله الله فى الايتام، فلا تغبوا افوا ههم، ولا يضيعوا بحضرتكم، والله والله فى جيرانكم، فانهم وصية نبيكم، ما زال يوصى بهم حتى ظننا انه سيورثهم، والله الله فى القرآن لا يسبقكم بالعمل به غير كم والله الله فى الصلاة فانها عمود دينكم والله الله فى بيت ربكم، لا تخلوه ما بقيتم، فانه ان ترك لم تناظروا والله الله فى الجهاد باموالكم وانفسكم والسنتكم فى سبيل الله و عليكم بالتواصل والتبادل، واياكم والتدابر والتقاطع، ولا تتركوا الامر بالمعروف والنهى عن المنكر فيولى عليكم شرار كم، ثم تدعون فلا يستجاب لكم، ثم قال :يابنى عبد المطلب ! لا الفينكم تخوضون دماء المسلمين خوضا، تقولون:قتل امير المومنين الا لا يقتلن بى

الا قاتلی انظروا اذا انا مت من ضربته هذه فاضربوه ضربة بضربة ولا يمثل بالرجل (لا تمثلوا الصالح) فانی سمعت رسول الله صلی الله علیه و آله وسلم یقول :ایا کم والمثلة ولو بالکلب العقور))

''جس وقت ابن ملجم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے سر پر تلوار سے ضرب لگائی تو حضرت علی نے امام حسن رضی اللہ عنہ اور امام حسین رضی اللہ عنہ سے یہ وصیت کی: میں تمہیں تقوی اللہ کی وصیت کرتا ہوں اور جو کچھ دنیا تم پر صدمہ وارد کرے تو جہ نہ کرنا اور جو کچھ تمہارے ہاتھ سے نکل گیا ہے اس پر غم نہ کرنا، حق بیان کرنا اور اجر کیلئے کام کرنا، ظالم کے دشمن اور مظلوم کے مددگار رہنا۔ میں تم دونوں اور تمام بیٹوں اور اپنے خاندان کو اور جس کے ہاتھ میں میرا وصیت نامہ پہنچے وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا، اپنے معاملات درست اور آپس کے تعلقات سلجھائے رکھنا، کیونکہ میں نے تمہارے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ آپس کی کشیدگیوں کو مٹانا عام نماز روزے سے افضل ہے۔'' (دیکھو!) یتیموں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا، ان کے کام ودہن کیلئے فاقہ کی نوبت نہ آئے اور تمہاری موجودگی میں وہ تباہ و برباد نہ ہو جائیں۔ اپنے ہمسائیوں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا کیونکہ ان کے بارے میں تمہارے پیغمبر نے برابر ہدایت کی ہے اور آپ اس حد تک ان کیلئے سفارش فرماتے رہے کہ ہم لوگوں کو یہ گمان ہونے لگا کہ آپ انہیں بھی ورثہ دلائیں گے۔ قرآن کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا، ایسا نہ ہو کہ دوسرے اس پر عمل کرنے میں تم پر سبقت لے جائیں۔ نماز کے بارے میں اللہ سے ڈرنا کیونکہ وہ تمہارے دین کا ستون ہے۔ اپنے پروردگار کے گھر کے بارے میں اللہ سے ڈرنا، اسے جیتے جی خالی نہ چھوڑنا کیونکہ اگر یہ خالی چھوڑ دیا گیا تو پھر (عذاب سے) مہلت نہ پاؤ گے۔ جان، مال اور زبان سے راہِ الٰہی میں جہاد کرنے کے بارے میں اللہ کو نہ بھولنا اور تم کو لازم ہے کہ آپس میں میل ملاپ رکھنا اور ایک دوسرے کو اعانت کرنا اور خبردار! ایک دوسرے کی طرف سے پیٹھ پھیرنے اور تعلقات توڑنے سے پرہیز کرنا، نیکی کا حکم دینے اور برائی سے منع کرنے سے کبھی ہاتھ نہ اٹھانا ورنہ بدکردار تم پر مسلط ہو جائیں گے۔ پھر دعا مانگو گے تو قبول نہ ہوگی۔ پھر ارشاد فرمایا: اے عبدالمطلب کے بیٹو! ایسا نہ ہونے پائے کہ تم امیر المومنین قتل ہو گئے، امیر المومنین قتل ہو گئے، کے نعرے لگاتے ہوئے مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلنا شروع کر دو۔ دیکھو! میرے بدلے میں صرف میرا قاتل ہی قتل کیا جائے اور دیکھو! جب میں اس ضرب سے مر جاؤں تو اس ایک ضرب کے بدلے میں ایک ہی ضرب لگانا اور اس شخص کے ہاتھ پیر نہ کاٹنا، کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ ''خبردار! کسی کے بھی ہاتھ پیر نہ کاٹو، اگرچہ وہ باؤلا کتا ہی ہو۔''

## اپنے قاتل کے بارے میں حسن سلوک کی وصیت:

((بالاسناد، ان علیاً قال فی ابن ملجم بعد ما ضربہ:اطعموہ واسقوہ واحسنوا اسارہ، ان عشت فانا ولی دمی، اعفو ان شئت وان شئت استقدت، وان مت فقتلتموہ فلاتمثلوا))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابن ملجم کی ضرب لگنے کے بعد اس کے بارے میں اس طرح وصیت فرمائی: اس کو کھانا اور پانی دیں اور اس کی قید کو آسان کریں۔ اگر میں زندہ رہا تو اپنے خون کا خود مالک ہوں اگر چاہوں تو اسے بخش دوں اور اگر چاہوں تو قصاص لوں اور اگر اس دنیا سے چل بسا اور تم نے اسے قتل کیا تو اس کو مثلہ نہ کرنا۔''

((قال علی رضی اللہ عنہ للحسن :یا حسن!ابصروا ضاربی، اطعموہ من طعامی، واسقوہ من شرابی فان انا عشت فانا اولی بحقی وان مت فاضربوہ ضربۃ، ولا تمثلوا بہ، فانی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یقول :ایاکم والمثلۃ ولو بالکلب العقو))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے حسن رضی اللہ عنہ سے فرمایا:اے حسن!میرے قاتل کی آنکھوں پر پٹی نہ باندھو اور اس کو میرے کھانے سے کھانا دے دو اور جو پانی مجھے دیتے ہو اس کو بھی پلاؤ۔ اگر میں زندہ رہا تو اپنے حق کا فیصلہ خود کروں گا اور اگر میں چل بسا تو اسے ایک ضرب لگانا اور اس کی لاش کا مثلہ نہ کرنا، اس لئے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ مثلہ کرنے سے پرہیز کرو اگر چہ وہ باؤلا کتا کیوں نہ ہو۔''

## رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہوگیا:

((عن القندوزی فی ینابیع المودۃ قال :ولما ضرب رأسہ الشریف بالسیف قال :فزت ورب الکعبۃ))

''قندوزی نے ینابیع المودہ میں روایت نقل کی ہے کہ جس وقت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے سر پر تلوار کی ضرب لگی تو آپ نے فرمایا:رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہوگیا۔''

((وقولہ للحسن لما ضربہ ابن ملجم :فزت واللہ، واما یری ابوک سوء بعد ھذا الیوم))

''جس وقت ابن ملجم نے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کو ضرب لگائی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے فرزند

حسن رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اللہ کی قسم! میں کامیاب ہو گیا۔ آج کے بعد تمہارے والد کوئی بدی نہیں دیکھیں گے۔"

## تاریخِ شہادت:

((وقبض قتیلا بالکوفة لیلة الجمعة لتسع لیال بقین من شهر رمضان سنة اربعین من الهجرة، وله یومئذ ثلاث وستون سنة))

"حضرت علی رضی اللہ عنہ جمعہ کی رات جب کہ ماہ رمضان کے ختم ہونے میں نو دن باقی تھے (اکیس رمضان) اور چالیس ہجری تھی کوفہ کے شہر میں شہادت کے مرتبہ پر فائز ہوئے۔ شہادت کے وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک 63 سال تھی۔"

## ملعون قاتل:

((وقاتله عبد الرحمن بن ملجم علیه لعنة الله والملائكة والناس اجمعین))

"اور ان کا قاتل عبدالرحمٰن ابن ملجم تھا کہ اللہ کی اور ملائکہ کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہو اس پر۔"

## انیس رمضان کو زخمی اور اکیس کو شہادت:

((اعلم ان وفاة امیر المؤمنین علی رضی الله عنه کانت لیلة الجمعة لیلة احدی و عشرین من شهر رمضان سنة اربعین من الهجرة قتیلا بالسیف قتله ابن ملجم لعنه الله لیلة تسع عشرة فی مسجد الکوفة، وکانت سنة یوم وفاته ثلاثا وستین سنة))

"حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی شہادت شب جمعہ 21 رمضان المبارک 40 ہجری کی رات کو واقع ہوئی ہے۔ ابن ملجم لعنۃ اللہ علیہ کی تلوار کے وار سے 19 رمضان کی رات کو آپ رضی اللہ عنہ کی پیشانی مبارک زخمی ہو گئی اور اسی زخم کی وجہ سے شہید ہو گئے اور شہادت کے وقت آپ کی عمر مبارک 63 سال تھی۔"

## غاسلین:

حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عبداللہ بن جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو غسل دیا۔

## نماز جنازہ:

امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جنازہ کی نماز پڑھائی۔

## قبرانور:

((وقبره بالغوری من نجب الكوفة))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کی قبر نجف اشرف میں ہے۔''

امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نماز جنازہ کے بعد آپ کو دارالامارات کوفہ میں رات کے وقت دفن کر دیا۔

ابوبکر بن عیاش کہتے ہیں:

''حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر شریف کو اس لئے ظاہر نہیں کیا گیا تھا کہ کہیں بدبخت خارجی اس کی بھی بے حرمتی نہ کریں۔ بعد میں آپ کے فرزند امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کے جسد مبارک کو کوفہ سے مدینہ منورہ منتقل کر دیا تھا۔''

مبرو نے محمد بن حبیب کے حوالہ سے لکھا ہے:

''ایک قبر سے دوسری قبر میں منتقل ہونے والا پہلا جسم مبارک حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تھا۔''

ابن عساکر نے سعید بن عبدالعزیز سے روایت کی ہے:

''جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جسد مبارک مدینہ منورہ لے جانے لگے تاکہ وہاں رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پہلوئے اقدس میں دفن کریں تو جسم کو ایک اونٹ پر رکھا ہوا تھا۔ رات کا وقت تھا، وہ اونٹ راستہ میں کسی طرف بھاگ گیا اور اس کا کوئی پتہ نہیں چلا۔ بعض کہتے ہیں کہ تلاش وجستجو کے بعد وہ اونٹ بنوطے میں مل گیا اور آپ کو اسی سرزمین میں دفن کر دیا گیا۔''

ابن سعد طبقات میں فرماتے ہیں:

''آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کوفہ کی جامع مسجد میں مدفون ہیں۔''

ابن جوزی نے روایت کیا ہے:

''آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نجف اشرف میں مدفون ہیں جہاں مرقد انور آج بھی زیارت گاہ خاص وعام ہے۔''

حافظ ابو عبداللہ نے اپنے استاد سے روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت امام حسن اور امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو وصیت فرمائی تھی کہ جب میرا انتقال ہو جائے تو مجھ کو ایک تخت پر رکھ کر نجف اشرف لے جانا، جہاں تم دونوں ایک سفید پتھر دیکھو گے جس میں نور چمکتا ہوگا پھر اس مقام پر زمین کھودنا، زمین کھودتے ہوئے تم تختہ پاؤ گے، وہ میری قبر ہے لہٰذا مجھے وہاں دفن کر دینا۔

علامہ دمیری حیوۃ الحیوان میں لکھتے ہیں:

''ایک مرتبہ خلیفہ ہارون الرشید شکار کھیلنے کے لئے نکلا، اس نے اپنے چیتوں کو شکار پر چھوڑا، شکار دوڑ کر ایک قبر کے پاس جا کر ٹھہر گیا۔ چیتے بھی قبر سے دور ہٹ کر کھڑے ہو گئے۔ ہارون رشید اس بات سے سخت حیران ہوا کہ اتنے میں ایک شخص آ گیا جس کو حالات معلوم تھے۔ اس نے کہا: امیر المومنین! یہ قبر انور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ہے۔ ہارون رشید نے کہا: تجھے کیونکر معلوم ہوا؟ اس نے کہا: میرا باپ حضرت امام جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ اس قبر کی زیارت کے لئے آیا کرتا تھا اور وہ اپنے والد ماجد حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ تشریف لایا کرتے تھے اور امام باقر اپنے والد ماجد حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ اس قبر انور کی زیارت کو آتے تھے اور امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس کا پورا علم حاصل تھا۔ ہارون رشید نے حکم دے کر وہاں ایک پتھر کا کتبہ لگا دیا۔ یہ پہلی تعمیر تھی جو نجف اشرف میں آپ کے مزار مبارک پر بنائی گئی۔ اس کے بعد سلاطین سامانیہ کے عہد میں وہاں بہت سے عمارتیں بنائیں گئیں۔''

## سب سے زیادہ شقی:

احمد اور حاکم نے بسند صحیح عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن یاسر سے روایت کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا:

''دو شخص سب سے زیادہ شقی ہیں ایک تو آلِ ثمود میں صالح علیہ السلام کی اونٹنی کی کونچیں کاٹنے والا اور دوسرا جو تمہارے سر پر تلوار مارے گا اور تمہاری داڑھی خون میں تر بتر ہو جائے گی۔''

## روضہ علی و امام حسین:

((بالاسناد، عن ابی شعیب الخراسانی قال :قلت لابی الحسن الرضا رضی اللہ عنہ

ایما افضل زیارۃ قبر امیر المومنین رضی اللہ عنہ اور زیارۃ الحسین رضی اللہ عنہ؟
قال: فضل زیارۃ قبر امیر المومنین رضی اللہ عنہ علی زیارۃ الحسین کفضل امیر المومنین علی الحسین ))

''ابوشعیب خراسانی کہتے ہیں: میں نے حضرت ابوالحسن امام علی رضا رضی اللہ عنہ سے عرض کیا: آیا امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی قبر کی زیارت بہتر ہے یا امام حسین رضی اللہ عنہ کی قبر کی زیارت؟ فرمایا: امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی قبر کی زیارت کی فضیلت امام حسین رضی اللہ عنہ کی قبر کی زیارت پر اس طرح ہے جیسے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت امام حسین رضی اللہ عنہ پر ہے۔''

☆☆☆

